معنے ہیں دیکھنا سو رویت ذات میں صفت عبد کی ہے تجلی کے اثبات سے رویت کا اثبات لازم نہیں آتا کیونکہ اسکا حاصل یہ ہوا کہ ذات کی طرف سے ظہور ہوسکتا ہے مگر عبد کی طرف سے دید و بینش نہیں ہوتی سو اس میں کوئی اشکال نہیں یہی وجہ ہے کہ قصہ حضرت موسیٰ علیہ السلام میں تجلی کا اثبات فرمایا ہے بقولہ تعالیٰ فلما تجلی ربہ اور رویت کی نفی فرمائی ہے بقولہ تعالیٰ لن ترانی غرض قرآن و حدیث و کلام اہل حق سے واضح ہے کہ رویت ذات حق تعالیٰ کی آخرت میں بلا کیف واقع ہوگی اور دنیا میں ممتنع ہے اور بعض اکابر کی کلام میں جو امکان کا کلمہ لکھا ہے اور امتناع کو معتزلہ کا مذہب قرار دیا ہے اُس سے مراد امکان و امتناع عقلی ہے نہ شرعی اور مدعا ہمارا امتناع شرعی ہے بوجہ ورود نصوص عدم الوقوع کے دنیا میں اور امتناع عقلی مدعا نہیں ورنہ آخرت میں کیسے وقوع ہوتا اس لئے کہ مستحیل عقلی ممکن نہیں ہوسکتا چہ جائے وقوع - فقط **فصل** ایک غلطی یہ کہ شیخ کو یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بحیثیت جسد عنصری خدا سمجھنا یہ اعتقاد صریح کفر ہے اس سے اللہ تعالیٰ کا تغیر تبدل حدوث احتیاج تقیید حلول و اتحاد ہزاروں خرابیاں لازم آتی ہیں ظاہری جسد ظاہری حواس سے محسوس ہے وہاں تو اسقدر تنزیہ ہے کہ حواس باطنی اور عقل کی بھی رسائی نہیں خیال و فکر میں جو چیز آوے اللہ تعالیٰ اُس سے بھی منزہ ہے عمرو بن عثمان مکی فرماتے ہیں کل ما توھم قلبک او سنح فی مجاری فکرتک او خطر فی معارضات قلبک من حسن او بہاء او انس او جمال او ضیاء او شبح او نور او شخص او خیال فاللہ تعالیٰ بعید من ذلک الا تسمع الی قولہ تعالیٰ لیس کمثلہ شیٔ وھو السمیع البصیر +

# پانچواں باب موانع طریق میں

یوں تو جتنے معاصی اور تعلقات ماسوی اللہ ہیں سب اس راہ کے رہزن ہیں مگر چند ضروری چیزوں کو چند فصول میں بیان کیا جاتا ہے **فصل** ایک مانع مخالفت کرنا سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اسکا بیان اوپر گذر چکا ہے افسوس اس زمانے میں رسوم بدعات کی بڑی کثرت ہے اور تصوف ان ہی رسوم کا نام رہ گیا ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوشک ان یاتی علی الناس زمان لا یبقے

من الاسلام الا اسمہ ولا یبقی من القرآن الا رسمہ الحدیث رواہ البیہقی فی شعب الایمان جو حقیقت تصوف کی یعنی کہ فنا و بقا کی نسبت حاصل کریں اسکے معنی بھی نہیں جانتے ان رسوم کے مقید ہو گئے ابو العباس
دینوری رح نے اپنے زمانے کا حال بیان فرمایا ہے تو ہمارے زمانے کا کیا ٹھکانا ہے اُن کا ارشاد ہے
نقضوا ارکان التصوف وھدموا سبلھا وغیروا معانیھا باسامی احدثوھا سموا الطمع زیادۃ و
سوء الادب اخلاصا والخروج عن الحق شطحا والتلذذ بالمذموم طیبۃ واتباع الھوی ابتلاء
والرجوع الی الدنیا وصلا وسوء الخلق صولۃ والبخل جلادۃ والسوال عملا وبذاءۃ اللسان ملامۃ
وما کان ھذا طریق القوم حضرت شاہ ولی اللہ صاحب ان رسوم کی نسبت فرماتے ہیں نسبت صوفیہ
غنیمتیست کبری و رسوم ایشاں ہیچ نمی ارزد فصل ایک مانع یہ ہے کہ غلطی سے کسی بے شرع پیر سے
بیعت کر لی اب ساری عمر اسی کو نباہتا رہا جب وہ خود واصل نہیں تو اسکو کیسے واصل کریگا حضرت جنید کا قول ہے صحبۃ
اھل البدع تورث الاعراض عن الحق شیخ قوام الدین رح فرماتے ہیں اے درویش محک و معیار ایں کار
کتاب و سنت ست و سیر سلف کہ اہل اقتدا بودند نہ اجازت مجرد و مقام متبرک کہ فلان فرزند درویش ست
و در جائے آبا و اجداد خود نشستہ و چیزے کہ از نشان شیخی مخالف معیار ست آں فاسد و باطل یعنی اگر قول و فعل
شیخ مخالف کتاب و سنت و اجماع بود ہیچ نباشد آں شیخ لائق شیخی و مقتدائی نبود و ہر کہ بدو اقتدا کند بمقصود
نرسد بلکہ اسکو چھوڑ کر دوسرے کامل سے بیعت کرے شیخ سعد الدین فرماتے ہیں اگر از نادانی خود بجاہل یا
اہل بدعت ارادت آورد تجدید ارادت کند و از دست او خرقہ پوشد تا گمراہ نشود اور یہ مشہور ہے شیخ من خبر
ست اعتقاد من بس ست سو اول تو ایسے جاہل فاسق آدمی سے اعتقاد باقی رہنا مشکل ہے دوسرے یہ
قاعدہ کلیہ نہیں شاذ و نادر ایسا بھی ہو گیا ہے جو اس فن سے ذرا بھی واقف ہے جانتا ہے کہ وصول مطلب
کا طریقہ شیخ کامل کی صحبت و تعلیم ہے و بس اور شیخ کامل وہی ہے جو جامع ہو ظاہر و باطن کا تیسرے یہ
کہ اس سے بے شرع پیر مراد نہیں بلکہ مطلب یہ ہے کہ اگر پیر بہت بڑے درجے کا کامل نہ ہو مگر شرع کے
خلاف بھی نہ ہو تو یوں سمجھے کہ اگرچہ ان سے بڑھ کر اور کامل ہوں مگر میرے لئے یہی کافی ہیں اور میرا اعتقاد
مجھے مقصود تک پہنچا دیگا فصل ایک مانع لڑکوں عورتوں کو دیکھنا یا اُن کے پاس بیٹھنا اُٹھنا ہے اسکا

بیان بھی اوپر ہوچکا ہے ایک بزرگ کا قول ہے کہ میں اپنے پیر کے ساتھ چلا جاتا تھا ایک حسین لڑکے کو دیکھ کر اپنے شیخ سے عرض کیا کہ حضرت کیا اللہ تعالیٰ اس صورت کو عذاب دینگے اُنہوں نے فرمایا کیا تو نے اسکو دیکھا ہے جلدی اسکا نتیجہ بھگتو گے وہ کہتے ہیں کہ بیس برس بعد میں قرآن بھول گیا اسی طرح عورتوں سے مِلنا جُلنا خدائے تعالیٰ سے کوسوں دور پھینکتا ہے باب الاغلاط میں تفصیل مرقوم ہوچکا ہے

**فصل** ایک مانع زبان درازی اور دعویٰ کمالات و دعوے توحید اور گستاخی بے ادبی شریعت کے ساتھ یا حق تعالیٰ کے ساتھ اسکا بیان بھی اوپر ہوچکا ہے

**فصل** ایک مانع شیخ کی تعلیم سے زائد لوٹ کر مجاہدہ کرنا کہ چند روز میں گھبرا کر وہ تھوڑا تعلیم کیا ہوا بھی چھوٹ جاوے چنانچہ بہت سے لوگوں کو ایسا اتفاق ہوا قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خذوا من الاعمال ما تطیقون فان اللہ لا یمل حتے تملوا رواہ الشیخان

**فصل** ایک مانع یہ کہ حصول ثمرات مجاہدہ میں تقاضا و عجلت کرنا کہ اتنے دن مجاہدہ کرتے ہوگئے اب تک کچھ نتیجہ نہیں ہوا اسکا انجام یہ ہوتا ہے کہ یا تو شیخ سے بد اعتقاد ہوجاتا ہے یا مجاہدہ ترک کر دیتا ہے طالب کو سمجھنا چاہئے کہ کوئی چیز بھی ایسی دفعۃً حاصل ہوتی ہے دیکھو یہی شخص کسی وقت بچہ تھا کتنے دن میں جوان ہوا پہلے جاہل تھا کتنے دنوں میں عالم ہوا غرض عجلت و تقاضا گویا اپنے ہادی پر فرمایش ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یستجاب لاحدکم ما لم یعجل ترمذی اگر کسی وقت بہت دل گھبرایا کرے ان اشعار سے تسلی کر لیا کرے

**اشعار**

قرنہا باید کہ تا یک کودکے از لطفِ طبع — عاقلے کامل شود یا فاضلے صاحب سخن
سالہا باید کہ تا یک سنگ اصلی ز آفتاب — لعل گردد در بدخشاں یا عقیق اندر یمن
ماہہا باید کہ تا یک مشت پشم از پشت میش — صوفئے را خرقہ گردد یا حمارے را رسن
ہفتہا باید کہ تا یک پنبۂ از آب و گل — شاہدے را حلہ گردد یا شہیدے را کفن
روزہا باید کشیدن انتظار بیشمار — تا کہ در جوف صدف باراں شود دُرِّ عدن

**فصل** ایک مانع یہ کہ شیخ سے محبت و عقیدت میں فتور ڈالنا یا اس سے بڑھ کر یہ کہ شیخ کا آزردہ کرنا حدیث میں ہے من عادیٰ لی ولیًا فقد اٰذنتہ بالحرب

# چھٹا باب وصایا جامعہ میں

اس میں چند فصلیں ہیں **فصل** امام قشیریؒ کے وصایا کا خلاصہ یہ ہے کہ اول عقاید موافق اہل
سنت وجماعت کے درست کرے پھر ضرورت کے موافق علم حاصل کرے خواہ درس سے
یا صحبت علما سے اور اختلافی مسئلہ میں احتیاط پر عمل کرے اور سب معاصی سے توبہ خالص
کرے اہل حقوق کو راضی کرے مال وجاہ کے تعلقات کو قطع کرے اپنے شیخ کی مخالفت نہ کرے
نہ اُسپر کوئی اعتراض کرے اپنے باطنی حالات شیخ سے پوشیدہ نہ کرے اور کسی سے ظاہر نہ کرے
اگر کچھ قصور شیخ کا ہوجاوے فوراً معذرت کرے اور اقرار خطا کا کرے تاویل نہ کرے بلا ضرورت
شدیدہ سفر نہ کرے بہت ہنسے نہیں کسی سے لڑائی جھگڑا نہ کرے اپنے پیر بھائیوں پر حسد نہ کرے
لڑکوں عورتوں کی صحبت سے بچے بلکہ اُن سے زیادہ کُھل مل کر باتیں بھی نہ کرے جب تک صاحب
نسبت نہ ہوجاوے کسی کو مُرید نہ کرے آداب شرع کا بہت پاس رکھے مجاہدہ وعبادت میں سستی نہ
کرے تنہائی میں رہے اور اگر مجمع میں رہنے کا اتفاق ہو تو اُن کی خدمت کرے اپنے کو اُن سے
کم سمجھ کر برتاؤ کرے دنیاداروں کی صحبت سے پرہیز رکھے **فصل** شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی وصایا کا
خلاصہ یہ ہے کہ بلا ضرورت ومصلحت دینی اغنیا سے صحبت نہ رکھے صوفیان جاہل ورجاہلان عابد اور
علماے زاہدان خشک اور جو محدثین اہل فقہ سے عداوت رکھیں اور جو لوگ کلام ومعقول میں
انہماک رکھتے ہیں ان سب کی صحبت سے بچے ایسے شخص کے پاس بیٹھے جو عالم صوفی ہو دنیا
کا تارک ذکر اللہ واتباع سنت کا عاشق ہو اور مذاہب میں ایک کو دوسرے پر ترجیح
نہ دے کہ حنفیوں کا مذہب سب سے اچھا ہے یا شافعیہ کا سب سے بڑھ کر ہے اپنے مذہب پر
عمل کرتا رہے نہ صوفیوں کے طرق میں سے ایک کو دوسرے پر ترجیح دے کہ چشتیہ کی نسبت بڑی
زور کی ہے دوسرا کہے واہ نقشبندیوں میں اتباع سنت زیادہ ہے اور اسی قسم کے خرافات
سے بچے جو لوگ مغلوب الحال ہیں یا کسی تاویل سے کوئی امر کرتے ہیں جو اس شخص کے نزدیک

خلاف سنت ہے اُن کو بُرا بھلا نہ کہے اور خود وہی کرے جو قواعد شرعیہ کے موافق ہے **فصل** اس فصل میں حضرت سیدنا و مرشدنا الشیخ الحافظ الحاج محمد امداد اللہ صاحب کی وصایا کا خلاصہ لکھ کر رسالہ ہذا کو ختم کرتا ہوں (اس کو آخر میں اسی واسطے لکھا کہ خاتمہ میں برکت ہو ورنہ میرا حق یہ تھا کہ اس کو سب سے مقدم کرتا ؎ وللناس فیما یعشقون مذاہب) طالب حق پر لازم ہے کہ اول مسائل ضروری و عقاید اہل سنت و جماعت کے حاصل کرے پھر ان رذائل سے تزکیہ کرے حرص امل غضب جھوٹ غیبت بخل حسد ریا کبر و کینہ اور یہ اخلاق پیدا کرے صبر و شکر قناعت علم یقین تفویض توکل رضا تسلیم اور شرع کا پابند رہے اور اگر گناہ ہو جاوے جلدی کرکے نیک عمل سے تدارک کرے نماز باجماعت وقت پر پڑھے کسی وقت یاد الٰہی سے غافل نہ ہو لذت ذکر پر شکر بجالاوے کشف و کرامات کا طالب نہ ہو اپنا حال یا سخن تصوف غیر محرم سے نہ کہے دنیا و مافیہا کو دل سے ترک کرے خلاف شرع فقرا کی صحبت سے بچے لوگوں سے بقدر ضرورت خلق کے ساتھ ملے اپنے کو سب سے کمتر جانے کسی پر اعتراض نہ کرے بات نرمی سے کرے سکوت و خلوت کو محبوب رکھے اوقات منضبط رکھے تشویش کو دل میں نہ آنے دے جو کچھ پیش آوے حق کی طرف سے سمجھے غیر اللہ کا خطرہ نہ آنے دے دینی کاموں میں نفع پہنچاتا رہے نیت خالص رکھے خورد و نوش میں اعتدال رہے نہ اتنا زیادہ کھائے کہ کسل ہو اور نہ اسقدر کم کہ عبادت سے ضعف ہو جاوے کسب حلال افضل ہے اگر توکل کرے تو بھی مضائقہ نہیں بشرطیکہ کسی سے طمع نہ رکھے نہ کسی سے امید و خوف کرے حق تعالیٰ کی طلب میں بیچین رہے نعمت پر شکر بجالاوے فقر و فاقہ سے تنگدل نہ ہو اپنے متعلقین سے نرمی برتے اُن کی خطا و قصور سے درگذر کرے اُن کا عذر قبول کرے کسی کی غیبت و عیب جوئی نہ کرے عیب پوشی کرے اپنے عیوب کو پیش نظر رکھے کسی سے تکرار نہ کرے مہمان نواز و مسافر پرور رہے غربا و مساکین و علما و صلحا کی صحبت اختیار

کرے قناعت و ایثار کی عادت رکھے بھوک پیاس کو محبوب سمجھے کم ہنسے زیادہ روئے
عذاب الٰہی اور اُس کی بے نیازی سے لرزاں رہے موت کا ہر وقت خیال رکھے روزانہ
اپنے اعمال کا محاسبہ کر لیا کرے نیکی پر شکر بدی پر توبہ کرے صدق مقال و اکل حلال اپنا
شعار کرے غیر مشروع مجلس میں نہ جاوے رسوم جہل سے بچے شرمگین۔ کم گو۔ کم سخن صلاح جو
نیکوکار نیکو رفتار باوقار بُردبار رہے ان صفات پر مغرور نہ ہو اولیا کے مزارات سے
مستفید ہوتا رہے گاہ گاہ عوام مسلمین کی قبور پر جاکر ایصال ثواب کرے مرشد کا ادب
و فرمانبرداری کامل طور پر بجالاوے اور ہمیشہ استقامت کی دعا کرے۔ الحمد للہ کہ ۲۷ صفر
روز پنجشنبہ ۱۳۱۵ھ وقت چاشت مقام کان پور مدرسہ جامع العلوم میں رسالہ تعلیم الدین
اختتام کو پہنچا یا الٰہی اسکو قبول فرماکر اپنے بندوں کو نفع بخش

نہ بہ نقش بستہ مشوشم نہ بحرف ساختہ سرخوشم
نفسے بیاد مے کشم چہ عبادۃ و چہ معانیم

اللھم اختم لنا بالخیر والسعادۃ

تمام شد

# رسالۂ تکمیل الیقین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامداً ومصلیاً ومسلماً

مقدمہ - اس وقت ہمارے زمانہ میں جو فلسفہ شائع ہے اُسکے دو شعبے ہیں تہذیب (فلسفۂ اخلاقی) اور سائنس (فلسفۂ طبعی) اور ہر ایک سے نئے رنگ کے شبہات پیدا ہو گئے ہیں - اس لئے دونوں قسم کو جدا جدا بالترتیب لکھنا ضرور ہوا -

ف - چھٹا فرقہ جو اخلاق اور آداب کا ماہر تھا ۱۲

## پیغمبر اسلام محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مختلف طبقات کی لوگوں کے روبرو رسالت کا دعوے فرماتے ہوئے دیکھ کر یا سُنکر گروہ فلاسفہ کا تحقیق حق کے لئے بنظر انصاف مستعد ہو جانا اور اُن کی تحقیق کا مآل کار

## فلاسفۂ اخلاق کا نتیجۂ تحقیقات

اُن میں سے ایک گروہ کے لوگ اخلاق و آداب کے فلاسفر تھے شرائع سابقہ سے بخوبی واقف تھے اُنکے اسرار و فوائد کی شناخت میں اُن کی نظر نہایت ہی دقیق تھی بڑے باریک بین تھے اُنکو فطرت سلیمہ کا بھی بہت کچھ حصہ ملا تھا جسکی بدولت بُرے بھلے کاموں میں اچھی طرح تمیز کر سکتے تھے انتظام ملکی و دیگر مختلف اوصاف و امور کے حسن و قبح کو خوب پہچانتے تھے وہ لوگ کہنے لگے کہ یہ تو ظاہر بات ہے کہ خدا کے ہر رسول کے صدق ثابت کرنے کے لئے دو قسم کی دلیلیں ہوتی ہیں ایک تو وہ دلائل جنکے سمجھنے میں بہت کچھ

ف - رسالت کی دو قسم کی دلیلیں ہوتی ہیں عقلی

عقل ور کار ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے اگر ان کو عقلی کہا جائے تو نہایت ہی سزاوار ہے کیونکہ ان کو وہی لوگ
سمجھ سکتے ہیں جو نہایت دانشمند اور فہیم ہوتے ہیں اور یہ باتیں نہایت ہی پاکیزہ اصول پسندیدہ طریقے
عمدہ حالات فتح پانے والے علوم اور مضبوط دلیلیں ہیں جو رسولوں کے لئے ثابت ہوا کرتی ہیں دوسری
قسم معجزہ یا خارق عادت امور ہیں جنکا حواس سے ادراک ہوتا ہے اسکے طلب کرنیوالے دوہی قسم کے لوگ
ہوا کرتے ہیں یا تو وہ جو پاکیزہ عقلی اصول وغیرہ کے سمجھنے کا سلیقہ نہیں رکھتے اور اس سے قاصر رہتے ہیں
اس وجہ سے ایسی چیز کے طالب ہوتے ہیں جسکو وہ اپنے حواس سے دریافت کر لیں یا وہ لوگ ہوتے ہیں جو
باوجود اس نقص کے عناد پر بھی کمر باندھ لیتے ہیں اور ان کا مقصود محض یہ ہوتا ہے کہ ناحق جھگڑا کریں پس وہ
اس رسول سے لایعنی باتوں کی فرمایش کیا کرتے ہیں کہتے ہیں کہ ہم آپ پر یوں تو ایمان نہیں لائینگے ہاں یا
تو آپ زمین سے پانی کا چشمہ جاری کر دیجئے یا آپ ایسے باغ کے مالک بنجائیں جسمیں کھجوروں اور انگور کے
درخت لگے ہوں جا بجا نہریں بہ رہی ہوں ورنہ آپ ہمارے اوپر آسمان ہی گرا دیجئے یا خدا اور فرشتوں کو
بلا لائیے یا تو ہم دیکھیں کہ آپ کا مکان سونے کا بنجائے یا اور کچھ نہیں تو آسمان ہی پر چڑھ جائیے اور آپ
کے چڑھنے کو بھی ہم جب مانیں گے کہ آپ وہاں سے کوئی کتاب بھیج آئیے تا کہ ہم اسے پڑھ بھی لیں اور ان
معاندوں کا جواب رسول کے پاس یہ ہوتا ہے کہ سبحان اللہ میں تو ایک آدمی ہوں خدا نے مجھے رسول بنا دیا
ہے مجھ سے یہ مہمل سوال کیسے مطلب یہ ہے کہ آدمی ہونے کی حیثیت سے میں عاجز ہوں یہ سب باتیں
خدا کے اختیار میں ہیں خدا ہی جب چاہتا ہے اس قبیل کی چیزوں کو ایجاد کر کے میری تائید کر دیتا ہے
اور جب اسے منظور نہیں ہوتا تو کچھ بھی نہیں کرتا یہ ضرور ہے کہ اسنے مجھے منصب رسالت عطا کیا ہے میرا کام
اتنا ہے کہ جو کچھ اسنے مجھے حکم دیا ہے تمہیں پہنچا دوں سو وہ میں کرچکا اب تمہیں اختیار ہے جو چاہو کرو۔
پھر وہ کہنے لگے کہ ہم لوگ تو خدا کے فضل و کرم سے رسولوں کی ان علامات کے سمجھنے سے کسی طرح قاصر نہیں ہیں
جو عقلی دلائل کے قبیل سے شمار کی جاتی ہیں بلکہ ہم تو دانشمندوں اور سمجھداروں کے زمرہ میں داخل ہیں کچھ تو
عمدہ اوصاف جو ان رسولوں میں ہوا کرتے ہیں جنہیں خدا خلق کی ہدایت کے لئے بھیجتا ہے ہم محمد صلی
اللہ علیہ وسلم میں دیکھ بھی چکے ہیں مثلاً آپ کا شریف النسب ہونا خوبصورت اور خوش اخلاق ہونا

عـــه یعنی خدا اخلاق کا منشور ہے منہ ۱۲

ف — اس تقریر کے استدلال کا اجمالی بیان ۱۲

نہایت تیز اور زود فہم ہونا۔ آپ کی دلیل کا قوی ہونا اور آپ کے طریق کا مستقیم ہونا۔ اب ہمیں مناسب یہ ہے کہ
آپ کے دعوے کو سوچیں اور آپ کی شریعت میں غور کریں پس اگر آپ کی شریعت میں یہ سب باتیں پائی
جائیں گی کہ وہ ہمکو ایسے صحیح عقیدوں کے یقین کرنے کا حکم دیتی ہوگی جو صحیح دلیل عقلی کے موافق ہوں اور ان
سے یقینی باتوں کے خلاف نہ ماننا پڑتا ہو اور اُس کی یہ تعلیم ہوگی کہ ہم اخلاق حسنہ اور آداب مرضیہ کے ساتھ
اپنے کو مزین کریں عمدہ صفات اپنے میں پیدا کریں۔ ایسے عمدہ عمل اور تدبیریں اختیار کریں جن سے ہماری باہم
معاشرت کرنے کے انتظام میں خلل نہ آنے پائے اور ہماری عبادتیں ایسی ہوں جن سے خالق اکبر کی نعمتوں
کا شکر نہایت خوبی سے ادا ہوتا ہو۔

اور بات یہ ہے کہ ان سب باتوں کے واجب کرنے میں مختلف حکمتیں ملحوظ ہوتی ہیں جنکا نفع آخر کو ہمیں
لوگوں کو ملتا ہے جیسا کہ رسولوں کی سکھلائی ہوئی عبادتوں میں اس امر کی ضرور رعایت کی جاتی ہے کیونکہ خود خدا
کو انکی کیا حاجت ہے وہ تو ان سب چیزوں سے بالکل بے پروا ہے۔ اور آپ کی شریعت محض خرافات اور
غلط عقیدوں سے روکتی بھی ہوگی جس سے آدمی کو خواہ مخواہ ایسی باتیں ماننی پڑتی ہیں جو مشاہدہ اور یقینی دلائل
کے بالکل خلاف ہیں۔ اور بری عادتوں سے منع کرتی ہوگی اور اس بات کو جائز نہ رکھتی ہوگی کہ آدمی بجائے
آداب کے ساتھ موصوف ہونے کے ایسے رذیل اوصاف میں آلودہ ہو جائے جو نہایت معیوب اور مذموم خیال
کئے جاتے ہیں اور ایسی بات اختیار کرے جس سے ہماری باہم معاشرت میں خلل پڑے اور انتظام درہم برہم ہو جائے
اور ہمکو ایسی عبادتوں کی تکلیف نہ دیتی ہوگی جن سے ہم اپنے رب کی ناشکری کریں اور بے ادب ٹھیریں اگر یہ سب کچھ
ہوگا تو بیشک آپ یقینی اللہ کے بھیجے ہوئے ہیں کیونکہ رسولوں کی یہی شان ہوتی ہے اور اُن کی شریعتوں کا یہی
حال ہوتا ہے خصوصًا اس صورت میں جبکہ آپ کی شریعت میں کوئی ایسی بات بھی نہ ہو جس میں آپ کا کوئی ذاتی
نفع ہو اور عام مصلحت کے خلاف ہو پس اسوقت ہم آپ پر ایمان لے آئینگے اور آپ کی تصدیق کر لینگے اور اگر
کہیں اسکے خلاف ثابت ہوا تو آپ کے دعوے کو الگ کرینگے اور پھر نہایت سختی سے مقابلہ پر آمادہ ہو جاوینگے

ف — شریعت کی عقاید حقہ پر مشتمل ہونے سے انکا استدلال

غرض یہ کہکر وہ آپ کی شریعت کی باتوں میں غور کرنے لگے اور انتہا درجہ کی تفتیش اور آزمایش کے بعد انہوں نے
دیکھا کہ آپ کی شریعت انہیں واقعی اعتقادات کو بتلاتی ہے جو خرافات اور بے اصل باتوں سے بالکل الگ

ہیں اور اُن کے ماننے سے کسی یقینی بات کی مخالفت بھی نہیں لازم آتی اور اسکا یہ بھی حکم ہے کہ آدمی کو چاہئے
کہ اپنے میں پسندیدہ اخلاق پیدا کرے آداب اور صفات حسنہ کے ساتھ موصوف ہو۔ اعلیٰ درجہ کی تدبیروں
کو اختیار کرے جس سے انتظام عالم میں خلل نہ پڑنے پائے اور وہ رخنہ اندازی سے محفوظ رہے اہل عالم کو
فائدہ پہنچے اور اسکے نقصانات سے انکی حفاظت ہو جن عبادتوں کا اُس نے حکم کیا ہے وہ بھی ایسی ہیں جنسے
خدا کی نعمتوں کا نہایت خوبی سے شکر ادا ہوتا ہے۔ اس میں اور بھی بہت سی حکمتیں نظر آئیں جن سے لوگوں
کو قرار واقعی نفع حاصل ہو سکتا ہے۔ وہ بے اصل اور غلط عقیدوں سے جو یقینی امور کے خلاف ہیں منع
کرتی ہے آداب سے بے بہرہ ہو کر بُری اوصاف اور معیوب خصلتوں کے اختیار کرنے کی اجازت نہیں
دیتی۔ اور نہ ایسے بے تدبیری کے کاموں کو جائز رکھتی ہے جن سے عالم کا انتظام مختل ہو۔ اور ایسی باطل عبادتوں سے
روکتی ہے جن سے خدا کے ساتھ بے ادبی لازم آئے اور ناشکری اُن کا ثمرہ ٹھہرے اسکی تفصیل یہ ہے کہ
شریعت محمدیہ کا یہ حکم ہے کہ خدا کو ذات و صفات اور افعال کے اعتبار سے منفرد اور یکتا سمجھو اور اس بات
کا یقین اور اعتقاد کرو کہ وہ تمام صفات کمالیہ کے ساتھ موصوف ہے اور سارے نقائص سے پاک ہے چنانچہ
ہر عاقل بالغ کے ذمے یہ یقین کرنا ضروری بتلاتی ہے کہ خدا موجود ہے۔ زندہ ہے اُسکا علم نہایت ہی کامل ہے
اُسکا ارادہ نہایت ہی تام ہے۔ اُسکی قدرت نہایت ہی عظیم ہے اُسکے سوا تمام چیزیں اُسی کی محتاج ہیں اُسکو ان
ساری چیزوں میں سے کسی کی بھی حاجت نہیں۔ نہ وہ کسی مخلوق کے مشابہ ہے اور نہ کوئی اُس کے مشابہ
ہو سکتا ہے وہ ازلی یعنی ہمیشہ سے ہے ابدی یعنی ہمیشہ رہیگا۔ نہ اُس کی ازلیت کی کوئی ابتدا ہے اور نہ اُسکی
ابدیت کی کوئی انتہا ہو سکتی ہے۔ وہ حکیم ہے سارے کام محض اپنے قصد و اختیار سے حکمت کے موافق
کرتا ہے اگرچہ اسکی پابندی اسکے ذمے ضروری نہیں۔ بندوں کو کسی ایسی چیز کی تکلیف نہیں دیتا جو انکی
وسعت سے باہر ہو۔ اسکے سوا نہ کوئی پیدا کرنیوالا ہے اور نہ تدبیر کرنے والا اُس نے خلق کو عدم سے پیدا کر دیا اور
پہلے ہی سے اُنکے سارے حالات کو تجویز کر دیا ظلم سے بالکل پاک ہے اور نہ اُسکی نسبت ظلم کا اطلاق صحیح ہو سکتا
ہے کیونکہ ظلم صرف دوسرے کے ملک میں بغیر اُسکی مرضی کے بیجا تصرف کرنیکا نام ہے اور اللہ سبحانہٗ تمام کائنات
کا علی الاطلاق حقیقی مالک ہے اس دنیا کے علاوہ اُس نے دو اور ایسے مقام پیدا کئے ہیں جن میں سے ایک

ہیں تو مطیعین کو آرام و آسایش میں رکھیگا اور دوسرے ہیں نافرمانوں کو سزا دیگا پس اُس نے جس طرح کہ تمام خلق کو عدم سے پیدا کیا ہے اسی طرح بعد فنا ہو جانے کے اُن سب کو پھر زندہ کریگا تاکہ مطیع کو جزا دے اور نافرمان کو سزا دی ورنہ لازم آئیگا کہ مرنے کے بعد وہ شخص جو دولتمند خوش حال۔ دوسروں پر ظلم و جبر کرنیوالا خدا کے ساتھ کفر کرنے والا ہو اُس شخص کے ساتھ برابر ہو جائے جو محتاج ضعیف بیچارہ مظلوم ایماندار ہو اور اُن دونو میں کوئی فرق باقی نہ رہے حالانکہ یہ خداوندی حکمت کے خلاف ہے خدا کو اختیار ہے کہ اپنی مخلوق میں جس طرح چاہے تصرف کرے لیکن خدا اس سے پاک ہے کہ اُسکے کام حکمت کے خلاف واقع ہوں بلکہ اُسکا جو فعل ہوگا عین حکمت ہی ہوگا اور جو کچھ اُس سے صادر ہوگا اس اعتبار سے کہ خدا سے صادر ہوا ہے ضرور مستحسن ہوگا اُس نے لوگوں کے پاس رسولوں کو بھیجا ہے تاکہ وہ خدا کی نسبت صحیح اور واقعی عقیدوں کی تعلیم کریں کیونکہ اُنکی عقلیں اگرچہ اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ خدا موجود ہے اور تمام صفات کمالیہ کے ساتھ متصف ہے جیسا کہ اُس کی اُلوہیت کا مقتضا ہے لیکن خدا کی بہت سی ایسی عظیم صفتیں ہیں کہ جب تک وہ رسولوں کے ذریعہ سے اُسکی اطلاع نہ دے محض انسانی عقل اُسکو سمجھ نہیں سکتی اسی طرح رسولوں کے بھیجنے سے یہ بھی مقصود ہے کہ لوگوں کو اُن کی مصلحت کی باتیں سکھائیں اور اُن کے تمام حالات کی تکمیل کریں کیونکہ بمقتضائے حکمت خداوند تعالیٰ نے آدمیوں کے دو قسم کے اخلاق (یعنی قوتیں یا خواہشیں) پیدا کئے ہیں ایک تو اخلاق حسنہ جنسے اُن کے حالات درست ہوتے ہیں اور دوسرے اخلاق اُن کے خلاف ہیں جو محض اس غرض سے پیدا کئے گئے ہیں کہ لوگ اُن کے ذریعے سے اس عالم کے آباد کرنے میں ترقی کریں[ے] جہاں کہ اُنہیں ایک خاص زمانہ تک رہنا ہے لیکن اگر ہر خواہش کو ترقی اور زیادتی کے لحاظ سے کسی حد کے ساتھ محدود کر دیا جاتا تو ہر خواہش کرنے والے کو اُسی حد تک پہنچ کر رُک جانا پڑتا اور آگے قدم بڑھانے سے مایوسی ہو جاتی جس سے ترقی کی رفتار میں فرق آتا اسی لحاظ سے اخلاق (یعنی قوتوں یا خواہشوں) کی اصل فطرت میں اعتدال نہیں رکھا گیا بلکہ اُن کو اس قابل بنایا کہ اپنے قصد و اختیار کے موافق اُن قوتوں سے اعتدال کے ساتھ کام لیا جا سکے اسلئے اِن اخلاق سئیہ کی نسبت یہ اندیشہ پیدا ہو گیا کہ کہیں یہ اعتدال سے بڑھ کر بجائے نفع کے نقصان کا باعث نہ ہو جائیں اور زیادہ مضر رساں نہ ثابت ہوں پس اب مصلحت اسی کی مقتضی

رسولوں کے بھیجنے کی ایک حکمت ۱۲

۸۹

ے جیسا کہ ابھی معلوم ہوا جاتا ہے ۱۲

ہوئی کہ ان قوتوں کی جولانی کی ایک حد مقرر کردی جائے اور اُن سے باقاعدہ کام لیا جائے تاکہ ضرر کا اندیشہ جاتا رہے اور نفع حاصل کرنا آسان ہو جائے اسی وجہ سے خدا نے رسولوں کو بھیجا تاکہ وہ اُن سے باقاعدہ کام لینا اور اُن کے بیموقع جوش و جولانی کو روکنا سکھائیں یہانتک کہ وہ ایسی حد پر لگائیں جن سے اُن کا ضرر دفع ہو جائے اور نفع بھی حاصل ہوتا رہے اور اس طرح سے اخلاق سیئہ بھی اخلاق حسنہ بنجائیں اس کام کے لئے رسول دو مؤثر ذریعوں سے کام لیتے ہیں لوگوں کو رغبت دلانا اور اُن کو ڈرانا اور اُسکے ساتھ ہی وہ عمدہ چیزوں کی خوبی اور قبیح اشیاء کی بُرائی ثابت کرنے کے لئے دلائل بھی قائم کرتے ہیں جس سے ان دونوں طریقوں کی اور بھی تقویت ہو جاتی ہے اسکو ایک مثال میں آپ اس طرح سمجھئے کہ لالچ ایک بُرا وصف ہے لیکن اگر یہ نہ ہوتا تو لوگ کسب معاش کرنے باغ لگانے اور مکانات بنانے وغیرہ کی تکلیف ہرگز نہ اُٹھاتے اور اسکے ساتھ ہی یہ بات بھی ہے کہ جب لالچ بے اعتدالی کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے تو طرح طرح کے جھگڑے اور برائیاں پیدا ہو جاتی ہیں پس رسول کی شریعت کا کام یہ ہے کہ اس قوت سے باقاعدہ کام لینا لوگوں کو تعلیم کرے اور سکھائے کہ بجائے زیادہ مال جمع کرنے اور دوسرے کے نقصان پر اپنے نفع کو مقدم رکھنے کے اس قوت کو زندگی کی ضروریات کے حاصل کرنے اور مناسب امور کی کوشش میں استعمال کریں اس طرح سے اسکی ترقی کی رفتار میں فرق بھی نہ آنے پائیگا اور بلا کسی ضرر کے دنیا کی آبادی کا باعث ہوگی۔ چنانچہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس قول سے "میں مکارم اخلاق کی تکمیل کے لئے بھیجا گیا ہوں" اسی بات کی طرف اشارہ کیا ہے پھر خدا نے رسولوں کی فطرت میں یہ بات رکھدی ہے کہ وہ نہایت کامل صفات کے ساتھ موصوف ہوں سچائی امانت داری اُن کا شعار ہو ہر حال میں حق کے حامی لوگوں کے خیر خواہ اور اُن کے ساتھ نیکی اور سلوک سے پیش آنے والے ہوں اور جو امور منصب رسالت کے خلاف ہوں اُن سے مبرا اور پاک رہیں اسی بنا پر معاصی نما ہی باتیں اُن میں نہیں پائی جاتیں گناہ نہیں کرتے اور نہ اُن میں کوئی ایسا امر ہوتا ہے جس سے لوگوں کو اُن سے نفرت ہو اور اُن کی طرف توجہ نہ کریں اور جہاں کہیں اُن سے کوئی بات معصیت کے مشابہ سرزد ہو گئی ہے اور خدا نے اُسپر معصیت کا اطلاق کیا ہے وہ حقیقت میں معمولی امور ہیں جن سے نہ اُن کا مرتبہ ہی گھٹتا ہے اور نہ اُن کی شان میں کچھ کمی آتی ہے اور خدا کا ایسے امور پر معصیت کا

ف رسولوں کی کیا شان ہوتی ہے۔

ف الفاظ حدیث یہ ہیں بُعثت لاتمم مکارم الاخلاق

اطلاق کرنا اور اُس کے جانبے اُن سے باز پرس ہونا محض اُن کے منصب عالی اور مقام رفیع کے لحاظ سے ہے رہی یہ بات کہ اُن سے ایسے امور صادر ہونے میں حکمت کیا ہے وہ یہ ہے تاکہ لوگ اس بات سے متنبہ ہو جائیں کہ خدا اکیلا ہے اور وہی اکیلا علی الاطلاق کمالات کے ساتھ موصوف ہو سکتا ہے کوئی مخلوق کیسی ہی عالی کیوں نہو لیکن خدا کے ہم پلہ نہیں ہو سکتی خلاصہ یہ کہ وہ سارے معاصی سے مبرا ہیں کیونکہ گناہ سے تو ادنیٰ ادنیٰ متقی پرہیز کیا کرتے ہیں رسولوں کا تو مرتبہ ہی بہت بڑا ہے وہ تمام لوگوں میں کامل اور برگزیدہ ہوا کرتے ہیں پھر کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ معاصی سے محفوظ نہ رہیں پس بدکاری کرنا اپنے لوگوں کی آبرو ریزی کرنا بے حیا عورتوں سے اختلاط کرنا جھوٹ بولنا دغا بازی کرنا کفر کرنا بت پرستی کرنا یا اور ایسے ہی گناہ ان سب سے رسول بالکل پاک و صاف ہیں شریعت محمدیہ اس بات کا حکم دیتی ہے کہ ہم تمام رسولوں کی تعریف کریں اُن کے نام تعظیم و تکریم سے لیں اُن کے ساتھ توقیر سے پیش آئیں اُن کا ادب کریں اور جو کچھ وہ لائے ہیں اُسپر عمل کریں ہاں وہ احکام اس سے مستثنے ہیں جو انہیں رسل سابقہ کے زمانہ کے مناسب تھے اور اس شریعت میں زمانہ کی مناسبت کے لحاظ سے خدائے خبیر و حکیم کے حکم سے بدل دیے گئے ہیں جس نے پہلے ہی ہر زمانہ کے مناسب احکام تجویز کر لیے تھے۔

اور شریعت محمدیہ ہر شخص کو کم سے کم قدر ضروری علم سیکھنے کا بھی حکم کرتی ہے جو عقیدوں کی تصحیح عبادات اخلاق۔ اور آداب میں نافع ہو اُسکا سب سے پہلا اور نہایت ہی مہتم بالشان حکم ایمان و اسلام قبول کرنا ہے یعنی جتنی چیزوں کی نسبت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا لانا قطعی طور پر ثابت ہو چکا ہو اُن کی تصدیق جازم کرنا اور جو کچھ احکام آپ لائے ہیں اُن کی بجا آوری بلا چون و چرا کرنا۔ اسی طرح اُسکا حکم ہے کہ اخلاق و عادات حسنہ کو اختیار کرنا چاہیئے چنانچہ وہ حکم دیتی ہے کہ آدمی تقویٰ کرے یعنی تمام اُن چیزوں سے احتراز کرے جو اُسکے دین میں مضر ثابت ہوں اور خدا کے واسطے خالص نیت سے عمل کرے۔ نیکی کرے عمل میں احسان کی رعایت کرے اور احسان یہ ہے کہ آدمی اس طرح اپنے رب کی عبادت کرے گویا کہ وہ اُس کی آنکھوں کے سامنے ہے خلق اللہ کے ساتھ خیر خواہی سے پیش آئے صبر کیا کرے یعنے دہشت اور الم کے مقابلہ میں ثابت قدم رہے جو چیز خدا کی پسندیدہ ہو اُسپر راضی رہے حیا کیا کرے اور حیا ارتکاب افعال شنیعہ کے خوف سے جی رک جانیکا

ف
شریعت کن اخلاق حسنہ کا حکم کرتی ہے اور کن اخلاق سیئہ سے منع کرتی ہے زبان کی کیا آفتیں ہیں اور کون سے اعمال قبیح ہیں ان سب کا بیان ۱۲

۹۱

کا نام ہے۔ حلم سے پیش آئے یعنی جوش غضب میں نرمی سے کام لیا کرے اور عفو کے معنی خطا کار سے
باوجود قدرت کے بدلہ نہ لینا ہے مگر حدود بوجہ مضر عام ہونے کے اس سے مستثنےٰ ہیں اچھے کاموں میں لوگوں کی
حرص کرے سخاوت وکرم میں کوتاہی نہ کرے شجاعت کرنے میں پیشقدمی کے ساتھ موصوف ہو غیرت کیا کرے
یعنی دین وآبرو کو تہمت سے محفوظ رکھے ثابت قدم رہے یعنی خوف کے وقت نہ گھبرائے دوسروں کو اپنے
فائدے پر ترجیح دے مروت سے پیش آئے اور وہ بقدر امکان لوگوں کو نفع پہنچانے کی سچی رغبت کا نام ہے
ضبط نفس کو ہاتھ سے نہ جانے دے یعنے خواہش نفسانی کے ہیجان کے وقت اپنا جی قابو میں رکھے قناعت
کرے صاحب وقار بنے یعنے مطالب کی طرف متوجہ ہونے کے وقت سنبھلا رہے سکون سے پیش
آئے یعنی لڑائی جھگڑوں میں جلد بازی سے کام نہ لے رفق کا برتاؤ کرے اور وہ امر جمیل تک پہنچانیوالی چیز
کی عمدہ طور سے پیروی کرنے کا نام ہے حسن سیرت کو اختیار کرے یعنی جو چیز نفس کے کمال کا باعث ہو
اس سے محبت کرے حکمت کے ساتھ موصوف ہو شکر کرتا رہے خدا سے ڈرتا رہے اسکی ذات سے امید
رکھے اپنے سارے کام خدا کے سپرد اور اسکے حوالہ کرے الفت کا برتاؤ رکھے اور وہ اصطلاح میں تدبیر معاش ۹۲
میں متفق الرائے ہو کر سعی کرنیکا نام ہے وفادار بنے صلہ رحم یعنے اپنے اہل قرابت سے سلوک کرتا رہے خلق اللہ
پر شفقت کیا کرے اسکے بندوں کی اصلاح میں مصروف رہے امانت دار بنے وعدہ اور عہد کو پورا کرتا رہے دوستی
اور دشمنی جو کچھ کرے خدا کے واسطے کرے لوگوں کے ساتھ نیک گمان رکھے سلامت روی اختیار کرے کوشش
پر آمادہ رہے بھاری بھر کم بنا رہے نیک کاموں میں جلد باز ہو۔ دین کے معاملہ میں مضبوط ہو۔ خدا کے ساتھ
انس حاصل کرے دل میں اسکی محبت اور شوق پیدا کرے پارسائی اپنا شعار رکھے ورع کو ضروری سمجھے یعنے
اعمال جمیلہ کو اپنے ذمے لازم کرے استقامت اور راستی اختیار کرے۔ عالی حوصلہ ہے یعنی ایسی چیزیں اختیار
کرے جس سے نیک نام ہو دل کا نرم رہے یعنے دوسرے کی تکلیف بالعموم اسکا جی دکھے۔ پاک کمائی حاصل
کرے یعنے بغیر کسی قسم کی ذلت اٹھائے اور بدون کسی ظالمانہ کارروائی کے مال حاصل کرے مال اچھے
موقعوں پر خرچ کیا کرے غصہ کو ضبط کرے خدا کے ساتھ پستی اور بندگی سے پیش آئے آزادی اختیار کرے
اور وہ شہوتوں اور خواہشوں کی پابندیوں سے اپنے نفس کو آزاد رکھنے کا نام ہے اپنے نفس کا حساب

۹۲ یعنے تعزیرات شرعی

لیتا رہے۔ اور اس کی جانچ کیا کرے اور نازیبا امور سے ملامت کرتا رہے خلاصہ یہ کہ جتنے خصائل حمیدہ ہیں شریعت نے سبھی کا حکم دیا ہے پس آدمی کو چاہئے کہ ان عمدہ خصائل کو اختیار کر کے اپنے نفس کا ہمیشہ علاج کرتا رہے اور یہاں تک کوشش کرے کہ کمال کی حد تک پہنچ جائے۔ اسی طرح یہ شریعت برائیوں سے بھی روکتی ہے چنانچہ وہ کفر کی اجازت نہیں دیتی۔ عبادت میں کسی کو خدا کا شریک ٹھیرانا ناجائز قرار دیتی ہے بدکاری سے منع کرتی ہے اسکا حکم ہے کہ خدا کے اوامر و نواہی کی مخالفت نہ کی جائے۔ خواہش نفسانی کی پیروی سے آدمی باز رہے۔ ریا کو چھوڑ دے یعنی لوگوں کے دکھلانے کی غرض سے عمل نہ کرے بلکہ محض خدا کے لئے اپنے کو بُرا نہ سمجھے۔ کینہ نہ رکھے۔ خودبینی سے کنارہ کش رہے اور خودبینی یہ ہے کہ آدمی عمل کر کے اپنے کو کچھ سمجھنے لگے حالانکہ چاہئے تو یہ کہ اُسکی نظر خدا کے فضل پر ہو جس نے اُسے عمل کرنے کی توفیق عنایت کی۔ حسد نہ کرے اور وہ دوسرے سے نعمت زائل ہوجانے کی آرزو کا نام ہے لوگوں کی مصیبتوں پر خوش نہ ہوا کرے کسی کی عداوت پر اقدام نہ کرے ہاں جو محض خدا کے لئے ہو اُسکا مضائقہ نہیں تہوّر سے باز رہے اور وہ ایسی شے پر جو اُسکے قابو کی نہ ہو بیجا دلیری کر بیٹھنے کا نام ہے خدا کے ساتھ بدگمانی نہ کرے۔ بدشگونی اور بدفالی جسکی شریعت میں کوئی سند نہیں نہ کیا کرے بخل کو چھوڑ دے نہ لالچ کے مارے خرچ میں انتہا درجہ کی تنگی کرے اور نہ فضول خرچی اور روپیہ اڑانے پر آمادہ ہوجائے۔ نازیبا امور کے لئے مال سے محبت نہ کرے کاہلی اور بیکار پڑے رہنے سے احتراز کرے جلدبازی سے بچے سنگدلی اور درشتی اختیار نہ کرے بیشرمی اور بےحیائی کے پاس نہ پھٹکے بے استقلالی نہ کرے کسی کی نعمتوں کے ساتھ انکار اور ناشکری سے پیش نہ آئے غضب و غصہ کی عادت نہ ڈالے علماء سے عداوت نہ رکھے خدا کے مقابلہ میں دلیری نہ کرے اُسکے غصہ اور عذاب سے بےخوف نہ ہو۔ امور دنیا میں سے اگر کوئی چیز فوت ہوجائے تو اسپر افسوس نہ کرے دین کے معاملوں میں ڈھیلا نہ ہو سبکی اور اوچھے پن سے اپنے آپ کو بچاتا رہے ناحق کسی کی الزام دہی کے درپے نہ ہو۔ حق بات سے جان بوجھ کر انکار نہ کرے اور نہ اپنی بڑائی کے زعم میں اُسکے مقابلہ پر آمادہ ہو سرکشی اور انکار کرنے سے باز رہے لالچ اور حرص نہ کرے پژمردہ دلی سے علحدہ رہے گناہوں

پر اصرار نہ کرے بے موقع غصہ نہ کرے خدا کے دین کی حمایت کے سوا جوش میں نہ آجائے۔ خدا کی
رحمت سے نااُمید نہ ہو ظالموں اور مجرموں سے محبت نہ رکھے نیکوں سے عداوت نہ کرے۔ ایسا
دل سخت نہ کرلے کہ کسی مضطر کی مدد نہ کر سکے۔ زبان کی بہتیری آفتیں ہیں جنسے آدمی کو چاہیئے کہ
ہمیشہ بچتا رہے مثلاً چغلخوری نہ کرے یعنی کسی کی ایسی بات ظاہر نہ کر دے جسکا ظاہر ہونا اُسے ناگوار
ہو کسی کا راز فاش نہ کرے مسخرہ پن اور دل لگی بازی نہ کرے لوگوں کی سُبکی اور تذلیل کے در پے
نہ ہو۔ لعن طعن اور گالی گلوچ کرنے سے اپنے کو محفوظ رکھے بیہودہ چیزوں کو کھلے کھلے الفاظ میں نہ کہہ
بیٹھا کرے۔ لوگوں کے حسب و نسب میں عیب نہ نکالا کرے۔ ناحق نہ جھگڑے یعنے دوسرے کی بات
میں بلا اس قصد کے کہ حق ظاہر ہو جائے خواہ مخواہ اعتراض نہ کرے۔ محض دوسرے کے تنگ کرنے
کے لئے گفتگو نہ کرے۔ بیجا باتوں میں دخل نہ دیا کرے۔ ندیدہ پن نہ کرے ہاں جو بھوکوں مرنے لگے وہ
معذور رہے۔ مُنہ دیکھی باتیں نہ کرے لوگوں سے دو قصلی باتیں نہ کہے۔ بیموقع سفارش نہ کرے نیکی سے
منع اور بُرائی کا حکم نہ کرے۔ سخت کلامی اور درشتی سے باز رہے مانگنے سے بچے۔ لوگوں کے عیبوں
کی تفتیش نہ کرے ظالم کی زندگی کی دعا نہ مانگے مسجدوں میں دنیاوی باتیں نہ کرے لوگوں کے نام
بگاڑ بگاڑ کے نہ لیا کرے۔ خدا کے سوا کسی کی قسم نہ کھائے زیادہ قسم کھانے سے اگرچہ سچی بات
پر کیوں نہ ہو خدا کے نام کی عظمت قائم رکھنے کے لئے احتراز کرے۔ اپنے بھائی کی معذرت قبول کرلے
رد نہ کرے قرآن شریف کی من گھڑت تفسیر نہ کرے۔ بغیر کسی مصلحت شرعی کے دوسرے کی بات نہ کاٹے
ہر شخص جسکے ماتحت ہو اسکے کلام کے قبول کرنے سے جب تک کہ شرع کے خلاف نہ ہو انکار نہ کرے اور
اُس کی مخالفت سے بچے کسی تیسرے کے سامنے دو شخص سرگوشی نہ کریں جس سے اُسے رنج ہو۔ پرائی
جوان عورت سے باتیں نہ کرے جو گناہ کرنے کا ارادہ کرتا ہو اُسکو گناہ کا راستہ بتائے ایسی خوش
خوشی نہ کرے جسکی شرع نے اجازت نہ دی ہو یا جس سے شر اُٹھ کھڑا ہو لایعنی باتوں کے تکلم سے علیحدہ رہے
غلام کو اُسکے مالک سے اور عورت کو اُسکے شوہر سے بہکا کر برگشتہ خاطر نہ کرے۔ جھوٹی شہادت نہ دے سچی
گواہی دینے سے جان نہ چرائے بھولی پارسا عورتوں کو تہمت نہ لگائے۔ مردوں کو گالیاں نہ دے یاد شاہوں

کو دشنام سے یاد نہ کرے اُن کی صلاحیت کی دُعا سے باز نہ رہے۔ علم نہ چھپائے۔ جان بوجھ کر
خدا و رسول پر جھوٹ نہ باندھے مفسدہ پردازی کی باتوں سے اجتناب کرے تاکہ لوگ ضرر سے
محفوظ رہیں بیحیائی کی باتوں میں بہت نہ رہا کرے جس سے کہ لوگ اندیشناک ہوجائیں۔ مانگنے میں
ایسا بھی الحاح نہ کرے جس سے دینے والے کو ایذا پہنچے۔ خیرات کر کے احسان نہ جتائے مخلوق
کے احسان کی ناشکری نہ کرے جس سے کہ خدا کی نعمتوں کا ناشکر ٹھیرے۔ مریض پر جو کچھ فرض ہو
اُسے نہ چھپائے بلکہ صاف اقرار کردے۔ کسی کے نسب کا نہ جھوٹا اقرار ہی کرے اور نہ اُس سے
انکار کرے۔ لوگوں کی آبروریزی میں زبان درازی نہ کرے اپنا باپ چھوڑ کر دوسرے کو باپ نہ بنائے
امر بالمعروف و نہی عن المنکر ترک نہ کرے۔ غیبت سے بچے اور وہ کسی کی نسبت اُس کی غیبوبت
میں ایسی بات کہنا ہے جو اُسے بری معلوم ہو اور یہ زبان کی ایسی آفت ہے کہ لوگ اس میں اکثر مبتلا
ہوجاتے ہیں اور اس سے ضرر بھی نہایت ہی عظیم ہوتا ہے اسکے علاوہ اور بہت سے قبیح اعمال و
افعال سے بھی شریعت منع کرتی ہے مثلاً وہ عہد کو توڑنے اور وعدہ خلافی کرنے سے ممانعت کرتی ہے
دغابازی اور مکاری اور دھوکے بازی کی اجازت نہیں دیتی فتنہ پردازی کی سخت مخالف ہے اور
وہ لوگوں میں گڑبڑ مچادینے کا نام ہے۔ خلل اندازی اور بغیر کسی دینی مصلحت کے اختلاف کرنے
کو جائز نہیں رکھتی خونریزی خودکشی حرام کاری اور لواطت کو اگرچہ اپنی ہی عورت کے ساتھ کیوں نہ
ہو ناجائز بتلاتی ہے کیونکہ ان امور میں خداوندی حکمت کی مخالفت لازم آتی ہے اور انسانی نسل گھٹتی
ہے خصوصاً زنا سے تو لوگوں کے نسب محفوظ نہیں رہتے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ باہم ہمدردی
نہیں رہتی نسب کے بارہ میں لوگ دھوکا کھاتے ہیں مال و متاع کے ایسے لوگ مالک بنائے جاتے
ہیں جن کا ذرا بھی استحقاق نہیں بچہ اسوجہ سے کہ اُسکا پورے طور سے کوئی پرورش کرنے والا نہیں ہوتا
جدا ضائع ہوتا ہے خلاصہ یہ کہ اس میں طرح طرح کی قباحتیں پائی جاتی ہیں کہانتک کوئی بیان کرے
شریعت میں اس کی اجازت نہیں ہے کہ پرائی عورت کو کوئی چھوئے یا تنہائی میں اُس کے پاس
ٹھیرے کیونکہ اس سے ناجائز تعلق کا اندیشہ ہے علیٰ ہذا القیاس بے ریش لڑکے کے بارہ میں بھی

یہی کہا جا سکتا ہے اسی طرح اسکا حکم یہ بھی ہے کہ عورتوں کے معمولی ایام میں اُن سے مقاربت نہ کی جائے
اسلئے کہ اس میں سراسر گندگی ہے۔ اور نہ کسی عورت کو ایسی جگہ سفر کرنے کی اجازت ہے جہاں اُسے
اپنی آبرو کے جانے کا اندیشہ ہو۔ مردوں کو عورتوں کی اور عورتوں کو مردوں کی وضع اختیار کرنے سے
روکتی ہے اور اس بات کا امر کرتی ہے کہ صحبت کے وقت ذرا بھی بے پردگی نہ ہونے پائے اور اُسکے
حکم کے موافق جو نکاح پر قدرت رکھتا ہو اور اُسکو کوئی وجہ عذر کی نہ ہو تو وہ بے نکاح نہیں رہ سکتا کیونکہ اس
میں نسل کی افزائش کے اعتبار سے خداوندی حکمت کی مخالفت لازم آتی ہے اگر کسی کے اختیار میں
کوئی عورت ہو یعنی وہ اُسکا ولی ہو تو نکاح کرنے سے اُسے ہرگز نہ روکے مرد اپنی عورت کا اور عورت
اپنے مرد کا راز فاش نہ کرے بن سنور کر کوئی عورت نہ نکلے کوئی مرد اپنی عورت کے معاملہ میں بےغیرتی
نہ اختیار کرے۔ اسی طرح کوئی پرائے مرد اور عورتوں میں متوسط نہ بنے کوئی نشہ نہ پئے کیونکہ اس میں عقل
ایسی افضل نعمت جو خدا نے انسان کو عنایت کی ہے جاتی رہتی ہے اور نشہ باز جو کچھ نہ کر گذرے
تھوڑا ہے کسی گناہ یا فعل شنیع سے بند نہیں۔ پھر اُسکے نقصانات کے مقابل میں جو کچھ اُس میں نفع
خیال کیا گیا ہے کیا حقیقت رکھتا ہے۔ کوئی قماربازی نہ کرے کیونکہ اس سے مال ناحق خطرے میں
پڑ جاتا ہے اپنے اسباب کی نکاسی کے لئے کوئی جھوٹی قسمیں نہ کھایا کرے۔ ناپ تول میں کمی نہ کرے
صاحب وسعت باوجود مطالبہ کے کسی کا حق نہ ٹالا کرے بیجا موقعوں پر مال نہ اُڑائے اپنے پڑوسی
کو اگرچہ غیر مذہب والا کیوں نہ ہو کسی قسم کی تکلیف نہ دے۔ چوری ڈاکہ زنی نہ کرے سود نہ لے کیونکہ سود
لینے سے مالدار جو قرض دیکر لوگوں کے ساتھ احسان کرتا تھا اور حاجتمند کا اس طرح پر آسانی سے کام نکل
جاتا تھا اُس کا دروازہ بالکل بند ہو جاتا ہے۔ تجارتی مال لانے والوں سے بالا بالا ملکر دام نہ توڑ لیا
کرے۔ اگر کوئی کچھ سودا چکا رہا ہو تو اُسپر بھاؤ نہ کرنے لگ جایا کرے۔ آپس میں شرکاء ایک دوسرے
سے خیانت نہ کریں مالک کی بے اجازت عاریت میں کوئی بیجا تصرف نہ کرے۔ مزدور سے کام کرا کر
اُس کی مزدوری نہ مارے بلکہ اُسکے ادا کرنے میں دیر بھی نہ لگائے جن چیزوں کی عام طور پر یا کسی
خصوصیت کے ساتھ اجازت ہو اُس سے لوگوں کو نہ روکے کسی خاص راستہ میں مالک کی بلا اجازت

کوئی تصرف نہ کرے۔ اسی طرح عام راستوں میں کوئی ایسا امر نہ کرے جس سے لوگوں کو تکلیف پہنچے۔
امانت میں خیانت نہ کرے جانداروں کی نہ تصویر کھینچے اور نہ ان کی تصویروں کو اپنے مکان میں رکھے تاکہ
حیوانات اور ان کی تصویر کی پرستش کرنے والوں کی مشابہت سے بچا رہے کھانا اتنا زیادہ بھی نہ کھائے
کہ جس سے صحت میں فرق آجائے اور ضرر پہنچے ظلم اور تعدی کی راہ سے اپنی کئی عورتوں میں سے بعض کو
بعض پر ترجیح نہ دے ناراض ہو کر کسی مسلمان سے تین دن سے زیادہ بول چال نہ چھوڑے آپس
میں بگاڑ کرنے اور عداوت کرنے سے باز رہے۔ اپنے بال بچوں کو ضائع نہ ہونے دے بلا اجازت
شرعی نہ کسی کو مارے اور نہ کسی کو ہتھیار سے دھمکائے۔ جادو کے سیکھنے سکھانے اور اسکے عمل پر کچھ
لینے سے باز رہے سفال گوئی اور نجوم سے پرہیز کرے اور اسکے جاننے والوں کی طرف رجوع نہ ہو۔ اپنے
حاکم سے بغاوت نہ کرے اور نہ کسی دنیاوی غرض کے فوت ہونے کی وجہ سے اس سے عہد شکنی کرے
ایسی حالت میں ہرگز حکومت نہ قبول کرے جب یہ جانتا ہو کہ مجھ سے ضرور خیانت ہوگی۔ اسی طرح کوئی
انتظام کسی ظالم یا فاسق کے ہرگز سپرد نہ کرے کسی لائق شخص کو معزول کر کے اس سے کم درجہ والے کو
مقرر نہ کرے۔ ذی اختیار لوگ ظلم نہ کریں کوئی حاکم ایسے موقع پر اجلاس نہ کرے جہاں مستغیثوں کو رسائی
مشکل ہو نہ اپنے مذہب والے پر اور نہ کسی غیر مذہب والے پر ظلم کریں مثلاً ضرب و شتم سے نہ پیش آئیں۔
کوئی حاکم ہونے پر کسی ایسے کا نذرانہ قبول نہ کرے جس سے اس قسم کے پہلے سے مراسم نہ ہوں۔
اسی طرح اس دعوت میں شریک نہ ہو جس میں اس کی خصوصیت مدنظر رکھی گئی ہو کسی سے خواہ وہ حق پر
ہو یا باطل پر رشوت نہ لے ایسے ہی وہ شخص جو دغابازی کے درپے ہو رشوت نہ دے ہاں جو شخص حق پر ہو اور
وہ اپنی پریشانی دفع کرنے کے لئے مجبوراً کچھ دے دلا کر کام نکال لے تو پھر کچھ گناہ نہیں۔ رشوت کے لینے دینے
میں دلالی نہ کرے۔ اگر مظلوم کی مدد کرنے کی قوت ہو تو اس سے علیحدگی نہ اختیار کرے۔ فضیحت کرنے کے
لئے کسی کے عیوب کی جستجو اور پردہ دری کے درپے نہ ہو۔ بغیر اذن کے کسی کے گھر کی دیکھ بھال کرے یہاں تک
کہ دروازہ سے بھی نہ جھانکے ایسے لوگوں کی باتیں نہ سنے جو اسکو سنانا ناپسند نہیں کرتے۔ جب دشمن سر ہی
پر آ پڑے تو اس وقت کم ہمتی نہ کرے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو نہ چھوڑے۔ جو لوگ عہد و پیمان کرتے

خدا کی عظمت کے اظہار یعنے تکبیر سے شروع ہو کر سلام پر ختم ہو جاتی ہے نماز پڑھنے والا اُسکو اس طرح
پر ادا کرتا ہے گویا کہ وہ خدا کے سامنے حاضر ہے اُس نے مقرر کیا ہے کہ جب نماز کا وقت آئے تو
ایک منادی یعنے مؤذن سارے نمازیوں کو نہایت فصیح الفاظ میں بُلایا کرے چنانچہ اُسکے حکم کے
موافق وہ چار مرتبہ خدا کی عظمت کا اعلان کرتا ہے گویا وہ کہتا ہے کہ اے لوگو تم جو دنیوی اور اخروی مرغوبات
میں پھنسے ہوئے ہو یہ بھی خبر ہے کہ خدا نہایت ہی بڑا اور سب باتوں کا زیادہ مستحق ہے کہ سارے مرغوبات
کو چھوڑ کر اُسکی جناب کی طرف راغب ہو جاؤ پھر دو مرتبہ گواہی دیتا ہے کہ خداوند تعالیٰ معبود یکتا ہے
اُسکے سوا کوئی عبادت کے لایق نہیں گویا وہ یہ بتلاتا ہے کہ تمہاری دنیوی اور اخروی حاجتوں کو
وہی پورا کر سکتا ہے کہ جو معبود حقیقی ہو اور اپنے ماسوا سے بے نیاز ہونے میں یکتائی اُسکے خصوص
اوصاف میں شمار ہو اور ساری خلق اُسی کی محتاج ہو اور ایسا معبود اللہ ہی ہے جسکی ذات وہی معبودیت
کے شایاں اور اس امر میں یکتائی کے ساتھ موصوف ہے پس تمہیں چاہیئے کہ اپنی ساری حاجتیں خواہ
دنیوی ہوں یا اخروی سب اُسی کی جناب میں لے جاؤ اور اُسی کی درگاہ کی طرف رجوع کرو۔ پھر دوبارہ
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی شہادت دیتا ہے گویا وہ یہ کہتا ہے کہ یہی رسول تمہارے اور تمہارے
ذی عظمت معبود کے درمیان میں واسطہ ہیں انہیں کے ذریعے سے تمہیں اپنی دنیوی اور اخروی مصلحتوں
کی اطلاع ہوئی ہے اپنی کھلی آنکھوں سے دیکھ چکے ہو ورنہ کم سے کم دلیل سے تو ضرور تمہیں اس بات
کا یقین ہو چکا ہے کہ یہ تمہارے بڑے ہی خیرخواہ اور تمہیں بھلائی کے طریق سکھانے والے ہیں پس اب
تمہیں چاہیئے کہ تم اُس عبادت کے ادا کرنے میں بدل وجان کوشش کرو جو اُنہوں نے تمہارے
لئے مقرر کی ہے اور جس میں تمہارا سراسر نفع منصور ہے۔ اسکے بعد وہ دو دفعہ نماز کی طرف متوجہ
کرتا ہے اُسکو اس مضمون کی تفریع سمجھنا چاہیئے جسکی طرف وہ تکبیر و تشہد میں اس سے پہلے اشارہ کر چکا
ہے کہ اس ذی عظمت خدا کی درگاہ میں تمہیں ضرور التجا کرنا چاہیئے۔ یا یوں سمجھئے کہ پہلے کلام کا یہ نتیجہ
ہے گویا وہ یہ کہتا ہے کہ جب یہ خدا سارے بڑوں سے بڑا اور معبودیت اور تمام خلق کی حاجت برآری
کے اعتبار سے یکتا ٹھیرا اور اس خیرخواہ رسول نے تمہیں اُس کی عبادت کی تعلیم کی اور یہ وعدہ کیا کہ تم

اسکی بدولت اپنی امیدیں حاصل کرنے میں کامیاب ہو گئے تو تمکو چاہئے کہ نماز کی طرف ضرور متوجہ
ہو جاؤ خدائے جلیل کی درگاہ میں حاضر ہو اور نماز ادا کر کے اسکے وسیلہ سے خدا کی درگاہ میں اپنی
چھوٹی بڑی حاجتوں کی درخواست پیش کرو پھر وہ نماز کے فوائد اور ثمرات کی طرف اجمالی طور پر "
حی علے الفلاح" یعنے کامیابی اور رستگاری کی طرف دوڑو کہکر اشارہ کرتا ہے گویا وہ یہ کہتا ہے آدمی
کے لئے فلاح ساری مرغوبات سے بڑھ کر ہے اور فلاح خواہ دنیوی ہو یا آخروی اسی عبادت سے
حاصل ہوتی ہے کیونکہ اس سے اخلاق درست ہوتے ہیں خلاق کی عظمت کا نقشہ پیش نظر ہو جاتا
ہے ۔ قیامت میں اس کی جزا کے ملنے کی اُمید ہو جاتی ہے پس اس فلاح و کامیابی کو غنیمت سمجھو
اور اس کی طرف متوجہ ہو جاؤ اسکے بعد وہ مرغوبات میں سے جو نہایت ہی کامل شے ہے اُس کی
طرف نمازیوں کے خیالات کو متوجہ کرتا ہے اور اس بات پر اُن کو متنبہ کرتا ہے کہ وہ جب اس عبادت
کی طرف متوجہ ہوں تو کہیں خدا کے سوا کوئی دوسری چیز کو مقصود اصلی نہ ٹھیرالیں بلکہ اُن کی مشتاق
نظریں اُسی کی جناب کی طرف رہیں اُسی کا تقرب مدنظر ہو اور اُن کا مقصد اصلی اور مدعائے دلی کیا
دنیا اور کیا آخرت دونوں میں خدا ہی خدا ہو اسی وجہ سے وہ اس موقع پہ دو مرتبہ تکبیر کہتا ہے اور خدا
کی معبودیت کے لحاظ سے یکتائی ظاہر کرتا ہے یہ تو مؤذن کی کیفیت تھی اب پیچھے سننے والے کیا
کرتے ہیں وہ لوگ بھی موذن کے اقوال کو دُہراتے جاتے ہیں گویا کہ وہ اُسکی ہر بات میں تصدیق
کرتے ہیں اور اس بات کی تصریح کرتے ہیں کہ وہ بھی اُسکے ساتھ متفق ہیں لیکن جب وہ اُن کو نماز
اور فلاح کی طرف بُلاتا ہے تو اُسکے الفاظ کو نہیں دُہراتے کیونکہ بُلانے والے کے الفاظ جواب میں
بھی کہنا تو مسخرہ پن کی بات ہے اسلیئے وہ " لاحول ولا قوۃ الا باللہ" پڑھا کرتے ہیں گویا وہ کہتے ہیں کہ نماز
میں داخل ہو کر اس خیر عظیم کا حاصل کرنا اور فلاح کا پالینا سوائے خداوندی مدد اور قوت کے کسی اور
طور پہ ممکن نہیں ہم تو اُسی کی مدد کے طلبگار ہیں اور اُن کا یہ قول بطور استکراہ و تنفر کے نہیں ہوا کرتا
جیسا کہ بعض ناواقف یہ سمجھ کر اعتراض کیا کرتے ہیں - پھر جب اُس موقع پہ جو کہ اسی عبادت کے ادا
کرنے کے لئے مخصوص ہوتا ہے لوگ جمع ہو جاتے ہیں تو ندا کرنے والا مزید تاکید کے لئے اُٹھیر

الفاظ کا اعادہ کرتا ہے تاکہ یہ سب باتیں لوگوں کے خوب ذہن نشین ہو جائیں اور وہ شخص بھی سن لے جس نے اذان نہیں سنی تھی اور بلا اذان سنے ہی آگیا تھا یہاں تک کہ اس بارگاہ عالی کی حضوری کے وقت یہ سارے مضامین پورے طور سے پیش نظر ہوں اسی واسطے وہ اب کے مرتبہ الفاظ سابقہ ہی پر اکتفا نہیں کرتا بلکہ قد قامت الصلوٰۃ اور بڑھا دیتا ہے یعنے اب نماز قائم ہو گئی۔

ف — نماز کے لئے طہارت کے مشروط ہونے کی حکمت

شریعت نے اس عبادت کے ادا کرنے کے لئے جو شرطیں لگائی ہیں اور جو آداب مقرر کئے ہیں وہ بھی سن لیجئے چنانچہ اس نے یہ مقرر کیا ہے کہ نماز پڑھنے والے کا بدن پاک ہو اسکا لباس طاہر ہو اس مکان میں جہاں وہ نماز ادا کرے گا کسی قسم کی نجاست نہ پڑی ہو اسکا بدن حکمی ناپاکی سے بھی پاک ہو اور اس سے ایسے حالات مراد ہیں جو حدث کے نام سے موسوم ہوتے ہیں اور ان کا اس وقت اعتبار کیا جاتا ہے جب بدن سے کسی قسم کی نجاست نکلے۔ اور اس طہارت سے نمازی کو اس بات پر تنبیہ کرنا مقصود ہوتی ہے کہ اس کا نماز میں داخل ہونا گویا اپنے مولےٰ کے سامنے اور اس کی بارگاہ عالی میں اس کے احسان کا امیدوار بنکر شکر کے لئے حاضر ہوتا ہے پس جس طرح کہ شاہان دنیا میں سے کسی کے دربار میں جب جانا مقصود ہوتا ہے تو اس بات کا بڑا اہتمام کیا کرتے ہیں کہ کہیں بادشاہ کی نظر کسی چیز پر نہ جا پڑے جو اسے ناگوار خاطر ہو اسی طرح یہاں بھی یہ نہایت ضروری امر ہے کہ خداوندی دربار میں حاضری کے وقت سارے اعضا تمام ایسے ناپسندیدہ اعمال سے بالکل پاک و صاف ہوں جنکا منشا خواہ اس کی خواہش نفسانی اور میلان طبع ہو یا دوسروں کی وسوسہ اندازی سے ان کا مرتکب ہوا ہو اور جملہ اخلاق ذمیمہ سے اس کا دل بھی پاک ہو یہاں تک کہ سارے میل کچیل کو توبہ اور پشیمانی کے پانی سے دھو دھلا کر صاف و ستھرا بنگیا ہو علاوہ بریں بدن کو پانی سے دھونے کی وجہ سے جس خوشی کا اثر روح تک پہنچتا ہے وہ بھی مخفی نہیں کیونکہ روح اور بدن میں جو علاقہ پایا جاتا ہے اس کا کوئی انکار نہیں کر سکتا اسی لئے جب ان دونوں میں سے ایک میں بھی کوئی چیز اثر کرتی ہے تو دوسرے میں اسکا اثر نمایاں ہو جاتا ہے چنانچہ روح بدن دھونے کے وقت کیسی شاداں و فرحاں نظر آتی ہے اور اس کی ساری کسلمندی دور ہو جاتی ہے گویا کسی نے اسکے سارے بندھن کھولدیے جن میں وہ

جکڑی ہوئی تھی خصوصاً اس حالت میں جبکہ عورتوں سے صحبت کرنے کے بعد غسل کیا جائے اور طبی فوائد اسکے
علاوہ ہیں جو کسی پر چنداں مخفی نہیں۔

وقت غسل وضو اور اعضاء دھونے کو خاص ترتیب سے دھونے و آگے کرنے کی حکمت اور تیمم کا بیان

شریعت نے اُن اعتباری حالات سے طہارت کرنے کو جو حدث کے نام سے موسوم ہیں دو قسموں
پر منقسم کیا ہے ایک کا نام طہارت کبریٰ ہے جس سے سارے بدن کا دھونا یعنی غسل مراد ہے دوسرے
کو طہارت صغریٰ یا وضو کہتے ہیں جس سے مقصود یہ ہے کہ بعض اعضا کو دھویا جائے اور بعض کا مسح کیا جائے
اب اُس نے سارے بدن کا دھونا اُس وقت واجب کیا ہے جب منی نکلے چاہے حکماً ہی کیوں نہ ہو
(اور حکماً منی نکلنے کی یہ صورت ہے کہ جماع کرنے سے منی نکلنے کا پتہ نہ لگے) یا جب عورت کے رحم
سے حیض یا نفاس کا خون جاری ہو۔ چونکہ ان نجاستوں کا کچھ نہ کچھ حصہ سارے بدن سے آتا ہے
اسلئے شریعت نے بھی اُس اعتباری حالت یا نجاست کے ساتھ جو ان کے نکلنے سے پیدا ہوتی ہے
سارے بدن کو ملوث قرار دیا اور اسی وجہ سے اُن کا نام حدث اکبر رکھا گیا پس گویا سارے بدن کو دھونے
اور پاک کرنے سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اُن سارے گناہوں سے توبہ کرکے پاک ہونا چاہئے
جنکو تمام بدن سے علاقہ ہے نہ کسی خاص عضو سے خصوصاً اخلاق سیئہ سے پاک ہونا اور بھی ضروری ہے
اور حکمت اس میں یہ بھی ہے کہ یہی چیزیں ہیں جن سے بچہ بنتا ہے چنانچہ منی حمل ٹھہرنے اور بچہ کی صورت
بننے کا مادہ ہے اور خون رحم سے بچہ کو غذا پہنچتی ہے اور اسکو نمو حاصل ہوتا ہے اور ظاہر ہے جو بچہ
اس سے پیدا ہوا کرتا ہے وہ کبھی نیک بخت ہوتا ہے اور کبھی بد بخت۔ بچہ کے نیک بخت ہونے
کے لحاظ سے بچہ کا پیدا ہونا شرعاً قابل تعریف اعمال میں سے شمار کیا جاسکتا ہے اور یہ امید ہوسکتی
ہے کہ ان دونوں میاں بی بی کو جن کی مباشرت سے نیک بچہ ہوا ہے بہت عمدہ جزا ملے خصوصاً
اُس وقت تک جب کہ اُن دونو کی نیت بھی نیک ہو اور یہ مقصود ہو کہ اس طرح نسل میں خدا کے مطیع ہوجانے
کی ترقی ہو اور بچہ کے نیک بخت ہونے کے لحاظ سے ان چیزوں کے خارج ہونے کے وقت مکلف
کے لئے گویا یہ اشارہ نکلتا ہے کہ یہ شے جو تیرے بدن سے خارج ہوئی ہے اور جس میں تیرا سارا بدن
شریک ہے بچہ کے پیدا ہونے کا مادہ ہے اور ممکن ہے کہ اس سے ایسا بچہ پیدا ہو جو خدا کی نافرمانی

اور اُسکے ساتھ کفر کرے پس سارے بدن کے دھونے سے اس بات پر آگاہی حاصل کرنا چاہئے کہ ایسے امر سے بھی توبہ کرنا مناسب ہے جس میں گناہ کی سببیت کا احتمال بھی ہو۔ اور وہ گویا زبان حال سے یہ کہتا ہے کہ ان چیزوں کے خارج ہونے سے جن میں میرا سارا بدن شریک ہے مجھے اس بات کی تشخیص ہوگئی کہ اگر ایسا بچہ پیدا ہوا جو تیری نافرمانی کرے تو میں ضرور اس کا سبب ٹھیروں گا اسلئے میں اپنا سارا بدن دھوئے ڈالتا ہوں اور میں اسکو اپنی اُس توبہ کا عنوان قرار دیتا ہوں جو مجھے اس سببیت سے تیرے سامنے کرنا چاہئے اور یہ بات گناہ سے انتہا درجہ کی علیحدگی اور توبہ میں نہایت ہی مبالغہ اور اہتمام کرنے پر مبنی ہے اگرچہ حقیقتہً یہ کوئی گناہ نہیں ہے محض گناہ کا امکان اور اندیشہ ہو اب رہیں ایسی نجاستیں جو تمام بدن سے نہیں آتیں خواہ وہ حقیقتہً خارج ہوں جیسے کہ بدن سے خون بہے یا قضائے حاجت کے دونوں مقاموں میں سے کسی سے سوائے منی۔ خون حیض یا نفاس کے کوئی اور شئے خارج ہو اور خواہ حکماً اُن کا خروج پایا جائے جیسے کہ اس طرح سونے کے وقت جب اعضاُ ڈھیلے ہو جائیں اعتبار کیا جاتا ہے پس ان کے پائے جانے کے وقت شریعت نے اُس اعتباری نجاست سے جو حدث اصغر کے نام سے موسوم ہے خاص خاص اعضا کو ملوث قرار دیا ہے گویا اس طہارت صغرے کے حکم سے جسے وضو کہتے ہیں (اور وہ بعض اعضاء کے دھونے اور بعض کے مسح کرنے کا نام ہے) اُسکا یہ اشارہ ہے کہ انھیں خاص خاص اعضاء کے گناہوں سے توبہ کرنا چاہئے اور اُن اعضا کی تخصیص اور اُس ترتیب میں جو اُن کی طہارت میں اعتبار کی گئی ہے عجیب نکتہ کی رعایت مدنظر ہے بیان اُسکا یہ ہے کہ سارے بدن میں بھی ایسے اعضاء ہیں جو مخالفت کرنے کے لئے نہایت سرعت کے ساتھ حرکت کرتے ہیں اسی لئے اُن کے دھونے سے اُن کی طہارت باطنی کے اہتمام پر تنبیہ ہو جائے گی اور مقصد اس سے یہ ہے کہ اُن کے کثیر الوقوع گناہوں سے توبہ کی جائے۔ اعضاء کو دھونے میں جو ترتیب اختیار کی گئی ہے اس میں یہ لحاظ ہے کہ جو عضو مخالفت میں نہایت سرعت سے حرکت کرتا ہو اُسی کو سب سے مقدم کیا جاے پھر اُسکے بعد اُس سے کم اسی طرح آخر تک سمجھنا چاہئے پس سب سے پہلے چہرہ کے دہونے کا حکم ہے جس میں منہ ناک اور آنکھیں پائی جاتی ہیں اور چہرہ میں سے پہلے منہ

سے دھونا شروع کیا جاتا ہے اسلئے کہ تمام اعضا میں سے زبان مخالفت کرنے میں زیادہ چلتی ہے کیونکہ اسی سے کلمہ کفر کا کہا جاتا ہے اسی سے غیبت چغلخوری کی جاتی ہے۔ فحش بکا جاتا ہے اس سے علاوہ بھی زبان کی بہت سی آفتیں ہیں جن میں سے کچھ پہلے بھی بیان ہو چکی ہیں پس مُنہ کے دھونے سے جب یاد آجاتا ہے کہ طہارت ظاہری سے باطن کی تطہیر کی طرف اشارہ ہے تو خدا کی طرف وہ توبہ کرنے لگ جاتا ہے اور زبان سے جو کچھ اُس نے بیجا کہا تھا اُس سے کنارہ کشی اختیار کرتا ہے اسی طرح ناک میں پانی ڈالنے کے وقت یاد کر کے اُن چیزوں سے جنکو اُس نے بلا اجازت شرعی سونگھا ہے توبہ کرتا ہے اسی طرح اُن چیزوں سے بھی توبہ کرتا ہے جنکا دیکھنا حرام تھا اور اُس نے اُنھیں دیکھا ہے چہرہ کے بعد کہنی تک دونو ہاتھوں کے دھونے کا حکم ہے اس لئے کہ جہاں زبان سے کوئی بات نکلی اور کسی پر نظریں پڑیں تو فوراً دست درازی کرنے کے لئے ہاتھ بڑھتا ہے اور کسی نہ کسی موقع پر جا ہی لگتا ہے پس جب اُن دونوں کی نوبت آئیگی تو خواہ مخواہ اُن کی طہارت باطنی کا بھی خیال پیدا ہوگا اور اپنی دست درازیوں سے توبہ کریگا اس کے بعد سر کے مسح کرنیکا حکم ہوا اور غسل کا حکم نہیں دیا گیا اور محض مسح ہی گویا اس لئے کافی سمجھا گیا کہ نفس سر سے کوئی مخالفت سرزد نہیں ہوئی تھی اگر ہوئی تھی تو زبان اور آنکھ سے ہوئی تھی جو سر سے ملی ہوئی ہیں اسی وجہ سے سر کے لئے متوسط درجے کا حکم یعنے مسح تجویز کیا گیا اور غسل کا حکم نہیں دیا۔ اسی طرح چونکہ کان میں بسا اوقات بلا قصد کوئی بات آپڑتی ہے اسکے لئے بھی مسح ہی پر اکتفا ہوا اور غسل کی طرح اب مسح کرتے وقت بھی توبہ کی یاد آجانے کی کانوں نے جو کچھ بیجا سنا ہوگا اور سر سے بباعث مجاورت ان اعضا کے جو کچھ سرزد ہوا ہوگا اُس سے بھی اپنے کو پاک کرلے گا۔ گردن کے مسح کی نسبت بھی اسی طرح کہا جاسکتا ہے۔ اسکے بعد پیروں کے دھونے کا حکم ہے اس لئے کہ جب آنکھیں دیکھ چکتی ہیں زبان سے کچھ باتیں ہو جاتی ہیں ہاتھ بڑھ چکتے ہیں کانوں میں آواز آلیتی ہے اُس وقت پیروں کی باری آتی ہے اور آدمی اُن سے چلتا ہے پس مخالفت میں سب سے پیچھے پیر ہی ٹھیرے اسلئے سب سے پیچھے اُن کے دھونے کا حکم ہوا اور اُن کے دھونے سے بھی پیروں کے لحاظ سے باطنی طہارت کی فکر ہوتی ہے اور

مثلاً منہ نے کلی کی جاتی ہے اور کلی سے پہلے جو ہاتھ گٹوں تک دھوئے جاتے ہیں وہ اصل میں کلی ہی کرنے کے لئے صاف کرنے جاتے ہیں ۱۲ مترجم

جہاں کہیں اس نے بیجا قدم اٹھایا ہوتا ہے اس سے توبہ کرتا ہے۔ پھر اعضا کے تین تین مرتبہ دھونے میں ایک عجیب دقیق نکتہ پایا جاتا ہے گویا کہ توبہ کے تینوں ارکان کا پورا پورا مقابلہ ہے اور توبہ کے تینوں رکن یہ ہیں (۱) جو گناہ ہو چکا ہو اسپر نادم ہو (۲) اس گناہ سے باز آئے اور (۳) اس بات کا پختہ قصد کرلے کہ آئندہ اسکا مرتکب نہ ہوگا پس ہر مرتبہ دھونے سے توبہ کے ایک ایک رکن پر تنبیہ ہوتی ہے۔ وضو کرنیوالا جب وضو سے فارغ ہو چکتا ہے اور توبہ کرکے طہارت باطنی حاصل کرلیتا ہے تو اسے مناسب ہے کہ یہ دعا پڑھے "اللھم اجعلنی من التوابین واجعلنی من المتطہرین یعنے اسے خدا مجھے توبہ کرنیوالوں اور پاک وصاف بننے والوں کے زمرے میں کر دے اس میں اس کے لئے گویا یہ اشارہ پایا جاتا ہے کہ خدا سے وہ یہ استدعا کرے کہ اس نے جہاں توبہ اور تطہیر باطن کی توفیق دیکر اسپر احسان کیا ہے اُسے قبول بھی کرلے۔ اور جب نمازی کو پانی کا ملنا مشکل ہو یا بوجہ مرض کے اسکے استعمال پر قدرت نہ ہو تو اس وقت شریعت نے بجائے غسل یا وضو کے تیمم مقرر کیا ہے اور وہ کسی پاک چیز سے جو مٹی کے قبیل سے ہو نیت تطہیر کے ساتھ چہرہ اور دونوں ہاتھوں کے کہنیوں تک مسح کرنے کا نام ہے اور یہی ایسے اعضا ہیں کہ انسان کو جن کے پاک کرنے کی اور اعضا سے زیادہ حاجت ہوتی ہے اور اسمیں گویا بندہ کے لئے یہ اشارہ پایا جاتا ہے کہ جب اُسپر توبہ کے سارے ارکان ادا کرنا دشوار ہوں اور اُن کے حاصل کرنے کی اُسے توفیق نہ ہو تو اس سے تو کبھی گذرا نہ ہو کہ اپنے گناہ دیکھ کر عجز اور انکسار کرنے لگے کیا عجب کہ اسی سے سبحانہ خدا اُس کے گناہ بخشدے چنانچہ کہا کرتے ہیں کہ جو گناہ عجز وانکسار پیدا کرے وہ ایسی اطاعت سے تو اچھا ہی ہے کہ جس سے آدمی عجب وتکبر کرنے لگے علاوہ بریں جب اس مسح کے اس اشارہ کی طرف لحاظ کیا جاتا ہے تو یہ بھی کچھ بعید نہیں معلوم ہوتا کہ اس پر اب توبہ کے تمام ارکان کا حاصل کرنا بھی آسان ہو جائے اور وہ حقیقۃً توبہ ہی کرلے پھر چونکہ اعضائے وضو میں سے پیروں کے دھونے میں زیادہ پانی صرف ہوتا تھا اور کچھ مشقت کا بھی اندیشہ تھا اس وجہ سے اگر چرمی موزے پہن لئے جائیں تو بغرض آسانی خاص شرطوں کے ساتھ اُنپر پانی سے مسح کرنا بھی جائز نکلا گیا اور اس طرح پر اُن کے گناہوں سے توبہ کرنے کی طرف اشارہ بھی ختم نہیں ہونے پایا

ف — ستر کا چھپانا بھی نماز میں شرط ہونا اور عورت کو بہ نسبت مرد کے زیادہ بدن چھپانے کا حکم ہونا ۱۲

شریعت نے یہ بھی مقرر کیا ہے کہ نماز ننگے ہو کر نہ پڑھی جائے بلکہ نمازی بدن ڈھانک لیا کرے اور اس سے جو کچھ ادب کی رعایت پائی جاتی ہے وہ تو ظاہر ہی ہے علاوہ اس کے اس میں یہ بھی اشارہ ہے کہ بندہ کو گناہوں اور اخلاق ذمیمہ سے اگر پورے طور پر توبہ کر کے پاک وصاف بننا نصیب نہ ہو تو جب نماز پڑھنے لگے یا یوں کہئے کہ اپنے مولے کی بارگاہ میں حاضر ہونے لگے تو کم سے کم باقتضائے ادب اتنا تو کرے کہ ان ساری مخالفتوں کو دبائے رکھے تاکہ ان کا زور وشور گھٹا رہے اور ان کی یہ حالت ہو جائے کہ گویا انہیں پردہ میں چھپا دیا ہے اگرچہ خدا سے کوئی چیز چھپ نہیں سکتی اور وہ سب کچھ جانتا ہے ۔

بدن چھپانے میں ایک یہ بھی فائدہ ہے کہ جب اس کی نظر اعضا پر نہ پڑے گی تو ادھر ادھر جی نہ بھٹکنے پائیگا ۔ اور چونکہ عورتوں کے سارے بدن میں یہ قباحت پائی جاتی تھی کہ اس پر نظر پڑنے سے طبیعت بگڑتی تھی اس لئے اسے حکم ہے کہ سارا بدن چھپائے ہاں آزاد عورت کے لئے اتنے بدن کے کھولنے کی اجازت ہے جسکے کھولنے کی اکثر احتیاج پڑتی ہے جیسے چہرہ ۔ کلائی تک دونوں ہاتھ اور قدم ان کا چھپانا ضروری نہیں اور وہ عورت لونڈی ہو تو چونکہ کام کاج کرنے میں ان اعضا کے علاوہ اور اعضا بھی اکثر کھل جاتے ہیں اور ان کے چھپانے کے واجب کرنے میں حرج متصور تھا اس لئے اسکو ان کے علاوہ بھی کسی قدر اور بدن کھلا رکھنے کی اجازت دی گئی ۔

نماز میں کعبہ کی طرف منہ کرنے کی حکمت ۱۲ اور نیز اسکا بیان کہ اس منہ کرنے سے مقصود خدا ہی کی عبادت ہوتی ہے نہ کعبہ کی ۱۲

شریعت نے یہ بھی مقرر کیا ہے کہ نمازی کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھے اسلئے کہ انسان کے لئے کئی جہت پائی جاتی ہیں جنکا کہ وہ اپنے کاروبار میں عادی ہے اور ان جہتوں کے نام یہ ہیں آگے پیچھے دہنے بائیں ۔ اوپر نیچے پس اگر اسے اختیار دیدیا جاتا کہ جدھر چاہے منہ کر کے نماز پڑھ لے حالانکہ نماز میں مقصود یہ ہے کہ خدا کی طرف یکسو ہو جائے اور اپنے خیالات کو مجتمع کر کے خدا ہی کے کام میں لگا دے تو اسکا جی پریشان ہو جاتا اور کچھ کرتے دھرتے نہ بن پڑتا اور اسی حیرت میں رہجاتا کہ ہر منہ کروں کدھر نہ کروں معلوم نہیں کہ خدا کی طرف متوجہ ہونے کے لئے لائق تر کونسی جہت ہے کہ جس سے میری دعا مقبول ہو جائے ۔ پس خدا نے بنظر تلطف انسانی عقل و فطرت کا لحاظ کر کے کعبۂ مکرمہ کو مقرر کر دیا کہ اسکی

طرف منہ کرکے نماز پڑھی جائے کیونکہ خدا نے اس قطعۂ زمین کو مشرف و مکرم بنا دیا ہے اور خدا کو اختیار ہے
کہ اپنے ملک میں سے جس شے کو چاہے فضیلت و بزرگی معظم و مکرم بناوے اسلئے کہ وہ فاعل مختار اور تمام
چیزوں کا علی الاطلاق مالک ہے۔ خدا نے کعبہ کا بیت اللہ یعنی خدا کا گھر نام رکھا ہے اگرچہ خدا کو
مکان کی کچھ ضرورت نہیں بلکہ وہ اس سے بالکل پاک و منزہ ہے۔ لیکن اس تعیین سے مقصود یہ ہے
کہ نمازی کا دل خدا سے عرض و معروض کرتے وقت یکجا رہے اور اسکے جی کو اس بات کا اطمینان
ہوجائے کہ خدا کی طرف متوجہ ہونے کے اعتبار سے اس نے تمام جہتوں میں سب سے افضل اور
نہایت ہی مناسب جہت اختیار کی ہے جس سے امید ہے کہ اس کی دعا ضرور مقبول ہوجاوے گی
پس یہاں سے یہ بات بخوبی ظاہر ہوگئی کہ نماز اور جو کچھ کہ نماز میں مثل رکوع و سجدہ وغیرہ کے پایا جاتا
ہے اگرچہ اس وقت منہ کعبہ کی طرف رہتا ہے لیکن اس سے مقصود جناب باری تعالیٰ ہی ہے کعبہ
ہرگز مقصود نہیں اسلئے کہ جو شخص (خدا پناہ میں رکھے) اپنے سجدہ سے غیر خدا کو قصد کرے اس کی نسبت
شریعت کفر کا حکم دیتی ہے پس اس عبادت سے کعبہ کی مقصودیت کا گمان کرنا انتہا درجہ کی
ناواقفی پر مبنی ہے۔

نماز کی تکبیر سے شروع ہونے اور شروع کرتے وقت ہاتھ اٹھانے کی حکمت

پہلے بھی معلوم ہوچکا ہے کہ نماز خدا کی تعظیم و تکبیر سے شروع ہوتی ہے اور اس سے مقصود بندہ کا
"اللہ اکبر" کہنا ہے اور اس وقت نمازی اگر مرد ہوتا ہے تو اپنے کانوں تک ہاتھ اٹھاتا ہے اور عورت
اپنے مونڈھوں تک ہاتھ اٹھاتی ہے اللہ اکبر کہنے میں اول تو تعظیم پائی جاتی ہے دوسرے اس طرح
بارگاہ شاہی میں گویا تحیت و سلام عرض کیا جاتا ہے اور حاضری کی اجازت مانگی جاتی ہے اور باوجود
ان باتوں کے اس میں یہ بھی اشارہ ہے کہ بندہ کو یہ مضمون پیش نظر رکھنا چاہیئے کہ اس کا مولے
جسکے سامنے وہ حاضر ہونے کو ہے تمام چیزوں سے بڑا ہے کوئی شے اس کی کبریائی و عظمت
کو نہیں پہنچ سکتی۔ پس مناسب ہے کہ اپنے مولے کے سوا خواہ دنیوی تعلقات ہوں یا اخروی
مرغوبات سب سے اپنے دل کو پاک کرکے اسکے حضور میں حاضر ہو اور دونوں ہاتھوں کے اٹھانے
سے بھی اسی بات کی تاکید ہوتی ہے جیسے کہ کوئی شخص اعراض کرکے اس چیز سے جو اسکے سامنے ہو

ہاتھ کھینچتا ہے گویا کہ نمازی نے یہ فرض کیا ہے کہ خدا کے سوا تمام اشیا اس کی آنکھوں کے روبرو حاضر ہیں اور یہ کہہ کر کہ خدا جملہ اشیاء سے بڑا ہے وہ اُن سب سے ہاتھ اُٹھاتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ میں خدا کے سوا کسی چیز کو نہیں لیتا اُسی کو اختیار کرتا ہوں اور لو میں اپنی ساری مرغوبات کو چھوڑے دیتا ہوں میں تو اُسی کی بارگاہ عالی میں حاضر ہونے کا پختہ قصد کر چکا۔ مردوں کے خلاف بجائے کانوں تک کے عورتوں کے شانوں ہی تک ہاتھ اُٹھانے میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اپنے جی کو قابو میں رکھنے پر قادر ہونے کے لحاظ سے مردوں سے عورتوں کا مرتبہ ذرا گھٹا ہوا ہے گویا کہ مرد و عورت دونوں اپنے اپنے مرتبہ کو زبان حال سے بیان کرتے ہیں علاوہ بریں عورتوں کے لئے محض شانوں ہی تک ہاتھ اٹھانا کافی سمجھے جانے میں اُن کے پردہ کی بھی رعایت ہو جاتی ہے۔ پھر بندہ تکبیر کہہ کر غلاموں کی طرح اپنے مالک کے سامنے نہایت ادب سے ہاتھ باندھ کر کھڑا ہو جاتا ہے اس کی نظر ہے کہ زمین کی طرف لگی ہوئی ہے دونو قدم برابر رکھے ہیں نہ کوئی عضو ہلنے پاتا ہے نہ ادہر اُدھر جھکتا ہے۔

سبحانک اللھم الخ اور اعوذ باللہ الخ کے شروع نماز میں پڑھنے کی حکمت ۱۲

اسکے بعد وہ نماز شروع کرنے کی دعا[ع] پڑھتا ہے جس میں پہلے تو اپنے رب کی پاکی اور تمام عیوب سے براءت بیان کرتا ہے۔ پھر اُس کی تعریف کرتا ہے اُسکا نام نہایت تعظیم و تکریم سے لے کر اُسکی سلطانی عظمت و جبروت کو ظاہر کرتا ہے اُسکی وحدانیت کا مقر ہوتا ہے اسکو یوں سمجھئے جیسے کہ بادشاہوں سے کچھ عرض کرنے سے پہلے چند القاب ذکر کیا کرتے ہیں جن سے اُن کی عظمت ظاہر ہو اسطرح خدا سے بھی عرض کرنے کے وقت اس کی رعایت کی گئی پس تکبیر گویا درگاہ خداوندی میں حاضر ہونے کے وقت آداب بجالانا ہے اور یہ دعا گذارش کرنے سے پہلے بمنزلہ القاب ذکر کرنے کے ہے پھر چونکہ انسان پر شیطان مسلط کیا گیا ہے اور اُسے یہی فکر رہتی ہے کہ کسی طرح اسکے دل میں وسوسے ڈال کر خدا سے عرض و معروض کرنے میں جی نہ لگنے دے اور اُسے پریشان کر دے اسلئے شیطان کی عداوت سے بچنے کے لئے اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم پڑھتا ہے یعنے میں اس مردود شیطان

[ع] اور وہ دُعا یہ ہے سبحانک اللھم وبحمدک وتبارک اسمک وتعالے جدک ولا الہ غیرک ۱۲ مترجم

کے شر سے بچنے کے لئے خدا کی پناہ میں آیا جاتا ہوں۔ اس طرح اپنے دشمن شیطان سے بچنے کے لئے خدا کی پناہ مانگ کر ذرا اُسکے دل کو سہارا ہو جاتا ہے اب خدا سے عرض و معروض کرنے کا وقت آ پہنچتا ہے چنانچہ وہ بسم اللہ پڑھ کر سورۂ فاتحہ پڑہنا شروع کر دیتا ہے اسکے پڑھنے سے جن امور کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے اُسکا بیان یہ ہے کہ پہلے[1] تو وہ خدا سے توسل حاصل کرنے کے لئے نہایت ہی شریف وسیلہ کو ذکر کر کے برکت حاصل کرتا ہے اور وہ وسیلہ اُسکا نہایت ہی با عظمت اسم مبارک ہے کہ اُسکے سوا کوئی اُسکے ساتھ موسوم نہیں اور چونکہ وہ اپنے کو ایسے مقام میں پاتا ہے کہ جسکے اعتبار سے اُسکو اس بات کی نہایت احتیاج ہوتی ہے کہ خدا اپنی رحمت اور احسان کے صدقہ میں اُسکو طرح طرح کی نعمتیں عنایت کرے کیونکہ یہی وہ مقام ہے جہانکہ خدا کی بخششوں کی امید کی جاتی ہے اسلئے وہ اپنے رب کی تعریف میں یہ ذکر کرتا ہے کہ وہ رحمٰن و رحیم یعنے بے نہایت و بے پایاں رحمت والا ہے گویا کہ یہ اشارہ ہے کہ اُس کی دعا مقبول ہونے کے لئے سوا سے خدا کی کامل اور عام رحمت کے کوئی ذریعہ نہیں۔

پھر حق[2] سبحانہ تعالیٰ کی عظمت اور اُس کی نعمتوں کی وسعت خصوصًا اسکے پرورش کرنے کے احسان کو کہ جو ابتدا سے پیدائش سے برابر اُسپر ہوتا رہا خیال کر کے اُس کی ذات عالی کی جو کہ تمام اعلیٰ سے اعلےٰ محامد کی شایاں ہے تعریف کرتا ہے اور اُسکے کامل احسانات کی توصیف میں مشغول ہوتا ہے جن میں سے سب سے بڑا احسان یہ ہے کہ خدا اُسکو فنا ہونے سے بچاتا ہے اور ظاہری و باطنی رزق برابر جاری رکھ کر اُس کی پرورش کرتا ہے۔

پھر[3] یہ دیکھ کر کہ بہتیرے لوگ اُس کی اُس نعمت کی بیقدری کرتے ہیں اور اُسکا کما حقہٗ شکر ادا نہیں کرتے اور اس خوف سے کہ کہیں اس کا بھی اُنہیں لوگوں میں شمار نہ ہونے لگے خداوندی رحمت کی طرف متوجہ ہو کر التجا کرنے لگتا ہے اور اپنے رب کو رحمت کے ساتھ موصوف کر کے اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ تیری وسیع رحمت کے سوا اُن لوگوں کا کوئی کارساز نہیں ہو سکتا۔ اور یہ[4] خیال کر کے

ف
بسم اللہ اور آیات سورۂ فاتحہ کے اشارات کی تفصیل اور آمین کے معنے ۱۲

[1] یہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کہنے کی حکمت ہے ۱۲ مترجم [2] یہ الحمد للہ رب العالمین کہنے کی حکمت ہے ۱۲ مترجم [3] یہ الرحمن الرحیم کی حکمت ہے ۱۲ مترجم [4] یہ مالک یوم الدین کی حکمت ہے ۱۲ مترجم

کہ بعض لوگ ایسے بھی پائے جاتے ہیں کہ جب اُن پر احسان ہوتا ہے تو اور زیادہ اترانے لگتے ہیں اور جب تک کہ اُن کے ساتھ عدل نہ برتا جائے اور اُن کی تادیب نہ کی جائے اُنکی اصلاح نہیں ہو سکتی اس لئے اُس کی صفت جلال کو یوں ظاہر کرتا ہے کہ وہ انصاف و جزا کے دن کا بادشاہ اور مالک ہے پس جس طرح کہ بندہ کو خدا سے انتہا درجہ کی امید کرنا چاہیئے اسی طرح یہ بھی ضرور ہے کہ اُس سے ڈرنا بھی زیادہ ہے اب[عہ] وہ اپنے رب کے حضور میں اپنی عبادت کو جو کہ اُس کی نعمتوں کا تھوڑا بہت شکریہ ہوا کرتا ہے پیش کرتے وقت دو ضروری امروں کا لحاظ کرتا ہے اول تو یہ کہ وہ اپنے کو حق عبادت ادا کرنے میں قاصر خیال کرتا ہے اسلئے اپنے اُن موحد بھائیوں کی عبادت کے ساتھ ملا کر اپنی عبادت کو پیش کرتا ہے جن میں سے اکثروں نے نہایت خلوص کے ساتھ اپنی پوری انسانی طاقت صرف کر کے عبادت میں کوشش کی ہے تاکہ اُنہیں کے طفیل سے کیا عجب کہ اس کی عبادت بھی خدا کی درگاہ میں مقبول ہو جائے۔

دوسرے وہ یہ دیکھتا ہے کہ مشرکوں نے اس خدا کی عبادت میں جسکے سوا کوئی عبادت کا شایاں نہیں بہتیرے شریک بھی ٹھیرائے ہیں اسلئے وہ اپنی عبادت پیش کرتے وقت اس طور پر بیان کرتا ہے کہ جس سے محض خدا ہی کے لئے عبادت کا انحصار معلوم ہو پھر جب اس موقع پر اُس کی نظر اپنے حال کی طرف جاتی ہے تو اپنے کو عبادت اور اُس شکر کے ادا کرنے سے نہایت ہی عاجز پاتا ہے ہاں اُس وقت وہ کچھ کر سکتا ہے جبکہ خدا اُسکی مدد کرے اور اُسکے کاموں کو درست کردے اُسکے دل میں اس کی رغبت پیدا کردے اور سارے موانع دور کردے اور چونکہ یہ بات خدا ہی کی قدرت میں ہے اسلئے وہ اُس سے اس طور پر مدد کا طلبگار ہوتا ہے جس سے یہ بھی معلوم ہو جائے کہ خدا کے سوا کسی اَور کی اعانت اُسے مطلوب نہیں۔

پھر اُس[عہ] بات کا خیال کر کے کہ خدا کو وہی کام پسند آتے ہیں جو کہ راستی کے ساتھ کئے جائیں اور اُس میں کجروی کو دخل نہ دیا جائے وہ خدا سے راہ راست کی رہنمائی کی درخواست کرتا ہے تاکہ اس

عہ ایاک نعبد و ایاک نستعین ۱۲ مترجم عہ یہ اہدنا الصراط المستقیم کہنے کی حکمت ہے ۱۲ مترجم

ذریعہ سے اُسکی عبادت کو مقبولیت کا اعلیٰ درجہ حاصل ہوجائے اور وہ کامیاب ہو۔
اب چونکہ لوگ تین قسم کے پائے جاتے ہیں بعض¹ تو وہ جنہوں نے اعتقاد اور عمل دونوں کی حیثیت سے راہ راست کو پالیا اور اس طرح سے وہ فائز المرام ہوگئے اور بعض² عمل میں کجروی کو دخل دے کر خدا کے مورد غضب بنگئے اور بعض³ نے اپنے عقیدے درست نہ رکھے اور اس طرح سے حق سے بھٹک گئے پس نمازی کو راہ راست کی درخواست کے بعد یہ رغبت بھی پیدا ہوئی کہ یہ بھی اُنہیں لوگوں میں سے ہوجائے جو اپنے عقیدے اور عمل درست کرکے خداوندی نعمتوں سے مالامال ہوگئے تاکہ اس ذریعہ سے یہ بھی اُن کے انوار و ثمرات سے خوشہ چینی کرکے بہرہ یاب ہو اس میں یہ اشارہ بھی نکلتا ہے کہ آدمی کے لئے کوئی نہ کوئی ضرور رہنما ہونا چاہیئے کہ جو اسکو راہ راست سے آگاہ کرے اور نافرمانوں اور گمراہوں سے علیحدگی اختیار کرنے کی ترغیب دے پس گویا نمازی یوں کہتا ہے کہ اے رب میں اپنے موحد بھائیوں سمیت تجھ سے اُسی فرقہ کی راہ راست کا طالب ہوں جسپر تو نے عقیدے اور عمل دونو کے درست ہونے کی وجہ سے اپنی نعمتیں نازل کیں تاکہ ہم لوگ بھی اُنہیں کے زمرہ میں داخل ہوکر اُن کی نیک صحبت کی برکت سے کامیاب ہوجائیں اور اُن لوگوں کے طریقے سے بچے رہیں جن پر اس وجہ سے کہ اُنہوں نے بُرے عمل کئے تو غضبناک ہوا یا جو غلط عقیدوں کی وجہ سے راہ راست سے بھٹک گئے اے ہمارے رب ان لوگوں سے ہمیں بچائے ہی رکھنا کہیں ہم بھی اسی آفت میں نہ مبتلا ہوجائیں اور پھر اُنہیں کی طرح ہمکو بھی نقصان اُٹھانا پڑے اب وہ مقبولیت کی درخواست پر اپنی اس دعا کو ختم کرتا ہے چنانچہ اسی لئے وہ اس موقع پر لفظ آمین کہتا ہے یعنے اے رب اب ہماری دعا کو قبول کرلے کیونکہ تو نے تو اپنے رسول کی زبانی ہم سے وعدہ کرکے ہمیں امیدوار بنا رکھا ہے اور تیری تو عادت ہی ہے کہ دُعا کرنیوالی کے بہت جلد سُن لیا کرتا ہے پھر چونکہ قاعدہ ہے کہ جب طبیب سے کوئی شخص علاج کراتا ہے تو اُسکے لئے وہ جو دوا تجویز کر دیتا ہے اسکو استعمال کرتا ہے اور اُسکے حکم کی تعمیل اپنے ذمہ ضروری سمجھا کرتا ہے اسی طرح یہاں بھی سمجھئے کہ بندہ کا خدا سے راہ راست کی رہنمائی کا طالب

¹ یہ صراط الذین انعمت علیہم سے مراد ہیں ۱۲ مترجم ² یہ غیر المغضوب علیہم سے مراد ہیں ۱۲ مترجم ³ یہ ولا الضالین سے مراد ہیں ۱۲ مترجم

ہونا گویا کہ اپنے بیجا اعمال اور بُرے عقیدوں کے امراض کے لئے دوا سے شافی مانگنا ہو پس گویا خدا کی جانب سے اُس کے جواب میں یہ ارشاد ہوتا ہے کہ تمہارا علاج یہی ہے کہ تم میرے کلام کی تلاوت کرو اور اس میں سے جو کچھ پڑھ سکو پڑھو اس سے تم کو شفا حاصل ہوگی کیونکہ یہی کلام ایسی شافی دوا ہے کہ جس سے فسق شرک ۔ ریا ۔ تکبر ۔ حسد ۔ کینہ وغیرہ سارے مرضوں کو صحت حاصل ہوتی ہے اسلئے کہ اُس میں کافی طور پر دلائل بیان ہوئے ہیں پوری پوری نصیحتیں کی گئی ہیں پس اگر تم اسے پڑھوگے تو تمہیں تمہاری بیماری سے شفا حاصل ہوجائے گی اور تمہارا مرض زائل ہو جائیگا اس وجہ سے نمازی بعد سورہ فاتحہ کے کہ جو بمنزلہ مرض بیان کرنے کے تھی اپنے طبیب کی بتلائی ہوئی دوا کے طور پر قرآن میں سے تھوڑا بہت اسکے سوا کچھ اور بھی پڑھ لیا کرتا ہے ۔ اب اس دوا کو استعمال کرکے یعنے کلام اللہ سے کچھ پڑھ کر وہ اپنی کمزوری اور عاجزی پر نظر ڈالتا ہے اور اس دوا کی واقفیت و شفا حاصل کرنے کے لئے اپنے آپ کو اپنے مولے کا محتاج پاتا ہے اور یہ بھی دیکھتا ہے کہ یہ بات سوائے خدا کے اور کسی کے قبضۂ قدرت میں نہیں پس اسوقت اپنی ہیئت سے بھی اپنا عجز ظاہر کرنے کے لئے اپنے مولے کی بڑائی بیان کرتا ہوا اُسکے سامنے جھک جاتا ہے اور اسی کو رکوع کہتے ہیں ۔ پھر وہ اسی حالت میں اپنے باعظمت مولے کی کہ جو سب سے بے نیاز ہے اور جس کے کہ سب محتاج ہیں پاکی بیان کرتا ہے اور بعد اسکے کہ اُس نے اپنی ہیئت سے بھی اپنی عاجزی ظاہر کردی اُس کی طرف اپنے محتاج ہونے کا اقرار بھی کرلیا ۔ اُس کی عظمت و جلال کی تعظیم بھی کرچکا وہ اپنے اس مالک کا شکر ادا کرنے کے لئے سیدھا کھڑا ہوجاتا ہے ۔ جس نے کہ دوا شافی عنایت کرکے اُسپر بڑا احسان کیا ہے اور اپنے جی کو اس طرح سمجھاتا ہے کہ اگرچہ وہ نہایت ہی کمزور اور بڑا ہی ذلیل ہے اور اُسکا مالک بہت ہی بڑی عظمت و جلال والا ہے لیکن اسکے ساتھ ہی وہ لوگوں کی سُنتا بھی ہے اور اُن کی دعائیں قبول کرتا ہے اور جو اس کی تعریف کرتا ہے وہ اُسے بھی سُن لیتا ہے ۔ پس اسی وجہ سے اپنے جی کو اطمینان دلانے کے لئے "سمع اللہ لمن حمدہ" کہتا ہے جو خدا کی تعریف کرتا ہے خدا اُس کی سُن لیتا ہے ۔ اور پھر وہ اپنی تعریف و حمد "اللّٰھم ربنا

ف
فاتحہ کے ساتھ ضم سورہ کی حکمت ۱۲

ف
رکوع و قومہ اور چند کلمات اس وقت مشروع ہیں ان کی حکمت ۱۲

لک الحمد" کہہ کر پیش کر دیتا ہے۔

اسکے بعد جب یہ خیال کرتا ہے کہ خدا کی نعمتیں تو بے پایاں اور غیر محصور ہیں اور وہ اگر ابد تک بھی طاعت اور عاجزی کرتا رہے جب بھی سو حصوں میں سے ایک حصہ بھی شکر کا ادا نہیں ہو سکتا پس اس موقع پر گویا زبان حال سے وہ یہ کہنے لگتا ہے کہ اے میرے رب میں تو تیری نعمتوں کے شکر ادا کرنے سے بہت ہی قاصر ہوں اور تو تمام چیزوں سے بے نیاز ہے پھر میں کون سا کام کروں کہ تیرے بڑے بڑے احسانوں کا بدلہ ہو سکے تیری شان جو نہایت ہی عالی ہے میں ہزار کوشش کروں لیکن بھلا مجھ بیچارے سے کیا ہو سکتا ہے سب سے بڑھ کر تیرے مقابلہ میں جو کچھ کر سکتا ہوں وہ یہی ہے کہ میں اپنے اعضا میں سے جو نہایت ہی شریف اور باعزت ہے اور وہ میرا چہرہ ہے تیری عظمت وجلال کی تعظیم کرنے کے لئے زمین پر تیرے سامنے رکھدوں اگرچہ میں جانتا ہوں کہ تیری کبریائی وعظمت میں اس سے کچھ زیادتی نہ ہو جائے گی کیونکہ تو سب بڑوں سے بڑا ہے پس وہ اپنے مولیٰ کی تعظیم کرنے کے لئے "اللہ اکبر" کہتا ہوا سجدہ میں گر پڑتا ہے اور اپنی پیشانی اُسکے سامنے زمین پر رکھ دیتا ہے اور سجدہ میں اپنے کو نہایت ہی پستی کی حالت میں پاتا ہے اور چونکہ اُس نے یہ حالت اپنے ایسے مولیٰ کی تعظیم کی غرض سے اختیار کی ہے جو سب بڑوں سے بڑا ہے اسلئے "وہ سُبحانَ رَبِّیَ الاَعلیٰ" کہنے لگتا ہے یعنے میرا رب جو جملہ چیزوں سے عالی ہے تمام عیبوں سے پاک ہے اور پھر یہ خیال کر کے کہ اگر وہ تمام عمر بھی خدا کے سامنے عاجزی کرتا رہے جب بھی اُس کی تعظیم کا پورا پورا حق ادا کرنے کی کوشش نہیں ہو سکتا "اللہ اکبر" کہتا ہوا اپنا سر سجدے سے اُٹھا لیتا ہے گویا وہ اس امر کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ اُس کی عظمت وکبریائی کے سامنے تمام لوگوں کی تعظیم وتکریم ہیچ ہے اُسکا کما حقہٗ کوئی حق ادا ہی نہیں کر سکتا پھر سجدہ سے سر اُٹھانے کے بعد وہ دیکھتا ہے کہ سجدہ کی حالت تو میری نہایت ہی شرف وبزرگی کی حالت تھی اور ابھی تو اس مقصد عالی سے میرا مدعا حاصل ہی نہیں ہوا ہے اور یہی یاد کرتا ہے کہ شیطان نے تو اپنی بدبختی کی وجہ سے ایک سجدہ بھی نہیں کیا تھا خدا کا شکر ہے کہ مجھے سجدہ کرنا تو نصیب ہوا یہ سمجھ کر شیطان کے خلاف پھر اُس

بارگاہ عالی میں اپنے مولے کی عظمت ظاہر کرنے کے لئے سر کو سجدہ میں رکھ دیتا ہے اب بعد اسکے سجدہ سے سر اٹھا کر نماز کے بقیہ اعمال و افعال کے پورا کرنے میں مصروف ہو جاتا ہے اور اسی طرز سابق سے جس میں کہ طرح طرح کی حکمتیں اور راز پائے جاتے ہیں اپنی نماز کی تکمیل کے درپے ہوتا ہے اگر ان سب کا بیان کیا جائے تو کلام نہایت ہی طویل ہو جائے پھر وہ اپنے ضروری کاروبار کے انتظام اور دوسری عبادتوں کی بجا آوری کے لئے اس بارگاہ عالی سے باہر آنے پر آمادہ ہو کر غلاموں کی طرح باادب دو زانو بیٹھ جاتا ہے اور اپنے مولے کے حضور میں جو کہ زمین و آسمان کا مالک ہے "التحیات للہ والصلوات و الطیبات" کہہ کر تحیت و سلام عرض کرنے لگتا ہے ٹھیک اسی طرح سے جیسے کہ شاہی دربار سے باہر آتے وقت آداب بجا لایا کرتے ہیں اب وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مرتبے کو یاد کرتا ہے جنکے ذریعے سے اسکو اس بارگاہ عالی میں باریاب ہونا نصیب ہوا ہے پس وہ آپ پر سلام بھیجتا ہے اور آپ کے لئے برکت و رحمت کی دعا کرتا ہے اسی لئے اس موقع پر "السلام علیک ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ" کہتا ہے پھر اسے یہ رغبت پیدا ہوتی ہے کہ جہاں خدا نے اسے اس عبادت کے فوائد سے بہرہ یاب کیا ہے وہ اسکو اور اسکے موحد بھائیوں کو امن و امان میں بھی رکھے پس وہ "السلام علینا" کہہ کر اس رغبت کو خدا کے حضور میں ظاہر کرتا ہے پھر اسے اپنے ان بھائیوں کی یاد آتی ہے جنکی عبادت کے ساتھ ملا کر اسنے اپنی عبادت خدا کی درگاہ میں بامید قبول پیش کی تھی اور اس وجہ سے ان کا حق اسکے اوپر کسی قدر خصوصیت کے ساتھ ثابت ہو گیا تھا چنانچہ خدا نے جو کچھ نعمتیں انہیں دی تھیں انکے لئے بھی حفاظت کی دعا کرتا ہے اور "وعلی عباد اللہ الصالحین" کو اور بڑھا دیتا ہے پھر گویا کہ یہ بات اسکے پیش نظر ہو جاتی ہے کہ منعم حقیقی خداوند تعالیٰ ہے اور اس بھلائی تک جنکے ذریعے سے رسائی ہوئی ہے وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک ہے پس صدق دل سے اللہ تعالیٰ کی معبودیت کے اعتبار سے یکتا ہونے کی شہادت دیتا ہے اور اپنی کلمہ کی انگلی اٹھا کر اسی یکتائی کی طرف اشارہ کرتا ہے تاکہ اعتقاد، قول اور فعل جملہ اعتبار سے موحد بن جائے اور اس میں یہ بھی اشارہ پایا جاتا ہے کہ معبودیت کے لحاظ سے وہی یکتا خیال کیا جا سکتا ہے جو احسان و انعام کرنے کے اعتبار سے بھی فرد ہو۔ اسکے بعد محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ف قعدۂ اخیر اور جن چیزوں پر وہ مشتمل ہے سب کی حکمت ۱۲

کے لیئے خدا کی عبودیت کی جو کہ نہایت ہی کامل مرتبہ ہے اور رسالت کی جو بہت ہی شریف منصب ہے شہادت ادا کرتا ہے۔ اور اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ کہتا ہے۔

اب اُسکا اس بات کی دعا کی جانب میلان ہوجاتا ہے کہ خدا محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کے کُنبے والوں پر خلق کی رہنمائی کے بدلے میں رحمت و برکت نازل فرمائے جس طرح کہ خدا نے ابراہیم علیہ السلام اور اُن کے گھر والوں پر پہلے لوگوں کی رہنمائی کے عوض میں رحمت و برکت نازل کی تھی اور یہ خیال کر کے کہ اسکو خواہ دنیوی خواہ اخروی ساری ضرورتوں میں خدا ہی کی طرف احتیاج ہے اسلیئے اپنی حاجتوں کے لیئے بھی درخواست کرتا ہے۔ اب چونکہ اس بات کا وقت آپہنچتا ہے کہ اس بارگاہ عالی سے باہر اگر دوسری عبادتوں کے ادا کرنے میں مشغول ہو اور اپنی معاش وغیرہ کی تحصیل کی فکر کرے جیسا کہ خدا نے اُسکے ذمہ ضروری کر دیا ہے کیونکہ اُس نے اس عالم کا یہی قاعدہ مقرر کر رکھا ہے کہ تمام چیزوں کے کچھ نہ کچھ سبب ہوا کرتے ہیں اور وہ اشیا بذریعہ اپنے سبب ہی کے حاصل ہوا کرتی ہیں۔ اسلیئے اس درگاہ سے وہ اس طرح علٰحدہ ہوتا ہے کہ اپنے دل کو اُسی طرف رہنے دیتا ہے اور فقط چہرہ اِدھر اُدھر پھیر لیتا ہے گویا کہ اپنی زبان حال سے اس مضمون کو ادا کرتا ہے کہ اگر مجھ کو ضرورت نہ درپیش ہوتی تو اس بارگاہ عالی سے کبھی جدا نہ ہوتا اور اس کی جدائی کا صدمہ نہ اُٹھاتا جہاں کہ طرح طرح کی عبادتوں سے بہرہ یاب ہوا ہوں اور وہ عبادتیں خدا کی یاد کرنا۔ اُس سے دعا مانگنا۔ اُس کی تعظیم کرنا۔ اُسکے سامنے رکوع و سجدہ کرنا عاجزی اور فروتنی سے پیش آنا ہیں۔ اب وہ اپنے مسلمان بھائیوں اور فرشتوں کی طرف جنکی جانب اتنی دیر تک ملتفت نہ رہا تھا "اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ" کہہ کر متوجہ ہوجاتا ہے اور اپنے کاروبار میں مصروف رہتا ہے۔

نماز پنجگانہ کو اُنکے خاص خاص اوقات میں ادا کیئے جانے کی حکمت ۱۲

پھر چونکہ انسان جب سو کر جاگتا ہے تو گویا وہ مر کر زندہ ہوتا ہے کیونکہ سونا بھی اس اعتبار سے کہ آدمی کے حواس احساس کرنے سے معطل رہتے ہیں مرنے ہی کی مثل ہے اور وہ دیکھتا ہے کہ خدا نے اسکو اُس حالت سے جو موت کے مشابہ ہے اُٹھا کھڑا کیا اور اپنے کاروبار میں ہاتھ پیر ہلانے اور دماغی قوت سے کام لینے کی وجہ سے جو کچھ اُس کی قوتوں میں ضعف ہو چلا تھا اس نیند سے اُسکی تلافی کر دی۔ کہاں تو وہ

بالکل تھکا ماندہ سویا تھا اور اٹھنے کے وقت اسکا سارا کسل دور ہو گیا طبیعت خوش اور بشاش ہو گئی علاوہ اس کے خدا نے اسکو سونے کی حالت میں تمام موذی چیزوں سے بھی محفوظ رکھا اور اسکا کھانا بخوبی ہضم کر کے اُسکو ایسی عجیب و غریب صورت سے جسکے سمجھنے میں عقل چکر میں آجاتی ہے جزو بدن بنا دیا اور اُسکو اسکا پتہ بھی نہ لگا کہ فعل انہضام نے کیونکر انجام پایا اور اس سے اُس کو کیا کیا فائدے پہنچے اور کون کون سی مضر چیزیں دفع ہوئیں اُس کی غایت درجہ کی کوشش یہ تھی کہ اُس نے کھانا نگل کر معدہ میں پہنچا لیا تھا اور اس طرح سے اُس نے کھانے کی لذت حاصل کر لی تھی۔ اسکے بعد ہضم وغیرہ کا خیال بھی اُس کے دل میں نہ گذرا تھا صرف ان فواید پر کیا موقوف ہے نیند سے اور بھی بہتیرے فائدے حاصل ہوتے ہیں اور خدا کی کتنی ہی بے شمار نعمتیں پائی جاتی ہیں کہ جو سب تحریر و تقریر میں آہی نہیں سکتیں اسلئے اُسکے ذمے یہ بات ضروری ہو گئی کہ بیدار ہونے کے ساتھ ہی خدا کا شکر ادا کرنے کی غرض سے نماز پڑھے چنانچہ وہ اسی وجہ سے صبح کی نماز ادا کرتا ہے پھر جب آدھا دن گذر جاتا ہے اور خدا کے اُسپر بڑے بڑے احسانات ہو لیتے ہیں مثلاً یہ کہ خدا زمین کو تا کہ اُسے اپنی معاش کی راہیں صاف نظر آنے لگیں روشن کر دیتا ہے اُسکے حواس کو تقویت پہنچا دیتا ہے جنکے ذریعے سے وہ نافع اور مضر چیزوں میں تمیز کر لیتا ہے اُسپر کسب معاش کے ذریعے آسان ہو جاتے ہیں اُسکو غذا مل چکتی ہے کوئی کہاں تک بیان کرے اسکے علاوہ بھی بے انتہا احسانات خدا کی جانب سے اُسپر ہو لیتے ہیں اُس وقت بھی اُسکے ذمے خدا کا شکر کرنا لازمی امر ہو جاتا ہے پس وہ ظہر کی نماز ادا کرتا ہے پھر جب دیکھتا ہے کہ دن چلنے لگا اور ختم ہونے کے قریب آگیا اور اس عرصہ میں خدا کے بڑے بڑے احسانات اُسپر ہو چکے اور اس نے اپنے کاموں سے فارغ ہو کر اپنے مکان کی طرف لوٹنے کا ارادہ کیا تو اُس وقت بھی اُسپر اس خدمت کی بجا آوری واجب ہو جاتی ہے اور پھر وہ عصر کی نماز ادا کرتا ہے اسکے بعد جب دیکھتا ہے کہ دن ختم ہو گیا اور رات آپہنچی جس میں کہ اُسے راحت نصیب ہو گی اور یہ بات نہ ہوئی کہ ہمیشہ دن ہی رہتا جس میں اُسے راحت و آرام کرنے کا موقع ہی نہ ملا تھا بلکہ وہ بخیر و خوبی ختم ہو گیا تو اُس پر اس وقت بھی یہ امر ضروری ہو جاتا ہے کہ

خدا کی عبادت کی طرف پھر متوجہ ہو جائے چونکہ اسکے لئے عین سعادت کا باعث ہے پس وہ نماز مغرب
ادا کرتا ہے پھر جب چاروں طرف تاریکی چھا جاتی ہے اور سونے کا وقت آ پہنچتا ہے اور وہ
خیال کرتا ہے کہ جو نعمتیں صبح سے لے کر اب تک اسپر ہوتی رہیں اُن کا شکر ادا نہ کر سکا اور جو کچھ
عبادت اس نے کی بھی اُس سے سو حصوں میں سے ایک حصہ بھی شکر کا ادا نہیں ہوا اور دیکھتا
ہے کہ خدا کا اس وقت کو پیدا کرنا بھی کہ جس میں بہت اچھی طرح سے آرام کیا جاسکتا ہے اُسکی بیشمار
نعمتوں سے ایک بہت ہی بڑی نعمت ہے اور پھر وہ بھی اُس حالت میں جبکہ اُسے کسی کا خوف
نہ ہو اور اپنے مکان میں نہایت ہی نرم بچھونے پر اُسے آرام کرنا نصیب ہو پس وہ عشا کی نماز
ادا کرنے لگتا ہے تا کہ خدا کا جو کچھ شکر ادا ہو سکے اُتنا ہی ادا کر دے پورے طور سے شکر ادا کر کے
سبکدوش ہو جاتا تو ساری عمر صرف کرنے پر ممکن نہیں ہے چاہے وہ ہزار عبادت کرے رات دن
بلکہ ہر لحظہ عبادت ہی میں مصروف رہے لیکن اُسکی عظمت و بیشمار نعمتوں کے مقابلہ میں ہمیشہ عاجز اور
قاصر ہی سمجھا جائیگا۔

پھر دیکھئے کہ خدا کے ادائے شکر کے لئے جو نمازیں ضروری ٹھیرائی ہیں تو اُس شخص کے لئے جو مسافر
نہ ہو ۱۷ رکعتیں ہیں ۱۰ دن کو اور ۷ رات کو اور مسافر کے لئے تخفیف کر کے چودہ رکعتیں کر دی
گئی ہیں چھ دن کو کیونکہ یہی سفر میں زیادہ چلنے کا وقت ہے اور آٹھ رات کو کیونکہ یہ ایسا وقت ہے
جس میں مسافر ٹھیرا کرتا ہے ان پنج وقتی نمازوں کے ساتھ کچھ اور نمازیں بھی مقرر کی ہیں کہ جو واجب
تو نہیں ہیں لیکن شارع علیہ السلام نے اُن کے ادا کرنے کا اس غرض سے ارشاد فرمایا ہے کہ اگر
کہیں فرض نمازوں کے ادا کرنے میں کچھ نقصان رہ گیا ہو تو اُن کے ذریعے سے وہ پورا کر دیا جائے
اور ایسی نمازوں کو سنت کہتے ہیں اور ماہ رمضان کی طرف خاص توجہ کر کے اُس میں بیس رکعتیں سنت
علاوہ ان کے اور مقرر کی ہیں تا کہ اُس کی نمازوں کی اور زیادہ تکمیل کر دی جائے۔ یہ تو ہو چکا اگر ابھی
اِن نمازوں میں اور غور کیا جائے تو بے انتہا فائدے اور حکمتیں نظر آئیں گی مثلاً اُن سے لوگوں
کے نفوس مہذب ہوتے ہیں خصوصاً جابروں اور متکبروں کے نفوس چونکہ زمین سے

اپنے دامنوں کے چھو جانے سے بھی ناک چڑھاتے تھے اور اس سے بھی اُنہیں عار آتا تھا چہ جائیکہ
وہ اپنی پیشانی زمین پر رکھیں۔ خدا کے سامنے عاجزی کرنے کی عادت پڑتی ہے۔ غافلوں اور اُن
لوگوں کو جو کہ دنیاوی تفکرات میں اپنے کو کھپائے ڈالتے ہیں اسی بہانہ سے اپنے پیدا کرنے والے
اور اپنے نگہبان کی یاد آجاتی ہے۔ کیونکہ اگر وہ اس خدمت گذاری کے لئے اپنے پروردگار کے
سامنے نہ کھڑے ہونے اور اس امر کی اطاعت اُن کے ذمہ ضروری نہ کردی جاتی تو دن تو دن
سالہا سال تک بھی بعضوں کے خیال میں یہ بات نہ گذرتی کہ اُن کا کوئی خدا بھی ہے جسے اُنہیں
حساب دینا ہوگا اور وہ اُن کی حرکات و سکنات سے بخوبی واقف ہے اور اس امر کی شہادت کے
لئے یہ کیا کم ہے کہ یہ لوگ اب بھی اس غفلت میں پڑکر طرح طرح کی مخالفت کا سبب بنجاتے ہیں
اور تمام فسادات کے باعث ہوتے ہیں علاوہ بریں نماز کے وقت از سر نو توبہ کرنی بھی نصیب
ہوتی ہے اسی موقع سے اس راز کا بھی پتہ لگتا ہے کہ نماز بندہ کو اُسکے پروردگار سے ملانے کا کیونکر
ذریعہ ہے اور بے شرمی کی باتوں سے کیسے باز رکھتی ہے جیسا کہ قرآن شریف میں نماز کی نسبت
واقع ہؤا ہے۔

ف
جماعت سے نماز پڑھنے اور جمعہ عیدین اور حج وغیرہ عبادتوں میں مجتمع ہونیکی حکمت
۱۲

اب لیجئے جماعت سے نماز پڑھنے اور تمام اعمال نماز میں مقتدیوں کی اپنے امام کی اطاعت کرنے
کا نکتہ سنئیے اور وہ یہ ہے کہ لوگ اپنے سردار کی تابعداری اور پیروی کے عادی ہوجائیں جیسا کہ
ہم سرداران لشکر کو دیکھتے ہیں کہ وہ فوجی لوگوں سے ایسے کاموں کی خوب مشق کرایا کرتے ہیں جنکی نسبت
اُن کا یہ خیال ہوتا ہے کہ میدان جنگ میں وہ اُن کی بخوبی رعایت نہ کر سکیں گے اور اس سے مقصود
ہوتا ہے کہ فوجی سپاہی اپنے سپہ سالار لشکر کے حکموں کی تعمیل کرنے کے عادی بنے رہیں اور اس نکتہ
کو فارسیوں کے سپہ سالار رستم نے خوب ہی سمجھا تھا جبکہ اُس نے صحابہ کو دیکھا کہ اپنے پیشوا کے پیچھے
نماز پڑھ رہے ہیں اور ساری حرکات و سکنات میں اُسی کی پیروی کرتے ہیں چنانچہ اس موقع پر عمر رضی اللہ
عنہ کی نسبت جو کچھ اُس نے کہا تھا وہ تاریخ میں بخوبی مذکور ہے۔
جماعت سے نماز پڑھنے میں ایک یہ بھی فائدہ ہے کہ اوقات نماز میں مسلمانوں میں باہم ملاقات ہوجاتی

ہے اور اس طرح سے آپس میں محبت وہمدردی کے سلسلہ کو نہایت استحکام ہوتا ہے اسی لئے اس امر کی اُور عبادتوں میں بھی رعایت مدنظر رکھی گئی ہے اور یہ کام اس طور پر انجام پاتا ہے کہ ہر محلہ کے لوگوں کے لئے یہ امر مناسب قرار دیا گیا ہے کہ اپنے محلہ کی مسجد میں پانچوں وقت نماز پڑھنے جایا کریں اسی طرح اہل شہر کو بھی چاہیئے کہ ہفتہ میں ایک دن جمعہ کی نماز پڑھنے کے لئے جامع مسجد میں جمع ہو جایا کریں۔ رہی عید الفطر وعید اضحےٰ کی نماز اُسکے لئے شہر تو شہر اُسکے قرب وجوار تک کے لوگ بھی سال میں دوبار جمع ہوا کرتے ہیں علاوہ بریں سارے عالم کے مسلمانوں پر یہ بات لازم کردی گئی ہے کہ اُن میں سے خدا جن جن کو مقدرت دے وہ تمام عمر میں کم سے کم ایک مرتبہ تو ضرور ہی حج کے لئے جمع ہو جایا کریں چنانچہ حج کے بیان میں اسکا ذکر آتا ہے

اِس شریعت محمدیہ نے اپنے پیروی کرنے والوں کے لئے ان دینی مجمعوں سے بعض بعض میں یہ بھی مقرر کیا ہے کہ اُن کا پیشوا لوگوں کو مخاطب کر کے خطبہ پڑھے یعنے اُن کے سامنے کچھ تقریر بیان کرے جس میں اُن کو نصیحت کے مضامین سُنائے نازیبا امور سے زجر و توبیخ کرے اور جو کچھ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم خدا کے پاس سے اُن کے لئے لائے ہیں اُس کی اُنہیں یاد دلائے اور اُن لوگوں پر یہ ضروری ہے کہ خاموش ہو کر بگوش دل اُسکو سُنتے رہیں چنانچہ آپ دیکھتے ہونگے کہ وہ لوگ اس وقت کیسے چپ چاپ گھٹنوں کے بل سر جھکائے بیٹھے سنا کرتے ہیں نہ کسی کو حرکت ہوتی ہے اور نہ اُن میں سے کسی بات کی تحسین کے لئے کوئی تالیاں بجاتا ہے اور نہ کسی امر کے قبح ثابت کرنے کے لئے شور کرتا ہے وجہ یہ ہے کہ اُنہیں یہ بات یقینی طور پر معلوم ہوتی ہے کہ خطیب شریعت کے خلاف کچھ نہیں بیان کرتا جو کچھ کہتا ہے اُن کی شریعت کے موافق کہتا ہے ہاں بالفرض اگر وہ شرعی حدود سے قدم باہر نکالنے لگے (اگرچہ ایسا کبھی واقع ہوا نہیں کرتا) تو سب کو چاہیئے کہ اُس کی بات تسلیم نہ کریں اور ہر اعلے وادنے کو اس بات کا اختیار دیا گیا ہے کہ اُسکے قول کی تردید کردے۔

ف خطبہ کی حکمت ۱۲

چونکہ نماز میں کثرت سے فائدے پائے جاتے ہیں اسی لئے نماز کا ترک کرنا شریعت میں بہت بڑا گناہ شمار کیا گیا ہے اُسکے ترک کرنے والے کی بہت سختی سے مخالفت کی گئی ہے اور وہ دنیا اور آخرت

ف نماز کے فوائد اور ترک نماز کی مضرت

دونوں میں نہایت سخت سزا کا مستحق ٹھیرایا گیا ہے یہانتک کہ نماز کا ترک کرنا بھی کفر کی علامتوں میں سے
شمار کیا گیا ہے جیسے کہ برابر نماز پڑھنا ایمان کی علامت قرار دی گئی ہے اس موقع سے اُن لوگوں
کی نادانی بخوبی واضح ہوجاتی ہے جو نماز کے بارے میں بے پرواہی کرتے ہیں چونکہ کاہلی نے اُنہیں
گھیر رکھا ہے یا شیطان کا اُن کے دلوں پر پورا تسلّط ہوگیا ہے جسکی وجہ سے اُنہیں نماز کی واقعی
خوبی نظر نہیں آتی اصل مغز کو چھوڑ کر پوست کو لے بیٹھتے ہیں اور اپنی نادانی کی وجہ سے اسکی ترک
کرنے کی واہی تباہی وجہیں نکالا کرتے ہیں اور نامعقول عذر کیا کرتے ہیں چنانچہ بعض کہتے ہیں
کہ صاحب ہمارا رب ہماری کاہلی کی کیا پروا کرتا ہے اُسے ہماری نماز کی ضرورت ہی کیا پڑی ہے۔
ان کم فہموں سے کوئی یہ تو کہے کہ ہاں بیشک تمہارا رب تمام چیزوں سے بے نیاز ہے تو کیا اے نادانو
تم بھی تمام چیزوں سے بے نیاز ہوگئے یا تمہیں اُن فائدوں کی جو نماز سے حاصل ہوتے ہیں کیا
ذرا بھی حاجت باقی نہیں رہی تمہیں خبر بھی ہے کہ خدا نے اپنے فائدے کے لئے نماز ہرگز مقرر نہیں
کی اُسکا تو مقصود یہ ہے کہ تم نماز کے بیشمار فائدوں سے بہرہ یاب ہو اچھا ہم تم سے پوچھتے ہیں کہ
کیا تمہیں تہذیب حاصل کرنے کی ضرورت نہیں رہی یا اپنے رب کی یاد سے بالکل مستغنی ہوگئے یا
یہ وجہ ہو کہ تم کو اُس کے سامنے از سر نو توبہ کرنے اور اُس کی اطاعت کی عادت ڈالنے کی حاجت باقی نہ
رہی ہو۔ اچھا اور کچھ نہ سہی تو کیا تمہیں اُن فوائد کی بھی پروا نہیں رہی جو بجماعۃ نماز باہم اپنے بھائیوں سے
مخالطت کرنے کی وجہ سے تمہیں حاصل ہوتے ہیں باہم محبت بڑھتی ہے آپس میں ہمدردی قایم ہوتی
ہے اسکے علاوہ بھی بہتیرے فائدے حاصل ہوتے ہیں میں تو کسی طرح خیال نہیں کرسکتا کہ تم ان سب
باتوں سے بے نیاز ہونے کے قائل ہوجاؤ گے ہاں اگر تم ہٹ دھرمی ہی پر کمر باندھ لو یا اپنی نادانی سے
اسکے بھی قائل ہوجاؤ تو بات ہی دوسری ہے اُس وقت میں تمکو اس قابل ہرگز نہیں سمجھ سکتا کہ تمہاری
کسی بات کا جواب دیا جائے یا تمہارا انسانیت کے زمرہ میں شمار ہوسکے۔
ایسے وقت تو تمہاری حالت بالکل اُن بیماروں کی سی ہے جنکو کوئی خیر خواہ طبیب کوئی نافع دوا بتا کر
اُسکے استعمال کا حکم کرتا ہو اور وہ طبیب سے یہ کہہ کر اُسکے استعمال سے پرہیز کرتے ہوں کہ صاحب ہمارے

دوا کے استعمال کرنے سے آپ کو کیا فائدہ ہوگا آپ کو تو اس کی کچھ بھی حاجت نہیں ہے گویہ بات سچ ہے کہ طبیب کو اسکی کوئی حاجت نہیں لیکن کیا کوئی عاقل تجویز کرسکتا ہے کہ ان بیماروں کو بھی ضرورت نہیں ہے یہ بھی اس سے بے نیاز ہوگئے ہیں ہرگز نہیں بس صاف یہی سمجھا جائیگا کہ بیماری کی وجہ سے اُن کی عقل جاتی رہی ہے اور ہذیان بک رہے ہیں۔

نماز ترک کرکے اُسکے فائدوں سے محروم رہنے والوں سے یہ پوچھنا چاہئے کہ تم نماز کیوں نہیں پڑھتے اگر اس وجہ سے نماز نہیں پڑھتے ہو کہ تمہارے نزدیک وہ انکار کے قابل ہے اور تمہاری فاسد عقلوں میں وہ قبیح معلوم ہوتی ہے تو سمجھ رکھو کہ ایسے شخص کی نسبت شریعت محمدیہ کا یہ حکم ہے کہ وہ کافر ہو کر دائرۂ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے تب تو نماز کے بارے میں تم سے گفتگو ہی مناسب نہیں کیونکہ کفر سے بڑھ کر اور کون سا گناہ ہوگا بلکہ اس وقت تو تمہارے ساتھ یہی خیر خواہی ہے کہ تمہیں از سر نو مسلمان بنایا جائے اور تم سے اس کفر سے توبہ کرائی جائے اور اگر کاہلی کی وجہ سے تم نے نماز کو چھوڑ رکھا ہے تو بڑی ہی شرم کی بات ہے ایسی بھی کاہلی کس کام کی اگر تمہیں عقل کا کچھ بھی حصہ ملا ہو تو بھلا سوچو تو سہی کہ دن رات میں چوبیس گھنٹے ہوتے ہیں اس میں اپنی ساری خواہشیں پوری کرتے ہو طرح طرح کی لذتیں حاصل کیا کرتے ہو تمام دنیاوی کاروبار میں لگے رہتے ہو تو کیا صرف نماز ہی ایسی مشکل ہے کہ وہ تم سے ادا نہیں کی جاتی حالانکہ اُس میں کچھ بہت زمانہ بھی نہیں لگتا ساری نمازوں کے ادا کرنے میں ایک گھنٹہ نہیں تو دو گھنٹہ صرف ہو جائیں گے اور بس تو کیا یہی عقلمندی اور یہی انصاف کی بات ہے کہ بائیس گھنٹے تک دنیاوی مقاصد اور لذتوں کے حاصل کر لینے پر بھی صرف ایک یا دو گھنٹہ صرف کرکے دائمی فوائد کے حاصل کرنے سے محروم رہو اور اپنی کاہلی کے مارے اتنی دیر بھی عبادت نہ کرسکو جو دن رات کے دسویں حصہ سے بھی کچھ کم ہے۔

بھلا بتلاؤ تم اپنے ساتھ یہی خیر خواہی کرتے ہو؟ یہی تمہاری اُن عقلوں کا نتیجہ ہے جنکی نسبت تم دعوٰی سے کہا کرتے ہو کہ وہ بالکل ٹھیک سمجھتے ہیں اور انہیں کی مدد سے راہ راست کے دریافت کر لینے کا تمہیں بڑا زعم ہے۔ جبکہ تم اپنے ہی ساتھ خیانت اور دشمنی کرنے میں بند نہیں ہو تو تم سے بھلائی کی کون اُمید

کر سکتا ہے اور اگر کہیں تم حاکم بنجاؤ تو تمہارے انصاف کی کس کو توقع ہوسکتی ہے۔ اور اگر تم ہمارے
درمیان تاجرانہ کاروبار کرو تو تمہاری امانت داری کا اس حماقت پر کیسے اطمینان ہوسکتا ہے اور جسوقت
کہ تم نے اسلامی دین کے بڑے عظیم رکن کو گرادیا تو مسلمان اپنے بھائیوں میں تمہارا کیونکر شمار کرسکتے
ہیں نماز کے ترک کرنے کا خدا کے سامنے تم کیا عذر کرسکتے ہو حالانکہ خدا نے اسکی بڑی تاکید کی ہے
اور قرآن میں بار بار اسکے ادا کرنے کا حکم دیا ہے تمہیں اپنے پیغمبر سے بھی شرم نہیں آتی جنکا کہ قول
تھا کہ نماز میں میری آنکھوں کو ٹھنڈک حاصل ہوا کرتی ہے۔ خدا کی قسم اُن لوگوں سے بڑا ہی
تعجب معلوم ہوتا ہے جو اسلام کا تو بڑے زور و شور سے دعوےٰ کرتے ہیں اور نماز پڑھنے میں اُنکی
جان نکلتی ہے اور طرّہ یہ کہ کچھ ایسے ناسمجھ بھی نہیں دنیادی کاروبار میں تو معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے
برابر کوئی عقلمند ہی نہیں بڑے صائب الرائے نظر آتے ہیں لیکن جہاں نماز کا ذکر آیا اور بچوں کی سی
باتیں کرنے لگے اُسوقت اُن کی ساری عقلمندی جاتی رہتی ہے نماز کے فائدے اُن کو نظر ہی نہیں
آتے آنکھوں پر پردے پڑ جاتے ہیں میری سمجھ میں تو اس کی وجہ سوا اسکے اور کچھ نہیں آتی کہ انکو
خاص کر نماز ہی کے بارے میں خاص قسم کا جنون ہوگیا ہے اور اس میں تعجب ہی کیا ہے جنون کی
بہتیری قسمیں ہیں ایک قسم یہ بھی سہی۔

اُن لوگوں کی حالت سے مجھے نہایت ہی شرم آتی ہے جو کہنے کو بڑے عقیل و فطین سمجھے جاتے ہیں
اور جب اُن کے ساتھ کے بیٹھنے والے نماز پڑھنے کھڑے ہوتے ہیں تو وہ لوگ نماز سے ایسے گھبراتے
ہیں جیسے لاحول سے شیطان بھاگتا ہو اس عقلمندی پر ایسی فرومائگی کی باتیں۔ شرم شرم ایسے نادان
کی سمجھ میں کیا اتنا بھی نہیں آتا کہ اگر کوئی مسلمان اُسکو اس حالت میں دیکھے گا تو کیا کہے گا اگر اُسنے
کافر نہ سمجھا تو فاسق تو ضرور ہی خیال کرے گا اُسکی نظروں میں اسکی کیا وقعت رہے گی یہی خیال کریگا
کہ یہ شخص بڑا ضعیف الاعتقاد ہے اسکا دین نہایت ہی کمزور ہے ہرگز اس قابل نہیں کہ اس کی
شہادت قبول کی جائے یا اسکو عادل سمجھا جائے بالکل ادنےٰ درجہ کا مسلمان ہے۔

کیا آپ سمجھتے ہیں کہ اپنی اس قابل شرم حالت کی اُسے اطلاع نہیں اُسے سب کچھ معلوم ہے یہاں تک

یہ ہے کہ کمبختی نے گھیر رکھا ہے شیطان نے اپنا کھلونا بنا لیا ہے جیسی چاہتا ہے ویسی پٹی پڑھاتا ہے اس بے نمازی شخص کو سمجھ لینا چاہیئے کہ اُسکے مسلمان بھائی اگر کسی وجہ سے اس کی اس ناشایستہ حالت کا زبان سے اظہار نہیں کرتے تو کیا ہوا دل میں اسکو وہ نہایت ہی بُرا خیال کرتے ہیں اگر اُن کو موقع ملے تو نہایت ہی بُرے الفاظ سے اُسکا ذکر کریں اور کچھ نہیں تو اتنا تو ضرور کہیں کہ بے نماز کمزور دین والا۔ یہ نہایت ہی افسوس کی بات ہے ایسے شخص کی حالت پر تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھنا چاہیئے۔

پھر اس فرقہ نے یہ بھی دیکھا کہ اس شریعت نے اسلام کی پیروی کرنے والوں میں سے اُس شخص پر جو مالدار ہو زکوٰۃ دینا فرض قرار دیا ہے اور وہ یہ ہے کہ سال بھر میں ایک مرتبہ اپنے مال کا تھوڑا سا حصہ محتاجوں کو دیدیا کریں تاکہ انسانی خصوصیتیں ہاتھ سے نہ جانے پائیں لوگوں کے ساتھ شفقت اور ہمدردی کرنے کا حق ادا ہوتا رہے۔ بخل کے عیب سے لوگوں کے نفوس پاکیزہ رہیں۔ پھر خوبی یہ کہ شریعت نے اتنے سے قلیل مال کے دینے پر بہت بڑے ثواب کا وعدہ کرکے امیدوار بھی بنا دیا ہے اور زکوٰۃ کی جو مقدار مقرر کی ہے اس میں یہ بات مدنظر رکھی گئی ہے کہ کسی پر اس کا ادا کرنا گراں نہ گذرے اُس سے مال میں کچھ ایسی کمی بھی نہ آنے پائے اور اگر اتنی ہی مقدار کے ادا کرنے کی پوری پوری پابندی کی جائے تو لوگوں کی حاجت براری بخوبی ہوجایا کرے اور حاجتمند ڈھونڈے نہ ملیں۔

...ے فرض ہونے ...سنت اور یہ کہ ...ادا کرنے کے ...یلہ بازیاں ...خدا کے پاس ...ل نہیں ۱۲

زکوٰۃ ادا کرنے میں جہاں یہ دو فائدے پائے جاتے ہیں کہ حاجتمند کی کاربرآری ہوتی ہے اور دولتمند کا نفس پاک ہوتا ہے اور اسی داد و دہش کے ساتھ حب کا کہ اعلیٰ درجہ کے اخلاق میں شمار ہوتا ہے الفت پیدا ہوتی ہے وہاں اس بات کا بھی امتحان ہو جاتا ہے کہ دیکھیں زکوٰۃ دینے والے کو خدا کی کہاں تک محبت ہے کہ محض اُسکی خوشنودی حاصل کرنے کی غرض سے مال ایسی محبوب شے کو وہ اپنے پاس سے جدا کئے دیتا ہے۔ اب اس موقع سے ایماندار کو ضرور پتہ لگ گیا ہوگا کہ زکوٰۃ ساقط کرنے کے لئے حیلہ بازی کرنا خدا کے نزدیک کبھی مقبول نہیں ہوسکتا کیونکہ اس صورت میں

زکوٰۃ دینے سے جو دونوں فائدے مقصود تھے وہ فوت ہوتے جاتے ہیں بھلا تبلائیے کہ جب
صاحب مقدرت کے ہاتھ سے کچھ نکلے ہی گا نہیں تو کیونکر کسی بیچارے کی کاربرآری ہوسکتی ہے
یا وہ خود دولتمند مرض بخل سے کیونکر پاک ہوسکتا ہے حالانکہ اپنی محبوب چیز کو خدا کی راہ میں اُس
نے اپنے پاس سے جدا نہیں ہونے دیا۔ اس فقیر نے یہ بھی دیکھا کہ اس شریعت نے مسلمانوں
پر سال بھر میں ایک ماہ کے روزے بھی فرض کئے ہیں اور روزہ کے معنے یہ ہیں کہ دن بھر کھانے
پینے اور عورت کے ساتھ صحبت کرنے سے بالکل احتراز کیا جائے اور اس میں بے شمار فائدے
پائے جاتے ہیں بڑی بات یہ ہے کہ روزہ دار کا نفس اپنے خالق کی اطاعت میں نفسانی
خواہشوں سے رکے جانے کی وجہ سے نہایت ہی مہذب بنجائیگا اور اُسپر عقل کو پورا تسلط
ہوجائیگا اگرچہ پہلے عقل کو نفس کی اطاعت کرنا پڑتی تھی اور جب اُسے معلوم ہوجائیگا کہ عقل کے
سامنے میری کچھ نہ چلے گی اور اب مجھے اُسی کا محکوم ہوکر رہنا پڑیگا تو اُسے اُن چیزوں کے ارتکاب
کرنے میں جو نقصان رسان ہونے کی وجہ سے شریعت میں حرام کردی گئی ہیں عقل کی اطاعت
کرنے سے مایوسی ہوجائے گی اور گویا کہ نفس یہ کہنے لگے گا کہ جب روزے کی حالت میں اشیاء
خوردونوش کے کھانے و پینے کے بارے میں جوکہ روزہ دار ہی کی ملک تھیں اور اپنی عورت سے
صحبت کرنے کے معاملہ میں جس سے کسی قسم کے ضرر کا اندیشہ بھی نہ تھا عقل پر میرا کچھ زور نہ
چل سکا تو اُس وقت میرا قابو کیونکر چلے گا کہ جب میں بلا اُس کی مرضی کے کسی دوسرے کی چیز کے
خوردونوش کرنے کا ارادہ کروں حالانکہ یہ نہایت ہی قبیح امر ہے اسی طرح مجھے نشہ کے استعمال کرنے
پر کیونکر قدرت حاصل ہوسکتی ہے جس سے کہ عقل جاتی رہتی ہے اور آدمی کی شرافت میں خلل پڑتا
ہے یا دوسرے کی عورت کے ساتھ صحبت کرنے کے لئے مجھے بہکانا کیونکر ممکن ہوگا جبکہ اُس میں
طرح طرح کے ضرر پائے جاتے ہیں مثلاً باہم عداوت کی بنیاد قایم ہوتی ہے۔ لوگوں کے نسب بے
پتہ ہوجاتے ہیں۔ بچہ جدا ضائع ہوتا ہے۔ اور جنکو کسی قسم کا استحقاق نہیں وہ مستحق ٹھیرائے جاتے ہیں۔
پھر اگر ہم مسلمانوں کی اُس وقت کی حالت کو غور کریں جبکہ ماہ رمضان میں وہ آفتاب کے غروب ہونے

روزے کے فرض ہونیکی حکمت اور اُسکے فوائد اور یہ کہ خدا نے مسلمانوں کو اسکے متحمل ہونے کی کیسی کچھ قوت دی ہے ۱۲

سے پہلے مل جل کر بیٹھتے ہیں اور اُن کے سامنے خورد و نوش کی چیزیں چنی ہوتی ہیں اُن کا دل اُنکی طرف کھچا جاتا ہے اُن کی مشتاق نظریں اُن نفیس چیزوں پر پڑتی ہیں اور پھر اُن میں سے کسی کا مزاج للچائے کہ کھانے کا ایک دانہ کھالے یا پانی کا ایک قطرہ پی لے لیکن آفتاب کے غروب ہونے سے پہلے کسی کی خصوصاً پرہیزگاروں کی ہرگز جرأت نہ ہوگی اور غروب آفتاب کا سب کے سب انتظار کرتے رہینگے تو اس وقت ہم کو ضرور اسکا قائل ہونا پڑے گا کہ مسلمانوں کو اپنے مولے کی اطاعت میں اپنے نفس کے روکنے پر پورا قابو حاصل ہے۔

فـــ اس موقع سے یہ بات بخوبی واضح ہوگئی کہ جو شخص اپنی بدبختی یا خواہش نفسانی کے پھندے میں پھنس کر روزہ نہیں رکھتا وہ ہرگز اس قابل نہیں کہ اپنے کو صاحب ہمت یا عقلمند کہہ سکے بلکہ اُسے اپنا نام کم ہمت شکم پرور۔ کم فہم اور اپنی خواہش نفسانی کا بندہ رکھنا چاہیئے اُس سے تو روزہ دار عورت کی عقل و ہمت کہیں بڑھ چڑھ کر معلوم ہوتی ہے کیونکہ جس قدر ذکاوت اس عورت کو حاصل ہے ایسے آدمی کے پاس اسکا کہیں پتہ بھی نہیں لگتا روزہ کے فوائد میں سے ایک امر یہ بھی ہے کہ روزدار کو جب بھوک کی تکلیف اُٹھانا پڑے گی اُسوقت بیچارے محتاج کی دردناک حالت کو خوب سمجھ سکیگا اور اسکا دل اسپر کڑھے گا اور خیرات کرنے پر مائل ہوجائے گا۔ کیونکہ دولتمند خوش حال شخص کو اگر روزہ کی تکلیف نہ برداشت کرنی پڑتی تو ساری عمر گذرنے پر بھی اُسے بھوک کی تکلیف کا حال نہ معلوم ہوتا پھر جب کوئی بھوکا فقیر اُسکے سامنے ہاتھ پھیلاتا اور گرسنگی کی تکلیف کی شکایت کرکے کچھ طلب کرتا تو چونکہ اُسے گرسنگی کی قدر معلوم ہی نہیں ہے بھلا اُسپر اُسے کیا رحم آتا اب روزہ رکھنے کی وجہ سے جب گرسنہ رہنے کی قدر و عافیت اُسے معلوم ہوجاے گی تو یتیموں اور محتاجوں کی دل کھولکر مدد کریگا۔

روزہ نہ رکھنے والونکی تہدید اور روزہ کے فوائد ۱۲

فـــ اس فرقہ نے یہ بھی دیکھا کہ شریعت محمدیہ نے اپنے پیروی کرنے والوں میں سے جنہیں مقدرت ہے اُنپر عبادت حج کو بھی فرض کیا ہے اور وہ کعبہ شریف اور اُن مقامات کی جو اُس کے قرب و جوار میں واقع ہیں خاص اقوال و افعال کی رعایت کے ساتھ زیارت کرنیکا نام ہے اور اس میں جو جو راز اور حکمتیں پائی جاتی ہیں عرب و عجم کے سارے عقلا بھی اُسپر حاوی ہونے سے بالکل عاجز ہیں مثلاً یہی دیکھئے کہ ہم

حج کے فرض ہونے کی حکمت اور اسکے فائدے ۱۲

سال اُن مقامات میں ہزاروں ہی مسلمانوں کا حج کے حیلہ سے مجمع ہوتا ہے جس کی وجہ سے اُن میں باہم تعارف ہوجاتا ہے اُلفت بڑھتی ہے۔ تبادلہ خیالات کا موقع ملتا ہے۔ پھر ایک دو ملک کے لوگ نہیں بلکہ عرب۔ ترکستان۔ فارس ہند۔ داغستان افغانستان ملک مغرب۔ بربر۔ سوڈان جاوہ وغیرہ تمام ممالک کے باشندے نظر آتے ہیں اور ان سب کا ایک دین اور ایک ہی مقصد یعنے اپنے بڑے رحیم وکریم مولےٰ سے مغفرت طلب کرنا ہوتا ہے۔

جو افعال اُن کو وہاں کرنا پڑتے ہیں اُن کی بہتیری حکمتوں میں سے ایک یہ ہے کہ ان متبرک مقاموں میں جو کچھ کہ اللہ کے نیک بندوں اور باعظمت رسولوں پر زمانۂ سابق میں گذرا ہے ان افعال کی وجہ سے یاد آجاتے جیسے کہ ابو البشر آدم اور اُن کی زوجہ حوا علیہما السلام کا واقعہ کہ جنت سے اُنکو زمین پر اتار دینے کے بعد اُن کے دل میں خدا نے یہ بات ڈالدی کہ اُس سے التجا کریں یہانتک کہ خدا نے اُن کی توبہ قبول کرلی اسی طرح ابراہیم خلیل اللہ اور اُن کے بیٹے اسمٰعیل علیہما السلام کا قصہ یا سیدہ ہاجرہ رضی اللہ عنہا کا واقعہ اِن سب کے یاد آنے سے اس بات کا دل میں خیال پیدا ہوتا ہے کہ کچھ ٹھکانا ہے۔ وہ لوگ خدا کی اطاعت میں کیسے سرگرم تھے اور جب اُنکی آزمایش کی گئی تو کیسے ثابت قدم نکلے خدا کی خوشنودی سے سرمو تجاوز نہیں ہونے پایا اور سب کو جانے دیجئے سیدنا ابراہیم علیہ السلام ہی کے ماجرے کو خیال کیجئے کیسی جانچ کا وقت تھا جبکہ خدا نے اُن کو لخت جگر اور پیارے بیٹے اسمٰعیل علیہ السلام کو ذبح کرنیکا حکم دیا اور اُس شفیق باپ نے خدا کی اطاعت کے سامنے کچھ پروا نہ کی اور اس پر آمادہ ہوگیا۔ اور اسی طرح اُس ہونہار لڑکے نے بھی خداوندی حکم کی تعمیل سے ذرا عذر نہ کیا اور اپنی جان دینے اور قبر میں سو رہنے کیلئے مستعد ہوگیا اور جب شیطان نے وادی منیٰ میں وسوسہ ڈالنا چاہا تو اُسے دفع کردیا اور وہ اپنا سا مُنہ لے کر ناکام رہ گیا۔ پھر خدا نے فدیہ بھیجکر باپ بیٹے دونوں پر احسان کیا اور اُن کے غم کو دور کرکے اُن کو خوشخبری سُنادی۔ اسی طرح ان کاملین کے اور بہتیرے پسندیدہ افعال اور خدا کے احسانات جو اُن پر ہوئے ہیں یاد آتے ہیں اور جب ان مقامات میں ان نیک بندوں کے کام یاد کرکے

اُن کی پیروی کی جاتی ہے تو بے اختیار جی چاہتا ہے کہ دیکھیں ان کے بقیہ افعال۔ عبادتیں عمدہ خصلتیں کیسی تھیں اور وہ اپنے مولے کی کیونکر اطاعت کرتے تھے اس سے اُن کی اقتدا کرنے کا شوق پیدا ہوتا ہے اور اُن کے پسندیدہ خصائل اختیار کرنے کی طرف جی مائل ہوجاتا ہے اور دل چاہتا ہے کہ اُن کی اسبات پر تعریف کی جائے اُن کے لئے دعا مانگی جائے کہ وہ کیسے کیسے عمدہ افعال جاری کر گئے ہیں کیسی کیسی نیک باتیں سکھا گئے ہیں مثلاً یہ کہ خدا کے سامنے توبہ کرنا چاہیئے اُس کی طرف رجوع ہونا چاہیئے انسان کو مناسب ہے کہ اخلاق حمیدہ کے ساتھ موصوف ہو۔ صبر اختیار کرے۔ تسلیم و رضا سے کام لے خدا کے سامنے ادب کی رعایت رکھے وغیرہ وغیرہ ۔

اس بات کا بیان کہ حج کے مقرر کرنے میں انسانی خیالات اور عادات کی (جنکو وہ اپنے دنیاوی بادشاہوں کے ساتھ برتا کرتے ہیں) بہت کچھ رعایت مد نظر رکھی گئی ہے اور احرام طواف سعی وغیرہ کی حکمتیں ۱۲

علاوہ ان فوائد مذکورہ کے اعمال حج کے مقرر کرنے میں جو ترتیب اختیار کی گئی ہے وہ بھی نہایت ہی عجیب و غریب ہے اس میں خداوندی عظمت و تقدس سے تنزل کر کے انسانی عقول و خیالات کا لحاظ کیا گیا ہے اور اُن امور کی رعایت کی گئی ہے جنکے ساتھ لوگ مانوس پائے جاتے ہیں اور جنکو کہ اُس وقت برتا کرتے ہیں جبکہ وہ اپنے حاکموں یا بادشاہوں کے حضور میں کسی ظالم یا ایذا پہنچانے والے کے فریادی بنکر حاضر ہوتے ہیں یا جب اُن کی درگاہ میں اُن کے احسان و اکرام حاصل کرنے کی غرض سے درخواست کیا کرتے ہیں ۔

چونکہ اعمال حج جنپر کہ خدا نے مغفرت کا وعدہ کیا ہے انسانی خیالات و عادات کے موافق ہیں اسلئے حاجیوں کے جی کو اُن کے ادا کرنے کے وقت اس بات کا پورا اطمینان حاصل ہوجاتا ہے کہ نافرمانیوں اور گناہوں کے ظالم لشکر کے مقابلہ میں خدا اُن کی ضرور مدد کرے گا اُن کی فریاد سُنی جائیگی اور وُہ انکی مراد پوری کر کے اُن سے احسان کے ساتھ پیش آئیگا ۔

اسکا بیان یہ ہے کہ لوگ اس بات کے عادی ہو رہے ہیں کہ جب کبھی کوئی دشمن اُن پر چڑھ آتا ہے اور وہ اُس کے مقابلہ سے اپنے آپ کو عاجز پاتے ہیں یا گردش زمانہ کے پیچ میں آکر قحط یا خشک سالی میں مبتلا ہوجاتے ہیں جسکی وجہ سے اُنہیں طلب معاش کی فکر میں گرفتار ہونا پڑتا ہے تو اُسوقت بادشاہ کے حضور میں اُن کے محلوں پر حاضر ہونے کا قصد کرتے ہیں اور اپنی اپنی مصیبت کے موافق

سب کے سب پراگندہ بال اپنے خاک آلودہ چہرے لئے ہوئے ننگے بدن برہنہ پا استغاثہ کی غرض سے فریاد کرتے ہوئے اسکے سامنے جا کھڑے ہوتے ہیں اور راستہ میں جو جو چیزیں ملتی جاتی ہیں کہ جنکے ساتھ بادشاہوں کو کچھ بھی علاقہ ہو خدم و حشم کے علاوہ حیوانات و نباتات تک کی بھی تعظیم و تکریم کرتے جاتے ہیں۔

اور قصور شاہی کے قریب پہنچکر اُن کے گرد چکر لگایا کرتے ہیں اور اُن کے دروازوں کی تلاش میں سرگرداں رہتے ہیں یہانتک کہ ان کو اسبات کی اجازت ملجاتی ہے کہ بادشاہ کے حضور میں حاضر ہوں اور اسکے سامنے مؤدب کھڑے ہوکر استغاثہ دائر کریں اُس کی تعریف کریں اپنی حاجت روائی کے لئے قوی سے قوی ذریعہ اختیار کریں اور اُن کے اور اُن کے بزرگوں کے اعلےٰ و ادنےٰ پر جو بادشاہ کے احسانات۔ رعایتیں اور مہربانیاں سابق زمانے میں ہوتی رہی ہیں اُن کی یاد دلائیں اسکے بعد جب بادشاہ انہیں اپنے ہاتھ پر بوسہ دینے کی اجازت دیدیتا ہے جو اپنی عین کامیابی و سعادت تصور کرکے نہایت رغبت ظاہر کرتے ہیں اور اسکے ہاتھ پر نہایت ادب و تعظیم سے بوسہ دیتے ہیں پھر بادشاہ اُن کی درخواست قبول کرنے اور اُن کی مصیبت دور کرنیکا اُن سے وعدہ کرتا ہے اور اس غرض سے کہ وہ خیرخواہ سلطنت کے بنے رہیں اور اُن کو اس بات کا یقین ہو جائے کہ وہ اسکے ہمیشہ کے مشکور ہیں اور اس بات سے کہ اپنی رعایا کے ساتھ احسان کرکے مدد کرنا بادشاہ کی عادت میں داخل ہے اُن کے دلوں کو پورا پورا اطمینان ہو جائے وہ بھی اُن قدیمی احسانات و رعایتوں کو انہیں یاد دلاتا ہے جو کہ اُن کے آبا و اجداد پر وقتاً فوقتاً ہوتی رہیں جب کبھی کہ وہ اُس کی جناب میں بغرض استغاثہ حاضر ہوئے اور انہوں نے اپنی خدمات پیش کیں تو برابر اُنکو نعمتوں سے مالامال کر دیا گیا۔

چنانچہ اس وقت اُن لوگوں کو بھی انہیں خدمتوں کے بجالانے کا وہ حکم کرتا ہے جنکی بجا آوری اُن کے آبا و اجداد کرتے رہے تھے تاکہ سلطنت کے لئے اُن کی خیرخواہی اور بڑھ جائے اور یہ پورے پورے مطیع بنے رہیں کیونکہ لوگوں میں اپنے بزرگوں کے اخلاق حاصل کرنے اور انہیں کے طریقہ کے اختیار کرنے کا فطری میلان پایا جاتا ہے پھر جب وہ تمام خدمات کی بجا آوری سے فارغ ہوتے ہیں

قصور شاہی

تو وہ مزید عنایت کر کے انہیں اپنا مہمان بناتا ہے بہت کچھ انعام دیتا ہے اُن کی پراگندگی دور
کر دیتا ہے اُن کو خلعت بخشتا ہے اور وہ اُسکے باب عالی پر اِس امید سے ایستادہ ہو جاتے ہیں
کہ اُس نے اُن کی فریادرسی کرنے کا جو وعدہ کیا تھا اُسے پورا کرے۔ چنانچہ پھر شاہی حکم صادر
ہونے لگتے ہیں دشمنوں کے مقابلہ میں بادشاہ اُن کو مدد دیتا ہے اُن کی تکلیف دفع کرتا ہے جب
اُن کا مقصد حاصل ہو جاتا ہے اور وہ کامیاب ہو لیتے ہیں تو اُنہیں اُن کے وطن واپس جانے
کی اجازت مل جاتی ہے تاکہ وہ اپنے دوست و احباب سے جا ملیں اب رخصت ہونے کا وقت
آپہنچتا ہے اور وہ قصر شاہی پر حاضر ہو کر اپنے منصب کے موافق اُس کی ثنا و توصیف میں مصروف
ہوتے ہیں نہایت ہی تعظیم و تکریم سے پیش آتے ہیں اُسکے مکرم ہاتھوں کو بوسہ دیتے ہیں غمِ فراق
کی وجہ سے اُن کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوتے ہیں آخر کار بادل دردناک مفارقت اختیار کرتے
ہیں پس اللہ تعالے نے بھی انسانی عقلوں کی رعایت کر کے ایک قطعۂ زمین کو خاص کر دیا اور
جس امر کے کہ وہ دنیاوی بادشاہوں سے فریاد کرنے کے وقت عادی ہو رہے تھے اُس کا لحاظ
کر کے اُسی قطعہ کو فضیلت عنایت کر دی اور اُسکا نام بیت اللہ یعنے اپنا گھر رکھ دیا جو کہ کعبہ شریف
کے لقب سے مشہور ہے اگرچہ خدا امکان سے بالکل پاک ہے اُسے گھر وغیرہ کی مطلق حاجت نہیں
اسی طرح حجر اسود کا جو کہ کعبہ کی دیوار میں لگا ہوا ہے اپنا دست راست نام رکھ دیا اگرچہ اُسکے دونو
ہاتھ ہمارے ایسے ہاتھوں کی طرح نہیں ہو سکتے خدا ہی جانے وہ کیسے ہونگے اور نہ اُن میں راست و چپ
کا امتیاز قایم کیا جا سکتا ہے بلکہ اگر اُن کی نسبت دست کا اطلاق کیا جائے تو قطعاً دست راست ہی
کا ہونا چاہیئے۔ پھر چونکہ پیروان اسلام کی نسبت بھی یہ بات ضرور ہوا کرتی ہے کہ گناہوں کا لشکر اُنپر
چڑھائی کرتا ہے خطا اور نافرمانیوں کے حملہ آوروں کا اُنہیں مقابلہ کرنا ہوتا ہے اُنہیں خدا کے
احسانات کی ضرورت پڑتی ہے اسلئے جو لوگ اُن میں سے صاحب مقدور ہیں اُن پر یہ امر ضروری
کر دیا گیا ہے کہ اُسی مکان پر فریادیوں کی سی صورت بنائے ہوئے حاضر ہوں اُن کے بال پراگندہ
نظر آتے ہوں سر کھلا ہو جسم خاک آلودہ ہو نہ بدن پر کوئی سلا ہوا کپڑا ہو نہ خوشبو مہکتی ہو ساری عیش

ف کعبہ کا نام بیت اللہ اور حجر اسود کا نام یمین اللہ رکھے جانیکی حکمت اور نیز مخطورات احرام اور تقبیل حجر کی حکمت ۱۲ ۱۲ ۱۲

وآرام کے سامان برطرف کر دیے ہوں اور اپنی نافرمانیوں اور خطاؤں کے فریادی بنے ہوئے اپنی مرادوں کے برآنے کی امیدیں اپنے رب کے سامنے عاجزی کرتے ہوئے جا کھڑے ہوں اس خانۂ خدا کی سرحد میں پہنچ کر کسی چیز کی بے حرمتی نہ کریں تمام اشیاء کو عزت کی نگاہ سے دیکھیں وہاں کی گھاس کاٹیں نہ کوئی درخت قطع کریں اور نہ کسی چرند و پرند کے شکار کی جرأت کریں آخر کو جب اس معظم و مکرم مکان پر پہنچ جائیں تو جس طرح کہ فریادی بادشاہوں کے محلوں کے گرد چکر لگایا کرتے ہیں وہ بھی اسکے گرد پھریں اور اُسکے پردے پکڑ کر پناہ طلب کریں پھر اس بابرکت پتھر کو جسکا نام مصلحت خدا کا دست راست رکھ دیا گیا ہے بوسہ دیں اور یہی سمجھیں کہ وہ ایک پتھر ہے نہ اُس میں کسی قسم کے نفع رسانی کی قدرت ہے نہ نقصان پہنچانے کی۔ نفع و ضرر جو کچھ ہے خدا ہی کے ہاتھ میں ہے وہی نفع و ضرر کا مالک ہے (چنانچہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے اسکو بوسہ دیتے وقت صاف صاف کہہ دیا جسکا حاصل یہ ہے کہ مجھے خوب معلوم ہے کہ تو پتھر ہے نہ تو نقصان پہنچا سکتا ہے اور نہ کچھ نفع دے سکتا ہے اگر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تجھے بوسہ دیتے ہوئے نہ دیکھا ہوتا تو تجھے کبھی بوسہ نہ دیتا اور مقصود آپ کا یہ تھا کہ لوگ اپنے خیالات خراب کرنے سے محفوظ رہیں اور انہیں یہ معلوم ہو جائے کہ شریعت محمدیہ کی اسکی نسبت واقعی تعلیم کیا ہے اور لوگوں کو اسکی نسبت کیسا اعتقاد رکھنا چاہیے) اسکے بعد وہ مختلف اعمال کی بجا آوری کی طرف متوجہ ہوتے ہیں جنکے اُس موقع پر ادا کرنے سے مقصود یہ ہے کہ وہ اپنے جلیل القدر بزرگوں کے کاموں کو یاد کریں جیسے کہ آدم اور انکی زوجہ حوا یا سیدنا ابراہیم اور اُن کے بیٹے اسمٰعیل اور اُن کی والدہ ہاجرہ علیہم السلام کے ماجرے۔

چنانچہ وہ اعمال یہ ہیں کہ صفا اور مروہ کے مابین سعی کرنا۔ عرفے میں ٹھیرنا اُسکے بعد مزدلفہ میں وقوف کرنا پھر منے میں اُترنا شیطان کی ناکامی یاد کرنے کی غرض سے اُس مقام کی طرف کنکریاں پھینکنا جہاں کہ ابراہیم خلیل اللہ کے بیٹے اسماعیل علیہما السلام کو اُسنے دھوکا دینا چاہا تھا اور پھر ناکام رہا۔ اسی طرح اور اعمال کو سمجھ لیجئے پس جو شخص کہ ان اعمال کے اس راز سے کہ اُن سے مقصود اُن نیک بندوں کی یاد دہانی اور اُن کی پیروی ہے ناواقف رہا تو اُسے ضرور خلجان ہوگا کہ ان سب کی حکمت کیا ہے اور اُنکے

فائدوں کے تجسس میں وہ سرگرداں رہیگا اور جس کی سمجھ میں یہ بات آگئی وہ بے کھٹکے دل کھولکر
ان سب کو بجا لائیگا اور اُن کے ثمرات کا نہایت شایق رہے گا اُسکی بڑی رغبت یہ ہوگی کہ سارے
فوائد حاصل کرکے کسی طرح سے کامیاب ہوجاؤں پس خدا نے جو حاجیوں پر کعبہ شریف پہنچکر ان اعمال
کا ادا کرنا ضروری ٹھیرایا ہے اُسکو یوں سمجھئے کہ پہلی مرتبہ کعبہ کا طواف کرنا تو بمنزلہ اس بات کے
ہے جیسے کہ بادشاہ اپنی فریادی رعایا کو اُن کے آباواجداد کی سی خدمات کی بجا آوری کا حکم دیتا ہے
اور اُسکے سامنے وہ بجا لاتے ہیں تاکہ اُن کی اطاعت وخیرخواہی ثابت ہو اور یہ معلوم ہو کہ اُن کی
خصلتیں بھی اپنے آباواجداد ہی کے مثل ہیں یہ بھی اُنہیں کی طرح فرمانبردار رہینگے۔
پس حاجی لوگ جب مکہ کے خاص خاص مقامات میں اُن اعمال کو ادا کرتے ہیں تو اپنے پاک طینت
نیک نفس بزرگوں کی پیروی کی وجہ سے سارے عالم کی پرورش کرنے والے کی بندگی کا مضمون اُنکے
دلوں میں خوب جم جاتا ہے۔
اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ یہ اعمال تعبدی یعنے بلاچون وچرا مان لینے کے قابل ہیں تو اسکا یہ مطلب نہیں کہ
ان میں حکمتیں اور فائدے نہیں پائے جاتے بلکہ مقصود یہ ہے کہ بظاہر یہ ایسے ہی افعال ہیں کہ جو انکو
ادا کیا کرتا ہے تو گویا وہ انہیں اپنے مالک کا محض حکم سمجھکر بجا لاتا ہے اور اُن کی بجا آوری کو اطاعت
وفرمانبرداری خیال کرتا ہے اُسے اس کی پروا نہیں ہوتی کہ اس میں کوئی فائدہ بھی ہے یا نہیں۔
اس کی تفتیش کے درپے نہیں ہوتا اگرچہ غور کرنے کے بعد ان کے فوائد مخفی نہیں رہتے علاوہ بریں
اگر یہ بھی فرض کرلیا جائے کہ ان میں کوئی حکمت نہیں تو اس وقت ان کی بجا آوری سے بندوں کی
جانب سے اور بھی خدا کی اطاعت وفرمانبرداری ظاہر ہوگی گویا کہ بندہ اپنی زبان حال سے ان کے
بجا لاتے وقت یہ کہے گا کہ اے میرے رب مجھے تو جو کچھ حکم دیتا ہے میں اُس کی فرمانبرداری کرتا
ہوں گو کہ تیرے حکم کے ثمرات میری سمجھ میں نہ آویں لیکن تب بھی تیری شان عالی اور سلطنت عظیم کی
تعظیم کی غرض سے میں بجا لاتا ہوں۔ اور بندہ کی شان ہونا بھی یہی چاہئے کہ جو کچھ اُسکا مالک حکم دے بلا
چون وچرا اُسے مان لے اُسے کیا منصب ہے کہ حکمت اور راز پوچھنے بیٹھے اور شریعت محمدیہ کا مقصد

ف اعمال حج کی تعبدی ہونے کے معنی اور غرض یہ کہ عبودیت خدا ہی کے لئے ہے اور رسول اللہ صلعم کی اشرف اوصاف میں عبودیت شمار ہوتی ہے۔ یہ اسکا مطلب ۱۲

اصلی بھی یہی ہے کہ اُس کی پیروی کرنیوالوں کی خدا کے سامنے یہی حالت ہونا چاہیئے اور یہ نہایت عظیم مرتبہ سمجھا جاتا ہے اسی وجہ سے اس دین کے پیشوا محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کو اپنے اعلےٰ درجے کے اوصاف میں شمار کیا ہے چنانچہ آپ فرماتے ہیں جسکا ماحصل یہ ہے کہ میں بندہ ہوں اور بندہ ہی کی طرح بیٹھتا ہوں۔ آپ نے اپنی تعریف میں مبالغہ کرنے سے بھی منع فرمایا ہے اور آپ کے قول کا خلاصہ یہ ہے کہ مجھے حد سے نہ بڑھایا کرو بلکہ یوں کہا کرو کہ وہ خدا کا بندہ اور اُسکا پیغامبر ہے۔ خدا نے بھی آپ کی اعلےٰ درجہ کی تعریف کے موقع میں اسی وصف عبودیت ہی کے ساتھ آپ کو موصوف کیا ہے چنانچہ خدا تعالیٰ آپ ہی کی شان میں ارشاد فرماتا ہے سبحان الذی اسرےٰ بعبدہٖ " یعنی جو اپنے بندہ کو راتوں رات لے گیا وہ پاک ہے پس عبودیت آپ کے لئے نہایت ہی خوشی اور بڑی خوبی کی بات ٹھیری۔

(حاشیہ: وادی منیٰ میں اُتر احرام کھولنے ایام عید کے وہاں گذارنے کی حکمت اور اسباب کا بیان کہ یہ سب کچھ بوجہ خداوندی ضیافت کے ہے ۱۲)

پھر حاجی ان خدمات کی بجا آوری کے بعد اپنے مولےٰ کے مہمان بنکر مقام منےٰ میں جا اترتے ہیں اپنی پراگندہ حالی کو دور کرتے ہیں۔ کپڑے بدلتے ہیں۔ خوشبو لگاتے ہیں۔ حجامت بنواتے ہیں اور اپنے عیش و آرام کی جو چیزیں چھوڑ رکھی تھیں اور جن سے کہ پرہیز کرتے تھے پھر ان سب کو مباح سمجھنے لگتے ہیں اپنی مبارک عید کے دنوں کو خور و نوش میں گذارتے ہیں خوب قربانیاں کرتے ہیں یہانتک کہ گوشت بہا بہا پھرتا ہے لوگوں کے کھائے نہیں چکتا آدمیوں کا تو ذکر ہی کیا وحوش و طیور بھی خوب سیر ہو جاتے ہیں۔ اور یہی خداوندی ضیافت ہے کیونکہ اصل پوچھیئے تو تمام چیزیں خدا ہی کی ملک ہیں وہی رزق دینے والا ہے اور لوگوں کے پاس جو کچھ آپ دیکھتے ہیں خدا ہی نے بطور عاریت کے اُنہیں دے رکھا ہے اسی وجہ سے عید کے دن روزہ رکھنا حرام قرار دیا گیا ہے کیونکہ اُس دن روزہ رکھنے سے خدا کی ضیافت سے ایک قسم کا اعراض پایا جاتا ہے۔ اب ان تمام اعمال کو پورا کر کے اور خداوندی مہمانی سے فارغ ہو کر وہ اُسی باعظمت مکان کا طواف کرتے ہیں گویا کہ اُس سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ خدا اُن کے گناہوں اور نافرمانیوں کے حملہ آوروں کے مقابلہ میں اُنکی مدد کرے ان کو مغفرت عنایت کرے اور اپنی نعمتوں سے اُنہیں مالا مال کر دے علاوہ اس کے اپنے

وطنوں کے واپس جانے کی اجازت مانگنے کے قایم مقام بھی یہی طواف ہوتا ہے گویا اس کے بعد
اُنہیں واپسی کی اجازت مل جاتی ہے اور اس اجازت کو اس بات کی علامت سمجھنا چاہئے
کہ خدا نے توبہ قبول کر لی وہ نہایت مہربان ہو گیا اور اب وہ ضرور اُن کے ساتھ انعام و اکرام سے
پیش آئیگا نافرمانیوں کے لشکر کے مقابلہ میں اُنہیں ضرور مدد دیگا چنانچہ اُن کے رسول علیہ السلام
نے اس کی خوشخبری اُنہیں سنا بھی دی ہے پھر وہ اپنے اپنے شہروں کی طرف جانے کے
لئے آمادہ ہوتے ہیں اور اُن کے دلوں میں یہ خیال جاگزین ہوتا ہے کہ ہمیں ہماری مراد مل گئی ہماری
ساری کلفتیں دور ہو گئیں۔ اب وہ اس بیت معظم سے رخصت ہونے کی طرف مائل ہوتے ہیں
اور طواف رخصت ادا کرتے ہیں اُن نعمتوں کا شکر بجا لاتے ہیں جو اُن متبرک مقامات میں اُن
کو نصیب ہوئیں اور جب اُس سے جدا ہوتے ہیں تو اُن کا یہ حال ہوتا ہے کہ آنکھوں سے
آنسو جاری ہیں دل ہے کہ صدمۂ فراق سے بےچین ہوا جاتا ہے وہ ہیں کہ اپنے مولا کی نعمتوں کا
شکر بجا لا رہے ہیں اُس کی ہدایت کی طلب میں سرگرم ہیں اُس سے کامیابی کی دعا مانگ
رہے ہیں اور ادب کے مارے پچھلے پیروں لوٹتے چلے آتے ہیں اور اس جدائی کا اُنہیں یہاں تک
غم ہوتا ہے کہ بعضوں کو کتنے ہی دنوں تک نیند نہیں پڑتی۔ پھر جب وہ اپنے وطن پہنچ جاتے
ہیں تو مارے خوشی کے پھولے نہیں سماتے اُن کے دل ابدی مسرت و شادمانی سے پر ہوتے
ہیں (چنانچہ اس امر کا مزامیر (زبور) میں ذکر آیا ہے) اسلئے کہ وہ سمجھتے ہیں کہ خدا نے ہمیں بخش دیا
ہم اُس کی نعمتوں سے مالا مال ہو گئے ہیں گناہوں کے حملہ آوروں سے نجات ملی۔

اگر حج کے جملہ اعمال کی ایک ایک کر کے ہم حکمت بیان کرنا شروع کریں تو بڑی ضخیم جلدیں لکھی جا سکتی
ہیں کہ پڑھنے والے بھی اکتا جائیں اور اُن کے مطالعہ کے لئے وقت بھی مشکل سے مل سکے پس جو
کچھ بیان ہوا ہے اُسے یوں سمجھئے کہ بطور مشتے نمونہ از خروارے سارے دریا میں سے ایک قطرہ
ہے۔ خدا ہی میں طاقت ہے کہ وہ راہ راست دکھلا سکتا ہے۔

اس فرقہ نے یہ بھی دیکھا کہ شریعت محمدیہ نے پیروان اسلام پر یہ بات ضروری کر دی ہے کہ جب

انہیں موقع ملے تو وہ اُن لوگوں سے مقابلہ کریں جو دین ہیں اُن سے مخالفت کرتے ہیں ور اُن
کی ایذا رسانی سے سمجھانے سے بھی باز نہیں آتے تاکہ وہ لوگ یا تو دین اسلام قبول کرلیں
یا اُن کے مقابلہ میں سر اُٹھانا چھوڑ دیں اور اس مقابلے کا نام اُس نے جہاد رکھا ہے اور
اس میں سراسر انصاف کا لحاظ رکھا ہے جیسا کہ کتب سابقہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت
خبر دی گئی ہے کہ وہ لوگوں سے انصاف کے ساتھ لڑینگے چنانچہ شریعت نے سخت ممانعت
کردی کہ کوئی لڑکے۔ عورت۔ پیر فرتوت کو قتل نہ کرے اور نہ اس شخص کو مارے کہ جو بقصد عبادت
تعلقات دنیا کو قطع کئے ہوئے ہے ہاں جب کوئی ان میں سے لڑائی میں شریک ہو کر مقابلہ
کرے یا کسی کی جانب سے تدبیریں بتلانے کا اندیشہ ہو وہ بیشک واجب القتل ہے اور مقصود جہاد
سے یہ ہے کہ خدا کے دین کی اشاعت ہو اور جو لوگ اُس کے مخالف ہوں اُن کی رہنمائی کردی
جائے چنانچہ ظاہر ہے کہ جو لوگ اسلام قبول کرلیتے ہیں وہ لوگ بھی اور مسلمانوں کی طرح سمجھے جاتے
ہیں اُن کے حقوق و حالات کی مثل تمام مسلمانوں کے رعایت کی جاتی ہے اس بارہ میں عربی
و عجمی ہونے کا کوئی لحاظ نہیں کیا جاتا بلکہ سب کے سب باہم بھائی شمار ہوتے ہیں ایک دوسرے
کے معاون سمجھے جاتے ہیں ہر ہر مسلمان اپنے اور محمدی بھائیوں کی نسبت وہی حکم رکھتا ہے جیسے
کہ ایک جسم کے اعضا میں باہم علاقہ ہوتا ہے جہاں ایک عضو کو ایذا پہنچی اور تمام بدن بیچین
ہوگیا۔ سب ایک ہی اصول کے پابند ہوتے ہیں سب کا مقصد ایک ہی ہوتا ہے۔ اور وہ خدا
کی وحدانیت اور صرف اُسی یکتا خدا کا سزاوار عبادت ماننا ہے تمام مسلمان اُسی کی خوشنودی
کے طالب ہوتے ہیں جب کسی طرح نہ اپنی خوشی سے اور نہ کچھ خوف کرکے مخالفین اسلام ہدایت
قبول ہی نہیں کرتے تو اُس وقت اُن سے مقابلہ کرنے سے مقصود یہ ہوتا ہے کہ وہ سر اٹھانا
چھوڑ دیں مسلمانوں سے درپے عداوت نہ ہوں اُن کی ایذا رسانی سے باز رہیں مسلمان اُن کی
ضرر رسانی سے محفوظ رہ کر نفع حاصل کرسکیں یہانتک کہ آخر کار مسلمان اُنکو ذمی بنا لیتے ہیں
یعنے اُن سے صلح کرکے اُن کے ذمہ وار ہوجاتے ہیں کہ ہم لوگ تمہاری جان و مال اور آبرو کی

پوری پوری محافظت کرینگے جو قانون کہ مسلمانوں کے لئے تمام معاملات میں جاری ہے تمہارے لئے بھی وہی قانون رہے گا ہم تمہارے دین سے تعرض نہیں کرتے تم اپنے دین کے پابند رہنے کے مختار ہو اور یہ کہہ کر اُن کا معاملہ آخرت پر خدا کے حوالے کرتے ہیں اور اُنہیں مجبور نہیں کرتے۔

پس اگر اسلامی جہاد کا پہلی شریعتوں کے جہاد سے مقابلہ کیا جائے۔ تو صاف ظاہر ہو جائیگا کہ اس میں طرح طرح کی آسانیاں پائی جاتی ہیں کہ جو پہلے نہ تھیں چنانچہ شریعت محمدیہ ہرگز حکم نہیں دیتی کہ تمام دشمنوں کا پورے طور سے قلع وقمع کر دیا جائے یہانتک کہ ننھے ننھے بچے بھی مار ڈالے جائیں جیسا کہ پہلی شریعتوں میں حکم تھا جو شخص کہ اس دین کے ساتھ پہلے شریعتوں کے جہاد کے احکام سے بھی واقف ہو گا اُسے صاف معلوم ہو جائیگا کہ اُن میں اور اس میں زمین وآسمان کا فرق ہے اور اُسے اس بات کا قائل ہونا پڑے گا کہ شریعت محمدیہ کے جہاد میں انتہا درجہ کا عدل وانصاف مدنظر رکھا گیا ہے۔

حقداروں کے حقوق کی حفاظت کیلئے جو قوانین شریعت میں ہیں ان پر اس فرقہ کا مطلع ہو کر اُن کو اعلےٰ درجہ کا پانا ۱۲

اسی طرح اس فرقہ نے شریعت محمدیہ کی ساری عبادتوں میں غور کیا تو اُنہیں یہ معلوم ہوا کہ اُسی کے اعمال میں جیسے کہ چاہئے پورے طور پر اسباب کی رعایت کی گئی ہے کہ اُن میں خالق کی اچھی طرح سے تعظیم پائی جائے اور مخلوق پر سراسر مہربانی ہو اور نیز اس فرقہ نے یہ دیکھا کہ ان سب اعمال کا نفع اس عبادت کرنے والے ہی کو ملتا ہے خدا کو مخلوق کی اطاعت سے کچھ فائدہ نہیں پہنچتا اسلئے کہ اُسے ضرورت ہی کیا ہے خدا تو تمام مخلوقات سے بالکل بے نیاز ہے۔

پھر اس گروہ نے شریعت کے اُن قوانین میں غور کیا جو اُس نے اس غرض سے مقرر کئے ہیں کہ حقداروں کا حق نہ مارا جائے اُس کی پوری حفاظت ہو۔ رعایا میں سے خواہ مسلمان ہوں یا غیر قوم کے لوگ کسی پر کوئی بدمعاش ظلم نہ کرنے پائے کوئی کسی کی حق تلفی نہ کرے چنانچہ ان قوانین کو بھی اُنہوں نے اعلےٰ درجہ کا پایا۔

قوانین ازدواج اور ان کا نہایت باقاعدہ ہونا

اسی طرح اس فرقہ نے دیکھا کہ اس شریعت نے ازدواج کے احکام بھی نہایت ہی باقاعدہ مقرر کئے ہیں چنانچہ اُس نے زوجہ وشوہر دونوں کے لئے کچھ اتفاق کی حالت میں حقوق قرار دیے ہیں

اور کچھ اُس وقت جبکہ وہ علیحدگی اختیار کرنا چاہیں۔ اور اُس نے اس بات کی اجازت دی ہے کہ اگر وہ ایک دوسرے سے تعلق قطع کرنا چاہیں تو کر سکتے ہیں تاکہ ہر ایک نقصان سے محفوظ رہے۔ کیونکہ اگر اُن کو اس کی اجازت نہ دی جاتی اور پھر اُن میں کسی وجہ سے آپس میں نفرت پیدا ہو جاتی جیسا کہ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ زن و شوہر میں مختلف اسباب سے ناراضگی ہو جایا کرتی ہے تو اُس وقت یہ بات کچھ بعید نہ تھی کہ طرح طرح کے فساد پھیلتے جب خواہش نفسانی کا کسی پر غلبہ ہوتا تو باہم نفرت کی وجہ سے ضرور کسی دوسرے کے ذریعہ سے ناجائز طریق پر وہ خواہش پوری کیجاتی بیغیرت بننا پڑتا علاوہ اسکے جب عورت بانجھ ہوتی اور مرد میں بچہ پیدا کرانے کی قابلیت پائی جاتی یا بالعکس قصہ ہوتا تو ان دونوں میں سے ایک شخص کو ناحق اولاد سے محروم رکھنا لازم آتا اس لئے اُن کو قطع تعلق کی اجازت دینا ہی عقل کے موافق ٹھیرا پھر اُس نے طلاق دینا مرد کے اختیار میں رکھا ہے کیونکہ بخلاف عورتوں کے مردوں میں علی العموم استقلال اور عالی حوصلگی پائی جاتی ہے وہ زیادہ طرح دے سکتے ہیں اور عورتیں نہایت ہی زود رنج ہوا کرتی ہیں اور اسکا پتہ اُسوقت لگ سکتا ہے جب کہ دونوں کی خصلتوں میں باہم مقابلہ کیا جائے ماسوا اسکے چونکہ عورت کا خرچ وغیرہ مرد ہی کے ذمہ ہے تو وہ جب تک مجبور نہ ہو جائیگا اُسوقت تک اُسکو چھوڑ کر کبھی اپنا نقصان گوارا نہ کریگا اور اگر کوئی نادان اتفاق سے اسکے خلاف نکل بھی آئے تو اسکا اعتبار نہیں ہو سکتا سارا خرچ بخلاف عورت کے مرد ہی کے ذمہ شریعت نے اسلئے مقرر کیا ہے کہ مرد فطرتی طور پر بہ نسبت عورت کے جسمانی ساخت میں قوی ہونے کی وجہ سے تحصیل معاش پر زیادہ قادر ہے اور جو کچھ مشقتیں اس میں درپیش ہونگی وہ بخوبی برداشت کر سکتا ہے ہاں عورت کے لئے یہ مناسب ہے کہ خانہ داری کے اندرونی انتظامات کی دیکھ بھال کرے بچوں کی غور و پرداخت میں مشغول ہو جیسا کہ مرد بیرونی مصلحتوں کے لئے کوشش کرتے ہیں اور اس طرح پر عورت جو کہ مرغوب طبع اور مردوں کی منظور نظر ہے گھر سے باہر نکلنے پر بھی مجبور نہ ہوگی اور فتنوں سے محفوظ رہے گی۔ اسی لئے فتنہ اور اسباب حرامکاری کے انسداد کی غرض سے جو کہ شرعًا اور عقلًا دونوں اعتبار سے

ف — عورتوں کے پردہ میں رہنے کی حکمت اور یہ کہ پردہ انکی حق میں ظلم نہیں بلکہ [illegible] انکی حفاظت کا ذریعہ ہے

قبیح ہے شریعت نے عورت کو پردے میں رہنے کا حکم دیا ہے اور یہ عورتوں کے اعلیٰ درجے کے اوصاف میں سے ہے اور اُن کے لئے بڑے افتخار کا باعث ہے جسقدر کہ اس وصف میں وہ کامل ہوں اُتنا ہی زیادہ فخر کر سکتی ہیں۔ پس جس طرح کہ کسی نفیس شئے کو لوگوں کی نظروں سے بچایا کرتے ہیں اور کسی کو نہیں دکھلاتے اور سات پردوں میں چھپا کر رکھتے ہیں اسی طرح پردہ سے بھی مقصود یہ ہے کہ عورتوں کی حفاظت کی جائے اُنہیں ہر کس و ناکس نہ دیکھ سکے نہ یہ کہ جیسا بعض نادان خیال کیا کرتے ہیں کہ عورت کے ساتھ بدگمانی کرنے کی وجہ سے پردہ کیا جاتا ہے کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو عورتوں کو یہ حکم دیا جاتا کہ وہ مردوں کے دیکھنے سے اپنی نظروں کو ہر وقت بچایا کریں اور مردوں کو حکم ہوتا کہ وہ عورتوں سے پردہ کیا کریں اور یہ خیال کرنا بھی بیجا ہے جیسا کہ بعض کم فہم خیال کراتے ہیں کہ عورتوں کو پردہ میں رکھنا اُنہیں قید کرنے کی مثل ہے اُن پر بڑی تنگی کی جاتی ہے جس سے کہ اُن کی آزادی میں خلل پڑتا ہے اور وہ بالکل نیست و نابود ہوئی جاتی ہیں کیونکہ مسلمان عورت تو بچپن ہی سے پردہ میں رہا کرتی ہے پردہ ہی میں وہ جوان ہوتی ہے اپنے پیدائش ہی کے زمانہ سے وہ پردے کے ساتھ مالوف ہو جاتی ہے گویا کہ وہ اُس کی فطرت میں داخل ہو جاتا ہے اسکو یہاں تک پردے کی عادت ہو جاتی ہے کہ وہ اُس سے اُنس اور محبت کرنے لگتی ہے اسکو بھی ایسا ہی ضروری خیال کرتی ہے جیسا کہ اپنی اور طبعی عادات کو حتے کہ جو عورتیں اس میں ذرا کوتاہی کرتی ہیں اُنہیں شرم دلانے پر آمادہ ہو جاتی ہے اُن کو بے شرم بیباک قرار دیتی ہے اساو اُن کا ہلکا پن خیال کرتی ہے علاوہ بریں یہ سمجھ کر کہ پردہ خدا کا حکم ہے اُسی خوشی سے قبول کرکے خداوند کریم کے عطا اور ثواب کی امیدوار بنجاتی ہے پس جب یہ حالت ہو تو کیونکر کہا جا سکتا ہے کہ شریعت محمدیہ نے عورت کو مظلوم و قیدی بنا رکھا ہے ظلم تو جب ہوتا کہ اُسے وہ اپنی خوشی سے نہ اختیار کرتی شریعت کے موافق پردہ کرنے میں ظلم کا کہیں پتہ بھی نہیں ہے۔

فـــ عورتوں کی بے پردگی اور اُن کو اجنبی مردوں سے میل جول کرنے کی خرابیاں ۱۲

حق تو یہ ہے کہ اس شریعت میں عورت کی بڑی حفاظت کی جاتی ہے بدکاروں اور بدمعاشوں کی نظروں سے خوب بچایا جاتا ہے اور یہ لحاظ کیا جاتا ہے کہ ناوالوں کو عورت کی نسبت جسکے بارہ

بڑی غیرت سے کام لیا جاتا ہے زبان درازی کا موقع نہ ملے علاوہ بریں عورتوں میں بعض ایسی بھی ہوتی ہیں جن میں پوری پوری پارسائی نہیں پائی جاتی اُن کی عادتیں اچھی نہیں ہوتیں اگر ایسی حالت میں پردہ کرنے سے عورت کی نسبت کسی قسم کی خیانت کا مشکل سے خیال ہو سکتا ہے بلکہ یوں کہا جا سکتا ہے کہ اُسکے خاوند کو بچہ کے نسب کے بارہ میں شک کرنیکا کوئی موقع نہیں ہے پس جو اولاد اُسکے بطن سے پیدا ہوگی وہ نہایت اطمینان کے ساتھ یقین کریگا کہ میرے ہی نطفہ سے ہے اِسوقت شیطان کو اُسکے دل میں عورت کی نسبت وسوسہ ڈالنے کی گنجایش رہیگی بخلاف اُس صورت کے جبکہ عورت بے پردہ ہوکر باہر نکلتی ہو اور غیر مردوں سے میل جول رکھتی ہو۔

باوجود ان سب باتوں کے اگر عورت کو کوئی ضرورت پیش آجائے مثلاً یہ کہ اُسے دینی احکام سیکھنا ہیں اور اُسکا خاوند یا اور عزیز وقریب اُسکو نہیں تبلا سکتا یا اپنے بھائی بندوں سے اُسے ملنا ہے تو ایسی حالت میں شریعت نے عورت کو باہر نکلنے کی اجازت بھی دی ہے لیکن وہی پردے کے ساتھ تاکہ بدکاروں کی نظروں سے محفوظ رہے اور شہوت پرستوں کے ہیجان کا باعث نہ ہو جس میں کہ اُسکی پارسائی اور آبرو پر حرف نہ آنے پائے۔

اگر تعصب کو چھوڑکر عقل سلیم سے پوچھا جائے تو وہ یہی حکم دے گی کہ بیشک عورت کے لئے پردہ نہایت ہی عمدہ احکام میں سے ہے زن وشوہر دونوں کا اس میں فائدہ ہے بلکہ یوں کہئے کہ اسکا نفع تمام لوگوں کو پہنچتا ہے کیونکہ اس کی وجہ سے شہروں سے فساد دور رہتا ہے چنانچہ آپ دیکھتے ہیں کہ جن شہروں میں عورتیں پردے میں رہتی ہیں وہاں کے اہالیان پولس کو حرامکاری کے لئے خاص خاص مقامات نہیں مقرر کرنا پڑتے جہاں کہ بدکار لوگ ناجائز طور پر اپنی خواہشوں کو پورا کرنے کے لئے جمع ہوا کریں کیونکہ وہاں کے بے باک لوگوں کی خواہش نفسانی میں بھی عورتوں کے نہ دیکھنے کی وجہ سے چنداں جوش نہیں پیدا ہوتا جس کی وجہ سے باآبرو لوگ اپنی عورتوں کی نسبت مشکوک ہونے سے محفوظ رہتے ہیں بخلاف اُن شہروں کے جہانکہ عورتوں میں پردہ کی رسم نہیں ہے اور وہ بےحجاب پھرتی ہیں ظاہر ہے کہ وہاں کی میونسپلٹی کو حرامکاری کے لئے خاص خاص مقامات متعین کرنے کا

اہتمام کرنا پڑتا ہے اور وہ بدکاروں کو اُن سے نہیں روک سکتی خدا کی پناہ اس فعل شنیع کی یہانتک کثرت پائی جاتی ہے کہ وہاں کے بچوں کی تعداد پورا کرنے میں تقریب قریب نصف کے حرام سے پیدا ہونے والے بچے شامل ہوتے ہیں۔ اور وہ لوگ یہ کہا کرتے ہیں کہ ہم شریف عورتوں کی حفاظت کی غرض سے اس نامعقول امر کے اختیار کرنے پر مجبور ہیں پس اگر اُن بدکاروں سے جنکی شہوتیں کہ عورتوں کو ننگا کھلا دیکھتے دیکھتے ترقی کر چکی ہیں اُنہیں خوف نہ ہوتا اور آبرو والے لوگ اپنی عورتوں کی عزت کو نہ ڈرتے ہوتے اور یہ اندیشہ اُن کو نہ لگا ہوتا کہ یہ لوگ عورتوں کے معاملہ میں ہماری کچھ چلنے نہ دینگے تو وہ کبھی ایسے قابل نفرت امر کا ارتکاب نہ کرتے نفریں اور شرم ہے ایسوں پر جو کہ ملکی انتظام کے مدعی ہوں اور حیوانی حرکات اختیار کر کے اپنی عورتوں کی حفاظت کریں۔ کاش اگر وہ عورتوں کے پردہ کا انتظام کرتے تو پھر اُنہیں ایسے قابل ملامت فعل کے اختیار کرنے کی ضرورت نہ پڑتی اب یہ امر بخوبی واضح ہو گیا کہ عورتوں کا بے پردہ ہو کر نکلنا نہایت ہی ضرر کی بات ہے اور بالفرض یہ مان بھی لیا جائے کہ عورتوں کے پردے میں رہنے سے نقصان ہے تو بے پردگی میں اُس سے بڑھ کر نقصان متصور ہے اور ظاہر ہے کہ جس میں کم ضرر ہو اُسی کا اختیار کرنا عقلاً و نقلاً بہتر ہوا کرتا ہے چہ جائیکہ بے پردگی میں بکثرت نقصانات ہوں اور پردہ کرنے میں سراسر فائدے ہی ہوں کہ جسکو ہر عاقل مان لیگا۔

> ف قوانین معاملات بیع اجارہ وغیرہ کا شریعت محمدیہ پر نہایت عدل کے موافق ہونا جس سے تنازعات کا بہت کچھ انسداد ہو سکتا ہے ۱۲

پھر اس فرقہ نے جب کہ شریعت محمدیہ کے قوانین معاملات کی طرف توجہ کی اور خرید و فروخت۔ کرایہ شرکت۔ قرض وغیرہ کے احکام میں غور کیا اور دیکھا کہ جائداد کی تقسیم اس میں بالکل حکمت کے موافق ہے اُسی شخص کو اس میں ترجیح دی گئی ہے جسکو کہ حاجت زیادہ ہوا کرتی ہے۔ جسکے ساتھ کہ بہت ہی نزدیک کی قرابت پائی جاتی ہے اور امداد کے موقع پر جس سے کہ مدد پہنچنے کی زیادہ امید ہو سکتی ہے پس اُنہیں یہ معلوم ہوا کہ سارے احکام نہایت ہی کامل انتظام اور بندوبست کی رعایت کر کے مقرر کئے گئے ہیں جس میں کہ تمام معاملات انصاف کے موافق ہوں اور منازعت نہ ہونے پاوے۔

> ف حدود و قصاص وغیرہ کی حکمت ۱۲

پھر اس فرقہ نے حدود اور قصاص اور اُن تعزیرات میں غور کیا جو کہ اس شریعت نے لوگوں کی جان و مال

آبرو اور عقل کی حفاظت کے لئے مقرر کئے ہیں پس اُن سب کو انہوں نے بالکل حکمت کیموافق اور امن وامان کا ذمہ وار پایا بیان اُسکا یہ ہے کہ جو شخص یہ جان لیگا کہ اگر وہ کسی دوسرے کو قتل کریگا تو وہ بھی قتل کیا جائیگا تو پھر وہ قتل سے ضرور باز رہیگا اس طرح سے کم سے کم دو آدمیوں کی جان بچے گی اسی نکتہ کی وجہ سے قرآن شریف میں وارد ہوا ہے کہ قصاص لینے میں زندگی حاصل ہوتی ہے۔

حد سرقہ اور اس کی حکمت ۱۲

علی ہذا القیاس جسے یہ معلوم ہو جائے گا کہ چوری کرنے سے اُسکا خیانت کرنے والا ہاتھ قطع کر دیا جائیگا تو پھر اُسے چوری کرنے کی جرأت نہ ہوگی جسکا نتیجہ یہ ہوگا کہ دولتمندوں کو اپنے مال کے چوری ہونے کا کھٹکا نہ رہیگا۔ ایک شخص نے کسی کج فہم کے اعتراض کا کیا اچھا جواب دیا ہے جبکہ اُس نے یہ اعتراض کیا کہ عجب تماشے کی بات ہے کہ ہاتھ کی دیت تو پانچسو اشرفیاں دینا پڑیں اور جب کوئی چوتھائی دینار بھی چرا لے تو اُسکا ہاتھ کاٹ ڈالا جائے اور وہ جواب یہ ہے کہ امانت داری ہاتھ سے کہیں بیش قیمت ہے اور خیانت کی ذلت بالکل ارزاں ہے۔ اور اُس کی بیقدری کی کچھ پروا نہیں ہوسکتی پس اب خداوندی حکمت کو سمجھ جاؤ

رجم محصن کی حکمت ۱۲

چونکہ حرامکاری باوجود بہتیری خرابیوں کے اُس بچہ کے قتل کا سبب ہوا کرتی ہے جو کہ حرام سے پیدا ہوتا ہے کیونکہ اُسکا نسب بے پتہ ہوتا ہے اُسے کوئی اپنے کنبہ میں نہیں شمار کرتا تاکہ اُسکی مدد کرے اور نہ کوئی اُسکا پرورش کرنے والا ہوتا ہے جس کی وجہ سے اکثر مر جایا کرتا ہے اسلئے شریعت نے حرامکاری کرنے والے کی جبکہ وہ اپنی منکوحہ سے متمتع ہو چکا ہے یہ سزا قرار دی ہے کہ پتھروں سے اُسے مار ڈالیں تاکہ جیسے کہ شہوت رانی سے سارے بدن کو لذت ملی تھی اُسی طرح اُس کا ہر ہر عضو اُس کی سزا کا مزہ بھی چکھ لے۔

جلد غیر محصن اور اسکے سو ہونیکی حکمت ۱۲

اور اگر وہ حرامکار ایسا نہ ہو تو اُس وقت کسی قدر اُسکو معذور رکھ کر صرف سو کوڑوں ہی پر اکتفا کیا گیا ہے جو کہ اُسکے سارے اعضا پر لگائے جائیں گے جنہوں نے کہ بیجا شہوت رانی کی لذت اٹھائی تھی ہاں وہ مقامات مستثنے ہیں جن پر ضرب لگنے سے موت کا اندیشہ ہو۔ یا اُن سے حلیہ بگڑ جاتا ہو اور ان سو کوڑوں سے اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ جو

بچہ کہ اُس سے پیدا ہو سکتا تھا اور اُس نے حرامکاری سے اُسے ضائع کر دیا ممکن تھا کہ سو برس تک زندہ رہتا اور یہ وہ عمر ہے جس کی انسان میں جسمانی ساخت اور آہستہ آہستہ نشوونما پانے کے لحاظ سے فطرتاً قابلیت پائی جاتی ہے چنانچہ بعض اطبا کا یہ قول بھی ہے لیکن چونکہ زندگی بسر کرنے میں مختلف حوادث پیش آتے ہیں اُن کی وجہ سے بسا اوقات موت کے بہت سے اسباب لاحق ہو جاتے ہیں پس اس مدت سے پہلے ہی کبھی انسان کی اجل آپہنچتی ہے جو اسکے لئے مقرر تھی اور وہ مرجاتا ہے اور کبھی یہی مدت اس کی اجل ہوا کرتی ہے تو وہ اس عمر کو پہنچکر مرتا ہے پس جتنے سال تک کہ اس بچہ میں جسکو کہ اُس نے حرامکاری کی وجہ سے ضائع کر دیا زندہ رہنے کی قابلیت ہو سکتی تھی ان میں سے ہر سال کے مقابل میں ایک ایک کوڑا مقرر کیا گیا۔

حد شرب خمر اور اسکے اسّی ہونے کی حکمت ۱۲

پھر چونکہ انسان میں سو برس تک زندہ رہنے کی قابلیت پائی جاتی ہے اور ظاہر ہے کہ ابتداء عمر میں پندرہ برس سے پہلے پہلے اُس کی عقل کا بوجہ ناقص رہنے کے تکالیف شرعیہ میں اکثر اعتبار نہیں ہوتا جیسا کہ اگر اُس کی سو برس کی عمر ہو تو اکثر قریب پانچ برس کے اُس کی عقل نہایت ہی ضعیف ہو جایا کرتی ہے اس بنا پر جو زمانہ اُس کی عقل کے قوی قابل اعتبار اور کامل رہنے کا ہے صرف اسّی برس رہجاتا ہے پس جو شخص کہ عقل ایسی چیز میں جو کہ بعد ایمان کے خدا کی نہایت ہی عظیم نعمت ہے شراب پیکر خلل اندازی کرے جس سے کہ عقل یا تو بالکل ہی جاتی رہتی ہے یا ضعیف ہو جاتی ہے شریعت نے اسکی سزا اسّی کوڑے مقرر کی ہے پس گویا کہ جس مدت میں نعمتِ عقل پوری پوری پائی جاتی ہے اسکے ہر سال کے عوض میں ایک ایک کوڑا اقرار دیا ہے اور اس عدد سے شرابی کے لئے یہ اشارہ ہے کہ اے شراب پینے والے اس مدت تک جو نعمتِ عقل تیرے پاس بخوبی پائی جاتی تو نے شراب پی کر اُس میں رخنہ اندازی کی اسی لئے تجکو اتنے کوڑوں کی سزا دی گئی۔

حد قذف اور اسکے اسّی ہونے کی حکمت

پھر انسان اپنے بالغ ہونے کی مدت یعنی اکثر پندرہ برس سے پہلے پہلے چونکہ مکلف نہیں ہوتا

پس آبرو کے بارے میں اُس کی بے عزتی نہیں ہوتی جتنی کہ بالغ آدمی کی اسی طرح اگر وہ اپنی عمر طبعی یعنے سو برس تک زندہ رہے تو آخر کے پانچ سالوں میں چونکہ اُس کے شہوت و قوٰی میں انتہا درجہ کا ضعف ہو جاتا ہے تو نہایت مشکل ہے اُس کی نسبت کسی فحش امر کے ساتھ متہم ہونیکا گمان ہو سکتا ہے اس لئے غالباً اس مدت میں بھی اُس کی بے عزتی ہونا بہت ہی مستبعد امر معلوم ہوتا ہے پس وہ زمانہ جس میں کہ اُس کی آبرو کی کامل طور پر محافظت کی اکثر ضرورت پڑ سکتی ہے وہ صرف اسّی برس ٹھیرتے ہیں پس اسی وجہ سے شریعت نے اُس شخص کی سزا جو کسی دوسرے کو تہمت لگا کر اُس کی آبرو ریزی کرے اسّی کوڑے مقرر کئے ہیں گویا کہ اس عدد سے اس زمانہ کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے جس میں کہ آبرو کی پورے طور سے حفاظت کیا کرتے ہیں اور تہمت لگانے والے کو گویا کہ یہ خطاب کیا جاتا ہے کہ تو نے جس کی تہمت لگا کر آبرو ریزی کی ہے اُس کی آبرو کی پوری پوری حفاظت کرنے کی اس مدت تک ضرورت پڑا کرتی تھی اسی لئے تجھے یہ سزا دی گئی ۔

شریعت محمدیہ شرائع سابقہ کے احکام کی جامع ہے اور اُس نے انسان کی ہر حالت کے مناسب آداب و قوانین مقرر کئے ہیں ۱۲

پھر یہ دیکھئے کہ شرائع سابقہ میں سے بعض میں قاتل کو قصاص میں قتل کرنے کا حکم تھا اور بعض میں معاف کر دینے کا شریعت محمدیہ نے ان دونوں حکموں کو جمع کر لیا اسلئے اس نے مقتول کے ولی کو اس امر کی اجازت دی ہے کہ اگر چاہے تو وہ قصاص لے لے یا معاف کر دے اور معافی کو تقوے کے قریب ٹھیرا کر اُس نے اُس کی ترغیب دی ہے داسی طرح پر آپ اور اکثر احکام کو پائینگے کہ جو شرائع سابقہ میں جدا جدا پائے جاتے تھے اس شریعت نے اُنہیں جمع کر دیا اور سب کا خلاصہ نکال لیا اور ہونا بھی یہی چاہئے تھا کیونکہ اسی شریعت پر تمام شریعتوں کا خاتمہ ہے پس اللہ تعالٰی نے تمام شریعتوں کی خوبیوں کو اس میں مجتمع کر لیا۔ پھر اس فرقہ نے اس شریعت کے آداب کو دیکھنا شروع کیا تو اُن کو ہر باب میں اس کے قواعد و آداب بالکل مکمل نظر آئے چنانچہ اُنھوں نے دیکھا کہ اُس نے کھانے ۔ پینے ۔ سونے ۔ قضاء حاجت کرنے یہانتک کہ صحبت کرنے تک کے قواعد مقرر کئے ہیں یہ بتلایا ہے کہ باہم اُٹھنے ۔ بیٹھنے ۔ باتیں کرنے کا کیا طریق ہے سفر اور

انسان کی جملہ حالتوں کے موافق شریعت میں قواعد و آداب مقرر کئے گئے ہیں ۱۲

حضر میں کن امور کی رعایت کرنا چاہئیے زن و شوہر اور تمام عزیز و قریب باہم کیا برتاؤ کریں پڑوسیوں اور دوستوں سے کیا معاملہ کرنا مناسب ہے مسلمان مسلمانوں اور غیر قوموں کے ساتھ کسطرح سے پیش آئیں اسی طرح پر تمام امور کے آداب و قاعدے اس نے مقرر کر دیے ہیں جنکا کہ شریعت میں غور و فکر کرنے سے پتہ لگ سکتا ہے۔

ف — شریعت کا سیاسیات بابت کے اعلٰی قواعد پر مشتمل ہونا اور نیز اسکی بابت کہ رسول اللہ صلعم کے احکام کا نفع خاص آپ کی ذات اور وابستہ کے کنبہ والوں ہی تک محدود نہیں ہو بلکہ ان کا نفع عام ہے ۱۲

پھر اس فرقہ نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ملکی انتظامات کی جانچ شروع کی اور اس بابت کی تفتیش کرنے لگے کہ جو کچھ آپ حکم دیتے ہیں اُسکا نفع خاص آپ کی ذات اور آپ کی اولاد ہی پر محصور رہتا ہے یا عام لوگوں کو پہنچتا ہے پس باوجود انتہا درجہ کی باریک بینی اور اعلےٰ درجہ کی تلاش کے بھی اُنہیں آپ کا کوئی حکم ایسا نہیں ملا اور نہ آپ کی شریعت میں کوئی امر اس قسم کا نظر آیا کہ جسکا فائدہ خاص آپ کی ذات یا آپ کی اولاد ہی کے ساتھ وابستہ ہوتا اور اس کی منفعت عام نہ ہوتی۔

ف — اس فرقہ کے لئے جو مال غنیمت میں سے قبل قسمت صفی کے لینے اور اسکو فقرا کو دیدینے کی حکمت ظاہر ہوئی اسکا بیان اور نیز یہ امر کہ آپ نے اپنی وفات کے بعد کسی کو اپنا وارث نہیں بنایا اور نہ کسی کو اپنے خلافت کی وصیت کی بلکہ یہ مسلمانوں کی رائے پر چھوڑ دیا ۱۲

اور جو بات بظاہر اس قسم کی معلوم بھی ہوئی تو غور کرنے سے صاف ظاہر ہو گیا کہ حقیقت میں اُسکا نفع بھی تمام لوگوں کے لئے عام ہے اور اس میں عام مصلحت کا لحاظ کیا گیا ہے۔ مثلاً یہ کہ مال غنیمت میں سے قبل تقسیم کرنے کے آپ کچھ لے لیتے تھے جسکو کہ صفی کہتے ہیں اگرچہ اسکے ساتھ ابتداءً آپ اپنے منصب ریاست کی عظمت قایم رکھنے کے لئے اپنے نفس کی بظاہر تخصیص کیا کرتے تھے جیسا کہ علی العموم حاکم و محکوم میں اس امر کی رعایت دیکھی جاتی ہے اور اس سے فائدہ یہ ہوتا ہے کہ حاکم کی عظمت اور شان و شوکت اسکے مطیعین کے دل میں خوب مستحکم ہو جائے اور ظاہر ہے کہ یہ ملکی انتظام کے مقاصد میں سے اعلےٰ درجہ کا مقصد ہے آخرکار جو کچھ آپ لے لیتے تھے وہ فقیروں کی حاجت برآری میں صرف کر ڈالتے تھے پس معلوم ہوا کہ آپ کا بظاہر اپنی تخصیص کرنا اداب ریاست کے موافق اپنی شان و شوکت اور اختیار ظاہر کرنے کی غرض سے ہوتا تھا اور اسلئے کہ دولتمند اس کے لینے سے باز رہیں اور وہ مال حاجتمندوں کو پہنچ جائے اور اس خوبصورتی سے کام انجام پائے کہ مالداروں کو حاجتمندوں سے کینہ رکھنے کا بھی موقع نہ ملے

اور اُن کی کاربرآری بھی ہو جائے ورنہ شاید فقیروں ہی کو تقسیم کرنے سے دولتمند اُن کو اپنے اوپر ترجیح دیتے ہوئے دیکھ کر اُن کے دشمن ہو جاتے اسلئے آپ نے یہ طریق اختیار کیا بلکہ آپ کا تو علی العموم یہ دستور تھا کہ جو کچھ آپ کے پاس آتا تھا اس میں سے اپنی اور اپنے اہل وعیال کی حاجت روائی کی مقدار رکھ کر باقی سب محتاجوں کو تقسیم کر دیا کرتے تھے اور یہ ایسی بات ہے کہ جس میں شبہ کی گنجایش نہیں متواتر طور پر ثابت ہے یہانتک کہ آپ دُنیا سے بھی اسی حال میں رخصت ہو گئے کہ اپنے اہل وعیال میں سے کسی کو ایک درہم و دینار کا وارث بھی نہ بنایا بلکہ آپ نے اپنی ساری جائداد منقولہ کو خیر وخیرات میں صرف کر دیا اور غیر منقولہ جایداد کو فی سبیل اللہ محتاجوں کے لئے وقف کر دیا) اپنے اور اپنے ساتھیوں کے اہل وعیال کے لئے مسلمانوں کے خزانہ میں سے لینے میں آپ نے ہمیشہ مساوات کو مدنظر رکھا کبھی آپ نے اپنوں کو اپنا سمجھ کر ترجیح نہیں دی اور نہ اپنی اولاد میں سے کسی کے لئے اپنی خلافت یعنے جانشینی کی وصیت کی بلکہ یہ امر محض مسلمانوں کی رائے پر چھوڑ دیا کہ جسکو مناسب سمجھیں وہ اپنی رائے سے مقرر کر لیں اور اگر آپ چاہتے تو کسی کی نسبت اپنی جانشینی کے لئے تصریحاً ارشاد فرما دیتے پھر کسی کو قیامت تک بھی آپکی مخالفت کی جرأت نہ پڑتی اور اسبارہ میں سب سے بڑھ کر یہ بات ہے کہ آپ اپنے دوستوں اور کنبہ والوں کو ہمیشہ یہ نصیحت کرتے رہے کہ حاکم بننے سے جہانتک بچ سکیں بچیں اور دنیاوی منصب اور ساز وسامان پر کبھی مغرور نہ ہوں۔

ف رسول اللہ صلعم نے اپنے اور تمام مسلمانوں کے اہل وعیال کے بارہ میں ہمیشہ مساوات مدنظر رکھی ۱۲

پھر اِس فرقہ کو یہ معلوم ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے رسول اور ظلم وتعدی کرنے سے بالکل معصوم ومحفوظ ہیں آپ کی کتنی ہی بیبیاں کیوں نہ ہوں آپ اُن کے ساتھ منصفانہ برتاو کرنے پر پورے طور سے قدرت رکھتے ہیں اسلئے شریعت نے آپ کے لئے اجازت دیدی کہ جتنی عورتوں کے ساتھ آپ چاہیں نکاح کر سکتے ہیں جیسے کہ پہلے رسولوں کے لئے اجازت تھی مثلاً داؤد سلیمان یا اُن کے علاوہ اور انبیاء علیہم السلام لیکن جب رسولوں کے علاوہ اگر عورتیں بہت زیادہ ہوں تو عام طور پر انسان انصاف کے ساتھ پیش آنے سے عاجز پایا جاتا ہے اسلئے آپ کی پیروی کرنے

ف تعداد ازواج اور اُن کا چار میں محصور ہونا اور رسول اللہ صلعم کے لئے چار سے زیادہ نکاح جائز ہونیکا راز اور ہر شخص کے لئے چار سے زیادہ بھی لونڈیاں رکھنے کی اجازت کی حکمت ۱۲ عام اشخاص کو چار سے زیادہ نکاح جائز نہیں ۱۲ ف تعداد ازواج کی حکمت ۱۲

والوں میں سے کسی کے لئے چار عورتوں سے زیادہ کے ساتھ نکاح کرنے کی شریعت نے اجازت نہیں دی
اور ایک سے زیادہ شادی کی اجازت دینے میں گویا کہ شریعت نے عورتوں کی تعداد کی زیادتی
کا لحاظ کیا ہے کیونکہ مردوں کی تعداد کا بہ نسبت عورتوں کے اس وجہ سے کم ہو جاتا کہ انہیں سیرو
سیاحت اور کسب معاش وغیرہ کی مشقتیں برداشت کرنا پڑتی ہیں لڑائی میں کام آتے ہیں ایک
ضروری امر ہے پس اگر مرد کو کئی شادیوں کی اجازت نہیں دی جاتی تو فاضل عورتیں بالکل معطل
اور بیکار رہتیں اور بلا وجہ اُن کو نسل کی افزایش سے روکنا لازم آتا علاوہ بریں مردمیں سن بلوغ
سے لے کر آخر عمر تک خواہ وہ سو ہی برس تک کیوں نہ زندہ رہے توالد و تناسل کی استعداد باقی
رہا کرتی ہے بخلاف عورت کے کہ وہ پچاس یا پچپن برس کے بعد اولاد سے بالکل مایوس ہو جاتی
ہے کیونکہ اس سن میں اُسکا حیض منقطع ہو جاتا ہے اور تخم یعنے وہ مادہ جس سے کہ بچہ بنتا ہے
اُس میں باقی نہیں رہتا ـ

تعدد ازدواج کی حکمت ۱۲

اور یہ بات بھی خدا کے لطف سے خالی نہیں اسلئے کہ حاملہ ہونے ـ بچہ جننے اور دودھ پلانے کی وجہ
سے اُس کی قوتوں میں ضعف آجاتا ہے اگر اب بھی بچہ ہوتا تو اُسکے لئے مصیبت پر مصیبت بڑھ جاتی
پس عورت کے بالغ ہونے سے لیکر سن ایاس تک باعتبار اکثر کے کل پینتیس برس کی مدت رہ
جاتی ہے جس میں کہ مدت میں بچہ ہونے کی قابلیت باقی رہتی ہے پس اگر مرد کو کئی شادیوں کی اجازت
نہ ہوتی تو ایک عورت کے ساتھ رہکر اپنی عمر کے ایک بہت بڑے حصہ تک اُسے ناحق اپنی نسل
پھیلانے سے محروم رہنا پڑتا ـ پس کئی شادیوں کی اجازت دینے سے مرد کو اپنی نسل میں معطل رہنے
کی آفت سے نجات مل گئی اس موقع سے طلاق دینے کی اجازت کا نکتہ بھی معلوم ہو گیا ہوگا کیونکہ
بر تقدیر اجازت نہ ہونے کے اگر کوئی شخص ایک سے زیادہ عورت کے ساتھ شادی کرنے پر قادر
نہ ہوتا تو بصورت اُسکی زوجہ کے بانجھ ہونے یا کبرسنی کی وجہ سے اولاد سے مایوس ہو جانے کے
باوجود توالد و تناسل کی استعداد کے اُسے مرد کی نسل سے معطل رہنا پڑتا اس لئے کہ وہ طلاق تو
دے ہی نہیں سکتا ہاں بجائے اپنی زوجہ کے دوسری عورت سے شادی کر لیتا اس طرح پر اگر مرد میں

تو الد و تناسل کی قابلیت نہ ہوتی تو عورت کو اولاد سے معطل رہنا پڑتا اب یہ دونو خرابیاں رفع ہو گئیں
رہی یہ بات کہ طلاق دینے کا اختیار صرف مرد ہی کو کیوں دیا گیا اسکا ذکر پہلے ہو چکا ہے وہاں دیکھنا
چاہئے۔ لیکن اب ہم ایسی تقریر بیان کرتے ہیں جس سے یہ امر مدلل اور مبرہن ہو جائے کہ طلاق
کا جائز ہونا عقل کے موافق ہے اور اُس سے منع کرنا نظام خداوندی اور ترتیب طبعی کے منافی
ہے سوائے اپنی بڑائی کے زعم میں ہٹ دھرمی کرنے والے کے اسکا کوئی مخالف نہیں ہو سکتا
پس ہم کہتے ہیں کہ اس رسالہ کے شروع میں پیشتر یہ بات بیان ہو چکی ہے کہ حکمت الٰہی اس امر
کو مقتضی ہے کہ نوع انسانی میں توالد و تناسل جاری رہے اور اُس کی کثرت ہوتی رہے اور یہ
کہ مرد میں سن احتلام سے لیکر مرتے دم تک تولید کی استعداد اور قابلیت رہتی ہے اور عورت میں
سن احتلام سے لیکر صرف سن ایاس ہی تک تولید کی قابلیت پائی جاتی ہے اُسکے بعد نہیں رہتی
اور اس مدت کی کل مقدار پینتیس سال ہوتے ہیں۔ پس جب خاوند و زوجہ میں مفارقت ہو اور اُن
دونوں میں توالد و تناسل نہ پایا جائے اور یہ بہت ہوتا ہے تو اس صورت میں اتنے احتمال ہونگے
کہ اسکا مانع یا تو خاوند کی جانب سے ہے۔ پس جس حالت میں کہ طلاق ممنوع ہو تو ان دونو کی ساری
عمر بلا نسل کے گذر جائیگی اور اگر ان دونو میں سے کسی میں تولید کی استعداد موجود ہوگی تو اُسے نسل
سے ناحق معطل رہنا پڑے گا اور کبھی کبھی اس معطل رہنے کی مدت پچاسی برس تک متصور ہو سکتی ہے
لیکن جب طلاق جائز ہوگی تو وہ کچھ دن صبر کرنے کے بعد اس عورت کو طلاق دیکر دوسری عورت
سے مفارقت کر سکیگا۔ اور اُس عورت کو بھی دوسرے مرد سے مفارقت کرنا ممکن ہوگا۔
پس اُن دونوں میں سے جس میں تولید کی استعداد ہوگی سوقت وہ نسل سے کامیاب ہو سکیگا اور
معطل نہ رہیگا۔ اور جس میں استعداد نہ ہوگی اُسپر اپنی حقیقت حال کے ظاہر ہو جانے سے اُسکو
دل کو راحت نصیب ہو جائیگی اور کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اُن دونوں میں تولید نسل کی استعداد
موجود ہوتی ہے لیکن اُن دونو کے آلۂ تناسل متوافق نہیں ہوتے پس جب دونوں میں مفارقت
ہو جائیگی تو اُن میں سے ہر ایک کو ممکن ہوگا کہ کسی دوسرے سے مفارقت کر کے نسل حاصل کر سکے

اور اپنی تولید کی استعداد کے ثمرہ سے محروم نہ رہے۔ اور یہاں پھر ہم اُس امر کی طرف رجوع ہوتے
ہیں جس کی بحث ہم پہلے کر رہے تھے چنانچہ ہم کہتے ہیں کہ ایسی صورت میں جب مرد اُس عورت
کو طلاق دینے میں توقف کرنا چاہے جو کہ اُس سے حاملہ نہیں ہوئی تو اُسے (تعدد ازواج کی بنا پر)
ممکن ہوگا کہ اسباب کے ظاہر کرنے کی غرض سے کہ حمل کا مانع کس کی جانب سے ہے کسی
دوسری عورت سے مقارنت کرے پس اگر وہ مانع زوجہ کی جانب سے ظاہر ہو تو اس صورت میں
اگر وہ چاہے گا تو اُسے بدستور عقد میں باقی رہنے دے اور اُس فضل و احسان کو جو اُسکے اور زوجہ
کے مابین ہے نہ بھولے اسلئے کہ اب اُسکے طلاق دینے سے کیا فائدہ (کیونکہ وہ دوسرے سے
مقارنت کر کے نسل تو حاصل کر ہی نہیں سکتی اسلئے کہ اُس میں سبب مانع حمل موجود ہے اب
اُسکے حق میں یہ خاوند اور دوسرا شخص دونوں برابر ہیں اسلئے اگر خاوند چاہے تو اُسے اپنے پاس
رہنے دے) اور اگر یہ ظاہر ہو کہ حمل کا مانع خود اُسی خاوند ہی کی جانب سے ہے تو اُسے اس عورت
کو اپنے پاس رکھنے کا اختیار ہے اور ہم قانون سابق کے مقتضا کے موافق یہ نہیں کہتے کہ اُسے
اسوقت طلاق دینا واجب ہے تاکہ وہ عورت دوسرے سے مقارنت کر سکے کیونکہ اُس عورت
میں استعداد تولید کا پایا جانا ہی متیقن نہیں ہے بلکہ اس میں شک ہے کیونکہ ممکن ہو کہ عورت
میں بھی استعداد تولید موجود نہ ہو اور احکام شک پر مبنی نہیں ہوا کرتے۔
پھر بھی طلاق کے جائز کئے جانے کا ایک اور بڑا اہم اور ضروری سبب پایا جاتا ہے اور وہ یہ ہے
کہ خاوند و زوجہ میں نفرت پیدا ہو جائے اور اُسکے بہت سے اسباب ہیں مثلاً یہ کہ کسی مزمن مرض
کا لاحق ہونا۔ بدصورت ہو جانا۔ آلۂ تناسل کا معطل ہونا۔ عورت کا اپنے خاوند کی اولاد کے نسب
محفوظ رکھنے کے بارے میں اس طرح اُس سے خیانت کرنا کہ اُسکو خاوند ظاہر نہ کر سکتا ہو اور نہ حاکم
کے روبرو ثابت کرنا اُسے ممکن ہو پس اگر طلاق ممنوع ہوگی تو اس حالت میں دونوں کی زندگی تلخ
ہو جائے گی اور دونو گے وہ تو اپنی تمام عمر اس تلخی کا مزہ چکھتے رہیں گے اور اُن دونوں کی آنکھوں
میں فساد اور بے حیائی کے دروازے کھل جائیں گے لیکن جب طلاق جائز ہوگی تو دونوں اس تنگی

اور اس بے لطفی سے چھٹکارا پانے کا قصد کرینگے اور بیحیائی کے ارتکاب سے اور نیز رو پوش بننے سے محفوظ اور پاک وصاف رہ سکیں گے۔

باقی رہا یہ امر کہ طلاق صرف خاوند ہی کے ہاتھ میں کیوں رکھی گئی عورت کے اختیار میں کیوں نہ ہوئی اسکی یہ وجہ ہے کہ یہ ثابت ہو چکا ہے کہ مرد کی عقل عورت سے زیادہ درست اور ثابت ہوا کرتی ہے اور عورت کے خیالات ذرا سی بات میں فوراً بدل جایا کرتے ہیں اور میرا خیال ہے کہ یہ امر علی العموم مسلم ہے اور پہلے یہ گذر چکا ہے کہ عورت کے نان ونفقہ کی مرد ہی کو تکلیف دی گئی ہے پس جب عورت سے اُسے کسی قسم کی نفرت پیدا ہو جائیگی تو مرد کے نزدیک راجح یہی امر ہوگا کہ جہاں تک ہو سکے اسکو برداشت کرلے اس نظر سے کہ اُس کی عقل ثابت اور قوی ہے اور نیز اُسے یہ خوف بھی لگا ہوگا کہ جو کچھ اُس نے عورت پر خرچ کیا ہے کہیں ضائع اور برباد نہ ہو جائے پس اس وجہ سے اُسے طلاق دینے اور اُس کی مفارقت اختیار کرنے سے حتے المقدور باز رہیگا۔ رہی عورت چونکہ وہ ان دونوں باتوں سے (یعنی قوت عقل اور خوف ہلاک نفقہ) خالی ہے نہایت قریب ہے کہ جب ذرا بھی کوئی نفرت کا باعث پایا جائیگا تو وہ بلا تامل طلاق دینے اور اُس کی مفارقت اختیار کر لینے پر آمادہ ہو جاوے گی اور اُسکو چھوڑ دوسرے کو جا ڈھونڈھیگی۔ پس اسی واسطے خداوندی حکمت کا یہ مقتضا ہوا کہ طلاق مرد ہی کے ہاتھ میں رہے نہ کہ عورت کے قبضہ میں اور یہی عین حکمت ہے۔ پس سمجھدار سوائے اُس حالت کے کہ وہ بالکل مضطر ہو جائے طلاق دینے پر کبھی پیشقدمی نہ کریگا۔ رہا بعض بیوقوفوں کا ذرا سی بات میں طلاق دینے پر پیشقدمی کرنا سو یہ بات حکم شرعی اور نظام عقلی کے خلاف ہے اور خدا اسکو پسند نہیں کرتا جیسا کہ ائمہ اعلام نے اس کی تصریح کی ہے منصف کے لئے اس قدر بیان بالکل کافی ہے اب ہم اس زمانہ کے متمدن (سویلائزڈ) فرقوں کے کچھ حالات جس سے کہ ہماری تقریر کی تائید ہوتی ہے ذکر کر کے اپنے کلام کو ختم کرتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ یہ فرقے جو اشیاء ہماری شریعت نے مباح کی ہیں اُن کو مستحسن شمار کرنے لگے ہیں چنانچہ ان فرقوں

میں سے بعضوں نے دو شادیاں جائز کر دی ہیں لیکن دوسری زوجہ اور اُس کی اولاد کی بڑی بدنصیبی ہے کیونکہ نہ اُسکو یہ لوگ مذہبی زوجہ شمار کرتے ہیں اور نہ اُس کی اولاد مذہبی اولاد سمجھی جاتی ہے پس میں نہیں سمجھ سکتا کہ یہ متعصب مؤلف عورتوں کے لئے یہاں کیا کہیگا اور بعض ممالک میں طلاق بھی جائز کر دی گئی ہے جیسا کہ اخباروں میں یہ بات شائع و ذائع ہو چکی ہر جملہ توصیف و ثنا کا خدا ہی مستحق ہے جسنے ہماری شریعت کو ایسا بنایا کہ عقلیں اُس کے احکام کو اچھا سمجھتی ہیں اور اُس کے نظام معقول کی پیروی کرتی ہیں ہم ان مؤلف صاحب اور انہیں کے ایسے اور صاحبوں سے امید کرتے ہیں کہ اپنی کتابوں میں ایسی باتوں سے تعرض نہ کیا کریں جنکو اُن کے پڑوسیوں (اہل اسلام) کے خیالات سے تعلق ہو بلکہ اِس کے علاوہ اپنے علوم کو شوق سے بیان کریں اور فخر کریں ورنہ یہ یاد رکھیں کہ مقدس شریعت کے احکام خداوندی حکمت اور نظامات عقلیہ پر مبنی ہیں اُن کی ضعیف رائیں اُن میں خلل نہیں ڈال سکتیں اور اُسکی اِس کثرت سے حامی کار لوگ موجود ہیں جو اُس پر سے اعتراضات دفع کر سکتے ہیں۔ اور قیامت تک دفع کرتے رہیں گے۔ الحمد للہ رب العالمین۔

## سریّہ بنانیکی حکمت

پھر چونکہ لونڈیاں یعنی وہ عورتیں جو کہ لڑائی میں گرفتار ہو کر آتی ہیں افزائش نسل سے محروم رہی جاتی تھیں کیونکہ غلاموں کا کاروبار خدمت میں مشغول ہونے کی وجہ سے نکاح کرکے اُن کی خبر گیری کرنا ذرا مشکل امر ہے بلکہ یوں کہیے کہ وہ نکاح کے حقوق ادا کرنے پر پورے طور سے قادر ہی نہیں اسلئے اُن کے (لونڈیوں کے) مالکوں کو گو وہ چار سے زیادہ ہی کیوں نہ ہوں متمتع ہونیکی اجازت دی ہے تاکہ وہ توالد و تناسل سے بیکار نہ رہیں۔

اور غلام کو اس امر کی اجازت نہیں دی کہ وہ اپنی مالکہ کا شوہر بن سکے کیونکہ عورت کے مالک ہونے کا تو یہ مقتضا ہے کہ وہ غلام پر حکومت کر سکے وہ اُسکے قبضہ میں رہے اُسپر پورا اختیار حاصل ہو پھر

اگر وہ اُسکا شوہر بن سکتا تو چاہئے تھا کہ اُس کی مالکہ بحیثیت اُسکی زوجہ ہونے کے اُسکی فرمانبرداری کرے اور غلام کو اُسپر قبضہ حاصل ہو پس اس مناقضت اور مخالفت کی وجہ سے باہم معاشرت کرنے میں بڑا خلل واقع ہوتا دونوں میں کبھی موافقت نہیں ہو سکتی اور اس بدانتظامی سے سارا عیش و آرام خاک میں مل جاتا حالانکہ یہ امر اس منصف اور عادل شریعت کے مقاصد کے بالکل خلاف ہے ہاں غلام کو دوسری عورتوں سے نکاح کی اجازت ہے۔

رسول اللہ صلعم کی ازواج سے آپ کے بعد نکاح حرام ہونا اور اسکی حکمت ہو۔

پھر اس فرقہ کو معلوم ہوا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت نے آپ کے بعد آپ کی عورتوں سے نکاح کرنا حرام قرار دیا ہے اور جب اُنھوں نے اس بارہ میں غور و فکر سے کام لیا تو اُنپر یہ بات ظاہر ہو گئی کہ یہ امر نہایت عظیم الشان حکمتوں پر مبنی ہے۔ اوّل تو یہ کہ آپ کی تعظیم کرنا بلکہ تمام رسولوں کے مطیعین کا اُن کے ساتھ تعظیم و تکریم سے پیش آنا شرائع سابقہ میں ایک مانی ہوئی بات ہے اور آپ کے ساتھ ادب کی رعایت کے ضروری ہونے کے علاوہ یہ امر فی نفسہ بھی مستحسن معلوم ہوتا ہے کیونکہ علی العموم انسانی طبیعتوں پر یہ امر گراں گذرتا ہے کہ اُن کے بعد کوئی دوسرا اُن کی عورتوں سے شادی کرلے اور اس امر کی رعایت سوائے آپ کی کسی دوسرے کے لئے اگرچہ وہ اس اُمت کے بڑے لوگوں میں شمار کیوں نہ ہوتا ہو اور بڑا عالم و فاضل ہی کیوں نہ ہو اس لئے نہیں کی گئی تاکہ افزایش نسل کے بارہ میں تنگی نہ ہونے پائے۔ دوسرے یہ کہ خلافت کے بارہ میں بلا استحقاق دخل دہی کا انسداد کر دیا جائے۔ کیونکہ بالفرض اگر آپ کی ازواج مطہرات سے آپ کے بعد نکاح کرنے کی اجازت ہوتی تو جو شخص اُن میں سے کسی سے بھی نکاح کر لیتا تو وہ اگرچہ جانشینی کے قابل بھی نہ ہوتا لیکن عام لوگوں پر تسلط حاصل کر لیتا اور یہ کہہ کر لوگوں کی عقلوں کو فریب دیتا کہ میرے پاس تو تمہارے رسول کی زوجہ موجود ہے اس وجہ سے مجھے اوروں پر ترجیح حاصل ہے اور بیشک میں خلافت و جانشینی کا استحقاق رکھتا ہوں اور آپ کی زوجۂ مطہرہ کو اپنے دلی ارادوں میں عام لوگوں پر جو نادان ہوا کرتے ہیں فتح حاصل کرنے کے لئے آڑ بنا لیتا۔ اور یہ بات کوئی مستبعد نہیں ہے کیونکہ برابر

دیکھا گیا ہے کہ جب کبھی ملکی تغیرات کی وجہ سے کسی نے پہلے بادشاہ کی بیگم سے اُسکے مرنے کے بعد شادی کرلی تو وہ اس حیلہ سے ملک پر قابض بن بیٹھا جسکی تاریخ شاہد ہے۔

تیسرے[۳] یہ کہ اگر اسکی اجازت ہوتی تو آپ کے پیروی کرنے والوں میں فتنہ و فساد برپا ہوجاتا کیونکہ ہر شخص یہی چاہتا کہ اپنے رسول کی زوجہ مطہرہ کو اپنے پاس رکھے تاکہ اُسکو اُن کے پاس رہنے سے شرف حاصل ہو اُن کی اولاد سے برکت حاصل کرنا نصیب ہو اس اعلیٰ درجہ کی بزرگی سے فیضیاب ہوکر اپنے ہمچشموں پر فخر کرنے کا موقع ملجائے اُن کے ذریعے سے اُن باتوں پر وقفیت ہوجائے جو بڑے بڑے سمجھداروں کو بھی معلوم نہیں اس طرح باہم اُن میں بڑی مخالفت پیدا ہوجاتی جس کی وجہ سے فتنہ و فساد کا بازار گرم ہوجاتا پس اس امر کے انسداد کی غرض سے بالکل مصلحت کے موافق شریعت نے آپ کے بعد آپ کی ازواج مطہرات سے نکاح کرنا قطعی حرام کردیا

چوتھے[۴] یہ کہ اگر آپ کی ازواج مطہرات آپ کے بعد کسی دوسرے سے نکاح کرتیں تو بیشک اُن کے منصب عالی اور مرتبہ عظیمہ کی بیقدری ہوتی اور تمام اُمت کے دلوں میں اُن کی وہ قدر و منزلت باقی رہتی جو اُن کو اب حاصل تھی کیونکہ اُس عورت کی حالت جو کہ ایسے جلیل القدر خدا کے رسول کے پاس رہچکی ہو اور پھر وہ کسی دوسرے کے پاس رہے گویا وہ کیسا ہی بڑا کیوں نہ شمار کیا جاتا ہو بالکل اُس شے کی مثل ہے جسکو کہ کسی نے بلندی سے پستی میں ڈالدیا ہو یا اُس شخص کی مثل جسکو کہ شاہی کے بعد گدائی نصیب ہوئی ہو۔ اور پھر لوگوں کے دلوں میں اُن کی طرف سے نفرت پیدا ہوجاتی اور اسوجہ سے کہ وہ بعد آپ کے ایسے شخص کے قبضہ میں ہوتیں کہ جسکے لئے تمام معاصی اور قبائح سے محفوظ اور معصوم ہونا ضروری نہیں اُن کی شرعی باتوں کی نسبت لوگ مشکوک ہوجاتے اور ممکن تھا کہ اُن کو یہ خیال ہوجاتا کہ وہ اپنے جدید شوہر کی خواہش کے موافق سارے اقوال و اعمال میں عملدرآمد کرتی ہیں اور اُسی کے خیالات کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام لے کر رواج دیتی ہیں دیہ نہ سمجھئے کہ اُن کی نسبت ایسا خیال کرنا صحیح ہوسکتا ہے حاشا و کلا وہ باعصمت بی بیاں ایسی باتوں سے بالکل مبرا ہیں بلکہ اُن کی شان میں ایسا

گمان کرنا نہایت بے انصافی پر مبنی ہے اس تقریر کا صرف مقصود یہ ہے کہ ایسی حالت میں
لوگوں کے دلوں میں اس قسم کے خیالات پیدا ہونا کوئی بعید نہیں تھا اُن کو یہ شک پیدا
ہو سکتا تھا اور اگر کہیں ایسا ہوتا تو امت کو اُن کے اُن علوم کے ثمرات کثیرہ سے جن پر کہ
دین کے بڑے جلیل القدر احکام مبنی ہیں اور جنہیں کہ انہیں پاکدامنوں نے رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم سے نقل کیا ہے بالکل محروم رہنا پڑتا اور وہ احکام ہمیں معلوم نہ ہوتے جو آپ
کے اُن اقوال و افعال سے مستنبط کئے گئے ہیں جن کی روایت کرنے والی یہی عصمت مآب عورتیں
ہیں جو کہ آپ کے ساتھ کھانے پینے ۔ سونے ۔ بیٹھنے جلوت و خلوت سب میں شریک
رہتی تھیں اور اس طرح پر انہیں علوم نبوت سے واقفیت پیدا کرنیکا بہت اچھا اور قوی ذریعہ
حاصل تھا اسی وجہ سے اکثر احکام ہم کو انہیں کے وسیلے سے معلوم ہوتے ہیں پس اگر وہ
کسی دوسرے کے پاس رہتیں تو اُن کی یہ عظمت کہاں باقی رہتی اور وہ وثوق جو اُن کی خبروں
پر اب حاصل ہے۔ اُسکا کہاں پتہ لگتا ۔ جسکا نتیجہ یہ ہوتا کہ یہ سارے علوم ہم سے فوت ہو جاتے
علاوہ بریں اس نکاح کے حرام کرنے میں خدا جانے اور کتنی حکمتیں اور اسرار پائے جاتے ہیں
جو کہ غور کرنے کے بعد منصف کے نزدیک مخفی نہیں رہ سکتے۔ پس اگر آپ کے بعد نکاح کرنے
کی انہیں اجازت نہ ہونے سے خاص اُن کا ضرر بھی ہو تو اُس ضرر کا عام لوگوں کے نقصانات
کے مقابلہ میں کوئی اعتبار نہیں ہو سکتا مصلحت عامہ شخصی مصلحت پر ہمیشہ ترجیح دینے کے
قابل ہے پس یہ حکم کسی نفسانی غرض یا پست خیالات پر مبنی نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ اس بحث اور
تدقیق سے یہ امر بخوبی واضح ہو چکا ہے اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تو ایسی باتوں سے بالکل بری
ہیں آپ کی نسبت کسی قسم کا خیال کرنا ہی بیجا ہے کیونکہ یہ تو اسرار اور حکم پر نظر کر کے خدا کا مقرر
کیا ہوا حکم ہے ۔ پس جبکہ یہ فرقہ شریعت محمدیہ اور اس کے انتظامات کی جانچ کر چکا اور اُس کو
اُسکی خوش انتظامی اور نہایت ہی عجیب و غریب حکمتیں جنکا کہ پہلے بیان ہو چکا ہے معلوم ہو چکیں
تو آپس میں یوں کہنے لگے کہ صاحب حق سے تو انکار نہیں کیا جاتا اُسکو تو ماننا ہی چاہیئے

پس بیشک جو کچھ کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم لائے ہیں وہ خدا ہی کی شریعت ہے ورنہ بھلا دیکھئے تو سہی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ایک بے پڑھے آدمی جاہلوں میں پیدا ہوئے وہیں پرورش پائی اپنے وطن سے سوائے تھوڑی دور کے کہیں گئے نہیں اور بھی چند ماہ کے لئے کہ جو مدت تھوڑا سا علم حاصل کرنے کے لئے بھی کافی نہیں ہو سکتی اور نہ آپ کو تمام عمر میں اپنے شہر میں کسی واقف کار اور دانشمند کی صحبت میں رہنے کا کبھی اتفاق ہوا اور نہ یہ ثابت ہوا کہ آپ نے کبھی ملکی قوانین یا شرائع میں سے قدرے قلیل بھی سیکھنے کا اہتمام کیا ہو پس آپ کو کہاں سے ایسی عقل ملگئی کہ جس سے آپ نے ایسے عجیب وغریب انتظام و ترتیب کو مستنبط کر لیا کہ جو نہایت ہی عظیم الشان حکمتوں کو محیط ہو جس میں کہ تمام عمدہ خصائل پائے جاتے ہوں جس سے کہ انسانی دنیا کا پورا پورا انتظام ہوتا ہو اُن کے حالات کی اصلاح ہوتی ہو اُن کے نفوس پاکیزہ ہوتے ہوں اُن کے شہر آباد ہوتے ہوں اُنہیں شہریوں سے پناہ ملتی ہو اسی طرح اُس میں تمام اس قسم کی چیزیں موجود ہوں جن سے کہ بنی آدم کو نفع پہنچتا ہو اور جملہ ضرر رساں اشیاء سے وہ محفوظ رہتے ہوں باوجود اس کے اُس میں تمام عالم کی پرورش کرنے والے کے بارہ میں صحیح عقیدے بھی پائے جاتے ہوں جن میں کہ پست اور بے بنیاد خیالات کا کہیں پتہ نہو۔ اسی طرح پر اُس میں خلقت کے رہنما اور برگزیدہ رسولوں کی نسبت بھی عمدہ عقیدوں کی تعلیم ہو۔

یہ سب باتیں تو ایسی ہیں کہ اگر محمد صلے اللہ علیہ وسلم تمام عالم سے زیادہ دانشمند ساری لوگوں سے زیادہ واقف کار بہت بڑے فلسفی سیاست اور انتظامات ملکی کے بڑے ماہر بھی ہوتے تب بھی عقل میں یہ بات کسی طرح نہیں آتی کہ آپ تن تنہا ان تمام چیزوں پر حاوی ہو سکتے اور آپ کے لئے ان سب اشیاء کا جمع کر لینا ممکن ہوتا ہاں اُس وقت بیشک یہ بات سمجھ میں آسکتی ہے کہ آپ خدا کے بھیجے ہوئے ہوں اور خدا ہی نے ان تمام امور کی طرف آپ کی رہنمائی کی ہو یہ سب کچھ آپ کو بتلا دیا ہو ان سب کے بھید سمجھا دیئے ہوں اور پھر لوگوں

کی تعلیم کا انہیں حکم دیا۔ کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ بڑے سے بڑے فلسفیوں کو بھی یہ بات نصیب نہیں ہوئی کہ تمام امور میں ماہر ہوگئے ہوں گو اُن کی کیسی ہی اعلےٰ درجہ کی واقفیت کیوں نہ ہو اور جملہ فنون پر ہی نظر کیوں نہ رکھتے ہوں بہت ہوا تو ایک دو فن میں اُن کو کمال حاصل ہوگیا جالینوس ہی کو دیکھئے کہ ملکی انتظام میں کمال رکھتا تھا۔ ارسطو حکمت نظری اور الٰہیات کا ماہر تھا۔ بقراط کا پایہ طب میں بلند تھا۔ اقلیدس کو علم ہندسہ میں مہارت تامہ حاصل تھی اسی طرح کوئی کسی فن پر اور کوئی کسی فن میں کامل ہوگیا اب رہا یہ امر کہ حکماء اور عقلا میں سے کسی کو تمام فنون میں بھی کمال حاصل ہوا ہو یا انسان کی جملہ مصلحتوں کی اُسے معرفت نصیب ہوگئی ہو یہ بات تو کبھی ہوئی نہیں اور نہ سمجھ میں آسکتی ہے۔ ہاں اگر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت کو دیکھا جائے تو وہ بیشک انسان کے نفع کی جتنی چیزیں ہیں سب پر حاوی ہے کوئی چیز بھی اُس نے نہیں چھوڑی چنانچہ اسکا ہم پہلے بیان کر چکے ہیں اور تمام امور کے بیان کرنے میں اُس نے ایسا پاکیزہ طرز اختیار کیا ہے کہ جس چیز کی زیادہ حاجت پڑتی تھی اور وہ بہت ضروری تھی اُسے تو خوب شرح و بسط سے ذکر کر دیا اور کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھا اور جو چیزیں ایسی تھیں کہ امور معاش یا نفس کے مہذب کرنے میں اُن کی ضرورت نہ پڑتی تھی اُن کی طرف محض اشارہ کر دینا کافی سمجھا گویا کہ اس طرح پر یہ بات بتلا دی کہ اُن کے حاصل کرنے کا اگر تمہیں شوق ہو تو اُن کے جاننے والوں سے سیکھ لو پتہ ہم نے بتلا دیا ہے اس بنا پر فنون ہندسہ حساب اور صناعات وغیرہ کے بارے میں اُس نے نہایت سہولت سے کام لیا ہے۔ لوگوں کو اُن کے تحصیل کی چنداں تکلیف نہیں دی اسکو محض اُن کی خوشی اور مصلحت اندیشی پر چھوڑ دیا ہے۔

یہ سب باتیں شریعت میں اُس شخص کو نظر آسکتی ہیں جو اُن پر مطلع ہونے کی غرض سے اُسکی بخوبی جانچ کرے اور اپنی عقل سے کام لے۔ ورنہ بھلا اُس شخص کو کیا پتہ لگ سکتا ہے جو کہ بنظر تعصب اُسکو دیکھے یا اُسکے احکام وغیرہ پر سرسری نظر ڈال جائے اور محض بعض مباحث پر واقفیت حاصل کرکے یہ سمجھنے لگے کہ میری نظر شریعت کی تمام چیزوں پر خوب محیط ہوگئی چاہے حضرت کو

سو حصوں میں سے ایک حصہ کی بھی خبر نہ ہو اور جو کچھ جانتے بھی ہوں وہ بھی پورے طور سے نہ سمجھے ہوں خلاصہ یہ کہ اس بحث و تفتیش کے بعد اس فرقہ نے بھی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام لائی ہوئی چیزوں میں تصدیق کی اور آپ کو خدا کا پیغمبر ماننے لگے اور آپ کے نہایت ہی مطیع اور اعلٰے درجہ کی خیرخواہ بن گئے۔

میں کہتا ہوں کہ ان لوگوں نے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے صدق پر استدلال کرنیکا ایسا دروازہ کھول دیا کہ جو قیامت تک بھی بند نہ ہوگا جو شخص کہ آپ کے بعد چاہے کتنے ہی زمانے گذر کر پیدا کیوں نہ آئے لیکن وہ انہیں لوگوں کی طرح آپ کے صدق پر استدلال کر سکتا ہے اور اُسکے نزدیک بھی حق واضح ہو سکتا ہے کیونکہ جو کوئی شریعت محمدیہ کے عمیق دریا میں غوطہ لگائیگا اور قیود و تعصب سے چھوٹی ہوئی نظر سے دیکھے گا اور اپنی عقل سے آزادانہ طور پر بلا رو و رعایت کام لے گا ممکن نہیں ہے کہ اُس کی حقانیت کا اُسے یقین نہ ہو جائے اور صاحب شریعت کے صدق پر ایمان نہ لے آئے۔

ف اس فرقہ نے تو اپنے بعد آنیوالوں کے لئے استدلال کا بہت اچھا دروازہ کھول دیا خصوصاً جو زمانہ بعثت نبوی کے تیرہ سو برس بعد آئے ہیں ان کے لئے یہ باب استدلال اور بھی وسیع ہو گیا کیونکہ اتنی مدت کے گذرنے کے بعد بھی آپکی شریعت کے احکام باقاعدہ رہے اور مختل نہیں ہوئے

اور جو شخص کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کے زمانہ دراز گذرنے پر خصوصاً تیرہ سو برس کی مدت کے بعد آوے اُس کے نزدیک تو شریعت کی مختلف فضیلتوں کے دیکھنے کی وجہ سے جو کہ اُس کی خدا کے پاس سے ہونے پر دلالت کرتی ہیں حق تو واضح ہو ہی جائیگا علاوہ بریں اس استدلال کا دروازہ اُسے اور بھی وسیع نظر آئیگا کیونکہ وہ دیکھے گا کہ شریعت باوجود اتنی مدت مدید گذرنے کے بھی ہمیشہ محفوظ رہی اسکے قواعد ہمیشہ عام رہے کسی قاعدہ کے توڑنے کی کبھی ضرورت نہ پڑی یہانتک کہ عقل یہ حکم کرتی کہ فلاں قاعدہ فلاں زمانہ کے موافق نہیں رہا بلکہ اُسکے قواعد ہر زمانہ کے مناسب رہے اُنکے فوائد ہمیشہ حاصل ہوتے رہے چنانچہ وہ تمام عقلا جن کی عقلیں مرض تعصب سے سالم ہیں اس کو برابر مانتے ہیں اور جسے ہماری بات کا یقین نہ آئے وہ امتحان کر کے دیکھ لے کیونکہ امتحان کرنا سب سے قوی دلیل ہے پس اگر اس شریعت کے احکام کسی انسان کے تجویز کردہ ہوتے تو اُن میں ضرور خلل

پڑتا اور اُن کا نظام فاسد ہوجاتا چنانچہ برابر دیکھا جاتا ہے کہ زمانہ کے بدلنے سے آدمیوں کو تجویز کردہ قوانین میں تغیر و تبدل کی ہمیشہ ضرورت پڑتی ہے اور پہلے احکام میں خلل پڑجاتا ہے۔

کہیں آپ بعض ناوانوں کی یاوہ گوئیوں سے گھبرا نہ جائیں کیونکہ اس بارہ میں کم فہموں نے بڑی بڑی چہ میگوئیاں کی ہیں یہانتک کہ بعض وہ لوگ بھی اسی زمرہ میں داخل ہیں جو اپنا تعلق اسلام سے ظاہر کرتے ہیں اور حقیقت امر یہ ہے کہ وہ اسلام سے کوسوں دور ہیں اُن کو اس کی ہوا بھی نہیں لگی اُن کی اتنی نظر ہی نہیں ہے کہ اُنہیں کچھ دکھلائی دے وہ اس شریعت کی قدر ومنزلت کو کیا جانیں بالکل ناواقف ہیں صرف اُنھوں نے کہیں سے اسلام کا نام سُن لیا ہے اسی بنا پر اُن کا بیقدر نفس طرح طرح کی باتیں بھگارنے لگا ہے اور اُن کی فاسد عقل میں یہ خیال جم گیا ہے کہ موجودہ زمانہ کے لئے شریعت کے مقرر کردہ احکام وقوانین کافی نہیں اس زمانہ کو لئے نیا قانون بننا چاہئے اور یہ سمجھ کر غیر قوموں کے بعض بعض قوانین اختیار کرنے کا اپنے آپ کو محتاج خیال کرتے ہیں اور سچ پوچھئے تو وہ قواعد یا تو خود ایسے ہیں کہ جن سے پورے طور سے آدمی نفع نہیں حاصل کرسکتا اور اُن کے احکام بالکل کمزور پائے جاتے ہیں یہانتک کہ اگر اُن میں آپ کوئی نفع دیکھیں گے تو اُسکے ساتھ ہی بہت سی خرابیاں بھی نظر آئیں گی یا وہ فی الحقیقت اسی شریعت کے کامل قواعد سے ماخوذ نکلیں گے جنہیں کہ اُن لوگوں نے اسلامی لباس اُتار کر دوسرا لباس پہنا رکھا ہے جس کی وجہ سے اُن کی اصلی صورت اچھی طرح سے نہیں پہچانی جاتی اسیوجہ سے کم فہم لوگ اُسکو ایک جدید شے خیال کرنے لگتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ انھیں قوموں نے اُنکو ایجاد کیا ہے اور طرح طرح کی حکمتوں کی اُن میں رعایت ملحوظ رکھی ہے۔

کاش ایسے سمجھنے والے کو اگر شریعت محمدیہ کے سمجھنے کی استعداد ہوتی اور اُس کے احکام کے واقف کاروں میں ہوتا تو کبھی ایسی غلطی نہ کرتا اُسپر یہ بات روشن ہوجاتی کہ اس شریعت میں خود ایسے کامل اور اعلےٰ درجہ کے قواعد موجود ہیں جو کہ زمانۂ موجودہ کیا معنے بلکہ ہر زمانہ کی ضرورتوں کے لئے پورے پورے کافی ہیں اُس کے قواعد کے سامنے ان ناقص قاعدوں کا ذکر کرنا ہی بیجا ہے

بعض لوگ جو شریعت کی حقیقت سے ناواقف ہیں اُن کے اس خیال کی غلطی کہ شریعت کے قوانین اس زمانہ کے موافق نہیں ہیں اور اصل یہ ہے کہ دوسری قوموں کے قواعد یا تو ناقص ہیں یا اسی شریعت سے ماخوذ ہیں اور کم سے کم اتنا تو ضرور ہے کہ کوئی مفید قاعدہ ایسا نہیں کہ اور کہیں ہو اور شریعت اُس سے خالی ہو ۱۲

جو کہ ہرگز اس قابل نہیں ہو سکتے کہ اسکے قواعد کے مقابلہ میں اُن کی طرف ذرا بھی التفات کیا جاے اور
اگر یہ ہوتا تو اسی امر کا پتہ لگ جاتا کہ ان قوموں کے پاس جو کامل قواعد و ضوابط دیکھے جاتے ہیں
شریعت کے جملہ قواعد میں یہ بھی داخل ہیں یہ نہیں کہ یہ شریعت اُن سے خالی ہے غایت سے غایت
یہ ہوگا کہ اُنہوں نے اُن کی اصلی اسلامی صورت کو بدل ڈالا ہے اور ایک نیا جامہ پہنا کر ظاہر کیا ہے
یا اگر اُنہوں نے شریعت محمدیہ سے اُن قواعد کو اخذ نہیں کیا ہے اور اُن کی عقل اُن قواعد تک اسوجہ
سے پہنچ گئی ہے کہ وہ عقل کے نزدیک مستحسن ہیں تو شریعت میں بھی وہ موجود ہیں اور اس وقت
وہ ضرور یہ حکم کرتا کہ شریعت محمدیہ کے قواعد بالکل کافی ہیں اُسے دوسری قوموں سے سیکھنے کی کوئی ضرورت
نہیں لیکن ہاں اس بات کے دریافت کرنے کے لئے عقل رسا اور احکام شریعت سے پوری پوری
واقفیت کی بڑی ضرورت ہے جبتک آدمی کو شریعت کے جملہ ابواب میں تبحر حاصل نہ ہو اُسوقت
تک اس امر کا پتہ لگنا ہے ذرا امر مشکل محض سرسری نظر سے احکام شریعت کو دیکھ لینے سے کچھ کام
نہیں چلتا پس اگر کوئی یہ چاہے کہ شریعت کے قواعد کو تفصیل و شرح و بسط کے ساتھ مہیا کرے
جس سے کہ عام لوگوں کو سمجھنا آسان ہو جائے اور اُن کی اصلاح ہو تو اُسکو چاہئے کہ شریعت محمدیہ
کے تبحر عالموں پر اس امر کو پیش کر کے اُن سے درخواست کرے کہ وہ کوشش کر کے اُن قواعد میں
سے ایسی چیزیں یکجا کر دیں جن سے کہ اس کی حاجت روائی ہو جائے اور مقصد بر آئے تاکہ وہ لوگ
درخواست کے موافق ایسے امور جمع کر دیں جنسے کہ عام لوگ پورے طور سے مستفیض ہو سکیں چنانچہ
سلطان اعظم نے (خدا اُن کی سلطنت کا ہمیشہ حامی اور مددگار رہے) جب علماء سے ایسی کتاب
تالیف کرنے کی خواہش ظاہر کی جس میں کہ اُن تمام معاملات کے منصفانہ احکام مجتمع ہوں جو کہ لوگوں
کو اکثر اوقات پیش آیا کرتے ہیں تاکہ حکام اور اہل مقدمہ اُن کو آسانی سے سمجھ سکیں تو اُنہوں نے
ایسی ہی کتاب لکھدی جس سے کہ اس بارہ میں لوگوں کی پوری پوری مقصد برآری ہو سکے۔ اور
اُس کتاب کا نام مجلۃ الاحکام العدلیۃ ہے

اُن لوگوں کے حالات دیکھ کر بھی آپ خلجان میں نہ پڑیں جو کہ کہنے کو تو اسلام کی پیروی کے مدعی

جو مسلمان قواعد شریعت کی پابندی نہیں کرتے اُن کی حالت سے شریعت پر اعتراض کرنا بڑی غلطی ہے ۱۲

ہیں لیکن اُنہیں نہ تو کچھ ادب وقاعدہ سے مطلب ہے نہ اُن کے طرز عمل میں کچھ انتظام پایا جاتا ہے
اُنکے تمام کاروبار میں بدتدبیری اور بدنظمی پھیلی ہوئی ہے ایسوں کو دیکھ کر جو شخص کہ حقیقت حال سے
واقف نہیں اور جو یہ نہیں جانتا ہے کہ اُنہوں نے اپنی شریعت کی کہانتک مخالفت کی ہو اُسے یہ
خیال پیدا ہو سکتا ہے اور وہ کہہ سکتا ہے کہ مسلمان کیسے یہ دعوے کرتے ہیں کہ اُن کی شریعت اپنی
پیروی کرنے والوں کی اصلاح کرتی ہے اُنکو انتہا درجہ کی تہذیب سکھلاتی ہے ہم تو دیکھتے ہیں کہ یہ
لوگ اگرچہ مسلمان ہیں لیکن پھر بھی طرح طرح کی برائیوں میں پھنسے ہوئے ہیں اُن کو انواع انواع کی
بدبختی گھیرے ہوئے ہے اُن کے لئے شریعت کی اپنے مطیعین کے احوال درست کرنے کی ذمہ داری
کہاں گئی وہ اِن لوگوں کی اصلاح کیوں نہیں کرتی ایسے شخص کا یہ جواب ہے کہ دیکھئے انصاف نہ
نہ چھوڑیے یہ کس نے دعوے کیا تھا کہ شریعت محمدیہ اُس شخص کی بھی اصلاح کی ذمہ دار ہے جو صرف
نام کا مسلمان ہے اور اپنے آپ کو وہ مسلمان کہتا ہے لیکن عمل کے اعتبار سے اُس کی پوری
مخالفت کرتا ہے اُسکے احکام کی تعمیل نہیں کرتا اور نہ اُسکے بتائے ہوئے آداب و اخلاق اختیار
کرتا ہے آپ یقیناً سمجھ لیجئے کہ شریعت نے اِس کی کبھی ذمہ داری نہیں کی وہ صرف اُنہیں لوگوں
کی اصلاح کرتی ہے جو کہ اُسکے احکام پر عمل کرتے ہیں اُس کی تعلیم کے موافق اخلاق اور آداب اختیار کرتے
ہیں چنانچہ اس بات کی قرآن اور حدیثوں میں تصریح کردی گئی ہے بلکہ شریعت نے تو یہانتک کہدیا
ہے کہ جو شخص ان امور میں اُسکے ساتھ مخالفت سے پیش آئیگا اُس پر طرح طرح کی مصیبتیں اور بلائیں
نازل ہوں گی یہاں تک کہ اُسکو اُن اُن مصائب سے سامنا کرنا پڑیگا جن سے کہ مخالفین اسلام
بالکل محفوظ رہیں گے اسلئے کہ ایسا شخص بجائے آخرت کے دنیا ہی میں اپنے گناہوں کا کچھ مزہ چکھ
لے تاکہ اسی طرح پر کہیں وہ مخالفت سے باز آجائے اور اُسے توبہ کرنا نصیب ہو۔ خدا کی یہ بھی عادت
ہے کہ جس شخص کے ساتھ اُسے اُس کی بعض نیکیوں کو پسند کرکے لطف اور مہربانی سے پیش
آنا منظور ہوتا ہے تو اُس کو دنیا میں گناہوں سے پاک کرنے کے لئے طرح طرح کی تکلیفوں میں مبتلا
کرتا ہے تاکہ دنیاوی مصیبتیں اُسکے گناہوں کا کفارہ ہوجائیں اور وہ اخروی عذاب سے بچ جائے

آئیے ہم ایسے شخص کی جو کہنے کو تو مسلمان ہو لیکن بباعث نافرمانیوں کے اسلامی برکتوں سے محروم رہتا ہو آپ کے لئے ایک ایسی مثال بیان کریں جس سے کہ آپ اس مضمون کو بخوبی سمجھ جائیں پس فرض کیجئے کہ ایک شخص کے پاس ایک بہت بڑا کتب خانہ موجود ہے جس میں کہ عمدہ اخلاق و آداب کی بہت سی نفیس کتابیں رکھی ہوئی ہیں ان کے مضامین تمام پسندیدہ کاموں کی ہدایت و ترغیب سے مملو ہیں لیکن اُن میں سے کسی کتاب کو کبھی کھول کر نہیں دیکھتا اور نہ اُس سے مستفید ہوتا ہے تو کیا آپ کی عقل اس بات کا خیال کر سکتی ہے کہ ایسا شخص محض کتابوں کی جلدوں کو مطلّا و مذہب کر کے اُنہیں اپنے کتب خانہ میں نہایت آراستگی کے ساتھ رکھنے سے مہذب بنجائیگا یا وہ اس طرح پر فضیلت حاصل کر لیگا اور علمی سعادت سے بہرہ یاب شمار کیا جائیگا حق تو یہ ہے کہ سوائے اس شعر ؎ نہ محقق بود نہ دانشمند ٭ چار پائے برو کتابے چند ٭ کے مصداق بننے کے وہ اور کس لایق ہو سکتا ہے اور اُسے سوائے جاہل کے اور کیا خطاب دیا جا سکتا ہے۔

ان لوگوں کے حالات سے جنکو لوگ علماء دین شمار کرتے ہیں اور انکی حالت خراب ہے شریعت پر اعتراض کرنا غلطی ہے اور علماء آخرت و علماء [illegible] میں فرق ۱۲

پس اگر کوئی یوں کہے کہ صاحب ہم تو اس شریعت کے پیروی کرنے والوں میں ایسوں کو بھی پاتے ہیں کہ جنکا شمار اسلام کے علماء میں ہوتا ہے پھر بھی اُن لوگوں کے اخلاق درست نہیں ہوتے اور نہ اُن کی عادتیں ہی اچھی ہوتی ہیں دُنیا طلبی میں اُن کا نمبر تو جاہلوں سے بھی بڑھا ہوا ہوتا ہے اوندھے سیدھے مال کی طلب میں گرے پڑتے ہیں دل کھول کر لوگوں کو ستاتے ہیں۔ انہیں کسی کے نقصان کی پروا نہیں ہوتی پھر بتلایئے کہ اس شریعت سے اُن شریروں کو کونسی تہذیب حاصل ہوئی اُنہیں اُسکا کیا ثمرہ ملا بلکہ اگر اُن کا عالموں میں شمار نہ ہوتا تو یہی بہتر تھا بہتیری خرابیوں سے اُن کا ہاتھ تو رُکا رہتا۔ اس اعتراض کا جواب مجھ سے سُنئے حقیقت امر یہ ہے کہ ایسے لوگوں نے شریعت کو جانا ہی نہیں ہے کہ وہ کیا ہے محض اسکے پوست کو اُنہوں نے دیکھ لیا مغز تک وہ پہنچے ہی نہیں اُنہیں اخلاق و آداب سے پورے طور سے اطلاع ہی نہیں اگر تحقیق کیجئے تو معلوم ہو جائیگا کہ ایسے لوگ وہی ہیں کہ جنہوں نے عربی لغت کے متعلق مختلف علموں میں سے ایک آدھ علم جیسے نحو۔ صرف۔ بلاغت وغیرہ کو اچھی طرح سے حاصل کر لیا ہے جو کہ

شریعت کے سمجھنے کا ذریعہ ہے نہ عین شریعت ہے اور کتب شریعت پر محض ایک سرسری نظر اس غرض سے ڈال لی ہے کہ اُنہیں اپنے مقاصد بیجا حاصل کرنے میں کامیابی ہو اُنہیں نیت کے درست رکھنے سے کیا کام بڑا مقصود اُن کا یہ ہوتا ہے کہ شریعت کے معمولی احکام سے واقف ہو جائیں تاکہ حُکّام کو خوش کر سکیں اور عام لوگوں سے جنہیں کہ بُرے بھلے کی تمیز نہیں ہوتی خوب مال حرام لے لے کر کھائیں۔

شریعت محمدیہ کے آداب اور نصائح صرف اس غرض سے اُنہوں نے یاد کر رکھے ہیں تاکہ لوگوں میں بیٹھ کر خوب باتیں بنا سکیں اور اُن کو اپنے دام میں پھنسائیں اُن کا یہ ہرگز مقصود نہیں ہوتا کہ وہ اپنا علاج کریں اور اُن کے امراض نفسانی کو صحت حاصل ہو اسی لئے تو وہ شریعت کے رفیع الشان اخلاق نہیں اختیار کرتے اور نہ اُس کے آداب جمیلہ کو سیکھتے ہیں اُنہیں یہ بھی توفیق نہیں ہوتی کہ اُس کی نصیحتیں مان کر اپنے قابل نفرت احوال و افعال سے باز آئیں۔

اُن کا بڑا مقصد یہ ہے کہ دنیوی مقاصد کو حاصل کر کے اپنی خواہش نفسانی کو پورا کریں ان لوگوں کی مثال اُس طبیب کی سی ہے جو کہ امراض کو تشخیص کر سکتا ہے۔ اُسکو اُن کی دوائیں اور علاج بھی معلوم ہے لیکن وہ اپنے سخت مرض کی طرف ذرا التفات نہیں کرتا اور اگر کبھی ملتفت بھی ہوتا ہے تو دوا استعمال نہیں کرتا اور نہ لگ کر علاج کرتا ہے بلکہ اُسکا سارا خیال اسی میں لگا ہوا ہے کہ مریضوں سے خوب مال حاصل کرے اور اُسے اپنے مرض کی کچھ بھی پروا نہیں۔ تو پھر تمہیں خدا کی قسم بھلا بتلاؤ تو سہی کہ جب اُس طبیب کی غفلت کا یہ حال ہو تو اُسکا مرض کیونکر صحت یاب ہو سکتا ہے۔ کیا محض علم طب سے واقف ہونا اُسکے مرض کے دفع کرنے کے لئے کافی ہو جائیگا اور اُسکو اس طرح شفا حاصل ہو جائیگی؟ ہرگز نہیں۔ پس کیا یہ کہنا اُس وقت بجا ہو سکتا ہے کہ علم طب محض بیکار ہے اُس سے بیماریوں کو ذرا بھی نفع نہیں پہنچتا دیکھو نا یہ طبیب اگرچہ علم طب سے واقف تھا مگر اس نے معالجہ نہیں کیا تو اسکو مرض سے کچھ بھی شفا حاصل نہ ہوئی۔ میں تو کسی طرح خیال نہیں کر سکتا کہ اس بیہودہ بات کے کہنے کی کوئی جرأت کرے گا ہاں جس کے حواس ہی ٹھیک

نہ ہوں وہ جو چاہے سو بک دے ۔

ف علماء سوء ۱۲

اب اسکو سمجھ لیجئے کہ علماء اسلام میں سے جن کی یہ حالت ہو اور وہ شریعت کی مخالفت کے ساتھ لوگوں میں بدنام ہوں ایسوں کو شریعت علماء السوء یعنے بُرے علماء کے نام سے پکارتی ہے کہ کوئی جاہل سے جاہل کیوں نہ ہو لیکن ان لوگوں کا ضرر مسلمانوں کے حق میں اُن سے بدرجہا بڑھا ہوا ہے یہ مسلمانوں کے پکے دشمن ہیں مسلمانوں ہیں سے خدا ایسوں کو غارت کرے دُنیا سے ناپید ہو جائیں اور اُن کی عوض میں خدا ایسے علماء و فضلاء کو پیدا کرے جو کہ پرہیزگار ہوں لوگوں کو حق بات بتائیں راستی کی رہنمائی کریں پسندیدہ صفات سے موصوف ہوں خوش اخلاق ہوں ۔ آداب شریعت کو نگاہ رکھتے ہوں سنت یعنی اپنے رسولؐ کے طریق کے پورے پورے متبع ہوں خدا ایسے عالموں کی تعداد کو زیادہ کرے اور اُن کے عمدہ اعمال اور نیک کوششوں کا اُنہیں ثمرہ عنایت کرے تمام اُمت کی جانب سے اُنہیں بہتر جزا سے مالامال کردے ایسے ہی لوگ علماء آخرت کہلانے کے مستحق ہیں جنہیں کہ خدا نے اپنے خوف وخشیت کو منحصر کر دیا ہے اپنی بابرکت کتاب میں اُن کی تعریف کی ہے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے اُن کی توصیف وثنا کا اظہار کرایا یہی لوگ ہیں کہ جنکے جملہ اقوال واعمال میں شریعت محمدیہ کے پیروی کے آثار پائے جاتے ہیں اُنہیں کی راست کرداری کا صدقہ ہے کہ مخالفین اسلام کے لئے اعتراض کا کوئی موقع نہیں رہا ہے انہیں کی استقامت کا طفیل ہے کہ کسی دشمن کو گفتگو کرنے کی مجال نہیں ہے چنانچہ یہ بات عقلاء پر مخفی نہیں ہے ۔

ف عالموں کی صورت بنا کر کھانے کمانے والوں کے فریب کا بیان ۱۲

پھر اس شخص سے میں کچھ کہنا چاہتا ہوں جسے کہ اِن علماء سوء کو دیکھ کر دھوکا ہو گیا ہے اور وہ سمجھنے لگا ہے کہ یہی وہ علماء شریعت ہیں جو خود صلاح کار نہیں اور جن سے کہ مسلمانوں کی اصلاح کی اُمید کی جاتی ہے خیر صاحب میں آپ کو معذور سمجھ سکتا ہوں اگر آپ کو ان شیطانوں کو دیکھ کر دھوکا ہو گیا ہے جو کہ رسمی علوم اور احکام شرعیہ کے الفاظ یاد کر کر کے اپنے کو عالم ثابت کرتے ہیں اور اپنے ظاہر کو اِس طرح سے آراستہ کرتے ہیں لیکن اگر آپ سمجھدار ہیں تو میں آپ کو ایسا نہیں خیال کر سکتا ان کے علاوہ ایک دوسرے فرقہ کو بھی دیکھ کر آپ دھوکے میں پڑ جائیں گے جو کہ بالکل کورے ہیں اُنہیں

کچھ بھی واقفیت نہیں راستی کا اُن میں نام ونشان نہیں محض جاہل اور نادان ہیں عالموں کا لباس
پہن رکھا ہے دنیا کمانے کے لئے پرہیزگاروں کی سی صورت بنا رکھی ہے لوگوں کے پھنسانے
کے لئے جبہ و دستار سے آراستہ ہو کر جال پھیلایا ہے فقط کھانے کمانے کے لئے اپنی شکل بدل
لی ہے ان میں سے بعض لوگ علم کے منصبوں پر بھی جرأت کر بیٹھتے ہیں درس و تدریس میں مشغول ہو جاتے
ہیں مفتی و قاضی بننے میں بھی انہیں باک نہیں ہوتا اور عام لوگ ہیں کہ اپنی نادانی سے پھنس جاتے
ہیں وہ کیا جانیں زمین و آسمان میں کیا فرق ہے۔ خدا ہدایت کرے۔ ایسوں پر تو انا للہ وانا الیہ راجعون
پڑھنا چاہئے میرا کہنے سے مقصود یہ ہے کہ بحث و مناقضہ میں کہیں ان دھوکے بازوں کو نہ لے بیٹھیگا
ان کی مکاری کی بنیاد نہایت کمزور ہے ذراسی بات میں تو ان کی قلعی کھلتی ہے صاف ظاہر ہو جائیگا
کہ حیوانات سے بھی گئے گذرے ہیں۔

اب ایک مکار فرقہ اور رہگیا ہے جس سے کہ اسلام کو نہایت ضرر پہنچتا ہے عام لوگوں میں وہ اپنی
چالاکیوں کو رواج دے دیکر اُن کے عقیدے بگاڑتے ہیں اور انہیں خبر بھی نہیں ہوتی بلکہ اُلٹے ان
دھوکے بازوں کی من گھڑت باتوں کو جان کر یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ اُن پر حقایق اشیا منکشف ہو گئیں
اور معرفت میں بڑے بڑے عالموں سے بھی وہ سبقت لے گئے اور سچ پوچھئے تو وہ اپنی اُسی گمراہی
میں پھنسے رہتے ہیں ان دغابازوں کی حقیقت مجھ سے سنئے کہ وہ یہ دعوے کرتے ہیں کہ انہیں شریعت
محمدیہ کے ایسے ایسے بھید اور علوم کی معرفت حاصل ہو گئی ہے جو کہ بڑے بڑے عالموں کو بھی نہیں
معلوم ہوتی اور خدا نے فلاں فلاں ذریعوں سے انکو اپنا برگزیدہ بنا کر تمام بھید اُن کو بتلا دیے اور وہ اُن
رموز اور بھیدوں کو ایسے کلمات سے تعبیر کرتے ہیں جو کہ شرعی قواعد کے موافق سراسر کفر ہیں۔

ف
سچے صوفیوں
کے حالات
۱۲

لیکن بات یہ ہے کہ اُن کی باتیں علماء شریعت میں سے بعض عارفین کے اقوال کے بظاہر مشابہ
معلوم ہوتی ہیں جنکے عقیدوں کے صحیح ہونے میں ذرا بھی شک نہیں ہوتا اور دین کے بارے میں جنکی
راست کرداری کی بہتیری شہادتیں موجود ہوتی ہیں اور درحقیقت خدا اُن کی پرہیزگاری اور رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم کے طفیل میں شریعت کے بہتیرے رموز اور بھیدوں پر انہیں مطلع بھی کر دیتا ہے

جنسے کہ وہ لوگ بالکل بے بہرہ رہتے ہیں جو اُن کے ایسے نیک عمل نہیں کرتے اور جن میں کہ انکی ایسی راستی اور استقامت نہیں پائی جاتی اور واقع ہیں وہ امور شریعت کے ذرا بھی مخالف نہیں ہوتے بلکہ وہ اسی شریعت کے مختلف رموز و اشارات سے ماخوذ ہوتے ہیں صرف بات کیا ہے کہ اُن کے بیان کرنے میں بعض مرتبہ یہ شبہ پڑ جاتا ہے کہ وہ شریعت کے مخالف ہیں اور یہ خرابی زبان میں اُنکو ظاہر کرنے کے لئے کافی الفاظ نہ موجود ہونے کی وجہ سے لاحق ہو جاتی ہے پس اُن کے ظاہری الفاظ سے شریعت کی مخالفت کا وہم ہونے لگتا ہے اگرچہ واقع میں ایسا ہوا نہیں کرتا پھر چونکہ ان عارفین کی پابندی شریعت اور راست کرداری میں ذرا بھی شبہ نہیں ہوا کرتا اسلئے علماء اُن کے کلام کی تاویل کر دیا کرتے ہیں یعنے اُن کے اقوال کے ظاہری معنے چھوڑ کر صحیح معنے لیتے ہیں جو کہ شریعت کے موافق ہوں تاکہ لوگ ان بزرگوں سے بدگمانی نہ کریں اور اُن کے عقاید کی نسبت مشکوک ہونیسے محفوظ رہیں باقی رہے یہ دغاباز جو کہ شریعت کی راہ راست کو چھوڑ کر کجروی اختیار کرتے ہیں۔ اور لذات فانی اور خواہشات نفسانی کے پورا کرنے میں سرگرم ہوتے ہیں یہ لوگ محض مدعی ہوا کرتے ہیں اُنہیں ان عارفین کے منصب کا صرف دعوےٰ کرنا آتا ہے اور کچھ واہی تباہی کلمات بک دیا کرتے ہیں جو کہ بظاہر اُن کے کلام کے مشابہ ہوتے ہیں لیکن اُن کی ایسی پرہیزگاری سے کوسوں دور رہتے ہیں اور نہ اُن کے علوم و معارف کا اُن کے پاس نشان ملتا ہے ہوشیار رہو دیکھو خبردار کبھی ان دغاباز گمراہوں کی باتوں میں نہ آنا ان کی طرف ذرا بھی التفات نہ کرنا یہ لوگ دین کے تباہ کر دینے والے ہیں۔ اس زمانہ میں ان کی بڑی کثرت ہے خدا جانے انہوں نے کتنوں کے عقیدے خراب کر ڈالے اور کتنی حرام چیزوں کو حلال کر دیا پس ہر مسلمان کو جو کہ شریعت محمدیہ کی پیروی کا ارادہ کرتا ہو یہ چاہئے کہ وہی عقیدے رکھے جو قرآن اور صحیح حدیثوں سے صراحتاً معلوم ہوتے ہوں اور اس بارہ میں اُنہیں بڑے بڑے علماء کے کلام کا اعتبار کرے جنکا علم اور جنکی راست کرداری کیا عام اور کیا خاص تمام لوگوں کے نزدیک مسلم الثبوت ہو اور اسکے سوا تمام خیالات اور اوہام کو الگ کرے خدا بطفیل سید المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم کے ہم سب کی رہنمائی کرے آمین۔

## ایک متعصب جماعت مخالف کا ان محققین کے پاس آکر ان کی تحقیق میں شبہ ڈالنا اور دندان شکن جواب پانا

اِسکے بعد یہ شک ڈالنے والے اُس فرقہ کی جانب مائل ہوئے جس نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی اسوجہ تصدیق کی تھی کہ اُس نے آپ کے لائے ہوئے قرآن کو ایسی صفات فاضلہ پر مشتمل پایا جن سب کا کسی کلام میں مجتمع ہو جانا سوائے اُس صورت کے کہ وہ خدا کے پاس سے آیا ہو کسی طرح ممکن نہیں۔ اور نیز اُس فرقہ کی جانب جس نے آپ کی اس سبب سے تصدیق کی تھی کہ آپکی شریعت کی حالت بالکل منتظم اور باقاعدہ ہے اُس میں کل فضیلتیں پائی جاتی ہیں اور وہ اپنے پیروی کرنے والوں کی حالت کو باقاعدہ بنا دینے کی پوری پوری کفیل ہے پس یہ لوگ ان دونو فرقوں سے کہنے لگے ہم کو یہ خبر پہنچی ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے دعوے رسالت سے پیشتر بلاد روم کی جانب تجارت کے لئے دو مرتبہ سفر کیا ہے اور ہمیں یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ وہاں آپ کو بعض راہبوں سے ملنے کا اتفاق ہوا ہے دبحیرا راہب جو آپ کو شام کے راستہ میں جب آپ قریش کو تاجروں کے ساتھ تھے۔ ملا تھا اور اُسوقت علامات سے اُس نے پہچان لیا تھا کہ آپ نبی آخر الزمان ہیں جیسا کہ سیر نبویہ میں منقول ہے) شاید آپ نے اس قرآن کو جس میں تمام یہ فضائل موجود ہیں انہیں سے نقل کر لیا ہو اور اُن سے آپ یہ شریعت سیکھ آئے ہوں اور اپنے بلاد میں آکر مدعی رسالت بن گئے ہوں اور اپنے دعوے کی تائید اسی قرآن اور شریعت سے کرنے لگے ہوں اور چونکہ آپ کے بلاد میں ایسے واقف کار لوگ موجود نہ تھے تاکہ جو کچھ آپ لائے ہیں اُس کے مثل وہ بھی لاکر آپ کا مقابلہ کر سکتے اسلئے آپ لوگ اس وہم میں پڑ گئے ہیں کہ جو کچھ آپ لائے ہیں وہ خدا ہی کی جانب سے ہے انسانی کارروائی نہیں ہے۔ اسکا ان دونوں فرقوں نے انہیں یہ جواب دیا کہ قرآن کی ایسی کتاب جو ان تمام صفات فاضلہ پر مشتمل ہو جن کی شرح اور اس امر کا بیان ہمارے استدلال میں گذر چکا ہے کہ

ان سب کو بڑے بڑے علما و حکما اور سیاست و ملکی انتظام کے ماہر بھی ایسی کتاب میں ہرگز جمع نہیں کر سکتے اور یہ کہ ایسی شریعت جو عقائد حقہ ۔ اخلاق حسنہ اور ان عبادتوں پر مشتمل ہو جو سراسر حکم اور اسرار پر مبنی ہوں اور اس میں ایسے احکام موجود ہوں جو تمام خلق کے حالات کے منتظم اور باقاعدہ بنا دینے کی ذمہ داری کرتے ہوں علیٰ ہذا القیاس اور دیگر امور بھی اس میں پائے جاتے ہوں جنکے پورے پورے بیان کرنے کے لئے تو بہت سی جلدوں کی ضرورت پڑیگی ہاں اجمالاً ان کا بیان پہلے گذر چکا ہے پس ان سب باتوں کی نسبت اگر بفرض محال یہ احتمال نکالا جائے کہ شاید آپ نے کسی دوسرے سے ان چیزوں کو سیکھ لیا ہو تو وہ بھی صحیح نہیں ٹھہر سکتا کیونکہ اس کے لئے اتنی مدت مدید کی ضرورت پڑے گی جو برسوں کی متعدد دہائیوں سے گنی جا سکے اگرچہ ان باتوں کا سکھلانے والا بہت ہی کامل حکما ہی میں سے ہو اور سیکھنے والا بھی اعلےٰ درجہ کا ذکی ہی کیوں نہ ہو اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے جتنی عمر کہ ہم لوگوں میں گذاری ہے اس کی ساری مدت میں سے صرف چند ایام کے لئے تجار قریش کی ہمراہی میں جو روم کے شہروں میں بغرض تجارت جایا کرتے تھے ہم لوگوں سے علیحدہ رہے ہیں اور اسی مدت میں آپ مکہ سے بلاد روم تک گئے بھی اور آئے بھی اور تجارت کے سارے کاروبار بھی انجام دیئے بھلا اس عرصہ میں آپ کیونکر ساری باتیں سیکھ سکتے تھے اتنی مدت جو اسکے لئے بھی کافی نہیں کہ آپ اپنی لائی ہوئی شریعت کے متعدد ابواب میں سے ایک باب کو بھی سیکھ سکتے ۔ سیکھنے کی دشواریوں اور اسکے لئے کافی زمانہ کے ضروری ہونے کو ہم میں سے ہر شخص جانتا ہے علاوہ بریں جو کچھ محمد صلی اللہ علیہ وسلم لائے ہیں اسکا سیکھ لینا تو پڑھے لکھے شخص پر بھی دشوار ہے اور بلا مدت مدید کے وہ بھی سیکھ نہیں سکتا چہ جائیکہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم جو امی داں پڑھ محض تھے نہ لکھے نہ پڑھے ۔

پھر بھلا عقل کیونکر تجویز کر سکتی ہے کہ آپ سب کچھ سیکھ لیتے باوجودیکہ امی تھے اور اپنے شہر سے بہت تھوڑے ہی دن علیحدہ رہے تھے اور آپ کا امی ہونا جسکی نسبت آپ دعوے کیا کرتے ہیں اور اپنے قرآن میں بھی اپنی رسالت پر استدلال کرنے کے موقع پر خدا کا یہ قول ذکر کرتے ہیں (وما

کنت تتلوا من قبلہ من کتاب ولا تخطہ بیمینک اذا لارتاب المبطلون) جسکا ترجمہ یہ ہے اور تو اس سے
پہلے کبھی کوئی کتاب نہ پڑھتا تھا اور نہ لکھتا تھا (اگر ایسا ہوتا ہو) ایسی حالت میں اہل باطل کو شک
کی گنجایش ہوسکتی تھی (نہ کہ اب شک کا کوئی موقع ہے) آپ کا یہ امی اور ان پڑھ ہونا صرف آپکے
دعوے ہی پر مبنی نہیں ہے بلکہ خود ہمارے نزدیک بھی بلا شبہ ثابت ہے اسلئے کہ آپ نے
ہم ہی لوگوں میں نشو ونما پایا ہے اور ہمیں کبھی اسکا علم نہیں ہوا کہ آپ نے لکھنے پڑھنے کی مشقت
اُٹھائی ہو اور نہ ہم میں سے کسی نے کبھی آپ کو دیکھا اور نہ ہم سے کبھی کسی نے یہ نقل کیا کہ آپنے
کسی دن ایک سطر بھی لکھی ہو۔ اور اگر آپ ایسی قوم میں رہکر اس (کتابت) کو جانتے ہوتے جس میں
کہ سوائے معدودے چند اشخاص کے اس فن کے جاننے والے نہ تھے تو آپ کا حال اتنی مدت
تک ہم سے چھپا رہنا چاہیے آپ چھپانے کا قصد ہی کیوں نہ کرتے اور بھلا آپ (اگر جانتے ہوتے
تو) چھپانے کا قصد ہی کیوں کرنے لگے تھے حالانکہ کوئی شئے اس کی جانب آپ کو داعی نہ تھی بلکہ
اُلٹے اظہار کا داعی موجود تھا کیونکہ اس جاہل اور بے پڑھے لکھے گروہ میں تو یہ بڑا کمال تھا اور اسبات
کو عقل ہرگز نہیں تسلیم کرتی کہ آپ نے اس فن کے سیکھنے سے پہلے ہی اسکا پختہ قصد کر لیا ہو کہ میں
اس فن کو حاصل کروں گا اور لوگوں کو اپنے اس حال کی خبر نہ ہونے دونگا اور پھر کسی روم کے راہب
سے اس قرآن اور اس شریعت کے سیکھنے میں اپنے اس فن سے مدد لونگا اور اسکے بعد مدعی رسالت
بنجاؤں گا بھلا کیسے ہوسکتا ہے کہ اپنے نفس کے لئے پہلے ہی آپ نے ان سب باتوں کا بیڑا اٹھا
لیا تھا اور پھر یہ بات پوری بھی ہوگئی کہ آپ کے اس فن کو حاصل کرنے اور نیز جو کچھ کہ آپ لائے ہیں
اسکے سیکھنے کا حال لوگوں سے بالکل مخفی رہا اور آپ نے اسی بھروسہ پر رسالت کا دعوے کر دیا اس
بات کا تو سوائے اُس شخص کے کوئی قائل نہیں ہوسکتا جو ہٹ دھرمی پر کمر باندھ لے اور وہمی باتوں
کا مطیع بنجائے اور بعد ان سب باتوں کے عقل کسی ایسے سکھلانے والے کے بلاد روم میں یا اور
کہیں پائے جانے کی بھی تو تصدیق نہیں کرتی جو تمام اُن علوم و معارف پر جسپر کہ قرآن اور یہ شریعت
مشتمل ہے حاوی اور اُن سب خوبیوں پر محیط ہوگیا ہو اور رہم پر اہل روم کے ساتھ مخالطت کرنے

کرنے کے بعد یہ بات ظاہر بھی ہو گئی کہ جو کچھ محمد صلے اللہ علیہ وسلم لائے ہیں روم کے تمام علماء کے
پاس بھی اُسکا وجود نہیں چہ جائیکہ ان میں سے بعض کو سب کچھ معلوم ہوتا۔ بلکہ ہم نے تو اُن کو دیکھا
ہے کہ مخالطت اور آپ کی لائی ہوئی چیزوں پر مطلع ہونے کے بعد آپ کی شریعت کی خوبی انتظام
سے بہت تعجب کرتے ہیں اور اُس میں سے جو کچھ سیاست اور اُن کے ملکی انتظام کے
موافق ہوتا ہے اقتباس کر لیتے ہیں پس کیسے ہو سکتا ہے کہ اُن کے علماء کے پاس یہ باتیں ہوتیں
اور وہ اپنے لوگوں میں اُسکو شائع نہ کرتے اور یہ سب کچھ مخفی رہتا۔ یہانتک کہ محمد صلے اللہ علیہ
وسلم نے جب اُن کو ظاہر اور آشکارا کیا تب وہ اُس میں سے اقتباس کرنے لگے علاوہ بریں
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی لائی ہوئی باتوں میں بہت سی ایسی چیزیں ہیں جو عقاید اعمال اور اخلاق میں
روم کے دین کے مخالف تھیں اور اُن کی اس قبیل کی باتیں آپ کے دین میں غایت درجہ مذموم
خیال کی جاتی تھیں پس عقل کیونکر اس بات کو مان سکتی ہے کہ کسی راہب نے یہ سب کچھ محمد
صلے اللہ علیہ وسلم کو سکھا دیا ہو اور اُسکو اس کی ضرورت ہی کیا پڑی تھی۔

علاوہ بریں محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی ساری لائی ہوئی چیزوں کے کسی روم کے راہب سے سیکھ لینے
سے جو موانع پیشتر ذکر کئے گئے ہیں اگر اُن سے قطع نظر بھی کر لیا جائے تو ایک اور بہت قوی مانع
بھی پایا جاتا ہے اور وہ یہ ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم اس قرآن اور شریعت کو ایک ہی دفعہ نہیں
لے آئے ہیں اور اپنے پہلے ہی دعوے میں لوگوں پر اُسکو ظاہر نہیں کر دیا ہے بلکہ ابتدائے دعوے
رسالت سے لیکر برابر تھوڑا تھوڑا کر کے لاتے رہے یہانتک کہ آپ کا دین مکمل ہو گیا اور ان
فرقوں اور گروہوں میں پھیل گیا جنھوں نے کہ آپ کی تصدیق کر کے پیروی اختیار کی تھی۔ پس آپ
اپنے قرآن کی ایک دو آیتیں یا ایک دو سورتیں جیسے جیسے واقعات آپ کو اپنے اور اپنے مخالفوں
کے مابین یا اپنے پیروی کرنے والوں کے درمیان پیش آتے جاتے تھے لایا کرتے تھے اور وہ
آیتیں یا سورتیں کسی امر پر استدلال کرنے یا کسی شبہ کے دفع کرنے یا کسی سوال کے جواب دینے
وغیرہ پر مقتضائے حال کے موافق مشتمل ہوا کرتی تھیں اور اسی طرح احکام شریعت بھی آپ حوادثات

مشکلات ۔ سوالات اور مصلحتوں کے موافق تھوڑے تھوڑے کرکے لوگوں کو پہنچایا کرتے تھے چنانچہ
ان میں سے ہر شے کے مقابل میں آپ پسندیدہ احکام لایا کرتے تھے۔ خلاصہ یہ کہ دعوے رسالت
کی ساری مدت میں جو جو واقعہ آپ کو پیش آتا جاتا تھا آپ ہر ایک کے مقابل میں قرآن اور شریعت
میں سے اُسکے مناسب و موافق حکم لایا کرتے تھے۔ اور یہ کیفیت ہم کو اور نیز اُن کو جن لوگوں تک
آپ کے اخبار اور حالات تواتر صحیح کے ساتھ نقل ہوکر پہنچے ہیں ضرور معلوم ہے۔ آب اس وقت
کہا جاسکتا ہے کہ روم کے کسی راہب کو یہ سارے زمانۂ آئندہ کے حوادثات اور واقعات جن کا
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کو آگے چلکر اتفاق پڑنے والا تھا اور جو کہ آپ کے پیروی کرنے والوں کے
مابین یا آپ کو اپنے مخالفوں کے ساتھ پیش آنے والے تھے کس نے بتلادئے تھے جسکی وجہ
سے اُسے معلوم ہوگیا کہ قرآن اور شریعت میں اُن میں سے ہر ایک کے مناسب کیا احکام ہونے
چاہئیں۔ پس آپ کو ہر سوال کا جواب جو آئندہ آپ کے روبرو ہونے والا تھا اور ہر شبہ کا دفعیہ
اور ہر واقعہ کا حکم جس کا آپ کو آئندہ ساری مدت میں اتفاق پڑنے والا تھا بتلادیا اور آپ نے
ہر شے کے لئے جو امر ضروری تھا اپنے اپنے وقت پر ٹھیک ٹھیک عقلوں کے اطمینان کے قابل
لادیا اور ہم منجملہ اُن واقعات کے بعض ایسے امور بھی دیکھتے ہیں جس کی نسبت کسی کے دل میں اسکا
خیال بھی نہیں گذر سکتا تھا کہ وہ آئندہ چل کر واقع ہونگے اور آپ کو اُن کا اتفاق پیش آئیگا اور جس
شخص کو تمام اُن واقعات پر جو آپ کو بعد دعوے رسالت کے ساری مدت میں پیش آئے ہیں
واقفیت ہوگی۔ وہ یقین کرلیگا کہ اُن سارے واقعات پر جو آپ کو اس مدت میں پیش آنے والے
تھے کسی راہب کا جس کی نسبت آپ کو گمان ہے حاوی ہوجاتا اور ہر ایک کے لئے جو حکم ضروری
تھا اُسکا مستحضر کرلینا بلاشک محال ہے سوائے دھینگا دھینگی کرنے والے کے اور کوئی اس کا قائل

عہ علاوہ بریں یہ شبہ اس طرح بھی بالکل ساقط ہوجاتا ہے کہ سفر روم میں جب آپ راہب سے ملے تھے تو تنہا نہ تھے بلکہ قریش کے اور لوگ بھی
آپکے ساتھ تھے پس اگر آپنے اُس راہب سے کچھ سیکھا ہوگا وہ ساتھیوں کو ضرور معلوم ہوگا۔ پھر دعوے رسالت کے وقت اُن میں سے کسی نے اس امر کو
ظاہر کیوں نہ کردیا کیونکہ اُن میں کے بہتیرے ایسے تھے جو آپکے اوپر ایمان نہ لائے تھے اور آپکے مخالفوں کا ساتھ دیتے تھے۔ اس سے صاف معلوم ہوا کہ وہاں آپنے کسی راہب سے

نہیں ہوسکتا۔ اور اگر آپ کہیں کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں بعض بعض شخص (خواہ مسلمان فارسی ہوں یا اور کوئی) ایسے قوم کے موجود تھے جو علوم و معارف اور انتظامات ملکی میں شہرۂ آفاق تھے۔ پس اس سے کونسا امر مانع ہوسکتا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو حوادثات آپ کو پیش آتے ہوں اُن کے احکام اور جو سوالات کہ آپ سے کئے جاتے ہوں اُن کے جوابات اور جو اعتراضات اور شبہے آپ پر وارد کئے جاتے ہوں اُن میں سے ہر ایک کا دفعیہ اور علاوہ اس کے جو کچھ ہو جب اُس کی آپ کو ضرورت پڑا کرتی ہو اُسی وقت سب کچھ آپ اُن شخصوں سے پوچھ لیا کرتے ہوں پس جب کبھی اِن امور میں سے کوئی امر آپ کو پیش آتا ہو تو آپ اُس شخص کے پاس چلے آیا کرتے ہوں اور اُس سے دریافت کر لیا کرتے ہوں پس وہ جیسی حالت ہو اُسکے موافق بتا دیا کرتا ہو۔ تو ہم کہیں گے اس بات کا وہم کرنا کئی وجہوں سے بالکل لچر ہے اول تو اس وجہ سے کہ یہ بات مخفی نہیں کہ ان سب اشیاء کا سیکھنا سکھانا ایک ایسا امر ہے جو ایک آدھ نشست یا چند نشستوں میں پورا نہیں ہوسکتا اور نہ خفیۃً ہی یہ انجام پاسکتا ہے بلکہ پورے طور سے صرف اُسی وقت تعلیم ہوسکتی ہے کہ جب سیکھنے والا سکھانے والے کے پاس مدت دراز تک آمد و رفت کرتا رہے اور اگر ایسا ہوا ہوتا تو لوگوں میں یہ بات ضرور مشہور ہو جاتی کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم فلاں شخص سے علوم حاصل کیا کرتے ہیں اور یہ امر واقع کے خلاف ہے۔

دوسرے اس وجہ سے کہ اگر یہ شخص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام اُن علوم کا جو آپ کے قرآن و شریعت میں موجود ہیں سکھلانے والا ہوتا تو غایت درجہ کا محقق اور بڑا ہی صاحب فضل ہوتا لوگوں میں ممتاز شمار کیا جاتا حالانکہ یہ اشخاص جن کی نسبت آپ لوگوں کا گمان ہے اس پایہ کے شخص نہیں ہیں۔ بلکہ لوگوں میں جن اشخاص کی معرفت و واقفیت کے لحاظ سے شہرت تھی اُن میں بھی تو اُن کا شمار نہیں۔ اور پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں سے بہتیرے لوگ شرعی احکام پر احاطہ رکھنے کے لحاظ سے ان شخصوں سے بدرجہا بڑھے ہوئے تھے اور وہ خود اُن سے اور اُن سے بھی کم درجہ کے لوگوں سے علوم حاصل کیا کرتے تھے اور اپنے ضروری امور سیکھا کرتے تھے اور شاگردوں کی طرح

اُن کے ساتھ فروتنی سے پیش آتے تھے اور عقل اس امر کی ہرگز تصدیق نہیں کرتی کہ یہ اشخاص اس پایہ کے ہوتے اور پھر بھی اپنا حال مخفی رکھتے۔

اور تیسرے اس وجہ سے کہ اگر یہی اشخاص محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے سکھلانے والے ہوتے تو محمد صلے اللہ علیہ وسلم ضرور اپنے سارے پیروی کرنے والوں پر انہیں شخصوں کا رتبہ مقدم رکھنے میں مضطر ہوتے اور اگر آپ اُن کی اتنی قدر و منزلت میں کوتاہی کرتے تو اُن کو کب صبر آتا۔ حالانکہ ہم دیکھتے ہیں کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں بہتیروں سے اُن کا درجہ گھٹا ہوا تھا اور پھر بھی خوش تھے اُنکو یہ امر ہرگز ناگوار نہ تھا۔ چوتھے اس وجہ سے کہ ہم نے اُن اشخاص کی قوم سے اسکے بعد میل جول کیا تو ہم نے ان علوم احکام اور جملہ بھلائیوں کے جامع شریعت کو جو سب کچھ محمد صلے اللہ علیہ وسلم لائے تھے اُن کے پاس نہ پایا اور اُن میں سے بہتیری چیزیں ایسی ملیں جنکا اُن کے یہاں اصلاً و نقلاً کچھ پتہ ہی نہ تھا بلکہ ہم نے خود اُنہیں دیکھا کہ آپ کی شریعت سے جو قوانین اُن کو اپنے انتظام ملکی کے مناسب معلوم ہوتے ہیں اقتباس کر لیتے ہیں پس یہ اشخاص جملہ علوم و معارف کو کہاں سے لے آئے جس حال میں کہ اُن کی قوم اُن سے محروم تھی پس اے شک وشبہ ڈالنے والو اس بیان نے تمہارے سارے اُن احتمالات کو جو تم نے ہم پر وارد کئے تھے باطل اور مہمل ثابت کر دیا اسلئے ہم بلا شک وشبہ کے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوے کی برابر تصدیق کرتے رہینگے۔

## فلاسفہ طبعیات (سائنس) کا نتیجہ تحقیقات

آٹھواں فرقہ سائنٹفک اور مادہ کا قدیم ماننے والا دہریہ فرقہ اور زمانہ کی ضرورت کے موافق اس فرقہ سے طول طویل اور نہایت تفصیلی گفتگو کی گئی ہے ۱۲

اور ان میں سے ایک دہری مادہ[عہ] کا قدیم ماننے والا اور طبعیات[عہ] کا جاننے والا فرقہ بھی تھا جنکا خیال یہ ہے کہ عالم کا مادہ قدیم ہے اور وہ کسی کا پیدا کیا ہوا نہیں بلکہ خود موجود ہے عالم کے لئے کوئی خدا نہیں جس نے کہ عالم کو پیدا کر کے اس عمدہ انتظام پر اُسکو مرتب کیا ہو۔ وہ باوجود اپنی رنگ برنگی اور اس عجیب و غریب حالت پر موجود ہونے کے جس میں کہ عقل چکرا جاتی ہے محض عناصر کے

عہ میٹریلسٹ عہ سائنٹسٹ ۱۲

بلتے اور قوانین قدرت کے موافق جو ان میں موجود ہیں فعل وانفعال ہونے کی وجہ سے بنگیا ہے اور
چونکہ وہ عالم کے پیدا کرنے والے کے وجود کو نہیں مانتے تو وہ لامحالہ رسولوں کی بھی تصدیق نہیں
کر سکتے جنکا کہ یہ دعوے ہوتا ہے کہ اُن کو اللہ یعنے اس عالم کے پیدا کرنے والے نے ہدایت کے
لئے بھیجا ہے - پس جب اُنہوں نے یہ سُنا کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم اپنے آپ کو خدا کا بھیجا ہوا کہتے
ہیں اور یہ دیکھا کہ ان تمام فرقوں نے پہلے تو آپ کی تکذیب کی اور پھر آپ کی تصدیق کرنے لگے
اور وہ مختلف دلیلیں بھی اُنہیں معلوم ہوئیں جن سے کہ ان فرقوں نے آپ کی تصدیق پر استدلال
کیا تھا اور یہ مشاہدہ کیا کہ انسانی دنیا میں ان سب باتوں کی وجہ سے عجب انقلاب عظیم پیدا ہو گیا کہ
ان سارے فرقوں نے اپنی تمام رسموں اور عادتوں کو جنکے کہ وہ مدتوں سے عادی ہو رہے تھے
ترک کر دیا اور اپنے خیالات اور عقائد کو بھی بدل ڈالا اور ایک بے پڑھے لکھے شخص کے مطیع بنگئے
جس نے کہ تن تنہا ان ہزاروں کے خلاف دعوے کیا اور اُن کے مقابلہ کی جراُت کی اور حالت یہ تھی
کہ نہ اُسکا کوئی یار تھا نہ مددگار اور کہنے لگے کیا یہ کوئی معمولی واقعہ سمجھا جا سکتا ہے ہرگز نہیں بلکہ یہ ضرور
اس قابل ہے کہ اسکی طرف توجہ کی جاے اس بارہ میں خوب غور و فکر سے کام لیا جاے اُسکے اسباب کے
اور اس بات سے بحث کی جائے کہ یہ امر ان اسباب سے کیونکر وقوع ہوا اور واقعی امر کو دریافت کیا
جائے کہ آیا یہ سب کچھ یقینی امور کی وجہ سے ظہور میں آیا ہے یا بعض اوہام اور خیالات ان کے باعث
ہوئے ہیں پس اُن کی عقلوں کو اس کی وجہ سے تحریک پیدا ہوئی اور اُنہوں نے فکروں کو اس طرف
متوجہ کیا کیونکہ ظاہر ہے کہ جب کوئی کسی بات کو سنتا ہے ضرور اُسکے دل میں اُس کی نسبت کچھ نہ کچھ
خیال پیدا ہوتا ہے اور اس کے دریافت کرنے کی فکر پڑ جاتی ہے - پس وہ بھی آپس میں یوں کہنے
لگے کہ یہ واقعہ تو نہایت ہی ضروری معلوم ہوتا ہے اور ہم تو عالم کی ذرا ذرا سی چیزوں سے بحث کیا کرتے
ہیں اُن کے اسباب کی تفتیش کرتے ہیں - اُن کی وجہ حقیقت اور غایت کو دریافت کرتے ہیں ہم تو
اس بات کو مانے ہوئے بیٹھے ہیں کہ انسانی دنیا میں ہر حادثہ اور ہر انقلاب کا کوئی نہ کوئی سبب ضرور
ہے جیسے کہ مادہ کے متعلق حوادثات میں ہمارے نزدیک ثابت ہو چکا ہے کہ مادہ کا کوئی اثر نہیں پایا

جا سکتا کہ جسکا کوئی موثر نہ ہو بلکہ اُسکے ہر ہر تغیرات کے لئے کوئی نہ کوئی ضرور مقتضی موجود ہوگا تو کیا اسباب کے ماننے کے بعد بھی اتنے بڑے عظیم واقعہ سے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم اپنے دعوے میں کامیاب ہو گئے اور تمام لوگ آپ کے مطیع بنگئے ہم چشم پوشی کر سکتے ہیں یہ تو انسانی دنیا میں اتنا بڑا انقلاب ہے کہ تاریخ میں اس کی نظیر مشکل سے مل سکیگی تو پھر کیا ہمیں یہ مناسب ہے کہ بلا تحقیق کئے ہوئے محض اٹکل اور تخمین سے یہ کہدیں کہ اجی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے سرداری اور حکومت حاصل کرنے کے لئے یہ دعوے کیا ہے اور ان سب لوگوں کو وہم ہوگیا ہے کہ انہوں نے آپ کا اتباع کرلیا

ف کیا اس موقع پر ہمارا فرض منصبی نہیں ہے کہ ہم تاریخی فلسفہ سے کام لیں اور اتنے بڑے انقلاب اور تغیر کے اسباب دریافت کریں اور اس کی کوئی وجہ ڈھونڈھ نکالیں کہ اس بے یار و یاور اور محض بے پڑھے لکھے شخص کے اتنے لوگ کیوں مطیع ہو گئے اچھا اگر ہم فرض بھی کرلیں کہ آپ کا دعوے فقط حکومت حاصل کرنے کی غرض سے تھا تو ہم اس کا کیا سبب بتا سکتے ہیں کہ ان تمام متعصب فرقوں نے آپ کی کیوں اطاعت کرلی اور وہ باوجودیکہ اپنی رسموں کے بڑے پابند اور اپنے خیالات کے بڑے طرفدار تھے آپ کے کیسے مطیع بنگئے اور اگر ہم یہ کہیں کہ اس اطاعت قبول کرنے کا سبب اُن سب کا تعصب تھا تو یہ بھی نہیں ہوسکتا کیونکہ یہ سب تو اپنی ہی عادتوں اور اپنے ہی خیالات کے ساتھ تعصب کرتے تھے اسکا تو مقتضا یہ ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی موافقت کرنا کیا معنے اُلٹے آپ کی اور زیادہ مخالفت کرتے۔ اور اگر ہم اسکا یہ سبب ٹھہرائیں کہ اُن کو قومی پاس تھا اور یہ لالچ کرتے تھے کہ اگر انہیں حکومت حاصل ہوجائے گی تو ہم بھی اُس سے بہرہ یاب ہونگے تو یہ بھی صحیح نہیں ہوسکتا کیونکہ ہم آپ کی قوم اور آپ کے قرابتمندوں کو تو دیکھتے ہیں کہ آپ کے سب سے زیادہ مخالف تھے اور جو کوئی اُن میں سے آپ کا مطیع بھی ہوا تو اُسوقت کہ جب آپ کو اپنے ارادہ میں پورے طور سے کامیابی حاصل ہو چکی اور آپ کے معاونین اور مددگاروں کی تعداد بہت زیادہ ہو گئی اور ایسے بہت ہی قلیل لوگ نکلیں گے کہ جو آپ کے عزیزوں میں سے پہلے پہل ایمان لے آئے ہوں پس جب یہ حالت ہو تو اُن کا قومی تعصب کسی طرح اسکا

ف اس فرقہ کے لئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات سے بحث کرنیکا کیا باعث ہوا اور اس فرقہ نے بڑی تفتیش کے بعد تمام لوگوں کے لئے رسول اللہ صلعم کے اتباع کرنیکا کیا صحیح سبب ٹھہرا دیا ۱۲

سبب نہیں ٹھیر سکتا علاوہ بریں اگر یہ بھی مان لیا جاے کہ اول امر میں آپ کے قرابت والے آپ
کی حمایت کرتے تھے تو بھلا اس کو اور تمام کثیر فرقوں کی اطاعت اختیار کر لینے میں کیا اثر ہو سکتا ہے
کیونکہ آپ کے عزیزوں کی قوت اتنے بہت سے لوگوں کے مقابلہ میں کچھ زیادہ نہ تھی بلکہ اُن سے
بہت ہی کم تھی اور نہ اُن لوگوں کی مثل آپ کے قرابت مندوں کی بات کا لوگوں پر چلنا ہی آسان
تھا پس اگر آپ اپنے قرابت مندوں کی طرفداری پر بھروسہ کر کے اتنے لوگوں سے مقابلہ کرتے
تو ضرور آپ نے اُن سب کو معرض ہلاکت میں ڈالدیا ہوتا اور ان ہزاروں کی قوت کے سامنے
اُن کا نام و نشان بھی نہ باقی رہتا یہ بات اُس وقت معلوم ہو سکتی ہے کہ جب دونوں جانب
کی صحیح تعداد دریافت کی جاے اور اگر ہم اسکا یہ سبب قرار دیں کہ ان تمام فرقوں نے یہ لالچ
کر کے آپ کی اطاعت قبول کر لی کہ جب آپ اپنے دعوے میں کامیاب ہو جائیں گے اور
آپ کو جو غلبہ حاصل ہونے والا تھا حاصل ہو جائیگا تو ان سب کو بھی اس کے ثمرات حاصل کرنے
کا موقع ملیگا تو یہ بھی صحیح نہیں ہو سکتا کیونکہ ان تمام فرقوں کو یہ کہاں سے معلوم ہو گیا تھا کہ محمد
صلے اللہ علیہ وسلم ضرور اپنے دعوے میں کامیاب ہی ہونگے اور آپ کو ایسا غلبہ حاصل ہو ہی
جائیگا اور حالت یہ تھی کہ جب آپ ابتدا ابتدا میں یہ دعوے کرنے کھڑے ہوئے تھے تو بالکل
تن تنہا تھے نہ کوئی آپ کا ساتھ دینے والا تھا اور نہ کوئی مدد کرنے والا اور نہ کوئی ظاہرا ایسا ذریعہ
ہی آپ کو حاصل تھا کہ جس کی وجہ سے آپ کی کامیابی کی امید ہو سکتی آپ نے یہ دعوے کیا تھا
کہ لوگوں کے لئے ایک مذاق ہاتھ لگا تھا یوں کہا کرتے تھے کہ اس خبط کو دیکھتے ہو کہ اتنا بڑا تو دعوے
اور پھر نہ کوئی کامیابی کا ذریعہ نہ سبب جب یہ کیفیت ہو تو کونسی ایسی قوم ہو سکتی ہے کہ جو کسی شخص
کو اُسکے دعوے میں جھوٹا بھی سمجھتی ہو اور وہ بھی بالکل تن تنہا ہو کامیابی کے ذرائع میں سے اُسکو
کوئی ذریعہ بھی حاصل نہ ہو اور پھر وہ لوگ اپنے اُن عادات اور اعتقادات کو جن سے کہ وہ اپنی
دین و دنیا کی بہتری کی اُمید کرتے ہوں ترک کر دیں اور محض یہ لالچ کر کے اُس شخص کا اتباع کرنے
لگیں کہ جب اُسکو اپنے ارادہ میں کامیابی حاصل ہو جائیگی تو اُنہیں بھی فانی ثمرات سے فیضیاب

ہونے کا موقع ملیگا چاہے دائمی ثمرات سے محروم ہی کیوں نہ رہیں اور تو کوئی نہیں ہاں البتہ مجنوں[٥] ایسا کر سکتے ہیں اور اس بات کو یقیناً عقل ہرگز نہیں تسلیم کر سکتی کہ یہ سب فرقے مجنون تھے۔ اور اگر ہم یہ کہیں کہ آپ کی فصاحت اور جادو بیانی اسکا سبب ہے آپ نے اپنی قادر بیانی سے ان سب کو اپنا فریفتہ کر لیا ہے اور راستی کے دلائل کا ذبہ کو رنگ آمیزیاں کر کے سچ کر دکھایا ہے تو یہ بھی صحیح نہیں ہو سکتا کیونکہ یہ سارے فرقے محض آپ ہی کی بیان کی ہوئی دلیلوں سے آپ کے مطیع نہیں ہوئے جیسا کہ اُن لوگوں کی ساری دلیلوں کے دیکھنے سے واضح ہوتا ہے بلکہ اُنھوں نے بہت سی ایسی دلیلوں سے بھی استدلال کیا ہے کہ جس میں آپ کو کوئی دخل نہیں اور نہ اُن کا قایم کرنا آپ کی قدرت و اختیار میں تھا۔ بھلا بتلائیے تو سہی کہ کیا یہ آپ کے اختیار میں تھا کہ آپ اپنے میں اُن ساری علامتوں کو جمع کر لیتے جو کہ اُنہیں میں سے بعض بعض فرقوں کی کتابوں میں موجود تھیں جنہیں کہ وہ پہلے رسولوں کی کتابیں بتلاتے تھے اور وہ اُنھیں یہ خبر دیگئے تھے کہ ہمارے بعد عنقریب ایک رسول آئیگا کہ جس میں یہ ساری علامتیں پائی جائیں گی چنانچہ آپ میں وہ ساری علامتیں اُنھوں نے بچشم خود دیکھ لیں۔ کیا آپ کی طاقت میں تھا کہ اپنے قرآن میں تمام اعلےٰ درجہ کے صفات جمع کر لیتے جن سے کہ بڑے بڑے فصیح اور ماہر فلسفی بھی عاجز ہیں اور حالت یہ کہ آپ بالکل بے پڑھے لکھے شخص۔ آپ نے جاہلوں میں پرورش پائی اور پھر جمع کر کے اپنی راستی کی دلیل میں پیش کرتے کیا یہ آپ کی قدرت میں تھا کہ ان جملہ قوانین کو جسے کہ آپ شریعت کہتے ہیں اس عجیب و غریب ترتیب کے ساتھ جسکو دیکھ کر عقلیں دنگ ہو جاتی ہیں مرتب کر لیتے تاکہ اپنی راستی کی دلیل میں پیش کر سکیں اور پھر نہ آپ لکھے نہ پڑھے متفرق قوموں کے حالات سے بے خبر اور مختلف ممالک و بلاد کے قوانین سے محض ناواقف کیا یہ آپ کے قبضہ کی بات تھی کہ قرآن کی چھوٹی

[٥] اور اگر ہم کہیں کہ اسکا سبب خوف ہے تو یہ بھی صحیح نہیں ہو سکتا کیونکہ اول امر میں ان تمام فرقوں کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ذرا بھی خوف نہ تھا اسلئے کہ آپ تن تنہا تھے نہ کوئی یار نہ مددگار۔ ہاں البتہ بعض لوگوں نے خوف کی وجہ سے بھی آپ کا اتباع کیا ہے لیکن یہ کب؟ جبکہ آپ کو پوری پوری کامیابی حاصل ہو چکی لیکن اسکے ساتھ ہی یہ بھی ہے کہ ہزاروں ہی نے بلا کسی خوف و خطر کے آپ کی اطاعت قبول کی ہو تو پھر ان لوگوں کی اطاعت کی کیا وجہ ہو گی ۱۲

سی چھوٹی سورت کے مقابلہ سے بھی ان تمام فرقوں کے بڑے بڑے فصیح و بلیغ لوگوں کی زبان کو
گونگا بنا دیں یہانتک کہ بعض تو اپنے عجز کا اقرار کر لیں اور بعض ناچار ہو کر لڑنے پر مستعد ہو جائیں
اور اپنی جانوں کو جنگ و جدل کی مصیبتوں میں پھنسائیں اور ایک سورت کے بھی مقابلہ کی
جرأت نہ کریں حالانکہ اگر وہ مقابلہ پر قادر ہوتے تو اس سے بڑھ کر ان کے لئے اور کوئی آسان
تدبیر ہی نہ تھی جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ بیشک وہ مقابلہ کرنے سے عاجز تھے اور اگر کوئی یوں کہے
کہ ان سب لوگوں پر چونکہ وہم طاری ہو گیا تھا اسی وجہ سے یہ مقابلہ سے عاجز رہے اسلئے کہ جب
آپ نے ان سے یہ کہا کہ تم لوگ میرے قرآن کی چھوٹی سے چھوٹی سورت کے مثل لانے سے بھی
عاجز ہو تو ان پر وہم غالب ہو گیا اور انہوں نے اپنے کو عاجز خیال کر لیا اور پھر ان سے کچھ نہو سکا
اور وہم ایک ایسی چیز ہے کہ جسکی تاثیر سے کوئی انسانی عقل انکار ہی نہیں کر سکتی تو ہم کہیں گے
کہ اس بات کو بھی عقل سلیم کسی طرح نہیں مان سکتی اور اس شخص کا یہ قول ہرگز نہیں تسلیم کیا جا سکتا
کیونکہ جو اثر ہم وہم کا دیکھتے ہیں وہ صرف اسی قدر ہے کہ اُسکا تسلط غایت سے غایت اگر ہو گا
بھی تو یہی ایک یا دو فرقوں پر اور وہ بھی ایک آدھ مقام پر اور اگر رہا بھی تو ایک یا دو دن اور اگر
بہت رہا تو ایک یا دو مہینے بس لیکن وہم کا یہ تسلط کہ تمام لوگوں پر ہو جائے ہر مقام میں اُس کا
دخل ہو بیس بیس برسوں سے بھی کچھ زیادہ زمانہ گذرنے پر بھی باقی رہے بلکہ صدیاں گذرنے
پر بھی زائل نہ ہو جو لوگ کہ اُس وہم کے سبب کے وارد ہونے کے وقت بہت دور ہوں اُن پر بھی قبضہ
کر لے اور وہ بھی محض اس وجہ سے کہ ان کو اور لوگوں کی خبر پہنچ گئی جنپر کہ وہم چھا گیا تھا اور یہ سنتے
ہی ان پر بھی وہم کا قبضہ ہو جائے کبھی ایسا دیکھا نہیں گیا اور آجتک سننے میں آیا کہ وہم کا ایسا
عام اور باقی رہنے والا تسلط بھی ہوتا ہے کہ ہر مقام میں بھی ہو برسوں گذرنے پر بھی باقی رہے عقل سلیم
وہم کی اس خاصیت کو بغیر کسی خارجی سبب کے پائے جانے کے کہ جس سے اسکی تقویت ہوئی ہو
ہرگز نہیں تسلیم کر سکتی۔ علاوہ بریں کیسی ہی وہمی باتیں کیوں نہ ہوں لیکن غور و فکر کرنے سے امتداد
زمانہ کے بعد ان سے ضرور خلاصی ہو ہی جاتی ہے اور واقعی بات کا پتہ لگ ہی جاتا ہے کیونکہ یہ ممکن

نہیں ہے کہ کسی چیز میں غور و فکر سے کام لیا جائے اور پھر بھی حقیقت حال معلوم نہ ہو اور ظاہر بات ہے کہ یہ سارے فرقے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت اور دشمنی کی وجہ سے حقیقت امر دریافت کرنے کے بڑے ہی حریص تھے تاکہ آپ کی تکذیب ثابت کر سکیں اور باوجود اسکے بھی اُن کی کسی ایسی چیز تک رسائی نہیں ہوئی اور قرآن کے مقابلہ سے اُن کا عاجز رہنا ایک امر مستمر رہا کہ جس میں وہم کی ذرا بھی تاثیر ثابت نہیں ہو سکتی پس اب بخوبی ظاہر ہو گیا کہ اُن کو وہم نہ تھا بلکہ وہ فی الواقع عاجز ہی تھے اور اگر وہم کے عام تسلط اور مستمر رہنے کے امکان پر یوں اعتراض کیا جائے کہ دیکھنے قدیم ہیئت داں علماء کو عام طور پر سیکڑوں برس تک اس امر کا وہم رہا کہ آسمان گھومتا ہے اور زمین ساکن ہے تو اُسکا یہ جواب دیا جائے گا کہ اس وہم کا عام اور مستمر ہونا ایک بہت بڑے قوی سبب کی وجہ سے تھا اور وہ یہ ہے کہ نظر اور مشاہدہ سے نہ آسمان کا دورہ کرنا معلوم ہوتا ہے اور نہ زمین کا ساکن ہونا علاوہ بریں اُن کے پاس وہ آلات بھی موجود نہ تھے کہ جس سے حقیقت حال کو دریافت کرنے میں متاخرین کو (جیسا کہ اُن کا خیال ہے) بہت مدد ملی اور جس امر میں کہ بحث درپیش ہے اُس میں کوئی ایسا سبب موجود نہیں کہ جس کی وجہ سے اتنا عام اور مستمر وہم ہو سکے کیونکہ اس کا سبب (جیسا کہ معترض کا گمان ہے) سوائے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے اس قول کے کہ جو تمام لوگوں کو مخاطب کر کے آپ نے فرمایا تھا کہ تم سب قرآن کے مقابلہ سے عاجز ہو اور کوئی نہیں ہے اور ظاہر ہے کہ اس سبب میں اس قدر قوت ہرگز نہیں ہو سکتی کہ جس کی وجہ سے اتنا عام اور مستمر وہم پیدا ہو جائے چنانچہ یہ بات منصف کے نزدیک بالکل واضح ہے پس امر متنازع فیہ اور قدیم ہیئت کے جاننے والوں کے وہم میں اچھے طور سے فرق ظاہر ہو گیا۔

(میں کہتا ہوں کہ جب عقل کے نزدیک بغیر کسی قوی سبب کے بیس برس سے کچھ زائد بھی وہم کا عام اور مستمر ہونا مسلم نہیں ہے تو ایسے وہم کا بلا کسی سبب کے تیرہ سو برس کی مدت تک عام اور مستمر رہنا تو عقل سے اور بھی کوسوں دور ہو گا اور جب یہ ٹھیرا تو سنئے کہ اتنی ہی مدت گذر چکی اور بڑے بڑے فصیح و بلیغ شاعر انشا پرداز محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دشمن رہے بہتیروں نے آپکی شریعت

کی روشنی کو ٹھنڈا کرنا چاہا اور اُن کے لیئے کوئی ایسا مانع بھی نہ تھا پھر بھی ہمیشہ قرآن شریف کی
چھوٹی سی چھوٹی سورت کا بھی مقابلہ نہ کر سکے اتنی قلیل مقدار بھی قرآن کے مثل لانے سے
ناپا عاجز ہی رہے اور ہمیشہ رہیں گے اور ہم تو کھلے فخر سے بڑے دعوے سے کہتے ہیں۔ کہ
قیامت تک بھی قرآن کی مثل کوئی نہ لاسکیگا)

پھر اسی طرح یہ فرقہ ایسے سبب کی تفتیش کرتا رہا کہ جس کی وجہ سے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے اتباع میں
لوگ غلطی میں پڑ گئے ہوں لیکن انہیں ایسا کوئی سبب نہیں معلوم ہوا بلکہ بالآخر غایت درجہ کے
استقرا اور تلاش کے بعد اُن کے نزدیک یہ بات ثابت ہوگئی کہ اس موقع میں غلطی کا کوئی
سبب نہیں ہوسکتا پھر کہنے لگے کہ کیا ہم نے تمام چیزوں کی جنہیں کہ عقل تجویز کر سکتی ہے اور جو کہ
ذہن میں آسکتی ہیں حقیقت کا احاطہ کر لیا اور اشیا کا ہمیں پورے طور سے پتہ لگ گیا ہرگز نہیں
انسانی شرافت کی قسم ہم سچ کہتے ہیں کہ ہمارا علم تمام حقایق کو جو کہ خیال میں آسکتی ہیں ہرگز محیط
نہیں ہے بلکہ بڑی چیز یعنے اس مادی دنیا کے جسے کہ ہم رات و دن دیکھا کرتے ہیں قوانین
قدرت برابر ہم سے مخفی رہے چنانچہ دن بدن کچھ نہ کچھ نئے قوانین قدرت ہم کو دریافت ہوتے
جاتے ہیں۔ وہ امر جسے کہ ہم بڑے اطمینان سے کہہ سکتے ہیں یہ ہے کہ جتنی اشیا سے ہم کو
واقفیت حاصل ہو چکی ہے اگر اُن کی نسبت اُن اشیا کے ساتھ دیکھی جائے کہ جو اب تک
ہم کو دریافت نہیں ہوئیں تو بیشک وہی نسبت نکلے گی جو سمندر کو ایک قطرہ کے ساتھ ہوتی
ہے پس جب یہ حالت ہو حقایق کی واقفیت میں ہمارا درجہ اتنا گھٹا ہوا ہو اور تمام اشیا پر حاوی
اور محیط ہونا ہمارے لوازم ذات سے قرار پانا تو جدا رہا ہم کو تمام حقایق کا پورا پورا علم بھی نہ ہو تو
پھر ہم اس بات کا کیونکر اطمینان کر سکتے ہیں کہ اس مادی دنیا کے سوا کوئی دوسرا عالم نہیں ہے
کہ جس کی اطلاع ہم کو نہیں ہوئی اور ہم اسکو دریافت نہیں کر سکے خواہ اس وجہ سے کہ ہماری فکریں
مادی دنیا سے بحث کرنے میں ہمہ تن مصروف تھیں اُس سے ہمیں بحث کرنے کا موقع ہی نہ
ملا اور چونکہ ہمارے خیالات اسی کے عادی ہو رہے تھے تو اس سے یہاں تک نوبت پہنچ گئی کہ

ف
اس فرقہ کا اس
کو جان کر کہ ہم
تمام چیزوں سے
پورے پورے واقف
نہیں اپنی جی کو
سمجھانا اس
بات کا قائل ہونا
کہ اور حقایق بھی
موجود ہوسکتی ہیں
جنکا پتہ ہمیں اب
تک نہیں لگا
ہے۔

ہم دوسرے عالم سے بالکل غافل ہوگئے اور یہ سمجھنے لگے کہ شاید اس مادی دُنیا کے سوا کوئی دوسرا عالم ہی نہیں ہے۔ اور خواہ اِس وجہ سے کہ ہمیں کوئی ایسی دلیل ہی نہ ملی کہ جس سے دوسرے عالم کا پتہ لگتا۔ یا اِس وجہ سے کہ ہمیں ایسے ذرائع حاصل نہیں تھے کہ جنکے وسیلے سے اس مادی دنیا کے علاوہ کوئی دوسرے عالم کو دریافت کرنے کے ہم قابل ہوجاتے بھلا بتلائیے تو سہی کہ برقی قوت کے دریافت ہونے سے پہلے اُسکا کون خیال کرتا تھا اور اُسکے خواص و آثار کس کی سمجھ میں آسکتے تھے اور اُن کو کون مان سکتا تھا یہانتک کہ اتفاقیہ وہ قوت دریافت ہوگئی اور متعدد تجربوں سے اُسکے فوائد کی تحقیق ہوتی گئی حالانکہ یہ عالم طبعیات ہی سے ہے اور باوجود اسکے ہم اُسکو آنکھ سے آج تک دیکھ بھی نہ سکے غایت سے غایت یہہ ہوا کہ ہم نے اُسکے آثار دیکھ کر اُس کے موجود ہونے پر استدلال کرلیا۔

علاوہ بریں ہم لوگوں میں یہ بات جو مشہور ہے کہ ہم کسی چیز کو جب تک کہ اپنے حواس خمسہ میں سے کسی سے ادراک نہ کرلیں نہیں مانتے اُسپر بھی قایم نہ رہ سکے اور اسکا ہر موقع پر التزام کرنا ہمارے امکان سے خارج ہوگیا بلکہ ضرورت کے وقت ہم کو اپنے اِس قاعدہ کو برابر چھوڑنا پڑتا ہے یہی دیکھئے کہ مادۂ اثیر (یعنے ایتھر) کو ہم مانتے ہیں اور اُسے ثابت کرتے ہیں حالانکہ یقیناً ہم نے اُسکو اپنے حواس میں سے کسی سے ادراک نہیں کیا ہم کو صرف اُسکے ثابت کرنے کی یہ ضرورت پڑی ہے تاکہ ہم روشنی کی حقیقت سمجھ سکیں چنانچہ ہم اسکے ثابت کرنے کے بعد اس بات کے قائل ہوگئے کہ روشنی اِس مادۂ اثیریہ (یعنی ایتھر) کی حرکت کا نام ہے کہ جو تمام دنیا میں پھیلا ہوا ہے۔ اثیر (ایتھر) اُن کے نزدیک ایک گیس ہے کہ جو غیر متناہی خلا میں بھرا ہوا ہے اور جب تک کہ بعض روشن اجسام جیسے کہ ستارے اُس میں اثر نہ کریں تو وہ خود ساکن رہتا ہے اور اُن کے اثر کرنے کی وجہ سے اُس میں حرکت پیدا ہوتی اور موجیں مارنے لگتا ہے جیسے کہ ہوا جسم کے اثر کرنے سے آواز کے لئے حرکت کرنے لگتی ہے اور پھر اُس کی حرکت آنکھ تک پہنچ جاتی ہے جسکی وجہ سے اُس میں اثر ہوتا ہے اور اُسے مرئیات کا شعور ہوجاتا ہے اور وہ لوگ

ف اس فرقہ کا اپنے اس دعوے پر قائم نرہ سکنا کہ ہم بغیر حواس خمسہ کے ادراک کئے ہوئے کسی چیز کو نہیں مانتے اور حقائق کے دریافت کرنے میں اپنے قاصر ہونے کا اعتراف کرنا اور نیز یہ کہ مادی عالم کے علاوہ کسی دوسرے عالم کو نہ ماننا محض تخمینی بات ہے ۱۲

کہتے ہیں کہ عوامل یا تو ہی کہربائی (اور وہ حرارت قوت برقی اور قوت مقناطیسی ہیں) صرف ایسی اثیر (ایتھر) کی لہریں ہیں اور وہی ایسی اصل ہے کہ چاروں غیر قابل وزن مادوں کو ایک مادہ میں جمع کرتی ہے اور وہ چاروں مادے روشنی حرارت قوت کہربائی یا برقی اور قوت مقناطیسی ہیں اور جب ہمارا یہ مشہور قاعدہ قابل اعتبار نہیں رہا تو ایسی اشیار کے وجود سے کونسی شے مانع ہوسکتی ہے کہ جنکو محض ہمارے حواس ادراک نہیں کرسکتے اور یہ بات اُن موجودات سے جو کہ خوردبین (مائکراسکوپ) سے نظر آتے ہیں ثابت بھی ہوچکی ہے کیونکہ اُن کا ادراک جبتک کہ آلات بصریہ استعمال کیے جائیں ہو ہی نہیں سکتا تو پھر اب ایسی اشیار کے موجود ہونے سے کونسا امر مانع ہوسکتا ہے کہ جنکے ادراک کے لیے ہمارے موجودہ حواس گو وہ کسی آلہ سے مدد ہی کیوں نہ لیں کافی نہ ہوں بلکہ اُن کے ادراک کے لیئے کسی دوسرے حاسہ کی ضرورت ہو جو کہ ہم میں نہیں پایا جاتا چنانچہ یہی اثیر (ایتھر) ہی ایسا ہے۔ اور جب ہمارے حواس مادی دنیا کے اعتبار سے اسقدر عاجز ٹھیرے تو پھر مادی عالم کے علاوہ دوسرے عالم کی اشیار کے ادراک سے اگر عاجز ہوں تو کچھ بھی مستبعد نہیں۔ پس اگر انصاف سے پوچھو تو یہی ہے کہ ہم معرفت اور شناخت کے راستہ میں بہت ہی قاصر ہیں اور اُن تمام اشیار کے حقائق دریافت کرنے کے ذرائع جنہیں کہ عقل تجویز کرسکتی ہے ہم میں بیشک ناتمام ہیں۔ پس عقل اس بات کو جائز رکھتی ہے کہ بہتیری ایسی حقیقتیں واقع میں موجود ہوسکتی ہیں کہ جن سے ہم محض ناواقف رہیں یا اُن کی ہم کو خبر ہی نہ ہو اور اُن اشیار کے ادراک کے ذرائع یا تو ہم میں موجود ہی نہ ہوں یا اُن کی تمام شرطیں نہ پائی جاتی ہوں اور جب ہم بے انصافی کا ساتھ چھوڑ کر انصاف کو مددگار بنلیں گے تو ضرور ہم یہی سمجھیں گے کہ عالم طبعیات کے سوا کسی دوسرے عالم کو نہ ماننا محض ایک تخمینی بات ہے اور بلا دلیل حکم لگانا ہے کیونکہ غایت سے غایت یہ ہوگا کہ جہانتک ہم نے بحث کی ہے ہمیں اس عالم کے سوا کسی دوسرے عالم کی کوئی دلیل نہیں ملی اور نہ اس امر کی دلیل ملی جس سے کہ اس عالم کا کسی دوسرے عالم سے ارتباط معلوم ہوتا۔ رہی یہ بات کہ اس عالم

مادی کے سوا کسی دوسرے عالم کے موجود نہ ہونے کی ہمیں کوئی دلیل ملگئی ہو یا اس امر کی کہ یہ عالم کسی دوسرے عالم کے ساتھ مرتبط نہیں ہے قسم انسانی شرافت کی کہ ایسا ہرگز نہیں ہے اور یہہ امر ہر سمجھدار کے نزدیک مسلم ہے کہ اگر کسی شخص کو کسی چیز کا پتہ نہ لگے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا ہے کہ نفس الامر میں بھی وہ شے موجود نہیں۔ اسی طرح سے اگر کسی شے کے وجود کی دلیل ہمیں معلوم نہ ہو تو اُس سے یہ لازم نہیں آتا کہ واقع میں وہ شے بھی موجود نہیں۔

پس ایسا ہی یہاں بھی سمجھئے کہ مادی عالم کے سوا کسی دوسرے عالم کا ہم کو پتہ نہ لگے یا اُس کی موجود ہونے کی دلیل ہم کو معلوم نہ ہو تو اس سے یہ نہیں لازم آتا کہ نفس الامر میں بھی کوئی دوسرا عالم موجود نہیں ہے ممکن ہے کہ ہو اور ہمیں دریافت نہ ہوا ہو چنانچہ یہی دیکھئے کہ ہمیں لوگوں میں سے قدیم طبعیات کے جاننے والوں پر ہزاروں برس کا زمانہ گذر گیا اور وہ رعد اور برق کی وجہ دریافت کرنے کے درپے رہے لیکن اُنہیں اُس کی کوئی صحیح دلیل معلوم نہ ہو سکی اور اُس کی حقیقت سے ناواقف رہے اور ظاہر ہے کہ اُن لوگوں کو دریافت نہ ہونے یا اس کی دلیل نہ معلوم ہونے سے اُس کا فی نفسہ موجود نہ ہونا لازم نہیں آیا اور متاخرین کو اُس کی دلیل معلوم ہوگئی اور اُنہوں نے اُس کی حقیقت کو دریافت کر لیا۔

(اور وہ اُن کے خیال کے موافق قوت کہربائی ہے) اور وہ دنیا کی ضروری چیزوں میں سے ہے کہ جس کی وجہ سے اُس میں طرح طرح کے عجائبات ظہور پذیر ہوتے ہیں۔

پس بنا بر جمیع امور مذکورہ کے کہ جس سے حقایق اشیاء کی نسبت ہماری واقفیت کا محدود اور ناتمام ہونا معلوم ہو چکا ہے یہ بات بلاشک ممکن ہے کہ اس مادی عالم کے علاوہ کوئی دوسرا عالم بھی پایا جائے اگرچہ اب تک ہم کو اُسکے موجود ہونے کی دلیل نہ معلوم ہوئی ہو اور جب یہ کیفیت ہے تو ہم اس بات سے کیونکر مامون ہو سکتے ہیں کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم جن حقائق ممکنۃ الوجود کا دعویٰ کرتے ہیں وہ واقع میں موجود ہی ہوں اور ہم اُن کی حقیقت اور واقعیت سے ناواقف ہوں اور اسی وجہ سے ہمنے اسکو حکومت حاصل کرنے کا حیلہ سمجھ لیا ہو اور ہم یہ خیال کرنے لگے ہوں کہ ان تمام فرقوں

ف اس فرقہ کا اندیشناک ہونا کہ شاید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دعویٰ سچا ہی ہو اور پھر اپنی بد انجامی سے خوف کر کے رسالت کا قطعی فیصلہ کرنا کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دعوے کی اچھی طرح جانچ کرنا ہی ٹھیک ہو ۱۲

کا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی اطاعت قبول کر لینا محض وہم پر مبنی ہے اور اُن کے پاس اس کی کوئی یقینی دلیل نہیں ہے۔ کیا اب یہ ممکن نہیں ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم اپنے دعوے میں سچے ہی ہوں اور ان تمام لوگوں کو سچی ہی دلیلیں معلوم ہوگئی ہوں کہ جن کی وجہ سے اُنہیں آپ کی تصدیق کرنی پڑی اگرچہ ہمیں اُن کی صحت کا ذرا بھی پتہ نہ لگا ہو اور جب بالفرض یہی کیفیت ہو اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم اِس عالم کے پیدا کرنے والے یعنے خدا ہی کے بھیجے ہوئے ہوں اور اُن کی تبلائی ہوئی سب باتیں ہو پڑیں اور اُنہیں باتوں میں مثلاً ایک بات یہ بھی ہے کہ عالم انسانی کے لئے ضرور حشر و نشر ہوگا اور یہی خدا اُس شخص کو جو محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرتا ہے دائمی ثواب عطا کرے گا اور جو شخص کہ آپ کی تکذیب کرتا ہے۔ اُس کو ابدی سزا دیگا۔ تو بھلا بتلائیے کہ اس وقت ہمکو کیا بہتری حاصل ہوسکتی ہے اور ہم اپنی محنت اور مشقت اور بحث و تفتیش سے کیا ثمرہ حاصل کرسکتے ہیں جو کہ ہم اپنے بڑے لمبے چوڑے علموں میں جیسے کہ علم افلاک۔ علم کائنات۔ علم طبقات الارض[1]۔ علم نباتات[2]۔ علم حیوانات۔ علم کیمیا[3] وغیرہ میں صرف کرتے ہیں کیا اُس وقت ہمپر یہ بات صادق نہ آئیگی کہ ہم ادنے درجہ کی فانی چیز کے ساتھ مشغول ہوئے اور باعظمت دائمی شے کو ہم نے چھوڑ دیا بیشک ہم خسارہ میں رہینگے۔ اور جس سے کہ ہم برداشتہ خاطر ہوئے جاتے ہیں اور جس سے کہ ہم سوء اختیار (یعنی بے تمیزی کے ساتھ کسی شے کو پسند کرنے) میں پڑنے سے ڈرتے ہیں وہ یہ امر ہے کہ اگر کہیں محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور اُن کے پیروی کرنے والوں کا قول قیامت کے بارہ میں صحیح ہوگیا تو بیشک ہم کو نقصان اُٹھانا پڑیگا اور ہم اشکِ خونین سے رونے قابل ہو جائیں گے اور اگر ہمارا یہ قول کہ قیامت نہ ہوگی اور انسان مرنے کے بعد زندہ نہ کیا جائیگا صحیح بھی ہوگیا تو اُن کا ذرا بھی نقصان نہ ہوگا چنانچہ طبیب اور منجم دونوں کے بارہ میں کہ جنکا قیامت سے انکار کرنے میں ہمارا ہی سا خیال تھا کسی[4] نے کیا خوب کہا ہے ؎ قال المنجم والطبیب کلاھما ✦ لن یبعث الاموات قلت الیکما

---

[1] جیالوجی۔ [2] بوٹانی۔ [3] کیمسٹری۔ [4] حضرت علی رضی اللہ تعالے عنہ ۱۲ مترجم

ان صحّ قولکما فلست بخاسر + او صح قولی فالخسار علیکما ۔ یعنی منجم اور طبیب دونوں یہ کہنے لگے کہ مردے کبھی زندہ نہ کئے جائیں گے تو میں نے اُنہیں جواب دیا کہ بس الگ ہو۔ اگر تمہاری بات صحیح بھی ہوگئی تو میرا کوئی نقصان نہیں ہوسکتا اور اگر میرا کہنا صحیح نکل آیا تو تم دونوں کو ضرور نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ پس ہمارے حق میں مصلحت یہ ہے کہ ہم حزم اور احتیاط سے کام لیں اور جتنی چیزیں کہ ہمارے علوم کے مخالف معلوم ہوں اُن کو سنتے ہی بلا تحقیق اُن سے انکار نہ کریں اور اپنی اس ہٹ دھرمی کو ترک کریں اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دعوے سے بحث کریں اور اس امر کی تفتیش کریں کہ لوگ اُن کی کیوں تصدیق کرنے لگے اور اُن کے دلائل میں غور و فکر سے کام لیں کیونکہ ہمارا اس میں ضرر ہی کیا ہے اور تحقیق کرنے سے ہمیں کونسا امر مانع ہوسکتا ہے بلکہ ممکن ہے کہ اس بحث و تحقیق کا یہی نتیجہ ہو کہ ہم ضرر سے بچ جائیں پس دلائل سابقہ کو دیکھ کر اسی امر پر اُن کی رائے قرار پائی اور سب متفق ہوگئے اور اُنہوں نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دعوے کی تحقیق پر کمر ہمت باندھی اور اُس سے بحث کرنے پر آمادہ ہوگئے کہ آیا آپ کا دعوے سچا تھا یا جھوٹا اور اُن دلائل کی تفتیش کرنے لگے کہ جن کی وجہ سے اُن لوگوں نے آپ کی اطاعت اختیار کی تھی تاکہ اُن میں غور کرنے سے اس امر کا پتہ لگ سکے کہ آیا وہ دلیلیں صحیح ہیں کہ جن کی وجہ سے اور لوگوں کی طرح اُنہیں بھی تصدیق کرنا چاہئے یا غلط ہیں یہاں تک کہ اُن کی غلطی کے ظاہر ہونے کی وجہ سے شبہ رفع ہوجائے اور کچھ تردد باقی نہ رہے پس سب سے پہلے اُنہوں نے اُن اشیاء کو دیکھنا شروع کیا جنہیں کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم لائے تھے اور جن کی نسبت اُن کا یہ دعوے تھا کہ یہ اللہ یعنے اس عالم کے خدا کے پاس سے ہیں اور جن سب کو کہ وہ شریعت کہتے تھے۔

پس اُنہوں نے اُس میں بہتیری ایسی چیزیں دیکھیں کہ جو اُن کے علوم طبعیہ کے خلاف معلوم ہوتی تھیں جسے کہ وہ بالکل یقینی سمجھتے ہیں منجملہ ایسے امور کے شریعت میں یہ واقع ہوا ہے کہ عالم کا مادہ پہلے موجود نہ تھا اور پھر پیدا ہوا ہے اور جسنے کہ اُسے بعد عدم موجودگی کے موجود کیا ہے اور اُس طرح طرح کی کائنات کو اس عمدہ انتظام پر پیدا کیا ہے وہی خدا ہے اور اُس نے جیسے کہ اُسی عدم سے

ف شریعت محمدیہ کے مقابلہ پر اُن کا مطلع ہونا جنمیں سے بعض اُنہیں اپنے علوم کے مخالف معلوم ہوئے اور جنکی جیسے قریب تھے کہ شریعت سے حال سے بحث کرنا چھوڑ دیں لیکن اُنہیں بحث کرنے کے بارہ میں اپنا قطعی فیصلہ یاد آیا

موجود کر دیا ہے وہ اسی طرح بعد موجود ہونے کے اُسے پھر معدوم کر سکتا ہے۔ اور اسی خدا نے علاوہ تمام حیوانات کے انسان کو ایک مستقل نوع بنایا ہے اور اُسی سے اُس کی عورت کو پیدا کیا ہے۔ اور پھر اُن دونوں کو اُسی نے ایسے مکان میں رکھا ہے کہ جسے جنت کہتے ہیں اور بعد اسکے ان دونوں کو اُن سے ایک امر میں خلاف ہو جانے کی وجہ سے زمین پر اُتار دیا۔ انسان کے لئے اُسکے بدن کے علاوہ ایک دوسری چیز نفس بھی ہے جسے کہ روح کہتے ہیں اُسکے بدن کے ساتھ اسکو ایک خاص علاقہ ہوا کرتا ہے کہ جب تک وہ علاقہ رہتا ہے اُسکو زندگی حاصل رہتی ہے اور جب وہ علاقہ جاتا رہتا ہے تو موت آجاتی ہے۔ یہ روح بدن سے جدا ہونے کے بعد بھی باقی رہتی ہے اور وہ ادراک کرتی ہے اُسے لذت اور الم بھی حاصل ہوتا ہے۔ انسان کی موت آنے اور اُسکے فنا ہونے کے بعد بھی خدا اُسے پھر زندہ کریگا اور اُسکے ساتھ دوبارہ روح کا علاقہ پیدا کر دیگا اس نے اپنی دنیاوی زندگی میں جو نیک عمل کئے ہونگے اسکو ان کی جزا دیگا اور جو بُرے عمل کئے ہونگے ان کی سزا دیگا۔ خدا کی نعمتیں اس مکان میں ملیں گی جسکا نام جنت ہے اور اسکا عذاب اس مکان میں ہوگا جسکا نام دوزخ ہے خدا انسان کو ان دونوں میں زمین و آسمان کے تباہ ہو جانے اور لوگوں کے مرنے کے بعد پھر ان کے دوبارہ زندہ کئے جانے کے بعد داخل کریگا۔ لوگ ان دونوں میں ہمیشہ رہیں گے بدن کے ساتھ روح کے متعلق ہونے اور اس میں زندگی پائے جانے کے وقت لذت اور الم کے معلوم کرنے میں بدن اور روح دونو مشترک ہیں انسان کی طرح باقی حیوانات میں بھی رُوح پائی جاتی ہے اور جتنی سمجھ کہ اُن کی زندگی کیلئے ضروری ہے تمام حیوانات کو حاصل ہوتی ہے البتہ اُس قدر سمجھ اور عقل نہیں پائی جاتی۔ جسقدر کہ انسان میں موجود ہے اسی وجہ سے بخلاف اور حیوانات کے انسان کو اس خدا کی عبادت کی تکلیف دی گئی اسی خدا نے کچھ نورانی اجسام پیدا کئے ہیں کہ جنکا نام فرشتہ ہے اُن کو اس امر کی قدرت ہوتی ہے کہ مختلف شکلیں بدل لیں ہمارے سامنے سے گذر جائیں اور ہم نہ دیکھیں اُن میں نری بھلائی ہی پائی جاتی ہے وہ ایسے ایسے کام کر سکتے ہیں کہ جن سے

انسانی طاقتیں بالکل عاجز ہیں۔ یہی فرشتے خدا اور اُن نیک بندوں کے مابین کہ جو رسول کے
نام سے مشہور ہیں خداوندی احکام کے پہنچانے کا واسطہ واقع ہوتے ہیں خدا نے اسی
طرح اور اجسام بھی پیدا کئے ہیں کہ جو اپنے بعض خواص میں انہیں فرشتوں کے مشابہ ہیں
مثلاً مختلف شکلیں بدلنا۔ نظر سے چھپا رہنا بڑے بڑے کاموں پر قادر ہونا لیکن ان باتوں
میں اُن سے فرق ہے کہ وہ ان کی طرح نورانی نہیں ہوتے اور نہ اُن میں نری بھلائی ہی
ہوتی ہے اور نہ وہ خدا کے اور اُس کے رسولوں کے درمیان واسطہ ہوتے ہیں ایسے اجسام
کا نام جن ہے خدا نے ہمارے اوپر سات آسمان پیدا کئے ہیں کہ جو فرشتوں سے بھرے
ہوئے ہیں اور خدا ہی آسمان سے پانی اُتارتا ہے اُسی خدا نے ان آسمانوں سے اوپر ایک
بہت بڑا جسم پیدا کیا ہے کہ جسکا نام کرسی ہے اور اُسکے اوپر اُس سے بھی بڑا ایک اور جسم
ہے کہ جسکا نام عرش ہے ہمارے اور ان آسمانوں کے درمیان بہت ہی بڑا فاصلہ ہے
اور فرشتے اس فاصلے کو بہت تھوڑے زمانے میں قطع کر سکتے ہیں جو کچھ کہ زمین ہو یا آسمان
جنت ہو یا دوزخ جملہ کائنات میں ہوتا ہے خدا ہی کی قضا و تقدیر[1] سے واقع ہوتا ہی یعنے
اس وجہ سے کہ خدا نے جان لیا ہے اور وہ ارادہ کرتا ہے اور اُسکو اپنی قدرت سے موجود
کر دیتا ہے۔ اُس نے ایک بہت بڑا جسم جسے کہ لوح کہتے ہیں اور ایک دوسرا جسم جسے
کہ قلم کہتے ہیں اس لئے پیدا کیا ہے کہ جو کچھ واقع ہو اُس میں ثبت کیا جائے اور مسطور رہے اگرچہ
اُسکو اُسکی کوئی ضرورت نہ تھی۔ جتنی چیزیں کہ اُسکی قضا اور حکم سے ہوتی ہیں سب اُسی کے
پیدا کرنے سے موجود ہوتی ہیں اُس کے سوا کوئی خالق نہیں۔ اگرچہ اُس نے مسببات کو اسباب
کے ساتھ مرتبط کیا ہے اور یہ مقرر کیا ہے کہ سبب کے بعد مسبب پایا جائے لیکن ان دونوں
کے لئے وہی خالق ہے وہی سبب کو پیدا کرتا ہے تمام چیزوں کی تاثیرات جو کہ ہم مشاہدہ کرتے

[1] قضا و قدر کی بحث آگے آتی ہے یہاں اتنا سمجھ لیجئے کہ قدر اور تقدیر کے معنے اندازہ کرنے اور مقرر کر دینے کے ہیں اور قضا کے معنے حکم کرنے
کے ہیں پس حاصل ہوا کہ خدا نے پہلے سے تمام عالم کا ایک اندازہ مقرر کر دیا ہے اور اُسی کے موافق اپنے حکم اور ارادہ سے سب کچھ پیدا کیا کرتا ہے ۱۲ مترجم

ہیں اُسی کے خلق اور ایجاد سے ہوتی ہیں کوئی شے بالطبع یا اُس قوت کی وجہ سے جو اُس میں
رکھ دی گئی ہے حقیقۃً مؤثر نہیں ہے۔
وہ خدا قدیم سے موجود ہے ہمیشہ رہیگا اُسپر عدم کا طاری ہونا محال ہے ایک ہی۔ اپنی ذات اور
صفات کے اعتبار سے یکتا ہے اُس کے سوا جتنی چیزیں ہیں سب اُسی کی محتاج ہیں۔ وہ کسی
کا محتاج نہیں۔ موجودات میں سے نہ کوئی شے اُسکے مشابہ ہے اور نہ وہ کسی شے کے مشابہ
ہوسکتا ہے اُسکا ارادہ نہایت کامل ہوتا ہے تمام چیزوں کو پورے طور سے جانتا ہے جو کچھ
کہ ہوچکا یا ہو رہا ہے یا آئندہ ہوگا اُسے سب کی خبر ہے۔ اُسکے علم سے کوئی شے الگ نہیں
جتنی چیزیں کہ عقل کے نزدیک ممکن ہیں چاہے وہ کتنی ہی بڑی اور مشکل کیوں نہ ہوں لیکن
وہ سب پر پورے طور سے قادر ہے زندہ ہے۔ جملہ صفات کمال کے ساتھ جو کہ اُس کے
شایاں ہے متصف ہے۔ اور تمام صفات نقصان سے پاک ہے ایسے ہی اور مضامین کو
سمجھئے کہ جنکو اُنہوں نے شریعت میں پایا اور وہ اُن کے معتقدات کے خلاف ہیں جو نہیں
اپنے علوم سے دریافت ہوئے یا جہاں تک اُن کی عقل کی رسائی ہوئی اُسکے موافق اُن کے
علوم میں اُن چیزوں کی کوئی دلیل نہیں ملی یہ کیفیت دیکھ کر قریب ہی تھا کہ وہ لوگ اپنے اُس
ارادہ سے ہٹ جاتے جسپر کہ اُنہوں نے پختہ قصد کر لیا تھا کہ ہم محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے
دعوے سے بحث کر کے اُس کی تحقیق کرینگے اور کچھ بعید نہ تھا کہ وہ پھر تکذیب کرنے پر جم جائیں
لیکن اِس ارادہ سے باز رکھنے والا امر اُن کا سابق کا وہ فیصلہ ہوا کہ جس پر لوگ متفق الرائے
ہوچکے تھے اور وہ یہ ہے کہ ہمارے حق میں مصلحت یہ ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دعوے
سے بحث کر کے اُسکی بخوبی تحقیق کریں تاکہ خطا میں پڑنے سے محفوظ رہیں اور احتیاط پر عمل کریں اس لئے
کہ اُن کا تمام حقایق کی پوری واقفیت سے قاصر رہنا اور جملہ ممکن الوقوع حقیقتوں پر حاوی نہ ہونا
اُن کو معلوم ہوچکا تھا جس کی وجہ سے وہ اس امر کے اختیار کرنے پر مجبور تھے پس وہ اپنے فیصلہ
کئے ہوئے حکم پر عمل کے موقعہ پر بھی ثابت قدم رہے اور کہنے لگے کہ قبل اِسکے کہ ہم محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کے متبعین کی دلیلوں پر غور کریں ہمیں اُن مسائل سے بحث کرنا چاہئے کہ جو شریعت میں ہمیں
ملے ہیں اور وہ ہمارے اُن خیالات کے خلاف ہیں جنکو کہ ہم نے اپنے علوم کی رو سے
قایم کیا ہے یا ہمارے علوم میں اُن کی کوئی دلیل ہی نہیں ہے کیونکہ شاید اس طریقہ سے
شریعت کے ایسے مسائل کی اُن سے بحث کرنے کے بعد غلطی ظاہر ہوجائے اور پیروان شریعت
کے نزدیک بھی اُن کا غلط ہونا مدلل ٹھیر جائے تاکہ اول امر سے اُن کا دعوے ساقط ہوجائے
اور اُسکے متبعین یا اَوْروں کے دلائل سے بحث کی محنت ہمیں اُٹھانا پڑے اور اسی طرح
معاملہ طے ہوجائے۔ لیکن اسوقت اُن کے دل میں یہ بات آئی کہ جب ان مسائل سے باہم
ہم بحث کرینگے تو بسا اوقات واقعی امر کے ظاہر ہونے میں ہمیں دقت پڑ سکتی ہے کیونکہ ممکن
ہے کہ اُن سے وہ مراد نہ ہو جو بظاہر سمجھ میں آتا ہے یا کوئی ایسی صحیح وجہ نکل سکتی ہو کہ جسکی وجہ سے
ہمارے علوم کے ساتھ مطابقت ہوجائے اور ہم خود اُسکو نہ دریافت کر سکتے ہوں۔

ف اس فرقہ کا مسائل شریعت کے مذاکرہ کے لیئے ایک شریعت دان عالم پر اعتماد کرنا تاکہ حق بات ظاہر ہوجائے ۱۲

اُسلیے بہتر یہ ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیروی کرنے والوں میں سے کسی عالم سے ملیں
اور یہ مسائل اُسکے سامنے پیش کرکے اُن کے بیان کرنے کی درخواست کریں پس ہمیں یا تو
اُن کی غلطی معلوم ہوجائے گی یا اُن کی صحت کا ہمیں پتہ لگ جائیگا اور اِس عالم کی وجہ سے
ہمیں مطلب کے سمجھنے میں دقت بھی نہ پیش آئیگی پس وہ علماء اسلام میں سے ایک عالم
سے ملے اور اُنھوں نے اپنا قصہ اور اُن مسائل میں اُسکے ساتھ گفتگو کرنے سے جو اُن کا
مقصد تھا سب بیان کیا۔

ف اُس عالم کا فلاسفہ جدید کے مذہب کا خلاصہ دریافت کرنا اور اسکا بیان کرنا ۱۲

اُس عالم نے اُن سے کہا کہ اگر آپ چاہیں تو پہلے اس عالم کے بارہ میں اپنے مذہب اور
خیالات کا خلاصہ اور تمام کائنات کے وجود کی اصل مجھ سے بیان کردیں کیونکہ شاید اس طور پر
میں اُن شرعی مسائل کو جنکو کہ آپ لوگ نہیں مانتے آپ ہی لوگوں کے خیالات کے موافق
ثابت کر سکوں یا میں آپ کے اعتقادات اور خیالات کی غلطی نکالدوں یا اسکے سوا کوئی اَور
صورت اختیار کروں کہ جس سے باہمی اختلاف رفع ہوجائے تب اس آسے کو سب نے

پسند کیا اور کہنے لگے کہ لیجئے ہمارے مذہب اور خیالات کا خلاصہ سنیئے کہ جو ہم نے اپنے علوم کی مدد سے قایم کئے ہیں وہ یہ ہے کہ اس عالم کی اصل اور انواع انواع کی ارضی اور سماوی اشیار کی پیدایش کے بارے میں قدماے فلاسفہ کا بڑا اختلاف ہے ہر ایک نے ایک جدا مذہب قایم کیا لیکن زمانہ حال میں جس امر پر کہ راے قرار پا چکی ہے اور جس بات کا پتہ تجربہ اور دلیل سے معلوم ہوا ہے وہ یہ ہے کہ اس عالم کی سماوی اور ارضی اشیا کی اصل دو امر ہیں مادہ اور اسکی قوت (حرکت) اور یہ دونو قدیم اور ہمیشہ سے ہیں ازل سے ان میں تلازم پایا جاتا ہے یہ ممکن ہی نہیں کہ مادہ اور اس کی قوت میں انفکاک اور انفصال ہو سکے اور ان دونوں میں سے کوئی بغیر دوسرے کے پایا جا سکے۔ مادہ سے مراد یہی اثیر (ایتھر) ہے جو کہ خلاء میں بھرا ہوا ہے مادہ کی جتنی صورتیں ہو سکتی ہیں۔ اُن میں سے بسیط سے بسیط صورت میں موجود ہونے کی حالت کے اعتبار سے اسکو اثیر (ایتھر) کہتے ہیں رہی مادہ کی قوت اُس سے اس کے غیر منقسم[1] اجزا کی حرکت مراد ہے جو کہ اپنی ذات کے اعتبار سے متماثل و صفات کے لحاظ سے مختلف ہیں جن کی شکلیں بدلتی رہتی ہیں اور ہم لوگ (یعنی سائنس جاننے والے) اس بات کے قائل ہیں کہ یہ حرکت مادہ میں خود بخود پیدا ہوتی ہے اسکے لئے کوئی خارجی سبب نہیں ہے۔ پھر اجرام سماوی یعنے ستارے اور کائنات ارضی یعنے جمادات۔ نباتات۔ حیوانات۔ پہلے موجود نہ تھے اور پھر اسی مادہ سے بذریعہ اسکی حرکت کے بنے ہیں اور ان کا بننا بھی اسی طرح سے ہے جس طرح سے کہ اپنی علت سے معلول بالضرورت بنجاتا ہے اور اشیار کی پیدایش میں مادہ اور اس کی حرکت کو نہ کسی قسم کا ادراک ہوتا ہے اور نہ اُن میں قصد پایا جاتا ہے۔

اب سنئیے پہلے تو انہیں اجزا کے خاص قسم کی کیفیات پر مجتمع ہو جانے سے سدیمی مادہ کا وجود ہوا۔ سدیمی[2] مادہ سے چھوٹے چھوٹے ذرے مراد ہیں اور قانون کشش ان کے اجتماع کا باعث ہوا اس طرح پر ایک کرہ بنگیا اور وہ اپنے محور کے گرد گردش کرنے لگا۔ پھر دوسرے

سماویات۔ ارضیات۔ حیات عقل انسانی وغیرہ کے بارہ میں فلاسفہ جدید کا خیال ۱۲

[1] یعنے جنکی قسمت فکی نہیں ہو سکتی ۱۲ مترجم [2] سدیمی یعنے اجزا و بمقراطیسیہ ) ۱۲ مترجم

قوانین قدرت کے موافق وہ مشتعل ہوگیا وہ کرہ بھی شمس تھا پھر اُسکی گردش کے مقتضا کے موافق باقی ستارے اُس سے جدا ہونے لگے اور کرے بن بن کر اپنے محوروں پر گردش کرنے لگے منجملہ اُن کے ہماری زمین بھی ہے جسپر کہ ہم آباد ہیں زمین کا یہ قصہ ہوا کہ آفتاب سے جدا ہونے کے بعد اپنے محور کے گرد مدت تک گردش کرتی رہی اور اس طرح پر اُس کا پوست یعنے سطح ظاہری سرد ہونے لگی اور مختلف طبقات بنتے گئے اور معادن حیوانات۔ نباتات پیدا ہوتے رہے اور اسکا سبب وہی مادہ کی حرکت اور خاص طور پر باہم اُن کا اجتماع تھا علم طبقات الارض کی تحقیقات کے موافق ہمارے نزدیک یہ بات بھی پایۂ ثبوت کو پہنچگئی ہے کہ حیوانات اور نباتات پہلے نہ تھے اور پھر اُن کا وجود ہوا ہے اور یہ اِس لئے کہ ارض کی مختلف طبقات کے خلاف آخری طبقہ میں جہانتک کہ ہماری رسائی ہوسکی ہم نے حیوانات اور نباتات کے بالکل آثار نہیں پاے اِس سے صاف ظاہر ہوا کہ زمین پر کوئی ایسا زمانہ ضرور گذرا ہے کہ جب اُسپر جاندار اجسام یک لخت موجود نہ تھے اسکے بعد بحث و تحقیقات اور کیمیاوی اعمال کے مشاہدات کی بدولت ہماری یہانتک رسائی ہوگئی جس سے کہ ہم نے یہ دریافت کرلیا کہ عناصر بذریعہ حرکت مادہ کے اُسکے اجزائے اجتماع سے پیدا ہوئے ہیں کہ جو شمار میں ساٹھ سے بھی زاید ہیں اور عناصر کے مجتمع ہونے اور خاص طور پر ملنے کی وجہ سے معدنیات اور جاندار اجسام وجود میں آئے۔ پہلی چیز جس سے کہ یہ بنتے ہیں ایک قسم کا زلال کے مثل مادہ ہوتا ہے جس کی ترکیب میں چند عناصر شامل ہوتے ہیں اور وہ نہ تو بالکل جما ہوا ہوتا ہے اور نہ پتلا بلکہ ان دونوں کی درمیانی حالت رکھتا ہے۔ اُس میں غذا حاصل کرنے منقسم ہونے توالد و تناسل کی قوت پائی جاتی ہے ہم نے اس مادہ کا نام پروٹوپلاسم (یعنی پہلی شے) رکھا ہے اسی کے منقسم ہونے سے وہ خول طیار ہوئے ہیں جن سے کہ جسم اعضا کی بناوٹ ہوتی ہے اور اسی کے مجتمع ہوجانے سے حیوانات اور نباتات سب سے بسیط اور بالکل ابتدائی حالت میں پیدا ہوئے ہیں حیات (زندگی) انہیں عناصر کے فعل و انفعال اور اُن کے کیمیاوی امتزاج کے محض ایک ظہور کا نام ہے وہ کوئی

دوسری مستقل شے نہیں ہے کہ جسکا جسم میں حلول ہوتا ہو جیسا کہ ہم لوگوں میں سے حیات کو
ایک مستقل شے ماننے والے فرقہ کا خیال ہے اور حیوان میں یہی حیات ہوتی ہے روح کوئی
چیز نہیں ہے۔ پھر وہ حیوانات اور نباتات جو ابتدائی حالت میں تھے قدرت کے چار قوانین
کے موافق جو اُن کے لئے ضروری ہیں توالد و تناسل کی وجہ سے بڑھنے اور ترقی کرنے لگے
پہلا قانون افراد کا باہم ایک دوسرے سے مبائن ہونا ہے جسکا نام تبائن افراد ہے پس
کوئی فرد اپنی اصل کے تمام مشابہ نہیں ہو سکتی منجملہ ان تبائنات کے نر اور مادہ کا ہونا ہے دوسرا
قانون فروع کا باوجود دوسرے تبائنات یا جداگانہ خصوصیتوں کے اختیار کرنے کے اپنی اصول
کے تبائنات یا خصوصیتوں کا منتقل ہو جانا ہے جسکا نام قانون انتقال تبائنات الاصول الی
الفروع مع بقاء الامتیاز ہے پس اسی وجہ سے افراد میں کوئی قوی ہوتا ہے کوئی ضعیف یا کمزور
کوئی خارجی صدمات کا متحمل ہو سکتا ہے کوئی نہیں کسی کے لئے ظروف موافق ہوتے ہیں۔
کسی کے لئے ناموافق۔ تیسرا قانون باہم افراد میں باقی رہنے کے بارہ میں منازعت کا واقع
ہونا جسکا نام قانون تنازع بقا ہے پس اسی واسطے ضعیف یا کمزور خارجی طاقتوں کے تحمل
نہ کر سکنے والے اور وہ جنھیں کہ ظروف ناموافق ہیں ہلاک اور نابود ہو جاتے ہیں اور افراد میں
سے جو اُسکے خلاف ہیں وہ باقی رہتے ہیں۔ چوتھا قانون طبعی یا فطری انتخاب ہے اور اس سے
فطرت کا نہایت عمدہ اور کامل شے کو انتخاب کر کے حفاظت کرنا مراد ہے پس لاکھوں برس کے
گذرنے پر حیوانات اور نباتات کو اجزا مادہ کی اضطراری حرکت اور فطرت کے ان قوانین
اربع کے موافق رفتار اختیار کرنے سے موجودہ حالت تک ترقی کرنا نصیب ہو گیا یہاں تک
کہ خود انسان بھی منجملہ تمام حیوانات کے ایک قسم کا حیوان ہی ہے لیکن فطری انتخاب کے
قانون کے موافق عمدگی اور خوبی کے اعتبار سے ترقی کر کے اس موجودہ حالت پر پہنچ گیا
ہے اور چونکہ وہ بندر کے ساتھ نہایت مشابہت رکھتا ہے تو یہ بات کچھ بعید نہیں بلکہ بہت قرین
قیاس معلوم ہوتا ہے کہ انسان اور بندر کی ایک ہی اصل سے پیدائش ہوئی ہو اور دونوں ایک

ہی اصل سے نکلے ہوں اور پھر انسان ترقی کرنے لگا ہو حتیٰ کہ ترقی کرتے کرتے اپنے قرین جنس
بندر سے بڑھ گیا ہو اور انسان تمام حیوانی انواع کے اعتبار سے بالکل نو پیدا ہے اور اس کی
پیدائش ان سب کے بعد واقع ہوئی ہے اسی وجہ سے صرف کئی لاکھ برس کے نہایت محدود اور
معدود زمانہ سے اُس کا وجود پایا جاتا ہے اگرچہ کروڑوں برس اس سے پہلے بھی بکثرت انواع
موجود رہی ہیں عقل اور انسانی ادراک منجملہ اُن تمام افعال مادہ کے کہ جو مادہ کے اجزاء متحرکہ
اور عناصر ممتزجہ کی تاثیر و تاثر سے پیدا ہوتے ہیں محض ایک خاص فعل کا نام ہے وہ کوئی
علیحدہ شے نہیں ہے اگرچہ اصل مادہ اور حرکت دونوں کے دونوں عقل و ادراک سے بالکل
خالی تھے پھر انسانی عقل اور بقیہ حیوانات کی عقول میں محض کمیت اور مقدار کا فرق ہے ماہیت
کے اعتبار سے کوئی فرق نہیں صرف یہ بات ہے کہ انسان میں عقل کی مقدار تمام حیوانات سے
بڑھی ہوئی ہے پھر وہ باقی مسائل کہ جو ہم نے محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی شریعت میں پائے جیسے کہ
انسان کا مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونا دار نعیم و دار عذاب یعنے جنت اور دوزخ کا پایا جانا
فرشتوں - جنوں - آسمانوں - عرش کرسی - لوح اور قلم کا موجود ہونا فرشتوں کا بڑے بڑے
کاموں پر قادر ہونا اور اسی قسم کے اور مسائل (یعنی وہ مسائل جو پہلے بیان ہو چکے) یہ سب باتیں
ایسی ہیں کہ ہمارے علوم میں ان کی کوئی دلیل نہیں پائی جاتی اسلئے ہم اُن کا اعتقاد بھی نہیں
کرتے بلکہ ان میں سے بعض امور تو ایسے ہیں کہ جنکو ہمارے علوم بالکل ساقط الاعتبار ثابت
کرتے ہیں اور ان کے استحالہ پر دال ہیں کیونکہ اُن سے اُن قوانین فطرت کا ٹوٹنا لازم آتا ہے
جنہیں کہ ہم نے کائنات میں پایا ہے پس ان امور کا نہ ماننا ایک نہایت ضروری بات ہے
یہ تو ہمارے مذہب کا علی وجہ الاختصار بیان ہے اور اسی پر طبیعیات (سائنس) جاننے والے
فرقہ کی عام طور پر رائے قرار پا چکی ہے اسکے بعد وہ لوگ محمدی دین کے عالم کی طرف مخاطب
ہو کر کہنے لگے کہ صاحب اب آپ کہئے ہم آپ کے کلام کو نہایت شوق سے سنیں گے -

تب اسلامی عالم نے اُن لوگوں سے یوں کہنا شروع کیا کہ میرے انسانی بھائیو سنو میر احمدی

محمدی عالم کا مادہ کے حدوث کو ثابت کرنے کے لئے تمہید بیان کرنا ۱۲

دین اور آپ لوگوں کا بغرض اظہار حق گفتگو کرنے کے لئے مجھے انتخاب کرنا یہ دونوں امر ایسے ہیں کہ آپ لوگوں کے ساتھ خالص اور سچی خیر خواہی سے پیش آنے اور اظہار حق میں باریک بینی سے کام لینے کو مجھ پر لازم کرتے ہیں لیکن اس موقع پر میں آپ سے بغیر ایک امر کی درخواست کئے نہیں رہ سکتا وہ یہ ہے کہ آپ لوگ اتنی سی بات اپنے اوپر لازم کر لیں کہ بلا تعصب اور اپنے پہلے خیال کی ناحق طرفداری کے بغیر میری تقریر کو بغور سنیں اور اُسے اپنے دماغ میں جگہ دیں کیونکہ اگر تعصب سے کام لیا جائیگا تو حق بات ہرگز سمجھ میں نہ آئے گی اور عقل کی بینائی جاتی رہے گی اور جس طرح کہ دن دوپہر بھی بدلی کی وجہ سے آفتاب نظر نہیں آتا اسیطرح سے اس موقع پر بھی آنکھوں پر تعصب کے پردے پڑ جائینگے اور آفتاب حقیقت آنکھوں سے پوشیدہ ہو جائیگا اور اگر آپ لوگوں نے تعصب چھوڑ دیا اور اپنے خیالات سابقہ کی طرفداری نہ کی اور اس طور پر ان دونوں ناحق کی قیدوں سے اپنے اپنے ضمیروں کو آزاد کر لیا تو پھر دیکھ لیجئے گا کہ میں آپ لوگوں کی خاطر سے ایسی تقریر کروں گا جس سے کہ حق روز روشن کی طرح ظاہر ہو جائے گا (بشرطیکہ اُس خدا کو منظور ہو جسکے سوائے میں کسی دوسرے کو کسی شے کا پیدا کرنے والا نہیں مانتا)

ابطال مذہب فلاسفہ کی تمہید ۱۲

پس آپ لوگوں کے مذہب یعنے اُن خیالات میں جنہیں کہ آپ نے ابھی میرے سامنے بیان کیا ہے سچے طور پر غور کرنے کے بعد میں کہتا ہوں کہ آپ کے مذہب کی بنیاد مجھے یہ معلوم ہوئی کہ آپ مادہ کو قدیم مانتے ہیں۔ پھر چونکہ آپ نے مادہ کو قدیم مان لیا اسلئے بظاہر آپ کسی کو خدا مان لینے کے لئے مجبور نہ ہوے کہ جو اسکو پیدا کرتا اور جب کہ آپ نے مادہ کے سماوی اور ارضی تنوعات کو دیکھا اور اُن کا حادث ہونا بھی آپ کے نزدیک ثابت ہو گیا اور عقل اُن تمام تنوعات اور تغیرات کے حدوث کو محض نفس مادہ ہی کی وجہ سے اس سبب سے تسلیم نہ کر سکی کہ اُس کے نزدیک مادہ میں اس کی صلاحیت نہیں پائی جاتی ان وجوہ سے آپ کو ضرورت ہوئی کہ آپ مادہ کے ذرات بسیطہ کے لئے حرکت ثابت کریں

اس طرح پر تمام تنوعات کو آپ نے مادہ اور اُسکی حرکت پر مبنی کیا اور اگر آپ مادہ کا حدوث
مان لیتے تو آپ کو ضرور کسی نہ کسی خدا کے وجود کا یقین کرنا پڑتا جو کہ اُسے پیدا کرتا اور اُسکے
عدم پر اُسکے وجود کو ترجیح دیتا۔ پھر اسکے بعد جب آپ اُسکے تنوعات پر نظر ڈالتے تو اُسوقت
یہی کہنے لگتے کہ جس خدا نے کہ مادہ کو پیدا کیا ہے وہی اُسکے تنوعات کو بھی پیدا کر رہا ہے
کیونکہ اس تقدیر پر اُن تنوعات کے لئے سوائے خدا کے کسی دوسرے موجب کی ضرورت
ہی نہ پڑتی اور نہ ذرات مادہ کے لئے حرکت ہی ثابت کرنے کی حاجت رہتی اور اس
تکلف سے بھی نجات ملجاتی اور اس زبردستی کی بات کا قائل بھی نہ ہونا پڑتا کہ عالم کی انواع
انواع کی چیزیں محض مادہ اور اُس کی حرکت سے علی وجہ الضرورۃ پیدا ہو گئی ہیں اور خوبی یہ کہ
ان ہیں دیعنے مادہ اور اسکی حرکت میں، نہ تو کسی قسم کا ارادہ پایا جاتا ہے نہ کچھ سمجھ ہے
نہ اُنھیں کسی شے کا علم ہی ہوتا ہے اور نہ کچھ تدبیر ہی کی قابلیت رکھتے ہیں اور پھر بھی اُن
سے سب کچھ باقاعدہ ہی ہوتا جاتا ہے یہانتک کہ تمام عالم نہایت ہی عجیب و غریب انتظام
کے ساتھ پیدا ہو گیا جسکو دیکھ کر عقل صاف یہی حکم کرتی ہے کہ اُسکے لئے اتنی چیزوں کی ضرورت
ہے کہ قدرت پوری پوری ہو۔ علم نہایت ہی کامل ہو۔ حکمت اور تدبیر اعلے درجہ کی موجود ہو۔ اس
موقع پر میں یہ خیال کرتا ہوں کہ جب میں مادہ کے قدم کے بطلان پر دلیل قایم کر دوں گا۔
اور اُسکا حدوث ثابت ہو جائیگا تو اس وقت لامحالہ آپ کو کوئی نہ کوئی خدا ماننا پڑیگا کہ جسنے
مادہ کو پیدا کر دیا اور جو عدم سے اُسکو وجود میں لایا اس طریقہ سے آپ کو یہ سمجھنا بھی آسان
ہو جائے گا کہ مادہ کے تمام تنوعات اسی خدا کے فعل کی وجہ سے ہیں اور اُس کی قدرت۔
علم۔ حکمت اور تدبیر کا کامل ہونا انھیں تنوعات سے خود ہی معلوم ہو جائیگا۔ اسکے بعد آپ
لوگوں پر شریعت محمدیہ کے باقی مسائل کی تصدیق کر لینا بھی جنھیں کہ آپ اب تک اپنے
علوم اور اعتقادات کے خلاف سمجھ رہے ہیں کچھ دشوار نہ رہیگا۔
لیجئے سُنئے میں نے آپکے سابق الذکر مذہب میں تین قضیے ایسے پائے ہیں کہ جنکا آپ لوگ

ف
ابطال مذہب فلاسفہ کے لئے اُنکے مسلمات سے تین قضیونکو انتخاب کرنا اور مادہ کا قدم باطل کرنا ۱۲

بڑے اعتقاد جازم کے ساتھ یقین کرتے ہیں اور اُس پر ایمان لائے ہوئے ہیں لیکن اگر صحیح
نظر سے اُن میں غور کیا جائے تو صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ اُن سب کے ثبوت کی معاً تصدیق
کرنا باعتبار نفس الامر کے ہرگز ممکن نہیں کیونکہ بعض اُن میں سے بالکل قطعی ہیں مشاہدہ سے
اُن کا ثبوت ہو چکا ہے اُن کی تصدیق کرنا ایک لازمی بات ہے لیکن اگر اُن کی تصدیق کی
جائے تو پھر دوسرے کا ماننا کسی طرح صحیح نہیں ہو سکتا (پہلا قضیہ) یہ ہے کہ آپ لوگ مادہ اور
اُسکے ذرات بسیطہ کی حرکت کے قدم<sup></sup>

کے قائل ہیں اور اُن دونوں کو ازل سے متلازم
مانتے ہیں کہ کوئی بغیر دوسرے کے پایا ہی نہیں جا سکتا یعنی مادہ اور حرکت میں مفارقت ہونا محال ہے
(دوسرا قضیہ) یہ ہے کہ آپ لوگ مادہ کے جمیع تنوعات کے حدوث کے قائل ہیں یعنی تمام
اشیاء سماوی اور ارضی خصوصاً حیوانات کی ساری انواع پہلے موجود نہ تھیں اور اسی مادہ
سے پیدا ہو گئیں کیونکہ طبقات الارض کی دیکھ بھال سے آپ لوگوں کو لازمی طور پر یہ حکم لگانا پڑا
کہ تمام انواع کے حیوانات اور نباتات زمین میں پہلے نہ تھے اور پھر پیدا ہوئے ہیں اور
اُن کی پیدایش کے لئے لاکھوں برس کا زمانہ آپ نے ٹھہرایا ہے اور اسی کی مقتضا کے
موافق آپ نے یہ حکم لگایا کہ انسان کی پیدایش جملہ انواع کے لحاظ سے بہت ہی حال کی ہے
اور وہ سب کے بعد پیدا ہوا ہے کیونکہ اُس کے آثار صرف زمین کے اوپر کے طبقات میں
پائے جاتے ہیں طبقات زیرین میں اُس کے آثار کا نام و نشان نہیں اس سے صاف
معلوم ہوتا ہے کہ وہ سب کے بعد پیدا ہوا پھر اس کی پیدایش کے زمانہ کے مقرر کرنے میں
آپ لوگوں نے بے انتہا اختلاف کیا ہے جیسا کہ میں نے آپ ہی لوگوں کی کتابوں میں پڑھا ہے
(تیسرا قضیہ) یہ ہے کہ آپ لوگ مادہ کے جمیع تنوعات کو بذریعہ اُسکے ذرات کی حرکت کے
کہ جو مادہ کے لئے ازل سے لازم ملازم ہے اور نیز اُن قوانین قدرت کے مقتضا کے موافق

---

ؔ قدم سے مراد کسی شے کا ہمیشہ سے موجود ہونا اور اُس پر عدم کا کوئی زمانہ نہ گذرنا ۱۲ مترجم ؔ حدوث سے مراد
کسی ایسی شے کا موجود ہو جانا کہ جو پہلے موجود نہ تھی ۱۲ مترجم

کہ جواُن میں موجود ہیں علی وجہ الضرورۃ مادہ سے حادث مانتے ہیں اور پھر مادہ اور اُسکی حرکت کا نہ اُس میں کچھ اختیار ہے اور نہ اُن میں کوئی ارادہ ہی پایا جاتا ہے مقصود اس سے یہ ہے جیسا کہ آپ کے کلام سابق میں اس کی تصریح موجود ہے کہ جس طرح معلول اپنی علت سے حادث ہوا کرتا ہے اسی طرح مادہ اور اُس کی حرکت سے تمام تنوعات حادث ہوئے ہیں پس تمام تنوعات معلول ٹھہرے اور مادہ و اُس کی حرکت تنوعات کی علت۔

درحقیقت میں اُن کے نزدیک محض مادہ کی حرکت ہی علت ہے لیکن جبکہ مادہ اور اُسکی حرکت میں انفکاک ناممکن تھا یہانتک کہ وہ اس امر کے قائل ہو گئے ہیں کہ مادہ اور اُسکی حرکت میں سے کسیکا وجود بغیر دوسرے کے متصور ہی نہیں ہے اسلئے دونو کو بمنزلہ شئے واحد کے اعتبار کرلیا ہے اور اسی کو علت کہدیا ہے اور چونکہ ان دونو میں تلازم پایا جاتا ہے اسی لئے یہ اعتبار کرلینا جائز ہے کوئی مذالقہ بھی نہیں ہے۔

جب آپ کو یہ سب کچھ معلوم ہو چکا تو اب سنئے کہ ہر عقل سلیم صاف یہی حکم کرتی ہے کہ کوئی شئے اپنی علت سے جس کہ اس کا وجود لازم ہو جاتا ہے ہرگز تخلف نہیں کرسکتی پس اگر اسکی علت حادث ہوگی تو وہ شئے بھی اسکے بعد ہی بلا تاخیر موجود ہو جائیگی اور اگر اسکی علت قدیم ہوگی تو وہ شئے بھی قدیم ہی ہوگی اور قدم میں اپنی علت کی متابعت کریگی اس سے ہرگز متاخر نہ ہو سکیگی ورنہ لازم آئیگا کہ علت تو پائی جائے اور معلول نہو اور یہ بات محال ہے جب یہ ثابت ہوگیا تو اب میں کہتا ہوں کہ آپ لوگوں کے مادہ اور اسکی حرکت کو قدیم ماننے سے کہ جو جمادات نباتات حیوانات اور تمام عالم کی انواع و اقسام کی چیزوں کے لئے علت ہیں یہ لازم آتا ہے کہ یہ سب اشیاء بھی کہ جو اُن کی معلول ہیں قدیم ہو جائیں حالانکہ آپ لوگ اپنے علوم طبیعیہ اور علم طبقات الارض کی تحقیقات کے موافق اُن کے قدم کے قائل نہیں ہیں اور اگر آپ یہ کہیں کہ اس علت کو اُن معلولات کے لازم ہونے سے یہ ضروری نہیں ہے کہ ان کا وجود ایک ہی دفعہ بالکل مکمل ہو جائے اسلئے کہ علل اور معلولات میں باہم ارتباط پایا جاسکتا ہے اور ایک دوسرے پر سلسلہ وار موقوف ہو سکتے ہیں مثلاً یہ ممکن نہیں ہے کہ پانی کے وجود سے پہلے حیات کا ظہور ہو سکے اور پانی اپنے دونوں عنصروں کے بننے سے پہلے موجود ہو جائے اور وہ دونوں

عنصر جو پانی کو مرکب کرتے ہیں ہیڈروجن اور آکسیجن ہیں اور خود وہ دونوں اجزاء مادہ کے خاص طور پر مجتمع ہونے سے پہلے کہ جس سے اُن کی تالیف حاصل ہو سکے موجود نہیں ہو سکتے پس حیات کا وجود پانی کے وجود پر موقوف ہے چاہے اُس سے ایک لحظہ ہی پہلے کیوں نہ ہو۔ پس کونسی عقل یہ قیاس کر سکتی ہے کہ مادہ اور اُسکے سارے مرکبات ایک ساتھ ہی موجود ہو سکتے ہیں۔ اِسکا جواب ہم دینگے کہ جب ان تمام علتوں میں سے پہلی علت بھی (اور وہ مادہ اور اُسکے اجزا کی حرکت ہے) حادث مان لی جائے اُسوقت بیشک اُن قوانین قدرت کے موافق جو پیدایش کے متعلق ہیں اور جنکے کہ آپ لوگ قائل ہیں ضرور ایک مدت کی حاجت پڑ سکتی ہے تا کہ اُس میں استعداد آجائے اور مادہ کے اجزاء اس طرح پر مجتمع ہولیں جس سے کہ عناصر کی تالیف ہو پھر پانی بنے اُس کے بعد حیات موجود ہو اور اس تقدیر پر بلا شبہ انہیں قوانین قدرت کے موافق عقل کے قیاس میں یہ صحیح نہیں ہو سکتا کہ پانی سے پہلے حیات موجود ہو جائے یا عناصر نہ بننے پائیں اور پانی حاصل ہو جائے یا اجزاء مادہ کے مجتمع ہونے سے پہلے ہی عناصر بنجائیں (یہ سب اہل سائنس کی سمجھ کے موافق کہا گیا ہے ورنہ پیروان اسلام کی عقلوں میں یہ امور ناممکن نہیں کیونکہ اُن کے نزدیک تو یہ سب کچھ خدا سے قادر ہی کرتا ہے اور اُسکی قدرت کاملہ سے کوئی امر ممکن خارج نہیں ہو سکتا کوئی شے ہمکو چاہے کتنی ہی مستبعد اور تعجب انگیز کیوں نہ معلوم ہوتی ہو لیکن خدا سب پر قدرت رکھتا ہے)

لیکن جب پہلی علت کو قدیم مانا جاسے جیسے کہ آپ لوگوں کا خیال ہے تو پھر یہ کیونکر ممکن ہو سکتا ہے کہ یہ سارے معلولات حادث ہوں باوجودیکہ اُن کی علت ازلی اور ہمیشہ سے موجود ہے کیونکہ جب اُنکی علت اُنکے موجود ہونے کو بالاضطرار لازم کرتی ہے تو پھر بتلائیے کہ ان سب اشیاء کو اتنے لاکھوں یا کروڑوں برس کی مدت تک پیدا ہونے سے کس چیز نے روک رکھا اور پہلے پیدا نہ ہونے دیا اور کس وجہ سے اتنی مدت گذرنے کے قبل ہی وہ موجود نہ ہو گئیں۔

اور اگر آپ یہ کہیں کہ اتنی مدت کی اسلئے حاجت ہے تا کہ علت میں معلولات کے پیدا ہونے کی

استعداد آجائے یعنے اُس میں استعداد ہونے کے لئے اتنے کروڑ سال کی ضرورت ہوئی تو ہم آپ سے پوچھینگے
کہ آپ کی معین کردہ مدت کے قبل ہی استعداد کیوں نہ پیدا ہوگئی باوجودیکہ پہلی قدیم علت اُس کی
مقتضی بھی موجود تھی اور کس چیز نے اتنی مدت تک استعداد کو پیدا نہ ہونے دیا اور پھر اسقدر مدت
گذرنے کے بعد اُسے پیدا کردیا معاولات کے حدوث اور اُس حدوث کی استعداد پیدا ہونے
کے لئے جتنی مدت آپ بڑہاتے جائینگے ہمارا یہ سوال برابر قایم رہیگا کہ پھر اس مدت سے پہلے
حدوث کیوں نہ ہوا اور اسکی استعداد اس سے قبل کیوں نہ آگئی بہرحال یہ سلسلہ یوں ہی جاری رہیگا
اور ہمارا سوال آپ سے ہرگز نہ اُٹھ سکیگا۔ خلاصہ یہ کہ علت اولیٰ ہی سے استعداد کے بالاضطرار
پیدا ہونے میں ذرا بھی شک نہیں ہے پس حدوث و قدم کے اعتبار سے استعداد کی بھی وہی
حالت ہوگی جو اُس کی علت کی ہے اور چونکہ اس موقع پر یہ علت قدیم مانی گئی ہے اس لئے
ضروری ہے کہ استعداد بھی قدیم ہو اور استعداد کا قدیم ہونا مستلزم ہے کہ تمام تنوعات جو معلول
ہیں وہ بھی قدیم ہوں ورنہ لازم آئیگا کہ علت تو ہمیشہ سے موجود ہو اور معلول ندارد۔ حالانکہ یہ
صریح محال ہے پس اب یا تو آپ ان تمام تنوعات کو بھی جو معلول ہیں قدیم مانیے اور جو بات
کہ آپ کے علوم طبعیہ اور علم طبقات الارض کی تحقیقات سے پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہو اُس کی
تکذیب کیجئے حالانکہ آپ لوگ اس امر کے ہرگز قائل نہیں ہوسکتے اور یا اسکے قائل ہوجائیے
کہ مادہ اور اُس کی حرکت سارے کام اپنے اختیار ارادہ سے کرتے ہیں پس انہوں نے ان تنوعات
کی پیدایش کے لئے جو زمانہ چاہا مقرر کردیا اور آپ لوگ اسکو بھی کبھی نہیں مان سکتے بلکہ اسکا
تو آپ بڑے شد و مد سے انکار کرتے ہیں جیسا کہ میں نے آپ لوگوں کی کتابوں میں پڑھا ہے
اور اگر بالفرض بعض اہل سائنس اسکے قائل بھی ہوجائیں تو یہ خرابی لازم آئیگی کہ اُن کو اجزار مادہ کے
ہر ہر جزر کے لئے اتنا علم اور ادراک ماننا پڑے گا جس سے وہ اس امر کے دریافت کرنے کے
قابل ہوسکے کہ وہ باقی اجزار کے ساتھ کون سے خاص طریقہ سے مجتمع ہو تاکہ عالم کی بیشمار انواع
میں سے کوئی خاص نوع بنجائے اور پھر وہ اپنی وضع کونسی طرز پر بدلے جس سے کوئی دوسری

نوع بجائے علیٰ ہذا القیاس تمام انواع کو لے لیجئے اب دیکھنا یہ ہے کہ ہر ہر ذرہ میں اتنے امور کے دریافت کرنے کی قوت آپ مان سکتے ہیں جسکو کہ بڑے بڑے لوگ اور انتظامی دنیا کے نہایت ہی تجربہ کار سن رسیدہ اشخاص کی کمیٹی بھی دریافت نہیں کر سکتی اور وہ بھی عاجز ہیں اس موقع پر اسکے علاوہ اور بہت سے اعتراضات اس بنا پر وارد ہو سکتے ہیں کہ اگر ہم اُن سب کو بیان کرنے لگیں تو بہت ہی طوالت ہو جائے اور رہا آپ لوگوں کو ایسا کوئی سبب صحیح بیان کرنا چاہئے کہ جس کی وجہ سے یہ تمام تنوعات اپنی علت سے اتنے عرصہ تک متخلف رہے اور اتنے کروڑ برس کے بعد جا کر بنے ہیں تو نہیں سمجھ سکتا کہ آپ لوگ اسکی کوئی وجہ اصلاً یا نقلاً کچھ بیان کر سکتے ہیں اسکا بیان کرنا یا منہ کا نوالہ ہو ذرا کام رکھتا ہے اور رہا تو آپ لوگ مادہ اور اُسکی حرکت کو حادث مان لیں اور یہی عین مقصود ہے۔

حدوث مادہ کی اصل دلیل منطقی ہیئت پر ۱۲

آئیے اسی دلیل کو ہم اختصار کے ساتھ آپ کو مرتب کر کے دکھلائیں۔ وہ اس طور پر ہوگی کہ اگر تمام تنوعات کی علت (اور وہ مادہ اور اُسکی حرکت ہی) قدیم ہوگی تو اُسکی استعداد بھی قدیم ہوگی اور اگر استعداد قدیم ہوگی تو تمام تنوعات بھی قدیم ہونگے لیکن تنوعات قدیم نہیں ہیں اسلئے استعداد بھی قدیم نہ ہوئی اور یہی مقصد ہے۔ پھر اگر آپ یہ کہنے لگیں (اگرچہ میں آپ کی نسبت ایسا ہرگز خیال نہیں کر سکتا کہ آپ ایسی بدیہی البطلان بات کے کہنے کی جرأت کر سکینگے) کہ نہیں استعداد حادث ہے اور تمام تنوعات بھی حادث ہیں لیکن پھر بھی مادہ اور اُسکی حرکت دونوں قدیم ہی ہیں تو میں آپ سے دریافت کرونگا کہ استعداد پیدا ہونے سے پہلے مادہ اور اُس کی حرکت ازل میں یعنے لگاتار زمانہ غیر متناہی تک کیا کرتے رہے اور مادہ پر کیونکر لا متناہی زمانہ گذر سکا اور وہ محض بے نتیجہ اور لغو حرکت کرتا رہا اور پھر نا متناہی ازلی اور غیر محدود مدت تک بے نتیجہ رہنے کے بعد کس چیز نے اُسے اس امر پر آمادہ کر دیا کہ ایک محدود زمانہ سے اُس میں استعداد پیدا ہو جاوے پھر اسی طرح سے محدود زمانہ سے تنوعات بھی پیدا ہونے لگیں میرا تو خیال ہے کہ آپ کے پاس سوائے ساکت ہو جانے کے اور کیا جواب ہوگا۔ پس اس ساری بحث کے بعد حق اور

ماننے کی بات یہ ہے کہ آپ لوگوں کو تاکہ آپ یہ سمجھ سکیں کہ قسم قسم کی انواع کیونکر پیدا ہو گئیں
مادہ اور اسکے اجزا کی حرکت جسکے کہ آپ قائل ہیں دونوں کو حادث ماننا چاہئے یعنے پہلے انکا
وجود نہ تھا اور پھر وجود ہوا۔

اس موقع پر اور بھی بہت سی یقینی دلیلیں ہیں کہ جو مادہ کے حدوث پر دلالت کرتی ہیں لیکن مثل
دلیل سابق کے آپ لوگوں کی تحقیقات پر مبنی نہیں ہیں۔ اس میں کوئی مضائقہ بھی نہیں معلوم
ہوتا اگر میں ان میں سے ایک آدھ دلیل آپ لوگوں کے ساتھ نیک گمان کر کے بیان کردوں کہ
آپ کی عقلیں سمجھنے سے قاصر نہ ہوں گی اور اسے تسلیم کرینگی خصوصًا جب آپ اپنے ترک
تعصب کرنے کے وعدہ کو پورا کرنے لئے ثابت قدم رہیں جسکو کہ میں نے آپ کی جانب
سے کچھ دیکھا بھی ہے

حدوث مادہ کی دوسری دلیل ۱۲

وہ یہ ہے کہ یہ امر ذرا بھی مخفی نہیں کہ مادہ صورت سے جو کہ اسکے ساتھ قائم ہوتی ہے خالی نہیں پایا
جاتا اور نہ مادہ کا تمام صورتوں سے مجرد ہو کر پایا جانا ممکن ہی ہے (جیسا کہ مادہ کا بغیر تحیز اور کسی
نہ کسی قدر خالی جگہ کے گھیرے ہوئے موجود ہونا ممکن نہیں ہے) پس مادہ جب کبھی پایا جائیگا
اسکے لئے کوئی نہ کوئی صورت ضرور ہوگی خواہ وہ صورت اثیری ہو یا سدیمی[ف] عنصری ہو یا معدنی۔
نباتی ہو یا حیوانی۔ اسی وجہ سے تو آپ اسبات کے قائل ہو گئے ہیں کہ مادہ اپنے اول وجود میں
کہ جو اسے تمام انواع کے بننے سے قبل حاصل تھا جتنی صورتیں کہ متصور ہو سکتی ہیں سب سے
بسیط صورت میں موجود تھا اور یہ کہ جتنی صورتیں کہ مادہ اختیار کرتا جاتا ہے وہ اسی کی حرکت ہی
سے پیدا ہوئی ہیں اور یہ کہ حرکت اور مادہ میں انفصال ناممکن ہے پس ان سب باتوں سے صاف
معلوم ہوتا ہے کہ آپ نے مادہ اس حالت میں بھی تمام صورتوں سے مجرد اور خالی نہیں مانا ہے
اسلئے کہ یہ بات آپ لوگوں کی عقل تسلیم ہی نہیں کر سکتی۔ پھر جو کوئی صورت کہ مادہ میں قائم ہوگی
وہ ضرور حادث ہی ہوگی اسلئے کہ وہ زائل ہو سکتی ہے اور اسپر عدم طاری ہو سکتا ہے اگرچہ وہ تمام
صورتوں سے ابسط ہی کیوں نہ ہو مثلاً اسی صورت کو لے لیجے جسکا کہ تمام انواع کے بننے سے

ف سدیمی سے مادہ کی وہ حالت مراد ہے جس میں عنصر بننے سے قبل موجود تھا ۱۲ مترجم

قبل مادہ کے لئے ثابت ہونا آپ کے کلام سے معلوم ہوا ہے اور پہلی صورت کا معدوم اور زائل ہونا ہمکو اس طرح پر معلوم ہوا کہ اُسکا معدوم ہوجانا اور اُسکے بعد بہتیری صور نوعیہ کا طاری ہونا مشاہدہ کرلیا گیا ہے اور جس چیز پر کہ عدم طاری ہوتا ہو اور وہ اُسے قبول کرسکتی ہو اُسکا قدیم ہونا محال ہے کیونکہ جو شے قدیم ہوگی وہ ہرگز زائل اور معدوم نہیں ہوسکتی جیسا کہ اسکا بیان آگے آتا ہے اسلئے کہ اُسکا قدم یا تو اسوجہ سے ہوگا کہ اُسکی ذات ہی اُسکے وجود کو مقتضی ہوگی یعنے اُسکا سبب سوائے اُسکے نفس کے اور کوئی نہ ہوگا بلکہ وہ خود ہی موجود ہوگی اور اسکا نام قدم ذاتی ہے اور یا اسوجہ سے کہ اُس کی علت قدیم ہوگی اور خود اُسکی ذات نہیں بلکہ وہی علت قدیمہ اُسکے قِدم کو مقتضی ہوگی اور اسکا نام قدم غیر ذاتی یا قدم بالغیر ہے اسکے سوا قدیم ہونے کی اور کوئی صورت نہیں نکل سکتی اور ظاہر ہے کہ اس شے کے وجود کا مقتضی عام ہے کہ اُسی کی ذات ہو یا کوئی دوسری شے جب تک حاصل اور قائم رہیگا اُسوقت تک کیونکر ممکن ہے کہ اُس شے پر عدم اور زوال طاری ہوسکے پس قدیم کی دونوں قسمیں ایسی ہیں کہ اُن پر عدم کا طاری ہونا ممکن نہیں اور وہ عدم کو ہرگز قبول نہیں کرسکتیں جب یہ ثابت ہوگیا تو اب ہم کہتے ہیں کہ جب مادہ کے تمام صور لازمہ کا حدوث ثابت ہوگیا تو پھر مادہ کا قدیم ہونا کسی طرح ممکن نہیں ہوسکتا کیونکہ جب ہم مادہ کی تمام صورتوں کو لیتے ہوئے ایسی صورت تک پہنچ جائیں کہ جو سب سے ابسط ہو اور مادہ کے لئے وہی پہلی صورت ہو تو اب عقل کے نزدیک یہ ہرگز ممکن نہیں ٹھیر سکتا کہ اس سے پہلے بھی مادہ کے لئے کوئی صورت ہوسکے مادہ کے ابسط صورت کے بعد والی صورتوں کا حدوث تو اس طرح ظاہر ہے کہ وہ پہلے نہ تھیں اور اس کی اوّل صورت کے زائل ہونے کے بعد پیدا ہوئی ہیں اب رہی مادہ کی ابسط اور سب سے پہلی صورت تو ہم کہتے ہیں کہ وہ بھی حادث ہے اسلئے کہ وہ معدوم اور زائل ہوگئی اور قدیم کا زائل ہونا محال ہے جیسا کہ ابھی ثابت ہوا پس اب بتلائیے کہ مادہ اپنی اول صورت کے حادث ہونے کے قبل کس حالت میں موجود تھا یہ تو آپ کہہ ہی نہیں سکتے کہ مادہ کے لئے کوئی صورت نہ تھی

کیونکہ اسکا سابق میں بیان ہو چکا ہے کہ مادہ کا بغیر کسی صورت کے پایا جانا محال ہے اب یا تو آپ یہہ مانئے کہ اس صورت سے پہلے کوئی اس سے بھی ابسط صورت موجود تھی اور یہ خلاف مفروض ہے کیونکہ آپ نے اسکو سب سے پہلی صورت مانا ہے اور تسلیم کر لیا ہے کہ اس سے قبل کوئی صورت ہو ہی نہیں سکتی اور یا تو آپ اس کے قائل ہو جائیے کہ مادہ اسی صورت کے ساتھ حادث ہوا ہے پس مادہ حادث ٹھیریگا نہ قدیم - اور یہی مقصود ہے -

حدوث مادہ کی دلیل ثانی منطقی ہیئت میں ۱۲

ہم اسی دلیل کو دوسرے لفظوں میں اس طرح بھی بیان کر سکتے ہیں کہ مادہ اس اول صورت اور اسکے بعد والی صور نوعیہ کے لئے ملزوم ہے اور یہ صورت اور اسکے بعد آنیوالی صورتیں مادہ کے لئے لازم ہیں اور مادہ سے سب کی سب منفک اور جدا نہیں ہو سکتیں جیسا کہ علت اور معلول کے مابین انفکاک ناممکن ہے اب یوں تقریر کی جائیگی کہ اگر مادہ جو ان صورتوں کے لئے ملزوم ہے قدیم ہوگا - تو یہ سب صورتیں بھی جو اس کے لئے لازم ہیں ضرور قدیم ہوں گی کیونکہ لازم کا اپنے ملزوم سے منفک اور جدا ہونا محال ہے - لیکن یہ صورتیں اس دلیل سے کہ عدم کو قبول کرتی ہیں قدیم نہیں ہو سکتیں پس مادہ بھی قدیم نہیں ہو سکتا - کیونکہ تالی کے سلب اور رفع کرنے سے مقدم کا رفع یا سلب لازم آتا ہے جیسا علم منطق میں یقینی طور پر یہ بات طے ہو چکی ہے اور ہر عقل سلیم رکھنے والا شخص اسکو بخوبی سمجھ سکتا ہے -

دلیل اثبات آلہ کے مقدمات میں سے استحالہ ترجیح بلا مرجح کی توضیح ۱۲

پھر بحث سابق کے تمام ہونے کے بعد ہم کہتے ہیں کہ حادث یعنی ایسی شے کے لئے جو پہلے نہ تھی اور پھر موجود ہو گئی ضرور کوئی ایسا امر ہونا چاہئے جو اُسے موجود کر دے اور جس کی وجہ سے اُسکے عدم پر اُسکی وجود کو ترجیح ہو جائے اور وہ عدم کی تاریکی سے وجود کی روشنی میں نکل آئے ورنہ ترجیح بلا مرجح لازم آئیگی اور وہ منجملہ بدیہی محالات کے ہے - اگر خدا نخواستہ آپ لوگوں کی یہ حالت ہو جائے کہ آپ ترجیح بلا مرجح کو بھی ممکن کہنے لگیں تو مجھ سے سُنیے میں پوچھتا ہوں کہ جب آپ کسی شخص کو یہ کہتے ہوئے سنیں کہ میں نے انسانی ایجاد کردہ ترازوں میں سب سے سبک اور ایک ایسی ترازو دیکھی کہ جسکے دونو پلڑے بوجھ میں بالکل برابر تھے پھر کیا دیکھتا ہوں کہ کہاں تو اُسکے دونوں پلڑے

بالکل متوازی تھے یا فرض کیجئے کہ بائیں جانب کا پلڑا کسی سبب سے جھک کر زمین سے لگا ہوا تھا پھر دفعۃً داہنا پلڑا بائیں سے راجح ہوگیا اور اتنا نیچا ہوا کہ زمین سے لگ گیا اور بایاں اتنا اونچا ہوگیا جہانتک کہ اونچا ہونا ممکن تھا لیکن یہ سب کچھ بلا کسی سبب اور مرجح کے پایا گیا راجح ہونیوالے پلڑے کو نہ کسی حیوانی طاقت نے راجح کیا یعنی جھکایا نہ اُسے ہوا کا دھکا لگا نہ کوئی دوسرا جسم جو اوپر سے گرا ہو اسکا باعث ہوا خلاصہ یہ کہ جتنی چیزوں سے پلڑا جھک سکتا ہے ان میں سے کوئی بھی نہیں پائی گئی اور پھر بھی وہ بلا وجہ جھک گیا پس اس موقع پر اگر آپ اِس قائل کے قول کو سچ سمجھیں گے تو میں جان لوں گا کہ آپ لوگوں کا عناد انتہا درجہ کو پہنچ گیا پس اب آپ سے گفتگو کرنا جائز نہیں اور اگر آپ نے اُس کی تصدیق نہ کی اور آپ نے کہا کہ یہ کیسے ہو سکتا ہے یہ تو محال ہے تو اُس وقت میں آپ سے عرض کروں گا کہ حضرت یہی ترجیح بلا مرجح ہے اسی کی نسبت میں نے سابق میں آپ سے کہا تھا کہ بدیہی محالات میں سے ہے۔

اس مثال میں اور جتنی حقایق کہ اسکے علاوہ متصور ہو سکتی ہیں عام ہے کہ وہ حسّی ہوں یا عقلی ان سب میں اس لحاظ سے ذرا بھی فرق نہیں ہے کہ ترجیح بلا مرجح سب میں محال ہے جیسا کہ یہ امر تامل کرنے والے کے نزدیک بخوبی ظاہر ہے اور جب آپ اپنے بہتیرے علمی مباحث اور گفتگو میں تامل کرینگے تو آپ خود دیکھ لینگے کہ آپ اپنے مدمقابل سے بحث کرتے وقت بیشمار مواقع پر اسی قاعدہ کے ماننے پر اپنے آپ کو مجبور پاتے ہیں اور وہ قاعدہ یہی ترجیح بلا مرجح کا محال ہونا ہے چنانچہ جب کوئی شخص اس امر کا دعوے کرتا ہے کہ حوادث فطرت میں سے فلاں امر بلا سبب پایا گیا اور اُسکا وجود اتفاقات فطرت میں فلتہؔ یا اتفاقی طور پر ہوگیا ہے تو آپ اُس سے کہتے ہیں کہ یہ بالکل ناممکن ہے اور ہمارے نزدیک محقق امر یہ ہے کہ جسکو فلتہ یا اتفاقی کہتے ہیں وہ محض باعتبار ظاہر کے ہے چونکہ اُسکا سبب نہیں معلوم ہوا اور نہ حقیقت میں اُس کا وجود ضرور کسی نہ کسی سبب اور قوانین فطرت میں سے کسی نہ کسی قانون کی وجہ سے ہوا ہے کہ جو ہمپر مخفی رہا ہے بے وجہ کوئی چیز نہیں ہو سکتی پس آپ لوگوں کا ایسے اقوال کہنا صاف اسی ترجیح

ؔ قدماے فلاسفہ کی اصطلاح میں اسی بخت واتفاق کہتے ہیں ۱۲ مترجم

بلا مرجح کے محال ہونے پر بھروسہ کرنا ہے اس تقریر سے یہ ظاہر ہو گیا کہ آپ لوگ بھی اس قاعدہ کو مانتے ہیں اور اسکا انکار نہیں کر سکتے اور میں نے جو باوجود اسکی بداہت اور وضوح کے تقریر کو اس موقع پر اتنا طول دیا تو اسکی یہ وجہ ہے کہ میں نے آپ ہی لوگوں میں بعض عقل کی کمزور دل کو دیکھا ہے کہ اس بدیہی اور فطری قاعدہ کا انکار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ترجیح بلا مرجح کے واقع ہونے سے کوئی امر مانع نہیں ہو سکتا یعنی اسبات کے قائل ہیں کہ بلا وجہ بھی کوئی چیز ہو سکتی ہے اور ایسی بے شرمی اختیار کر لینا اُن کی جہالت کا نتیجہ ہے اسکا ارتکاب وہی کر سکتا ہے کہ جو محض ہٹ طبیعت کا ہو اور جس کی عقلی قوتیں نہایت ہی کمزور ہوں ایسے شخص کا حال تو بالکل سوفسطائیہ فرقہ والوں کا سا ہے کہ جو حقایق اشیا کے حتیٰ کہ مشاہدات کے بھی منکر ہیں اور یوں گمان کرتے ہیں کہ عالم کی چیزیں محض اوہام اور خیالات ہیں۔

اثبات آلہ ۱۲

یہ سب تو آپ سمجھ گئے ہونگے اب سنئے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے نزدیک مادہ کا حادث ہونا بہت سی دلیلوں سے ثابت ہو چکا انہیں دلائل میں سے وہ دلیلیں بھی ہیں جو میں نے آپ لوگوں کے سامنے پیش کیں اور آپ لوگوں کے مقابلہ میں صرف انہیں دلیلوں کی تخصیص کی یہ وجہ ہے کہ وہ آپ کی تحقیقات اور آپ کے علمی اصول کے مناسب ہیں۔ یا اسلئے کہ وہ بالکل واضح ہیں اور ایسے مقدمات پر مبنی نہیں جنکے سمجھنے میں آپ کی عقلوں کو دقت ہو۔ اور اُن کے نزدیک یہ بھی ثابت ہو چکا کہ ترجیح بلا مرجح محال ہے اسلئے وہ اسبات کے قائل ہو گئے کہ ضرور کوئی ایسی شے ہونا چاہئے کہ جس سے مادہ حادث ہوا اور اسکے وجود کو اسکے عدم پر ترجیح ہوئی اور اس شے کا جس سے کہ مادہ حادث ہوا ہے لامحالہ موجود ہونا بھی ضروری ہے کیونکہ جو شے خود معدوم ہے اس سے کوئی شے اضطراراً یا اختیاراً کیسے موجود ہو سکتی ہے بلکہ نا ممکن ہے جیسا کہ عقل کے نزدیک یہ امر بدیہی اور ظاہر ہے پس وہ لوگ (اہل اسلام) معتقد ہو گئے کہ وہ شے جس سے کہ مادہ جو عالم کی اصل ہے پیدا ہوا ہے ضرور موجود ہے اُسکا معدوم ہونا محال ہے کیونکہ موجودات کسی معدوم سے ہرگز حادث نہیں ہو سکتیں اور نہ وجود و عدم دونوں مجتمع ہو سکتے اور اُنہوں نے

اُسکا نام عالم کا خدا رکھا۔
پھر اُن لوگوں نے کہا کہ یہ خدا ضرور قدیم بھی ہونا چاہئے ورنہ اگر حادث ہوگا تو ضرورت ہوگی کہ اُس کا
حادث کرنے والا کوئی اور دوسرا ہو کیونکہ ترجیح بلا مرجح تو محال ہی ہے اور پھر اُس دوسرے کے لئے
تیسرے کی ضرورت پڑے گی اور اسی طرح یہ سلسلہ چلے گا پھر یا تو دور لازم آئیگا یا تسلسل۔ اور دور
اور تسلسل دونوں محال ہیں اور جو چیز کہ اُن دونوں کی طرف مفضی ہوگی اور جس سے کہ محال لازم
آئیگا وہ بھی محال ہوگی اور اس موقع پر اس خدا کے حادث ماننے سے یہ محال لازم آتا ہے تو خدا کا
حدوث بھی محال ٹھیرا اور جب اُسکا حدوث محال ہوا تو لازمی بات ہے کہ وہ قدیم ہو۔

ف ابطال دور ۱۲

اب دور کے معنے سمجھئے وہ دو چیزوں کا اس طور پر ہونا کہ ہر ایک کا وجود دوسرے کے وجود پر
موقوف ہو۔ اور اس سے لازم آتا ہے کہ ہر ایک کا وجود اپنے سبب کے وجود سے پہلے ہو جائے
جس سے یہ لازم آئیگا کہ شے اپنے وجود سے پہلے موجود ہو جاسے اور یہ بالبداہتہ باطل ہے۔ پس
اگر ہم کہیں کہ وہ خدا جس پر مادہ کا وجود موقوف ہے خود اُسکا وجود بھی اسی مادہ پر موقوف ہے
عام ہے کہ بلا واسطہ موقوف ہو یا کسی شے کے واسطہ سے اسطور پر کہ اُس خدا کا وجود کسی دوسرے
شے پر موقوف ہو اور اُس شے کا وجود مادہ پر موقوف ہو اور مادہ خدا پر موقوف ہو تو اس صورت
میں یہ لازم آئیگا کہ مادہ قبل اُس شے کے پایا جائے کہ جو وجود مادہ کے لئے سبب ہے جس سے
کہ یہ ضروری ہوگا کہ مادہ اپنے وجود سے پہلے ہی موجود ہو جائے اور یہ امر صراحتہً باطل ہے اور کوئی
عقلمند اسکا قائل نہیں ہو سکتا۔ اسکا نام دور حقیقی ہے کہ جسکے باطل ہونے میں ذرا بھی شک نہیں

ف دور معیت جائز ہے ۱۲

اور ایک دور معیت بھی ہوتا ہے جسکے یہ معنے ہیں کہ دو شے میں سے بعض بعض پر اس وجہ سے
موقوف ہو کہ وہ دونوں ایک علت کے معلول ہیں۔ مثلاً دن کا موجود ہونا اور دنیا کا روشن ہونا
کہ یہ دونوں طلوع آفتاب کے معلول ہیں ایسا دور محال نہیں ہے۔ اور نہ ہمارا اسمیں کلام ہی ہے

ف ابطال تسلسل

اب رہا تسلسل اسکے یہ معنے ہیں کہ بیشمار امور جانب ازل میں لگاتار ہوتے ہوئے چلے جائیں
اور یہ سلسلہ کہیں ختم ہی نہ ہو اور عقل اسکے ناممکن ہونے کا اسلئے حکم لگاتی ہے کہ اُس سے متعدد

محالات لازم آتے ہیں اور ظاہر ہے کہ جو چیز محال کو مستلزم ہوتی ہے وہ بھی محال ہوتی ہے۔
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین نے اگرچہ تسلسل کے باطل ہونے کی بہت سی دلیلیں نہایت
شرح و بسط اور تفصیل کے ساتھ اپنی کتابوں میں ذکر کی ہیں لیکن ہم ان میں سے اس موقع پر صرف
ایسی ہی دلیلوں پر اقتصار کرینگے کہ جو آپ لوگوں کے افہام کے قریب ہوں اور جن کو کہ آپ
کی عقلوں سے مناسبت ہو زیادہ نہیں آپ سے ہم صرف دو ہی دلیلیں بیان کرینگے۔

ف ابطال تسلسل کے مقدمات کا بیان ۱۲

پس سنئیے ہر عقل سلیم کے نزدیک یہ بات تو نہایت ہی ظاہر اور اجلی بدیہیات میں سے ہے
کہ عدد ناقص اپنی اکائیوں کی تعداد کے لحاظ سے عدد زائد کے ہرگز برابر نہیں ہو سکتا۔ مثلاً
پانچ کا عدد سات کے اعتبار سے ناقص ہے تو یہ ہرگز نہیں ہو سکتا کہ جتنی پانچ میں اکائیاں ہیں
اتنی ہی سات میں بھی ہوں بلکہ سات میں پانچ اکائیوں سے دو اکائیاں اور زائد ہیں اسیطرح
ہر چھوٹے عدد کو بڑے عدد کے اعتبار سے سمجھ لیجئے خلاصہ یہ کہ ہر عدد ناقص اور زائد کا (یعنے
چھوٹے اور بڑے عدد کا) اکائیوں میں برابر ہو جانا صریح محال ہے اسی طرح عقل یہ بھی حکم کرتی ہے
کہ جو مقدار دو حدوں کے درمیان گھری ہوگی وہ ضرور محدود اور متناہی ہوگی اور یہ نہیں ہو سکتا
کہ کوئی شے دو حدوں کے درمیان گھری بھی ہو اور غیر محدود بھی ہو ان دونوں باتوں کا مجتمع ہو جانا
سراسر محال ہے پس جب آپ نے ان دونوں حکموں کو تسلیم کر لیا اور ان کے تسلیم کر لینے میں آپ
لوگوں کو شک ہی کیا ہو سکتا ہے یہ تو ظاہر باتیں ہیں تو اب دلیلیں سنئیے۔

ف برہان تطبیق سے تسلسل کا بطلان ثابت کرنا ۱۲

پہلی دلیل یہ ہے کہ اگر تسلسل کا واقع ہونا ممکن ہوگا اور تسلسل غیر محدود امور کی جانب ازل میں مترتب
ہونیکا نام ہے تو ضرور ہمکو یہ جائز ہوگا کہ ہم ایسے ہی امور کے دو سلسلے فرض کر لیں کہ جن میں سے
ایک کی ابتدا تو زمانہ موجودہ سے ہو اور دوسرا آپ سے مثلاً ہزار برس پہلے سے شروع ہوا ہو اور
دونو جانب ازل میں لگاتار چلے گئے ہوں اب اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ پہلا سلسلہ (جو زمانہ
موجودہ سے شروع ہوا ہے) دوسرے سلسلہ سے (جو آپ سے ہزار برس قبل شروع ہوا ہے) محض
ایک مخصوص عدد (ہزار برس) کے اعتبار سے بڑا ہوگا۔ پھر ہم ان دونوں سلسلوں میں ہر ایک

سے ایک ایک امر کو ساقط کرنا شروع کرتے ہیں یعنی ہم پہلے سلسلہ سے ایک ساقط کرینگے اُسکے مقابل دوسرے سے بھی ایک ہی ساقط کرینگے پھر اسی طرح سے دونوں سے برابر ساقط کرتے چلے جائیں گے پس اس صورت میں یا تو ان دونوں سلسلوں میں سے کوئی سلسلہ بغیر دوسرے کے ختم ہوجائیگا اور یہ خلاف مفروض ہے اور یا دونوں سلسلے معًا ختم ہوجائیں گے پس جانب ازل میں ان کا غیر متناہی اور غیر محدود ہونا کہ اسی کا نام تسلسل ہے باطل ہوجائیگا۔ اور یہی ہمارا مقصود تھا اور اگر ان دونوں سلسلوں میں سے کوئی بھی ختم نہ ہوگا تو اس صورت میں لازم آئیگا کہ سلسلۂ ناقصہ سلسلۂ زائدہ کے برابر ہوجاے حالانکہ ہم پیشتر بیان کر چکے ہیں کہ عدد ناقص کا عدد زائد کے برابر ہوجانا محال ہے پس ظاہر ہوگیا کہ اشیاء کا جانب ازل میں غیر متناہی ہونا کہ اسی کا نام تسلسل ہے محال کو مستلزم ہے اور جو شے کہ محال کو مستلزم ہوتی ہے وہ بھی محال ہوا کرتی ہے اسلئے تسلسل بھی ضرور محال ٹھیرا۔

برہان سُلّمی کے بطلان تسلسل کا ثبوت ۱۲

دوسری دلیل یہ ہے اگر تسلسل ممکن ہو تو ضرور ہمیں جائز ہوگا کہ ہم ایسے دو خط فرض کرلیں کہ جو ایک نقطہ سے مثلث کی دونوں ساقوں کے مثل نکلکر لگاتار چلے جائیں پس اُن کے اجزا بمنزلہ اُن غیر محدود امور کے ٹھیرینگے کہ جو جانب ازل میں مرتب ہوتے ہوئے چلے گئے ہوں پھر ہم اُن دونو کے درمیان کی مسافت ظاہر کرنے کے لئے ضرور پے در پے خطوط فرض کرسکتے ہیں اور پھر وہ مسافت ظاہر کرنے والے خطوط بھی طول میں اتنے ہی زیادہ ہوتے جائینگے جتنے کہ وہ پہلے کے دونوں خط مفروض بڑھتے جائیں گے اس صورت سے سمجھ لیجئے پس جب ہم نے ان دونو خطوط کو غیر متناہی مانا ہے تو ضرور ہے کہ ان دونوں خطوں کے درمیان کی مسافت بھی جسکو ہم نے خطوط سے ظاہر کیا ہے غیر متناہی ہو پس ان خطوط میں سے وہ خط بھی جو غیر متناہی مسافت کو ظاہر کریگا ضرور غیر متناہی ہوگا حالانکہ وہ دو حدوں کے درمیان گھرا ہوا ہے کیونکہ اس درمیانی مسافت کی دو حدوں کے مابین گھرے اور محصور ہونے میں ذرا بھی شک نہیں اور دونوں حدیں وہی دونو خط مفروض ہیں حالانکہ ہم پیشتر بیان کر چکے ہیں کہ جو مقدار دو حدوں کے مابین محصور ہوگی وہ ضرور

متناہی ہوگی اور یہ کہ باوجود اس طرح پر محصور ہونے کے اُسکا غیر متناہی ہونا محال ہے پس جو امر کہ اس محال کو مستلزم ہو اور وہ اس موقع پر دونوں خطوں کا غیر محدود ماننا ہے جسکو کہ تسلسل کہتے ہیں وہ بھی ضرور محال ہوا۔ پس جب آپ میری تقریر میں جسکو کہ میں نے دور اور تسلسل کو باطل اور محال ہونے پر قائم کیا ہے غور کرینگے اور اپنی فکر سے کام لیں گے تو یہ بات آپ پر بخوبی ہویدا ہو جائیگی کہ وہ خدا جس نے مادہ کو بنایا ہے ہرگز کسی دوسری شے سے حادث نہیں ہو سکتا ورنہ یا تو دور لازم آئیگا اگر ہم لوٹ پڑیں اور یہ کہنے لگیں کہ اُس خدا کا وجود اسی مادہ کے وجود پر موقوف ہے۔ اور یا تسلسل لازم آئیگا اگر ہم کہیں کہ اُس خدا کا وجود کسی دوسری شے پر موقوف ہے اور اُسکا وجود کسی تیسری شے پر پھر اسی طرح پر غیر محدود سلسلہ جاری کرتے چلے جائیں اور دور اور تسلسل میں سے ہر ایک محال ہے جیسا کہ پیشتر بیان ہو چکا ہے پس جو امر (اور وہ اس موقع پر خدا کا حادث ماننا ہے) ان دونو محالوں کو مستلزم ہو گا وہ بھی ضرور محال ہوگا۔ اور جب خدا کا حادث ہونا محال ہوا۔ تو لازمی طور پر قدیم ٹھیرا کیونکہ موجودات میں سوائے حدوث اور قدم کے کوئی تیسری شق نکل ہی نہیں سکتی اور خدا کو قدیم ثابت کرنا ہی مقصود تھا۔

خدا کا قدیم لذاتہ ہونا ۱۲

پھر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین اُس خدا کے قدم ثابت ہو جانے کے بعد یہ کہتے ہیں کہ اُسکا قدم لامحالہ کسی ایسے امر کی وجہ سے ہوگا کہ جو ازل میں اُس کے وجود کو مقتضی ہو اب اگر وہ امر اُسی کی ذات مانی جائے تو قدیم لذاتہ ٹھیریگا۔ لیکن اگر وہ امر اُسکی ذات کے سوا کوئی دوسری شے قرار دی جائے گی تو اُسکو قدیم لغیرہ ماننا پڑیگا حالانکہ اُسکے قدیم لغیرہ ہونے پر کوئی دلیل نہیں ہے اور نہ کوئی اسکا مقتضی ہی پایا جاتا ہے اور بالفرض اگر کوئی اُس کے قدیم لغیرہ ہونے کا احتمال نکالے تو اس صورت میں اس غیر میں گفتگو جاری ہے گی کہ آیا وہ قدیم لذاتہ ہے یا وہ بھی قدیم لغیرہ ہی ہے پھر یا تو اسی طرح برابر سلسلہ چلا جائیگا کہ جو تسلسل ہے اور وہ محال ثابت ہو چکا ہے اور یا کسی قدیم لذاتہ ہی تک پہنچا کر سلسلہ کو ختم کرنا پڑے گا تو پھر پہلے قدیم لذاتہ سے گریز کر... سے فائدہ ہی کیا ہوا پس حق یہی ہے کہ اُس خدا کو قدیم لذاتہ ماننا چاہئے یعنے خود اُس کی ... اسکو مقتضی ہے کہ وہ ازل میں موجود ہو اس کی نظیر آپ لوگوں کا یہ قول ہے کہ ...

ع یعنے ہم اُس قدیم لذاتہ کا نام خدا رکھینگے ۱۲

کی حرکت کے لئے کوئی دوسری شے مقتضی نہیں بلکہ اُسکے لئے خود نفس حرکت ہی مقتضی ہے
جیسا کہ میں نے آپ لوگوں کی کتابوں میں دیکھا ہے پس اس بات سے بھی کچھ تعجب نہ کیجئے
کہ یہ خدا قدیم لذاتہ ہے یعنے اُس کی ذات ہی اُسکے وجود کے لئے مقتضی واقع ہوئی ہی، اب
اسوقت یہ کہا جائیگا کہ جب تک خدا کی ذات جو اُسکے وجود کو مقتضی ہے قایم رہیگی اُس وقت
تک وہ زوال اور عدم کو ہرگز نہیں قبول کرسکتا اور نہ لازم آئیگا کہ کسی شے کے وجود کا مقتضی
تو موجود ہو اور باوجود اسکے وہ شے فنا اور معدوم رہے حالانکہ یہ محال ہے پس ثابت ہوگیا کہ
اُس خدا کا فنا اور معدوم ہوجانا محال ہے اور اُس کا باقی رہنا ایک لازمی امر ہے پس وہ
ہمیشہ اور غیر محدود مدت تک باقی رہنے والا ہے۔

خدا کا مرید اور مختار ہونا ۱۲

پھر وہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ وہ خدا جس سے کہ مادہ صادر ہوا ہے یا تو مادہ کا حادث ہونا اُس سے
بلا ارادہ اور اختیار کے بطریق علیت اور ضرورت کے ہوگا اور یا بطریق ارادہ اور اختیار کے
ہوگا یعنی اُسی خدا نے مادہ کے وجود کا ارادہ کرلیا اور اُسے اختیار کرلیا اور اُسکے لئے وہی وقت
مقرر کردیا جسوقت کہ وہ پایا گیا لیکن مادہ کا حدوث خدا سے بطریق علیت ہونا تو ممکن ہی نہیں
ہے کیونکہ خدا تو قدیم ہے اگر اُس سے بطریق علیت اُسکا حدوث ہوتا تو مادہ کا قدیم ہونا لازم آتا
اور اُسکی وجہ سے تمام تنوعات بھی ضرور قدیم ہوجاتے کیونکہ جب مادہ میں ارادہ اور اختیار ہی نہیں
پایا جاتا تو لامحالہ تنوعات کا حدوث اُس سے بطریق معلولیت کے ہوتا پس اس صورت میں
ہرگز ممکن نہ تھا کہ مادہ حادث ٹھیرتا اور اپنی علت سے متاخر ہوسکتا حالانکہ مادہ اور اُس کے تمام
تنوعات کا حدوث بخوبی ثابت ہوچکا ہے پس نتیجہ یہ ہوا کہ اس خدا سے مادہ کا حدوث بطریق
معلولیت نہیں ہوسکتا اب سوائے اسکے کوئی صورت باقی نہیں رہی کہ مادہ خدا کے ارادہ اور
اختیار سے حادث ہوا ہو اور اُسی نے اُسکے لئے وہ وقت پہلے ہی سے مقرر کردیا ہو جبکہ وہ
پایا گیا۔ پس اس تقریر سے یہ بات پورے طور سے پایہ ثبوت کو پہنچ گئی کہ خدا کے لئے ارادہ
اور اختیار ثابت ہے اُس کی ذات ارادہ کنندہ اور ذی اختیار کہلانے کے شایان ہم اُسکے

لیئے اس کی ضد محال ہے اور وہ ضد مجبور اور بے اختیار ہونا ہے۔
پھر اس خدا نے مادہ کے وجود کا ارادہ کر کے اسکے وجود کو عدم پر ترجیح دیدی اور اسکے وجود کا ایک زمانہ معین کر دیا (اور یہی ترجیح اور تخصیص اختیاری صنع اور فعل ہے) اسلیئے یہ مادہ محض خدا کے صنع اور فعل ہی سے ان عجیب وغریب اور حیرت انگیز تنوعات کے قابل حادث ہوا اس موقع پر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین یہ کہتے ہیں کہ جس خدا نے مادہ (جس کی حقیقت کا سمجھنا انسانی فلاسفروں کی عقول پر نہایت ہی دشوار ہے جیسا کہ ان کی کتابوں ہیں دیکھنے سے واضح ہوتا ہے کہ انہوں نے مادہ کی تعریف بیان کرنے اور اس کی حقیقت ظاہر کرنے ہیں کیا کچھ خبط مچایا ہے) بنایا ہے کہ جو سماوی۔ ارضی۔ جمادی۔ نباتی اور حیوانی عجیب وغریب انواع پر متنوع ہوا ہے اور جس ہیں کہ طرح طرح کی صورتیں یکے بعد دیگرے قبول کرنیکی قابلیت موجود ہے بیشک وہ خدا نہایت کمال کے ساتھ علم وقدرت رکھنے والا اور پورا پورا قادر اور عالم ہے عام اس بات سے کہ اسی نے مادہ سے انواع انواع کے تنوعات کو متنوع کیا ہو اور تمام تعجب خیز کائنات کو باوجود عجیب وغریب استحکام کے اس سے بنایا ہو جیسا کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کا عقیدہ ہے اور یا اس نے مادہ ہی کو اس قابل بنایا ہو کہ وہ اسکے ذرات بسیطہ کی حرکت اور ان قوانین فطرت کے موافق جو اسکے ساتھ قایم ہیں ان تمام تنوعات اور تطورات کے قبول کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو جیسا کہ آپ لوگ اس امر کے قائل ہیں کہ یہ تمام تنوعات مادہ کے ذرات کی حرکت سے کہ جو خاص خاص قوانین فطرت کے موافق جاری ہے حاصل ہو گئے ہیں پس ہر دو تقدیر پر خدا کے کمال علم اور قدرت پر قطعی دلالت موجود ہے کیونکہ ایسے کی نسبت جو کسی بسیط شئے کو پیدا کرے اور پھر بدل بدل کر اسکے بیشمار انواع بناتا رہے اور باوجود غایت درجہ کے استحکام اور انضباط کے نہایت ہی حیرت افزا اور تعجب خیز اشیاء کو اس سے نکالتا رہے یا وہ ایسی بسیط شے کو پیدا کر سکے جس ہیں یہ قابلیت موجود ہو کہ وہ ان قوانین فطرت کے مقتضا کے موافق ہی سہی جو اس ہیں قایم ہوں بیشمار عجیب وغریب انواع کی جانب متقلب ہو سکے تو ایسے کی نسبت کسی عاقل

خدا اسکے لیئے کمال علم وقدرت ثابت کرنا ۱۲ مترجم

کو ذرا بھی شبہ نہیں ہو سکتا کہ وہ ضرور کامل علم اور قدرت والا ہوگا اور اُسکا عاجز یا ناواقف ہونا سراسر محال ہے مثلاً جب ہم کسی گھڑی کو جس سے کہ وقت معلوم ہوتا ہے دیکھیں اور ہم میں سے ہر شخص جانتا ہے کہ غایت انضباط اور استحکام کے ساتھ کیسی عجیب اُس کی ترکیب ہوا کرتی ہے جو قواعد ہندسیہ اور کَل سازی کے اصول پر سراسر مبنی ہوتی ہے پس جس طرح کہ اس امر کو ہم سمجھتے ہیں کہ اس گھڑی کا ضرور کوئی بنانیوالا ہے کہ جسنے اُسے بنایا ہے اور نہایت محکم اصول پر اُسکی بنا رکھی ہے اسی طرح قطعی طور پر ہم یہ بھی جانتے ہیں کہ اُسکا بنانے والا جبھی اُسکو بنا سکتا ہے کہ اُسکے بنانے کی کافی قدرت رکھتا ہو اور نہایت مضبوط اور مستحکم اصول پر مبنی کرنے کا اُسے پورا پورا علم بھی ہو۔ عام ہے کہ خود اُسی نے اُسکے پرزے بنائے ہوں اور پھر انہیں اس طرح خود ہی جڑا ہو کہ وہ بخوبی کام دے سکتی ہو اور یا اُس نے محض اُسکے پرزے ہی اس انداز سے بنائے ہوں کہ جبکو مرتب کرکے گھڑی جڑی جا سکتی ہو اور کام دینے کے قابل ہو سکتی ہو۔ اگر اس موقع پر ہم سے کوئی یہ کہنے لگے کہ اس گھڑی کو ایک شخص نے کہ جو اندھا۔ بہرا۔ دست و پا بریدہ ناسمجھ۔ بے خبر۔ علم ہندسہ سے بالکل بے بہرہ۔ اور کَل سازی کے اصول سے محض ناواقف ہے بنایا ہے تو ہم اس قائل کی بڑی شد و مد سے تکذیب کرینگے اور ہماری عقلیں ذرا بھی اسکی بات نہ مانیں گی اور یہ کہیں گی کہ جو اس بات کی تصدیق کرے اور ایسے شخص کو سچا جانے وہ پرلے درجہ کا احمق ہے۔ یہ تو آپ نے سُنا اب میں آپ سے کہتا ہوں کہ جب آپ لوگوں کو اُسکے وجود کا پتہ نہ لگا جس نے کہ مادہ پیدا کیا ہے اور پھر آپ مادہ کے قدم کے معتقد ہو گئے پھر اُس کی مختلف تنوعات اور تطورات کو آپ نے دیکھا کہ جو پہلے نہ تھے اور پھر حادث ہوئے اور یہاں بھی آپ اُس کے وجود کو دریافت نہ کر سکے کہ جو ان تمام تنوعات کا پیدا کرنیوالا ہے اسلئے آپ لوگوں کو یہ ضرورت ہوئی کہ اس سبب سے بحث کریں جسکی وجہ سے یہ سب تنوعات پیدا ہوئے کیونکہ عقل ہرگز اس کو نہیں تسلیم کر سکتی کہ وہ سب محض مادہ ہی سے حادث ہو گئے ہوں اس وجہ سے کہ ہر حادث کے لئے ضرور کوئی سبب ہونا چاہیئے کہ جس میں اُسکے احداث کی صلاحیت موجود ہو اور مجرد مادہ

گھڑی کی مثال دیکر خدا کے علم و قدرت کو سمجھانا اور یہ ظاہر کرنا کہ حرکت اجزاء مادہ کو انواع کے بننے کا سبب قرار دینا غلطی ہے ۱۲

ایسا ہے نہیں۔ پس بڑی سرگرانی کے بعد آپ لوگ اس امر کے قائل ہو گئے کہ مادہ کو ذرات
بسیط جنکی شکلیں مختلف ہیں ازلی حرکت کے ساتھ متحرک ہیں اور اسی حرکت کے باعث سے
یہ اجزاء مختلف ہیئت اور طرح طرح کی کیفیت پر مجتمع ہونے لگے کہ جس سے یہ جملہ تنوعات پیدا
ہو گئے تو آپ لوگوں نے محض یہ کہہ کر اپنی عقلوں کو سمجھا لیا کہ ان تمام تنوعات کا سبب یہی
حرکت واقع ہوئی ہے حالانکہ آپ لوگوں نے ان اجزاء کو نہ محض اپنی آنکھوں ہی سے کبھی دیکھا اور
نہ بڑی سے بڑی خوردبین سے آجتک یہ نظر آئے (اور نہ ہرگز آپ لوگ ان اجزاء کو دیکھ سکیں گے)
اور نہ کبھی مادہ کی حرکت کا کسی کو ذرا احساس ہوا (اور نہ ہرگز آپ لوگ احساس کر سکینگے) لیکن جس چیز
نے کہ آپ کو مادہ کے اجزاء اور اُنکی حرکت کے قائل ہونے پر مجبور کیا وہ محض یہ ضرورت ہے کہ
آپ سمجھ سکیں کہ تمام انواع کیونکر بنگئیں اور اسپر بھی آپ نے اکتفا نہیں کیا بلکہ آپ لوگوں نے
ان اجزاء کے لئے مختلف شکلیں بھی مان لیں تاکہ آپ اس کہنے کے قابل ہو جائیں کہ انہیں
اجزاء کے اجتماع سے باوجود ان کی اشکال کے اختلاف کے مختلف انواع اور طرح طرح کی صورتیں
ظاہر ہوتی ہیں ان سب باتوں کے تو آپ قائل ہو گئے لیکن اُن اجزاء کے اشکال کا دیکھنا تو جدا رہا
محض اُن اجزاء تک کو تو آپ نے دیکھا نہیں بلکہ یہ ساری باتیں فرضی اور تخمینی ہیں جن کے ماننے پر
آپ کو محض اس ضرورت نے آمادہ کیا ہے تاکہ آپ یہ سمجھ سکیں کہ یہ مختلف انواع کیونکر بنگئیں اب
اس موقع پر آکر آپ لوگوں نے اپنا وہ قاعدہ بالا سے طاق رکھ دیا جسکی نسبت ہمنے آپ لوگوں
کو اکثر ڈینگ مارتے سُنا ہے وہ یہ ہے کہ آپ لوگ کسی امر کو جب تک کہ اُس کا احساس اور
مشاہدہ نہ کر لیں ہرگز مانتے ہی نہیں وہ قاعدہ اب کہاں گیا کیوں اس موقع پر احساس اور مشاہدہ کو
چھوڑ کر عقلی دلیل سے استدلال کرنے پر مجبور ہوئے اس سے یہ خیال نہ کیجئے گا کہ ہم عقلی استدلال کے
طریقہ سے انکار کرتے ہیں نہیں یہ تو خاص ہمارا اور تمام معتبر حکماء کا ہمیشہ سے طریقہ رہا ہے ہمیں
صرف آپ لوگوں کو یہ یاد دلانا مقصود ہے کہ آپ لوگوں کا یہ قول کہ ہم احساس اور مشاہدہ کے سوا
کسی چیز پر اعتماد ہی نہیں کرتے پورا نہ ہو سکا اور آپ اپنے اس قول پر قائم نہ رہ سکے (اور نہ

ف — اہل سائنس کو یہ بتلانا کہ وہ اپنے اس قاعدہ پر کہ بغیر مشاہدہ ہم کچھ نہیں مانتے نہیں رہ سکتے اور اسکے چھوڑنے کی شہادتیں پیش کرنا اور ثابت کرنا کہ وہ عقلی استدلالات کے بغیر مانتے نہیں ۱۲

ہرگز قایم رہ سکتے ہیں) اور اگر آپ یہ کہیں کہ یہ موقع ہی ایسا آن پڑا کہ ہمیں استدلال کی ضرورت ہوئی کیونکہ ہم نے اجزا اور اُن کی حرکت کے آثار مشاہدہ کر لئے اور وہ آثار بھی تنوعات ہیں اور انہیں آثار سے اُن کے موثر پر ہم نے استدلال کیا تو ہم آپ سے کہیں گے کہ یہی تو ہم بھی کرتے ہیں خدائی عالم کے آثار مشاہدہ کرکے ہم اور اسی طرح تمام مذاہب والے خدا کے وجود پر استدلال کرتے ہیں اور خدا کے آثار یہی ساری کائنات ہے پس ہم نہیں سمجھ سکتے کہ آپ لوگونکو ہمارے استدلال کا سمجھنا کیوں مشکل معلوم ہوتا ہے اور اپنے استدلال کو آپ آسان خیال کرتے ہیں حالانکہ اگر انصاف سے پوچھئے تو عقل ہمارے ہی استدلال کو قبول کرتی ہے جیسا کہ ابھی ہم بیان کرینگے*

خدا کے ثابت ہوجانے کے بعد تنوعات عالم کی پیدایش کے لئے کسی دوسرے موجد کی ضرورت نہیں ۱۲

اس تمہید کے بعد ہم اپنے اصلی مطلب پر پھر آتے ہیں اور کہتے ہیں کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے نزدیک جبکہ مادہ کا حدوث اور یہ امر ثابت ہوچکا کہ اس مادہ کے لئے ضرور کوئی محدث اور موجد ہے جس نے کہ اُسکو حادث کیا اور عدم سے اسکو اس طرح پر موجود کردیا کہ وہ تمام تنوعات اور تطورات قبول کرنیکے قابل ٹھیرا اور اس سے اُن کے نزدیک اُس موجد کا ارادہ اُس کی قدرت۔ اور اُسکا علم بھی بخوبی پایۂ ثبوت کو پہنچ گیا اب اسکے بعد اُن کو اس امر کے سمجھنے کے لئے کہ تمام انواع کیونکر بنگئیں کسی دوسری چیز کے ثابت کرنے کی ضرورت نہ رہی اسی لئے وہ قائل ہوگئے کہ جس خدا نے مادہ کو پیدا کیا اُسکو تمام تنوعات قبول کرنے کے قابل بنایا۔ اور چونکہ صفت ارادہ۔ قدرت اور علم کے ساتھ موصوف ہے اُسی خدا نے مادہ پیدا کرنے کے بعد اُس سے ان تمام انواع کو بنایا اور ان نئی نئی صورتوں کو کہ جنہیں دیکھکر عقل دنگ رہجاتی ہے ایجاد کیا کیونکہ ان انواع کے حدوث کے لئے کوئی نہ کوئی موجب ضرور ہونا چاہئے اور ظاہر ہے کہ اُن کے حدوث کو اُس خدا ہی کی طرف نسبت کرنے کو جس میں کہ ارادہ قدرت اور علم سب کچھ پایا جاتا ہے عقل قبول کرتی ہے اور سمجھ میں بھی آتا ہے بخلاف اسکے کہ اُن کے حدوث کو اجزا ماده کی حرکت کی جانب منسوب کیا جائے کہ جن میں نہ ارادہ ہے نہ قدرت ہے اور نہ کچھ علم ہی پایا جاتا ہے بلکہ صرف اتفاقی طور پر اسکے اجزا خاص خاص کیفیتوں پر مجتمع بھی ہوجاتے

ہیں پھر چند قوانین فطرت کے موافق جنکے لزوم کو عقل نہیں سمجھ سکتی۔ عملدرآمد بھی کر لیتے ہیں اگرچہ
ان قوانین میں سے بعض کے لزوم کے لئے عقل کو کوئی نہ کوئی موجب تلاش کر لینا ممکن ہے
اور یہ تباینات اصول کے لئے فروع کی وراثت کا قانون ہے جیسا کہ پیشتر آپکے مذہب
کے بیان میں اسکا ذکر ہو چکا ہے لیکن ان قوانین میں سے بعض ایسے بھی ہیں کہ انکی ملازمت
کے موجب کا تلاش کرنا عقل کے امکان میں نہیں اور یہ وہ تباینات ہیں جن کی موجودگی ہر
فرع میں ضروری خیال کی گئی ہے اور جن کے اعتبار سے ہر فرع اپنی اصل کے خلاف
ہوتی ہے کیونکہ ہر عاقل یہ کہہ سکتا ہے کہ کیا وجہ ہے کہ اصول کے خلاف فروع میں تباینات
کا موجود ہونا لازمی ہو گیا؟ اور یہ کیوں نہ ضروری ہوا کہ کسی امر میں متباین ہونے کے بغیر فرع اپنی
اصل کے موافق ہوا کرتی حالانکہ عقل بھی امید کر سکتی ہے کہ فروع اپنے اصول کے موافق ہوا کریں
انکے خلاف ہونے پائیں پس اگر اس موقع پر کوئی ایسی شے جو ان تباینات کو دائمی طور پر ضروری کرتی ہے موجود نہ ہوتی تو یہ قانون فطرت
لازمی طور پر کیونکر ہو سکتا ہے تاکہ محض اجزا کی حرکت ان تباینات کو دائمی طور پر ضروری کر دے تو عقل اسکو نہیں تسلیم کر سکتی ہے اور
نہ اسکا اطمینان ہوتا ہے کیونکہ ان اجزا میں تو اس استمرار کی صلاحیت کا ذرا بھی پتہ نہیں جیسا کہ ہر فکر سلیم کیلئے یہ امر بخوبی ظاہر ہے
اس مقام کے مناسب ایک مثال یاد آئی جس کا بغرض توضیح ذکر کرنا فائدہ سے خالی نہیں وہ یہ
ہے کہ جب ہم کو یہ معلوم ہو کہ کسی شخص نے ایک دخانی کل کے پرزے طیار کئے ہیں پھر اسکے بعد
ہم دیکھیں کہ وہ دخانی کل ان سے مرکب ہو کر مکمل ہو گئی اور چلنے لگی اور ہر ہر پرزہ اپنا اپنا کام
دینے لگا اب بتلائیے کہ ان دونوں باتوں میں سے عقل کس کو قبول کر سکتی ہے آیا ہمارا یہ کہنا
صحیح ہے کہ جس شخص نے اس کل کے پرزے بنائے تھے اسی نے ان کو جوڑ کر اس کل کو چلایا
ہوگا یا یہ قول صحیح ہو سکتا ہے کہ نہیں یہ پرزے اس حرکت کے ذریعہ سے جو ان میں پائی جاتی ہے
خود بخود مرکب ہونے لگے اور اپنے اپنے موقع پر لگنا شروع ہوئے یہانتک کہ زمانہ دراز کے بعد یہ
یہ کل اس طرح جڑ جڑا کر مکمل ہو گئی اور چلنے لگی اس میں ذرا شک نہیں ہو سکتا کہ عقل بلا تامل پہلی بات
کو تسلیم کرے گی اور بلا کسی شک وشبہ کے دوسرے امر کو متروک خیال کرے گی اسی پر قیاس کر کے

ایک دخانی کل کی مثال دیکر ثابت کرنا کہ اہل سائنس کا مذہب تحقیق عالم کے بارہ میں محض لچر ہے ۱۲

آپ اسکو بھی خیال کریں کہ عقل اس بات کو قبول کر سکتی ہے کہ جسنے مادہ کو ایجاد کر کے اسکو تمام تنوعات کے قابل بنایا اُسی نے اُسی سے تمام انواع کو بھی پیدا کیا نہ یہ کہ بلا اس کے کہ مادہ کے ایجاد کرنے والے نے کچھ کیا ہو وہ مادہ اپنے اجزا کی اضطراری حرکت کی وجہ سے قانون وراثت اور قانون تباین کے موافق خود بخود طرح طرح کی انواع میں تنوع ہونے لگا کہ جنکے بننے کے لئے اعلیٰ درجہ کی قدرت نہایت ہی کامل علم و حکمت اور تدبیر کی ضرورت ہو پس اے عقلمند و ذرا تو انصاف کرو۔

خدا کا علم ارادہ اور قدرت ان میں ہر ایک کن کن اشیا کے ساتھ متعلق ہو سکتا ہے ۱۲

خدا ے عالم کے ارادہ۔ قدرت اور علم کے ثابت کرنے کے بعد محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین ایک بات کے اور قایل ہیں جسکے اوپر تنبیہ کر دینا اس مقام پر ضرور ہی معلوم ہوتا ہے وہ لوگ کہتے ہیں کہ خدا کا ارادہ اور اُس کی قدرت دونوں صرف ایسی ہی چیز کے ساتھ متعلق ہو سکتی ہیں کہ جو عقلاً ممکن ہے یعنی وہ ایسی شے ہو کہ عقل جسکے وجود اور عدم کی تصدیق کر سکتی ہے اُسکے نزدیک وہ موجود بھی ہو سکتی ہو اور معدوم بھی۔ ممکن ہونے کے بعد کوئی شے کیسی ہی بڑی اور مشکل کیوں نہ معلوم ہوتی ہو لیکن خدا اُسکو وجود یا عدم کے ساتھ اور اسی طرح اُسکے اور احوال میں سے جسکے ساتھ چاہے اپنے ارادہ سے خاص کر سکتا ہے اور جسکے ساتھ کہ اُس نے اپنے ارادہ سے اُسے خاص کر لیا ہے اُسی کے موافق اپنی قدرت سے پیدا کر سکتا ہے اب رہا وہ امر کہ جو عقلاً واجب ہو یعنے عقل اُسکے معدوم ہونے کی تصدیق نہیں کر سکتی مثلاً ہر ذی مقدار شے کا لازمی طور پر کچھ نہ کچھ جگہ گھیرنا ؛

خدا کے ارادہ اور قدرت کا تعلق واجب اور محال کے ساتھ نہیں ہو سکتا ۱۲

اُسی طرح وہ امر جو عقلاً محال ہو یعنی عقل اُسکے موجود ہونے کی تصدیق نہیں کر سکتی مثلاً اجتماع نقیضین سو ان دونوں قسموں کی اشیاء کے ساتھ خواہ ایجاداً ہو یا اعداماً البتہ نہ تو خدا کا ارادہ ہی متعلق ہو سکتا ہے اور نہ اُسکی قدرت اسلئے کہ جو شے عقلاً واجب ہے وہ خود ہی موجود اور حتماً حاصل ہوگی اُسکا وجود سے نکل جانا ممکن ہی نہیں پس خدا کا ارادہ اور قدرت دونوں اُسکے ساتھ نہ ایجاداً متعلق ہو سکتے ہیں نہ اعداماً۔ ایجاداً تو اسلئے کہ یہ تحصیل حاصل ہے اور اس سے موجود کا موجود کرنا لازم آتا ہے اور اعداماً اسلئے کہ اُسکا معدوم ہونا اور وجود سے نکل جانا محال ہے۔ اب رہا

امر محال وہ حتماً معدوم ہوتا ہے اُسکا وجود میں آجانا ممکن نہیں پس اُسکے ساتھ بھی وہ دونوں
دارادہ اور قدرت، نہ اعداماً متعلق ہوسکتے ہیں کیونکہ یہ تحصیل حاصل ہے اور اس سے معدوم کا
معدوم کرنا لازم آتا ہے اور نہ ایجاداً اس وجہ سے کہ اُسکا موجود ہونا اور وجود میں داخل ہو جانا محال ہے
لیکن خدا کا علم ہر شئے کے ساتھ خواہ وہ شئے عقلاً ممکن ہو یا واجب یا محال ضرور متعلق ہوتا ہے جس سے
کہ وہ شئے خدا کے پاس منکشف ہوتی ہے پس خدا ہر شئے کو وہ کیسی ہی کیوں نہ ہو اور پھر چاہے وہ
حاضر ہو یا گذشتہ یا آئندہ۔ سبکو بخوبی جانتا ہے اُسے تمام چیزوں کا علم ہے شئے حاضر کے
ساتھ تو اُسکے علم کا تعلق ظاہر ہے عام ہے کہ وہ واجب ہو یا ممکن یا محال کیونکہ محال بھی تصور
میں حاضر ہوسکتا ہے پس خدا اُسکو اور اُسکے استحالہ کو جانتا ہے اب رہا امر گذشتہ جسکا کہ وجود
منقطع ہو چکا وہ ضرور خدا کی پیدا کردہ اشیا میں سے ہوگا جو کہ خدا ہی کے ایجاد سے موجود ہوا تھا
اور اُسی کے اعدام سے معدوم ہو گیا اور اس میں کوئی تعجب نہیں کہ جس شخص نے کسی شئے
کو بنایا ہو اور پھر اُسے معدوم کر دیا ہو اُسکے ساتھ اُس شخص کا علم باقی رہ سکتا ہے اور امر آئندہ
کے ساتھ بھی جو اب تک موجود نہیں ہوا۔ اُسکے علم کا تعلق ظاہر ہے کیونکہ جبکہ وہ شئے حادث ہونے
کے قابل ہے اور بغیر اسکے کہ خدا اپنے ارادہ سے اُسکے وجود کی تخصیص کرے اور اپنی قدرت سے
اُسے موجود کر دے وہ ہرگز حادث نہیں ہوسکتی اسلئے کہ کل حوادثات خدا ہی کے افعال کے
آثار ہیں پس لازمی امر ہے کہ اُسکے ایجاد کرنے سے پہلے خدا اُسے جانتا بھی ہو کیونکہ اُس نے
تو اُسکے وجود کا ارادہ کیا ہوگا جب تو اپنی قدرت سے اُسے موجود کریگا اور اس میں کوئی تعجب
نہیں ہے کہ جس انسان نے یہ پختہ قصد کر لیا ہو کہ میں ایک خاص قطعہ کا مکان مثلاً ایک
ماہ کے بعد تعمیر کروں گا وہ جو کچھ کہ اُس گھر میں بنائیگا اُسے خوب جانتا ہے لیکن اس شخص کے
علم میں یہ فرق ہے کہ بسا اوقات کسی مانع کی وجہ سے اُس شخص کو وہ مکان بنانا میسر نہیں ہوتا
تو اُسکا پہلا علم واقع کے موافق نہیں رہتا لیکن خدا کو اُسکے افعال سے جنکے کرنے کا اُس نے
ارادہ کر لیا ہے کوئی مانع باز نہیں رکھ سکتا وہ ضرور ہی اُنہیں کرتا ہے اسلئے اُسکا علم ہمیشہ واقع

خدا ہر شئے کو جانتا ہے خواہ وہ موجود ہو یا گذشتہ یا آئندہ ۱۲

کے موافق ہی ہوتا ہے اُسکے خلاف ہونا ممکن ہی نہیں -

ف اثبات قضاء و قدر اور اُن کے معنے کی توضیح ۱۲

اس مقام سے آپ شریعت محمدیہ کے اس مسئلہ کو بھی کہ حوادث میں ہر شئے خدا کے قضاء و قدر سے ہوتی ہے خوب سمجھ گئے ہوں گے کیونکہ جب یہ امر ٹھیرا کہ عالم میں ہر حادث جسطرح پر کہ اُسکے ساتھ خدا کا علم پہلے سے متعلق ہوچکا ہے اُسکے موافق اُسکے پیدا کرنے سے موجود ہوتا ہے تو ضرور ہوا کہ اُسکے علم سابق کے موافق اُسکے ساتھ خدا کی قدرت ایجاداً متعلق ہو اور اسی کا نام قضا ہے اور یہ بھی ضروری ہے کہ ازل سے اُسکے ساتھ خدا کا علم متعلق ہو اور وہ اسکے لئے ایک حد مقرر کردے جسکے موافق کہ وہ اسے ایجاد کریگا اور اسی کو قدر کہتے ہیں (قضاء و قدر کی جو تفسیر یہاں بیان کی گئی یہ منجملہ اُنہیں تین تفسیروں کے ہے جنہیں کو علامہ باجوری نے جوہرہ کے حاشیہ میں ذکر کیا ہے اور یہی تفسیر ماتریدیہ کیا کرتے ہیں) ❊

ف انبیاء اور اولیاء کی پیشین گوئی کی حقیقت ۱۲

یہ جو شریعت میں وارد ہوا ہے کہ رسل اور اولیاء غیب اور آئندہ کے واقعات کی خبر دیا کرتے ہیں اس مقام سے اسکو بھی آپ سمجھ گئے ہونگے کیونکہ جب خدا غیب اور آئندہ کی حوادثات کو جانتا ہے اسلئے کہ ہر حادث اُسی کے علم سے اُسکے ارادہ کے متعلق ہونے سے اُسی کے فعل سے پیدا ہوا کرتا ہے تو پھر اس سے کون امر مانع ہوسکتا ہے کہ یہی خدا ان رسل اور اولیاء میں سے جسے چاہے اس غیب یا امر آئندہ کی خبر دیدے اگرچہ ہم اسکے قائل ہیں کہ نفس فطرت انسانی کا یہ مقتضا نہیں کہ وہ بذاتہ اور خود مغیبات میں سے کسی شئے کو جان سکے لیکن اگر خدا کسی کو بتلادے تو اُسے کون روک سکتا ہے پس ان لوگوں کو جو کچھ معلوم ہوتا ہے وہ خدا کے بتلانے ہی سے معلوم ہوتا ہے اور پھر وہ لوگ اوروں کو خبر دیدیتے ہیں اُن میں سے ایسا تو کوئی بھی نہیں جو بذاتہ علم غیب کا دعوے کرتا ہو چنانچہ شریعت محمدیہ بالذات علم غیب کے دعوے کرنے کو اعلیٰ درجے کے ممنوعات میں شمار کرتی ہے اور جو اسکا دعوے کرے اُسکو کافر بتلاتی ہے ❊

ف خدا زندہ ہے ۱۲

پھر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین یہ کہتے ہیں کہ وہ خدا کے عالم جسکا ہمارے نزدیک وجود - قدم - بقا - قدرت - ارادہ اور علم ثابت ہوچکا ہے ضرور زندہ ہونا چاہئے اسلئے کہ مردہ کا صفت

ارادہ۔ قدرت اور علم میں سے کسی کے ساتھ موصوف ہونا عقل میں نہیں آتا جیسا کہ ظاہر ہے
پس خدا کے لئے صفتِ حیات ثابت ہوگئی اور اُس کا موت کیساتھ موصوف ہونا محال ٹھیرا۔
پھر وہ کہتے ہیں کہ وہ خدا مادہ کے تمام خواص میں سے کسی خاصہ میں بھی مادہ کے مشابہ نہیں
ہو سکتا عام ہے کہ وہ خواص ایسے ہوں کہ جنکے لزوم کے لئے نفس مادہ کی طبیعت مقتضی ہو
اور وہ اُس سے جدا نہ ہو سکتے ہوں اور یہ مادہ کے عام صفات ہیں جو اسکے جمیع انواع کیلئے
لازم ہیں اور یا وہ ایسے ہوں جنہیں کہ نفس مادہ کی طبیعت قبول کر سکتی ہو خواہ وہ اُس کے
تمام انواع میں پائے جا سکتے ہوں یا فقط اُسکے بعض مرکبات ہی میں اور یہ وہ صفات ہیں جو
کہ مادہ کے جمیع انواع کے لئے عام تو ہیں لیکن لازمی نہیں اور یا وہ عام ہی نہیں ہیں جیسے
کہ جوہریت۔ جسمیت۔ عرضیت۔ متحیز ہونا (یعنی کسی قدر جگہ کو گھیرنا) مرکب ہونا۔ متجزی ہونا
غیر سے جدا جانا۔ غیر کو جننا۔ اتصال۔ انفصال۔ حیوانیت۔ نباتیت۔ جمادیت۔ ایک جگہ
سے دوسری جگہ منتقل ہونا۔ تمام انفعالات نفسانیہ اور اسکے مثل جتنی چیزیں ہیں۔ کیونکہ وہ خدا
ان خواص میں سے کسی میں بھی اگر مادہ کے مشابہ مانا جائیگا تو وہ بھی اُسی کے مثل مادہ ٹھیریگا
اسلئے کہ یہ ظاہر بات ہے کہ جو شے کسی دوسرے کے ساتھ اُس کی ذات اور طبیعت کی لوازمات
اور خواص میں سے کسی خاصہ میں بھی مشابہ ہوگی وہ ضرور اُسی کے مثل اور ویسی ہی ہوگی
اور اگر یہ خدا مادہ تسلیم کیا جائیگا تو جو کچھ کہ مادہ کے لئے ممکن ہے یعنی حدوث وہ خدا کے لئے
بھی ممکن ہوگا اور خدا بھی حادث ٹھیریگا کیونکہ جو حکم چند یکساں چیزوں میں سے کسی ایک کے لئے
ثابت ہوگا وہ ویسی ہی اور چیزوں پر بھی صادق آئیگا حالانکہ خدا کے لئے قدم کے لازمی ہونے
پر دلیل قائم ہو چکی ہے اور اُسکے حدوث کا محال ہونا ثابت ہو چکا ہے پس اس سے یہ ثابت
ہوا کہ اس خدا کا مادہ کے مشابہ ہونا ناممکن ہے تو وہ ضرور اسکے خلاف ہوگا۔ اور یہی اس مسئلہ
کا مقصد ہے جسکے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین معتقد ہیں کہ خدا عالم کے لئے تمام حوادثات
کے خلاف ہونا ضروریات میں سے ہے اور اس کا اُن کے مشابہ ہونا محال ہے اسلئے خدا

خدا مادہ کے تمام خواص سے مبرا ہے ۱۲

نہ مادہ ہوسکتا ہے اور نہ مادہ کے خواص میں سے کسی کے ساتھ اُسکا موصوف ہونا ممکن ہے جیساکہ پیشتر بیان ہوچکا ۔

فـ خدا مکان اور محل کا محتاج نہیں ۱۲

پھر چونکہ ظاہر ہوچکا ہے کہ خدا نہ جوہر ہے نہ جسم اسلئے اُسے کسی مکان کی بھی ضرورت نہیں جس میں کہ وہ قایم ہو اور نہ وہ عرض ہی ہے جو اُسے کسی محل کی حاجت ہوتی جس میں کہ وہ حلول کرتا اور قایم ہوتا ۔

فـ خدا کے عرض نہ ہونے پر دوسری دلیل ۱۲

علاوہ بریں اگر اُسے عرض مانا جائیگا اور وہ کسی محل کا اپنے قیام میں محتاج ہوگا تو وہ ضرور صفت ہوگا اور اگر وہ صفت ہوگا تو پھر اُس کا ان صفات کے ساتھ جنکا کہ پیشتر بیان ہوچکا ہے موصوف ہونا ممکن ٹھیریگا اور وہ صفات قدرت ارادہ علم اور حیات ہیں حالانکہ خدا کے ان صفات کے ساتھ موصوف ہونے پر دلیل قائم ہوچکی ہے اسلئے اُسکا صفت ہونا ممکن نہیں ہوسکتا تو پھر وہ عرض بھی جو اپنے حلول اور قیام میں کسی محل کا محتاج ہو نہو سکیگا ۔

فـ خدا موجد کا محتاج نہیں ۱۲

پھر چونکہ خدا کا قدم ثابت ہوچکا ہے تو وہ کسی موجد کا بھی جو اُسے ایجاد کرتا ہرگز محتاج نہیں ہوسکتا غرض یہ کہ خدا کا مکان محل اور موجد کی جانب محتاج نہ ہونا یہی امور ہیں جو کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے اس عقیدہ سے مقصود ہیں کہ خدا سے عالم کا بنفسہٖ اور خود ہی قائم ہونا ضروری ہے اور غیر کے ساتھ اُسکا قائم ہونا محال ہے ۔

خدا کی اس صفت پر ایک دوسری دلیل بھی ہے وہ یہ ہے کہ اگر وہ مکان کا یا محل کا یا کسی موجد کا محتاج ہوتا تو ضرور تھا کہ یہ امر مذکورہ اُس سے قبل موجود ہوتے اور اُسکے بنائے ہوئے نہ ہوتے حالانکہ اس بات پر دلیل قایم ہوچکی ہے ۔ کہ وہی خدا قدیم اور تمام کائنات کے قبل سے ہے ۔ اور کائنات میں ہر شئے اُسی کی بنائی ہوئی ہے تو پھر کیونکر ممکن ہو کہ اُس کے بعد بھی وہ ان میں سے کسی شئے کی جانب محتاج ہو ۔

فـ صفات خداوندی اور صفات انواع مادہ میں محض اسمی مشارکت ہے ۱۲

اِس سابق کے مسئلہ میں کہ خدا مادہ کے خواص میں سے کسی شئے میں بھی اُس کے مشابہ نہیں ہو یہ شبہ نہ کرنا چاہئے کہ لیجئے خدا ان امور میں تو مادہ کے مشابہ ہوگیا کہ موجود ہے ارادہ کرتا ہے

عالم ہے۔ قادر ہے۔ زندہ ہے اور اسی طرح اور صفات ہیں جو کہ اُسکے لئے ابھی ثابت ہوئیں
کیونکہ مادہ کے انواع ان صفات کے ساتھ تو موصوف ہوتے ہیں اسلئے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم
کے متبعین کا یہ اعتقاد ہے کہ خدا کے صفات مذکورہ کو محض آثار کی مشابہت کی وجہ سے انواع
مادہ کے صفات کے ساتھ صرف اسمی مشارکت حاصل ہے حقیقت کے اعتبار سے پورا پورا
اختلاف اور مباینت پائی جاتی ہے کیونکہ خدا کی صفات مذکورہ اُن کے نزدیک صفات قدیم
ہیں اعراض نہیں ہوسکتی لیکن انواع مادہ کی وہ صفات جنکے ساتھ اُن کو اسمی مشارکت حاصل ہے
بلاشبہ اعراض اور مادہ کے حادث اور زائل ہونے والے احوال ہیں اور اس میں ذرا بھی خفا
نہیں کہ محض آثار میں مشابہت کا پایا جانا اس امر کو مستلزم اور مقتضی نہیں ہوسکتا کہ حقیقت
میں بھی مشابہت ہو خصوصًا جبکہ صفات خداوندی کے آثار باعظمت محیط اور کامل ہوں
اور صفات انواع کے آثار اُن کے مقابل میں حقیر ناقص اور قاصر ہوں جیسا کہ دونوں کے
آثار میں مقابلہ کرنے سے صاف صاف واضح ہوتا ہے۔

فلاسفہ جدید کے مقابل میں وحدت کی دلیل بیان کرنے کی حاجت نہیں ۱۲

ف پھر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین جبکہ خدا سے عالم کے وجود پر دلیل قایم کر چکے اور آپ لوگوں پر
اُسکے وجود کی تصدیق کرنے کو دلیل سابق کے مقتضا کے موافق لازم کر چکے تو اب اُنہیں کوئی
ضرورت نہیں ہے کہ آپ لوگوں کے مقابلہ میں اس امر پر دلیل قایم کریں کہ وہ خدا ایک ہے
خدائی میں اور عالم کی تخصیص اور ایجاد میں اُسکا کوئی شریک نہیں ہوسکتا کیونکہ آپ لوگ
تو ایک خدا کو بھی نہیں مانتے تھے اُنہوں نے دلیل سے اُسکے وجود کی تصدیق کرنے کو آپ پر
لازم کر دیا اب اُنہیں آپ لوگوں کی جانب سے اس امر کا اندیشہ نہیں ہوسکتا کہ آپ اُس خدا
کے سوا اور کسی خدا کے وجود کا دعوے کرنے لگیں گے اس لئے کہ اسے تو آپ خود سمجھ سکتے
ہیں آپ کے نزدیک تو یہ ظاہر بات ہے کہ آثار خداوندی کی دلالت سے خدائے عالم کے وجود
کے ثابت کرنے کے بعد کونسا امر مقتضی ہے کہ کسی دوسرے خدا کے ثابت کرنے کے لئے بھی
ہمیں ضرورت پڑے باوجودیکہ اس عالم کے ایجاد کرنے کے لئے صرف ایک ہی خدا جس میں

ف مسلمانوں کے عقیدے بلا دلیل نہیں بلکہ یقینی دلیل پر مبنی ہیں اس لیے وحدانیت کی دلیل بھی ضرور ہے

کہ اُسکے ایجاد اور محکم کرنے کے لئے کامل صفات موجود ہوں بالکل کافی ہے۔ لیکن چونکہ وہ اسکے معتقد ہیں کہ وہ خدا ایک ہی ہے اُس کی خدائی میں کسی کا شریک ٹھیرانا سراسر محال ہے اور وہ اپنے عقیدوں کو بغیر قطعی دلیل پر مبنی کئے ہوئے باز نہیں رہ سکتے اُن کے عقیدوں کی بنا ہمیشہ قطعی دلیلوں پر ہوتی ہے خواہ وہ قطعی دلیل عقلی ہو یا نقلی اس لئے لازم ہے کہ وہ اس خدا کی وحدانیت پر عالم کے ایجاد کرنے میں اُسکے منفرد ہونے پر اُسکے سوا کسی خدا کے وجود کے محال ہونے پر ضرور عقلی یا نقلی دلیل قایم کریں۔ علیٰ ہذا القیاس جب

ف وحدانیت کے منکر فرقوں کے لئے بھی دلیل وحدانیت کی ضرورت ہے ۱۲

وہ اُن فرقوں سے گفتگو پر آمادہ ہوں جو کہ متعدد خدا ماننے والے ہیں اور عالم کے لئے دو یا تین یا زیادہ خداؤں کا اعتقاد رکھتے ہیں تو اس وقت بھی اُن فرقوں پر خدائے عالم کی وحدانیت کا اقرار لازم کرنے کے لئے وہ اس امر کو اپنے ذمہ ضروری خیال کرتے ہیں کہ خدا کی وحدانیت اور اسکے سوا کسی دوسرے خدا کے محال ہونے پر دلیل قایم کریں لیکن ان فرقوں کے مقابلہ میں اُن کی دلیل ضرور عقلی ہونی چاہئے نقلی دلیل کو وہ مانتے ہی نہیں تو پھر اُن کے سامنے اُسکے بیان کرنے سے فائدہ ہی کیا نکلیگا ؛

ف قرآن مجید میں توحید کی عقلی برہانی اور اقناعی دونوں قسم کی دلیلیں موجود ہیں ۱۲

رہی خدائے عالم کی وحدانیت پر دلیل نقلی جن پر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پیرو اعتماد کرتے ہیں وہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے قرآن میں جس کی نسبت اُنہوں نے خدائے عالم کے پاس سے ہونے کی خبر دی ہے بکثرت موجود ہیں۔ قرآن کی اکثر سورتیں خدا کی توحید اور ایجاد کرنے میں اُس کے منفرد ہونے کی تصریح کرتی ہیں بلکہ اُن میں اُسکی توحید کی دونوں قسم کی عقلی قطعی بھی اور اطمینان بخش دلیلیں بھی جو کہ عام لوگوں کی عقل کے موافق ہیں جن میں کہ قطعی برہانی دلیل سمجھنے کی قابلیت نہیں مذکور ہیں ؛

اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پیرو توحید خداوندی کے اعتقاد کے بارے میں محض نقلی دلیل پر بھی اعتماد کر سکتے ہیں کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت اور آپ کی لائی ہوئی چیزوں کی حقانیت کی تصدیق خدا کی توحید پر موقوف نہیں ہے اسلئے کہ آپ کے دعوے کی حقانیت

پر متعدد دلائل قائم ہونے کی وجہ سے عالم کے موجد کی جانب سے آپ کی رسالت کی تصدیق
کرسکتے ہیں عام ہے کہ وہ موجد ایجاد کرنے میں منفرد اور ایک مانا جائے پھر جب کہ وہ آپ
کی رسالت کی پوری طور سے تصدیق کرچکے تو پھر اُنہیں آپ کی یہ خبر بھی ماننا پڑیگی کہ جس خدا
نے اُنہیں بھیجا ہے اور رسول بنایا ہے وہ ایجاد کرنے میں منفرد اور ایک ہے اُس میں اسکا
کوئی شریک نہیں۔ لیکن دلیل عقلی جسے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو اُن فرقوں کے مقابلہ
میں جو متعدد خداؤں کے قایل میں خدائے عالم کی وحدانیت پر قایم کرتے ہیں اور نیز جس پر
کہ اُسکی وحدانیت کے اعتقاد کے بارہ میں وہ خود بھی اعتماد کرتے ہیں اُس کی بکثرت صورتیں اور
مختلف طریقے ہیں اس مقام پر بغرض اختصار ان میں سے ہم ایک ہی دلیل بیان کرینگے پس
سُنئے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو اس موقع پر یہ کہتے ہیں کہ اگر عالم کے خدا متعدد مانے جائیں
مثلاً دو مانے جائیں دیا اور زیادہ کیونکہ اس استدلال میں کوئی فرق نہیں آسکتا) تو عالم میں
کسی شے کا بھی وجود نہیں ہوسکتا لیکن عالم میں کسی شے کا نہ پایا جانا باطل ہے اسلئے کہ اُس کا
وجود تو ہم مشاہدہ کر رہے ہیں پس وہ امر بھی (یعنی خدا کا متعدد ماننا جس سے کہ یہ خرابی لازم آئی
ضرور باطل اور غلط ہوگا اور جب خدا کا متعدد ماننا باطل ٹھیرا تو اُس کی وحدانیت ثابت ہوگئی اور
یہی ہمارا مقصود تھا اب سنئے کہ خدا کے متعدد ماننے سے عالم میں کسی شے کا نہ پایا جانا کیونکر لازم
آتا مثلاً فرض کیجئے کہ دو خدا ہوں تو وہ دونوں یا تو باہم متفق ہوجائینگے یا مختلف رہیں گے اگر
متفق ہوجائیں تو وہ کسی چیز کو ایجاد نہیں کرسکتے ورنہ لازم آئیگا کہ دو موثروں کا فقط ایک ہی اثر
ہو اور یہ محال ہے کیونکہ اس سے لازم ہے کہ اُن دونوں میں سے ہر ایک کی ایجاد سے اگر عالم کا ایک
جداگانہ اور مستقل وجود ہوگا تو لازم آئیگا کہ عالم دو وجود کے ساتھ موجود ہوجا لانکہ وہ صرف ایک ہی
وجود کے ساتھ موجود ہے جیسا کہ ظاہر ہے اور اگر دونوں ایجاد سے زیادہ نہیں عالم کا فقط ایک
ہی وجود حاصل ہو تو ماننا پڑیگا کہ اُن دونوں میں سے ہر ایک نے بانفرادہ اُسے ایجاد نہیں کیا
بلکہ دوسرے کے ساتھ ملکر ایجاد کیا جیسے کہ اگر دو قوتیں ملکر کسی پتھر کے لڑھکانیکا باعث ہوں ہر ایک

ف
وحدانیت کی
عقلی دلیل

اُن میں سے بانفرادہ اُسکے لڑھکانے کے لئے کافی نہ ہو بلکہ دونوں کے مجتمع ہونے کی ضرورت پڑے تو ہر ایک دوسری قوت کی محتاج ٹھیریگی اور اُسکے ساتھ ملکر مرکب ہوگی اور وہ دونو قوتیں مرکب ہوکر ایک قوت بنیگی۔

تو اس صورت میں صاف ظاہر ہے لڑھکانے کی نسبت دونوں کی طرف ہونی چاہئیے ان میں سے کسی ایک کی جانب علی الاستقلال نسبت کرنا ہرگز صحیح نہیں ہوسکتا۔ پس اس بنا پر دونوں خدا ایک دوسرے کے ساتھ مرکب ہوں گے اور دونوں بمنزلہ ایک خدا کے قرار پائیں گے کہ جس کی طرف ایجاد کی نسبت ہوگی اور دونوں میں سے ہر ایک کی جانب علی الاستقلال ایجاد کی نسبت نہ ہوسکیگی کیونکہ ہر ایک موجد کا جزء ہوگا نہ مستقل موجد حالانکہ خدائے عالم اُسکو کہہ سکتے ہیں کہ جو اس عالم کا موجد ہو اور اگر یہ کہا جائے کہ ہر واحد خدا نہیں بلکہ فی الحقیقت دونوں کا مجموعہ خدا ہے تو اسکا جواب ہم یہ دینگے کہ پیشتر ثابت ہوچکا ہے کہ خدا سے یعنے موجد عالم کا مرکب ہونا محال ہے کیونکہ اُس میں اور مادہ اور اُسکی تمام انواع کے مابین جمیع صفات کے اعتبار سے جو کہ اُن کے ساتھ مختص ہیں مخالف ہونا ایک لازمی امر ہے اور اُنھیں صفات میں سے ترکیب بھی ہے۔ علاوہ بریں ہر ایک مرکب کے لئے حدوث لازم ہے تو اس بنا پر خدا کا حدوث لازم آئیگا اور نہ یہ ممکن ہے کہ دونوں عالم کو علی الترتیب اس طرح پر ایجاد کریں کہ پہلے تو ایک ایجاد کرے اور پھر دوسرا ورنہ تحصیل حاصل لازم آئے گی اور وہ محال ہے جیسا کہ پیشتر ثابت ہوچکا ہے۔ اور نہ یہی ممکن ہے کہ بعض چیزونکو ایک ایجاد کرے اور بعض باقی کو دوسرا کیونکہ اسوقت ان دونوں کا عاجز ہونا لازم آئیگا اس لئے کہ جب کسی شے کے ساتھ ان دونوں میں سے کسی ایک کی قدرت متعلق ہوجائیگی تو لامحالہ اس شے کے ساتھ دوسرے کی قدرت کے متعلق ہونے کا طریق وہ پہلا مسدود کردیگا پس دوسرا اُسکی مخالفت پر ہرگز قادر نہ ہوسکیگا اور عاجز رہے گا اور اگر دوسرا اُسکے خلاف کرسکا اور اُس نے اپنی قدرت کے متعلق ہونے کے طریق کو مسدود نہ ہونے دیا تو پہلے کو عاجز ماننا پڑے گا بہرحال خدا کا عجز لازم آئیگا اور خدا کا عجز محال ہے۔

اور اگر دونوں مختلف ہوجائیں اس طرح پر کہ ایک تو عالم کے ایجاد کرنے کا ارادہ کرے اور دوسرا اُسکے معدوم کرنے کا پس ہرگز ممکن نہیں کہ دونوں کا ارادہ نافذ ہوسکے ورنہ اجتماع ضدین لازم آئیگا اور نہ یہ ممکن ہے کہ ایک کا ارادہ نافذ ہو اور دوسرے کا نہ ہو کیونکہ جسکا ارادہ نافذ نہ ہوسکیگا وہی عاجز ٹھیریگا اور دوسرا بھی ویسا ہی قرار پائیگا اسواسطے کہ دونوں میں مماثلت منعقد ہوچکی ہے اور دونو یکساں ہیں علاوہ بریں یہ بھی ہے کہ جب ایک کا ارادہ نافذ ہوگا اور دوسرے کا نہیں توجسکا ارادہ نافذ ہوجائیگا وہی خدا ٹھیریگا دوسرا نہیں ہوسکتا اب وحدانیت کی دلیل مکمل ہوگئی اور یہی دلیل قرآن مجید میں بھی مجملاً اور علی وجہ الاختصار مذکور ہے چنانچہ ارشاد ہوتا ہے (لوکان فیھما الھۃ الا اللہ لفسدتا) اگر دونوں میں اللہ کے سوا اور خدا ہوتے یعنی اگر زمین اور آسمانوں کے پیدا کرنے میں اللہ کے سوا اور خدا بھی قایم ہوسکتے اگرچہ اللہ بھی اُن کے ساتھ ہوتا تو وہ دونوں درہم وبرہم ہوجاتے ۔ یعنے آسمان و زمین کا وجود ہی نہ ہوتا لیکن اُن دونو کا وجود نہ ہونا باطل ہے اسلئے کہ اُن کا موجود ہونا مشاہدہ سے ثابت ہے پس وہ شے یعنے اللہ کے سوا جنس خدا کا موجود ہونا یعنی کسی اور خدا کا موجود ہونا ، بھی جس سے کہ یہ خرابی لازم آئی باطل ٹھیرے تو اب ثابت ہوگیا کہ زمین اور آسمانوں میں یعنے عالم میں اللہ کے سوا کوئی اور خدا نہیں ہوسکتا بلکہ وہی خدائی کے ساتھ مفرد اور یکتا ہے اور یہی مقصود تھا یہ نہیں ہے کہ خدا کی جماعت ہی محال ہو بلکہ خدا کا مجرد متعدد ہونا محال ہے چنانچہ ہمنے اپنے قول جنس خدا سے اسی کی طرف اشارہ کیا ہے ۔ پھر سابق میں دونوں خداؤں کے متفق ہوجانے کے احتمال کو جو فرض کیا ہے وہ محض سرسری نظر کے لحاظ سے ہے ورنہ جب غور کیا جائے تو دونوں خداؤں کے متفق ہونے اور صلح کرلینے کا سرے سے احتمال ہی صحیح نہیں ہوسکتا کیونکہ خدائی کا مرتبہ عام غلبہ اور کامل استقلال کو مقتضی ہے جیسا کہ قرآن مجید نے اس کی طرف اس قول میں اشارہ کیا ہے (اذن لذھب کل الہ بما خلق ولعلی بعضھم علی بعض) الایۃ (یعنی اگر کئی خدا مانے جائیں) ہر ہر خدا اپنی اپنی پیدا کی ہوئی اشیا کو لیے جاتا اور ایک دوسرے پر چڑھائی کر بیٹھتا دیتہ تو آپ نے سن لیا اب میں اس امر پر مکرر تنبیہ کرتا ہوں کہ یہ

ف دلیل تمانع کی ایسی تقریر جس سے اسکا قطعی دلیل ہونا ثابت ہوتا ہے ۱۲

دلیل اور اسی طرح اور دلیلیں صرف اُنہیں کے مقابلہ میں قایم کی جاسکتی ہیں کہ جو خدا سے عالم
کے وجود کو تو مانتے ہیں لیکن وہ متعدد خداؤں کے مدعی ہیں پس وہ اس قسم کی دلیلوں سے اپنے
تعدد کے دعوے سے باز رکھے جاسکتے ہیں رہے وہ لوگ جو عالم کے لئے کسی خدا کے وجود کو
تسلیم نہیں کرتے اُنکے مقابلہ میں اس دلیل کا قایم کرنا اُسی وقت صحیح ہوسکتا ہے جبکہ اُن پر اُس
امر کا ماننا لازم کردیا جائے کہ عالم کے لئے ضرور کوئی خدا ہے جس نے کہ اُسے ایجاد کیا پھر اُنکو
خدائی کے منصب کو اور جس عظمت اور استقلال کو کہ خدائی کا منصب مقتضی ہے اچھی طرح سے
سمجھا دیا جائے ورنہ اُنہیں اسکی کیا پروا ہوگی کہ خدا کا عجز لازم آتا ہے یا اسکے سوا اور محالات جن کا
کہ دلیل سابق میں پیشتر ذکر ہو چکا ہے لازم آتے ہیں پس اس سے ذرا آگاہ رہنا چاہئے)

پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین نے دیکھا کہ اتنی ہی صفات جو کہ خدا موجد عالم کے لئے ثابت ہوئیں
ہرچند کہ خدائی کا مدار ٹھیر سکتی ہیں اور وہ صفات وجود۔ قدم۔ بقا۔ حوادث کے ساتھ مخالفت اُس
کا بنفسہ قایم ہونا یعنی مستقلاً موجود ہونا۔ وحدانیت۔ علم۔ قدرت۔ ارادہ اور حیات ہیں اور
اگر خدا صرف انہیں صفات کے ساتھ موصوف ہوتب بھی وجود کائنات کی علت بننے کے
لئے کافی سمجھا جاسکتا ہے اور ہر عاقل اتنے پر قناعت کرسکتا ہے لیکن اُنہوں نے اس خدائے
پاک کی شان میں اور بھی غور کرنا شروع کیا اور اُسکی عجیب غریب مصنوعات اور اُسکی کمال پایداری
میں تامل کیا تو کہنے لگے کہ جب اُسکی مصنوعات میں یہ کمال موجود ہو تو کیا وہ خدا سے پاک
صفات کمالیہ میں سے کسی صفت میں خود ناقص بھی ٹھیر سکتا ہے ہرگز نہیں بلکہ جہاں تک
ہم خیال کرسکتے ہیں کسی کو ایسا نہیں پاتے کہ وہ اپنے مثل کوئی شے ایجاد کرسکے چہ جائیکہ ناقص کسی
کامل کو ایجاد کرے یا کامل اپنے سے اکمل کو ایجاد کرنے کے قابل ہوسکے۔ انہیں حیوانات کو لیجئے
کہ وہ کچھ ہی کیوں نہ بنائیں اور ایجاد کریں لیکن ہم ہمیشہ اُن کو اس سے عاجز ہی پاتے ہیں کہ وہ حیوانیت
میں اپنے مثل یا اپنے قریب قریب بھی بناسکیں اور حیوانات کو بھی جانے دیجئے۔ انسان کو لیجئے کہ
جو سب سے زیادہ جاننے والا اور صنعت کے اعتبار سے اعلےٰ درجہ کا قادر مانا جاتا ہے وہ بھی کچھ ہی

ف خدا کے لئے سوائے صفات مذکورہ بالا کے دیگر صفات کمالیہ کے اثبات کی تمہید ۱۲

ف انسان کبھی چیز کا خالق نہیں وہ کچھ نہیں پیدا کرسکتا ۱۲

کیوں نہ بنائے اور ایجاد کرے لیکن جب دیکھا جاتا ہے تو وہ اپنے مثل یا اپنے سے اکمل بنانا تو جدا
رہا اُس کے مصنوعات میں اُس کمال کے قریب قریب بھی نمودار نہیں ہوتا۔ جو کہ خود اسمیں
قایم ہے حیوان یا انسان کا بنانا تو بالاے طاق رہا انسان میں نبات بنانے کی تو قدرت
ہے ہی نہیں۔ غایت سے غایت وہ جو کچھ بنا سکتا ہے یہ ہے کہ وہ جمادی صورت جو کہ حیات سے
بالکل خالی ہوتی ہے تراش لیتا ہے یا چند عناصر کو جمع کرکے کیمیاوی ترکیب دے سکتا ہے کہ جس
میں حیات کا ذرہ برابر بھی نشان نہیں پایا جاتا۔ یا کلیں ایجاد کر سکتا ہے کہ جو قدرتی قوانین جر
ثقیلی کے موافق غیر دائمی اور ناپائدار حرکت کرنے لگتی ہیں اور پھر نہ اُن میں حیات کا نام و نشان
ہوتا ہے اور نہ احساس کا۔ اور جب وہ کسی حیوان یا نبات میں اُس کی صورت کے متغیر کرنیکے
لئے کسی قسم کا تصرف کرنا چاہتا ہے تو وہ خود ہرگز اسپر قدرت حاصل نہیں کر سکتا آخر کار چار و
ناچار اُنہیں قوانین قدرت کے استعمال کرنے پر مجبور ہوتا ہے جو تغیر دینے کے لئے اُس
خداے پاک کی جانب سے مقرر ہیں اور جو تغیر کہ اُس سے حادث ہوتی ہے وہ حقیقت میں اُسکا
فعل بھی نہیں ہے اُسکو صرف اسی قدر دخل ہے کہ اُس نے اُس قانون قدرت کو دریافت کرلیا
جس سے کہ تغیر پیدا ہو سکتی ہے اور پھر اُس نے جس شئے کو تغیر دینا مقصود ہے اُس پر اُسے
مسلط کر دیا۔ اور اگر یہ تغیر اُسکے بنانے اور اُسکے پیدا کرنے سے ہوتی تو اُسکے ظاہر ہونے سے
قبل ضرور اُسکو اُسکے تمام حالات کی تفصیلی واقفیت ہوتی وہ اُس کی مقدار اور کیفیت کو پوری
تدقیق کے ساتھ جان سکتا حالانکہ ایسا نہیں ہوتا بیان اسکا یہ ہے کہ جب کوئی انسان اس بات کا
ارادہ کرتا ہے کہ وہ کسی پرند کے بچہ کو اُسکی خلقت میں بدصورت کر دئے تو وہ انڈے میں ایک جانب
سے قوی حرارت پہنچاتا ہے اور دوسری جانب سے ذرا ضعیف۔ اس سے بچہ میں ایک خاص
قسم کی بدصورتی پیدا ہو جاتی ہے پس یہ بدصورتی اس انسان کا فعل ہرگز نہیں ہو سکتی ورنہ انڈے
سے نکلنے کے پہلے ہی اس صورت کی بدنمائی کی مقدار۔ اس کی کیفیت اور یہ کہ بچہ کے کس موقع
پر یہ خرابی پیدا ہوئی پوری تدقیق کے ساتھ جانتا اور اُس سے واقف ہوتا حالانکہ ایسا نہیں ہوتا

انسان جو کچھ تصرفات کرتا ہے وہ حقیقت میں خدا کے مقرر کردہ قوانین قدرت کو مسلط کر دیتا ہے اور اُس سے کام لیتا ہے خود مستقل طور پر کچھ نہیں کر سکتا ۱۲

غایت سے غایت وہ تجربہ سے یا اتفاقی طور پر اُس قانون قدرت پر مطلع ہو گیا جسکی وجہ سے کہ
انڈے میں بچہ کی صورت بدل جاتی ہے اور بدنما ہو جاتا ہے اور اُس قانون کو وہ استعمال کرنے
لگا جیسے کہ کسی شخص کو یہ معلوم ہو گیا کہ پانی سے پیاس بجھ جاتی ہے پھر جب اُسے پیاس لگتی
ہے تو وہ اپنے معدہ میں پانی پہنچا لیتا ہے اُس سے اُسے سیرابی حاصل ہو جاتی ہے اور اُسکی
پیاس بجھ جاتی ہے تو کیا یہ کہا جا سکتا ہے کہ جس شخص نے کہ اپنے معدہ میں پانی پہنچایا ہے
خود اُسی نے سیرابی کو بھی پیدا کیا اور پیاس کو دفع کر دیا اور کیا یہ اُسکے مصنوعات میں شمار کیا
جا سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ پس اُس کا اتنا ہی فعل ہے کہ اُس نے اپنے معدہ میں پانی پہنچا لیا۔
پانی جب معدہ میں پہنچا تو اُس سے معدہ کی حرارت ٹھنڈی پڑی اور پیاس جاتی رہی اب یہ
جو کچھ حاصل ہوا اُس میں پانی پہنچانے والے کی ذرا بھی تاثیر نہیں۔ اس موقع سے یہ امر بطریق اولے
واضح ہو گیا کہ کھیت کا کاشتکار درختوں کے نکلنے اور اُن کے بارآور ہونے میں اُسکے لئے مقررہ
قوانین قدرت استعمال کر کے کتنی ہی کوشش کیوں نہ کرے اُسکی نسبت یہ ہرگز نہیں کہا جا سکتا
کہ اُسی نے کھیت کے درختوں کو ایجاد کیا اور بنایا ہے اُن سے پھل نکالے ہیں اور اُن کی
عجیب و غریب ترکیب اور حیرت انگیز خواص کا وہی پیدا کرنے والا ہے اسلئے کہ اُس میں سے
فی الحقیقت کوئی شے بھی اُسکی بنائی ہوئی نہیں ہاں اگر مجازی اطلاق کو آپ لیتے ہیں تو ہمیں
کوئی مضائقہ نہیں اُسکو ہم بھی مانتے ہیں اسی طرح تمام اُن اشیا کی نسبت جنکے وجود کا سبب
انسان عالم کے مقررہ قوانین قدرت استعمال کر کے ہوا کرتا ہے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اُنکا انسان
بنانے والا اور موجد نہیں صرف اُسکا کام اتنا ہے کہ وہ مقررہ قوانین قدرت کو اُن کے مقررہ
راستوں میں جاری کر دیتا ہے اُسکے بعد تمام آثار اُن سے پیدا ہو جاتے ہیں اور وہ انسان آثار
کو نہیں پیدا کرتا (عنقریب اسکا بیان آتا ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پیرو اس امر کے قائل
ہیں کہ یہ تمام آثار قوانین قدرت سے خدا تعالیٰ کے پیدا کرنے سے ظہور میں آتے ہیں نہ فقط
قوانین قدرت کے ذاتی اثر سے چنانچہ اسکی تحقیق عنقریب آئیگی) پس جبکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے

متبعین کے نزدیک یہ بات جسکا پیشتر ذکر ہوا واضح ہوگئی کہ کوئی شے اپنے مثل کے بنانے پر بھی قادر نہیں ہو سکتی چہ جائیکہ وہ اپنے سے بڑھکر اور اکمل شے کو بنائے تو وہ کہنے لگے کہ یہہ لازمی امر ہے کہ جب خدا نے مادہ کو ان عجیب غریب قوانین قدرت کے ساتھ ایجاد کیا جن کی وجہ سے کہ اُس میں بیشمار تطورات اور تغیرات کی قابلیت آگئی اور اُس سے یہ حیرت انگیز بیچ انواع وجود میں آئیں ضرور اُس خدا کی جملہ صفات جو کہ اُسکے لئے دلیل سے ثابت ہوئیں اور جو صفات کمالیہ کہ اُسکی ذات کے شایاں ہیں سب مرتبۂ کمال کو پہنچی ہوئی ہوں۔ ورنہ وہ اپنے مصنوعات کے مثل یا اُن سے بھی کمتر ٹھیریگا حالانکہ یہ امر اُسکے خلاف ہے جسکو کہ عقل یقینی طور پر جان چکی اور اُس کی تصدیق کرچکی پس وہ اسکے معتقد ہوگئے کہ وہ خدا ضرور ضرور سمیع۔ بصیر متکلم۔ اور تمام صفات کمالیہ کے ساتھ جو اُسکی ذات کے شایاں ہیں متصف ہے اسلئے کہ یہ بات عقل میں نہیں آسکتی کہ وہ بہرا۔ اندھا۔ گونگا ہو اور پھر اُسی نے قوت سمع کو پیدا کیا ہو۔ آنکھوں کو روشن کیا ہو۔ کلام کے ساتھ زبان کو جاری کیا ہو اور یہ ہو سکتا ہے کہ وہ صفت کمالیہ میں ناقص ہو حالانکہ اُسی نے صفت کمالیہ کی نظیر کو اپنے مصنوعات میں نہایت ہی کامل طور پر ایجاد کیا ہے لیکن جتنی صفات کا کہ وہ خدا کی نسبت اعتقاد رکھتے ہیں اُن کے بارے میں اُنہیں یقین ہے کہ نہ وہ حوادث کی سی صفات ہیں اور نہ حقیقت میں اُن کے مشابہ ٹھیر سکتی ہیں اگرچہ باہم اُن میں آثار کی مشابہت کی وجہ سے مشارکت اسمی پائی جائے اور اس امر کا پیشتر بیان ہو چکا ہے کہ آثار کی مشابہت سے حقیقت کی مشابہت ضروری نہیں پس خدا سننے میں ہماری طرح کان کا محتاج نہیں بلکہ اُس کی صفت قدیمہ ہے جو اُسکی ذات کے ساتھ قایم ہے جس سے کہ تمام مسموعات اُسپر منکشف ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح اُسکا دیکھنا آنکھ کی پتلی پر موقوف نہیں بلکہ وہ بھی صفت قدیمہ ہے جو کہ اُسکی ذات کے ساتھ قائم ہے جس سے کہ تمام مبصرات اُس کے نزدیک منکشف ہو جاتے ہیں اُسکا کلام ہماری طرح آواز اور حرف سے نہیں ہو سکتا بلکہ وہ بھی صفت قدیمہ ہے جو کہ اُس کی ذات کے ساتھ قایم ہے جسکے ذریعے سے وہ اپنی مخلوقات میں سے جس کسی کو

ف خدا کا سمیع بصیر متکلم وغیرہ ہونا اور اُن کے معنی کی تشریح اور خدا کے اور حوادث کی صفات کے مابین کیا فرق ہے ۱۲

جو کچھ سمجھانا چاہتا ہے سمجھا سکتا ہے اسی طرح تمام اُن باقی صفات یعنی علم - ارادہ - قدرت حیات وغیرہ کی نسبت جو سابق میں بیان ہوئیں یہی کہا جا سکتا ہے پس وہ ساری صفات قدیمہ ہیں جو اسکی ذات کے ساتھ قایم ہیں جن میں سے ہر ایک کا اُسکے مقتضا کے موافق اشیاء کے ساتھ تعلق ہوتا ہے خواہ بطور انکشاف کے ہو یا تخصیص کے یا احداث کے ورنہ اگر اُسکی صفات حوادث کی سی صفات مانی جائیں گی تو وہ بھی اُنہیں کی طرح حادث ٹھیریگا حالانکہ اُسکے قدم کے ضروری ہونے پر اور اُسکے حدوث کے محال ہونے پر دلیل قایم ہو چکی ہے اور اسکا تفصیلی بیان پہلے گذر چکا ہے -

ف خدا کے لئے شریعت محمدیہ نے کچھ ایسے صفات بھی بتلائے ہیں جنکا ثبوت یا عدم ثبوت محض عقل سے نہیں معلوم ہو سکتا ہے ۱۲

پھر جب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو اسی خداے پاک کی جانب سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت پر اُن دلائل کی وجہ سے جو آپ کے صدق پر قایم ہو چکی ہیں یقین کر چکے تو اُنہوں نے دیکھا کہ آپ کی شریعت خدائے عالم کے لئے صفات سابق الذکر جو عقلی دلائل سے معلوم ہوئیں ثابت کرتی ہے اور یہ وہ صفات ہیں جن پر خدائی کا مدار ہے اور نیز وہ صفات کمالیہ جن کے لئے کہ اُس کی شان عظیم مقتضی ہے اور سوا اسکے عدل - رحمت - کرم - ہدایت - احسان اور ایسی ہی اور صفات بھی کہ جنکا پتہ نصوص شرعیہ سے لگتا ہے اسی قبیل سے ہیں - باوجود اس کے اُنھوں نے یہ بھی پایا کہ ان صفات کے علاوہ اس شریعت نے خدا کے لئے چند ایسی صفات کو بھی ثابت کیا کہ دلیل عقلی جنکے نہ ثبوت ہی پر دلالت کرتی ہے اور نہ اُن کی نفی پر لیکن شریعت محمدیہ میں چونکہ اُن کی تصریح کی گئی تھی وہ اُن صفات کے بھی معتقد ہو گئے اسلئے کہ اُن صفات کے خبر دینے والے (اور وہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہیں) صادق ہیں اور اُن کا صدق اُن دلائل قاطعہ کی وجہ سے جو اُن کے صدق پر قایم ہو چکا ہیں یقینی تسلیم کیا گیا ہے اور عقل اُن صفات کو محال بھی نہیں سمجھتی کہ اُن کے ماننے میں کچھ پس و پیش کرنے کا موقع ہوتا -

ف صفات خداوندی کے بارہ میں متشابہات کا حکم ۱۲

اسی طرح اس شریعت میں خداے پاک کے لئے چند ایسی اشیا کو بھی ثابت کیا ہے جن سے کہ بظاہر جسمیت کا شبہ پڑتا ہے اور یہ اشیا جیسے کہ چہرہ - آنکھ - ہاتھ - اُنگلی قدم وغیرہ ہیں پس محمد

صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین نے ان اشیاء کو خدا کے لئے ثابت تو کیا لیکن چونکہ عقلی اور نقلی دلیل کی رو سے خدا کا جسمیت سے منزہ اور پاک ہونا ثابت ہو چکا تھا اسلئے اُنہوں نے اُن کے ظاہری معانی نہیں تسلیم کئے اور یہ اعتقاد رکھا کہ ان کے معانی جو ہوں خدا کی ذات کے مناسب ہیں حوادث میں ان کے جو معانی سمجھے جاتے ہیں وہ ہرگز نہیں ہو سکتے رہا ان کی حقیقت کا علم وہ اُنہوں نے اُسی خدائے پاک پر رکھا اور اُسکے حوالے کیا۔ اسی لئے وہ اس امر کے قائل ہو گئے کہ مثلاً خدا کا ہاتھ تو ہے لیکن وہ ہمارے ہاتھوں کی طرح نہیں ہو سکتا اسی طرح اُسکی آنکھ بھی ہے لیکن ہماری آنکھوں کی طرح نہیں ہو سکتی علیٰ ہذا القیاس اور اشیاء کو بھی سمجھیے اتنا تو ہم کہہ سکتے ہیں باقی رہی اسکے مرادی معنے کی حقیقت اُسے خدا ہی خوب جانتا ہے پس اس طور پر وہ خدا کو منزہ مانتے ہیں اور حقیقی علم خدا کے حوالے کرتے ہیں خلاصہ یہ کہ جہانتک کہ عقل کی دلالت اور شریعت محمدیہ سے معلوم ہوا اُسکے موافق وہ خدا کو تمام کمالات کے ساتھ جو اُس کی شان عالی کے سزاوار ہیں موصوف مانتے ہیں اور تمام نقائص سے کہ جو اُسکو زیبا نہیں منزہ اور مبرّا اعتقاد کرتے ہیں +

خدا کے اسماء توصیفی ہیں اور اللہ علم ذات ہے ۱۲

ف پھر اس شریعت نے جیسے کہ خدا کی صفات بتلائی ہیں اُسی طرح اُسکے وہ نام بھی جو اُس نے اپنے لئے خود تجویز کئے ہیں بتلائے اُنہیں میں سے لفظ (اللہ) ہے جو اُسکا خاص نام ہے دوسرے پر اطلاق نہیں ہوتا اس لفظ کا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے قبل بھی اگرچہ عالم کے پیدا کرنے والے پر عربی زبان میں اطلاق موجود تھا لیکن شریعت نے بھی خدا تعالیٰ پر اسی لفظ کو اطلاق کیا اسلئے اس طرح پر اس میں شرعی حیثیت پیدا ہو گئی اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے نزدیک یہ نام شرعی نام سمجھا گیا جس میں کہ اُنہوں نے شریعت محمدیہ کا لحاظ کیا نہ فقط عربی لغت کا اسی طرح پر خدائے تعالیٰ کے باقی ناموں کو سمجھئے۔

ف شریعت محمدیہ نے خدا کی عظمت اور اسکی صفات کمالیہ کے ساتھ موصوف ہونے پر عقلی قطعی اور اطمینان بخش ہر دو قسم کی دلیلوں سے استدلال کرنے کا طریقہ بتلایا ہے ۱۲

پھر شریعت محمدیہ نے جیسے کہ اپنے پیروی کرنیوالوں کو خدا کے وجود کے اور اُسکے اُن صفات کمالیہ کے ساتھ موصوف ہونے کی تعلیم دی جن کے یا تو ثبوت ہی پر عقل دلالت کرتی ہے یا خدا کے لئے اُن کو جائز رکھتی ہے اور اُسکے نام بتلائے اسی طرح اُس نے خدا کے وجود پر اُس کی عظمت پر اُسکی تمام صفات کمالیہ کے ساتھ موصوف

ہونے پر عقلی دلیل سے استدلال کرنیکا طریق بھی سکھلایا عام ہے کہ وہ دلائل برہانی قطعی ہوں یا اطمینان بخش دلائل ہوں جن سے کہ قلوب کی پوری تسکین ہوجاتی ہے اور دل اُن کو فوراً قبول کرلیتا ہے۔ اس طرح پر اسلامی امور کے اثبات کے لئے نہایت ہی وسیع طریق اُن کے ہاتھ لگا اور عقلی اصول پر اسلامی خوبیاں ثابت کرنے کے واسطے اُن پر بہت بڑا دروازہ کھل گیا چنانچہ میں چاہتا ہوں کہ اُن میں سے چند امور کو ذکر کردوں جو کہ خدائے عالم کے وجود پر صفات کاملہ کے ساتھ اُسکے موصوف ہونے پر۔ اُسکی اور اُس کی صفات کی عظمت پر۔ اور پھر اُن کے آثار کی وسعت پر دلالت کرتے ہیں جس سے کہ دلوں میں اُس کی شان عظیم کی عظمت پیدا ہوتی ہے اور ایک سے ایک مصنوعات اور اعلیٰ سے اعلےٰ عجیب وغریب اشیاء کے بنانے پر اُسکو پوری قدرت حاصل ہونے کا دلوں کو یقین ہوتا ہے۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اصل مقصود کے بیان کرنے سے پہلے میں ایک مقدمہ ذکر کردوں جس سے کہ مطلب کے سمجھنے میں سہولت پیدا ہوجائے اور جو کہ مقصود کے ساتھ اپنے لگاؤ کی وجہ سے بہت کچھ نافع ثابت ہو پس میں کہتا ہوں کہ یہ امر تو مخفی نہیں کہ مادہ اور اُسکے انواع کے لئے کچھ عام صفات ہیں جیسے کہ تحیز (یعنی کسی نہ کسی قدر خلا کو گھیرنا) جو تمام اجسام میں پایا جاتا ہے اور کچھ خاص صفات ہیں جیسے کہ لوہے کا ہتوڑے کی چوٹ کھا سکنا اور شیشہ کا چور چور ہوجانا یہ دونوں صفات اجسام کی ایک ایک نوع کے ساتھ خاص ہیں اور آپ لوگوں کی علمی (سائنس کی) کتابوں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ انواع مادہ میں سے کسی سے بھی عام صفات منفک نہیں ہوسکتیں اُن کا منفک اور جدا ہوجانا محال ہے باقی رہیں خاص صفات اُن کی نسبت آپ لوگوں کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ اُن میں سے ہر صفت جس جسم میں کہ پائی جاتی ہے کسی نہ کسی طبعی سبب سے اُس سے ضرور جدا ہوسکتی ہے چنانچہ آپ لوگ کہتے ہیں کہ مثلاً لوہے سے ہتوڑے کی چوٹ سے بڑھنی کی صفت جدا ہوسکتی ہے اور پھر اس میں اُسکی چوٹ سے ریزہ ریزہ ہوجانے کی صفت جبکہ اُسے فلاں عرق میں بھگو یا جائے تو پیدا ہوسکتی ہے

آثار خداوندی سے خداوندی صفات پر استدلال کرنیکے لئے مقدمہ بیان کرنا جس میں بتایا ہے کہ مادہ کے عام اور خاص صفات کی نسبت مسلمان کیا عقیدہ رکھتے ہیں اور اہل سائنس کے ساتھ کس میں مخالف یا موافق ہیں اور کیوں ۱۲

زلزلہ آنے کے وقت مقناطیس سے لوہے کی کشش کرنے کی قوت جاتی رہتی ہے اسی بنا پر ایک آلہ ایجاد کیا گیا ہے جس سے زلزلہ کا قریب الوقوع ہونا دریافت ہو سکتا ہے تاکہ انسان اس سے محفوظ رہ سکے پس یہ اس امر کی تصریح ہے کہ جسم کی خاص صفات اسباب طبیعیہ میں سے کسی نہ کسی سبب سے ضرور جدا ہو سکتی ہیں جیسا کہ ہم نے پیشتر ذکر کیا لیکن محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو ان عام صفات کی نسبت جنکا ثبوت اُن کے نزدیک مادہ کے جمیع انواع میں مدلل ہو چکا ہے یہ کہتے ہیں کہ ہمیں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ صفات دو قسم پر منقسم پائی جاتی ہیں بعض تو ایسی ہیں کہ مادہ کے تمام انواع میں سے کسی سے بھی منفک نہیں ہو سکتیں اُن کا منفک اور جدا ہو جانا محال ہے اور اس قسم کی صفات کے ساتھ خدا تعالی کی قدرت باوجود اُن کے متحقق الوجود ہونے کے اُن کے معدوم کرنے کے لئے متعلق نہیں ہو سکتی اسلئے کہ خدا کی قدرت امر واجب یعنی ایسی شے کے اعدام کے ساتھ جسکا وجود ضروری اور معدوم ہونا محال ہے متعلق نہیں ہوا کرتی جیسے کہ جسم کے لئے تحیز یعنے جسم کا کسی نہ کسی قدر خلا کو گھیرنا پس ممکن نہیں ہے کہ کوئی جسم بغیر کسی قدر خلا کے گھیرے ہوئے پایا جائے +

دوسری قسم وہ ہے کہ جمیع انواع سے جسکے منفک ہونے کو عقل جائز رکھتی ہے۔ پس کوئی امر مانع نہیں ہو سکتا کہ خدا تعالی کی قدرت ایسی صفت کے معدوم کرنے کے ساتھ عام ہو کہ تمام انواع سے ہو یا کسی خاص نوع سے متعلق ہو جائے کیونکہ یہ امر عقلاً ممکن ہے اور جو امر عقلاً ممکن ہوتا ہے وہ ضرور خدا تعالی کی قدرت کے تصرف کے تحت میں آسکتا ہے۔ جیسے کہ اجسام کی عام کشش جسکی وجہ سے ایک جسم دوسرے کو کشش کرتا ہے اور ایسے ہی کشش اتصال یعنی جس کشش کی وجہ سے کسی جسم کے ایک ہی جنس کے اجزاء فردہ یعنی ذرے جیسے لوہے کے مثلاً باہم ملے رہتے ہیں اور اُن کے ملنے کی وجہ سے جسم بنجاتا ہے اسی قسم کی اور صفات لے لیجئے۔ پس وہ کہتے ہیں کہ اس قسم کا ثبوت اگرچہ اجسام میں پایا جاتا ہے لیکن اُن کے لئے عقلاً لازمی نہیں ہے بلکہ اُسکا ثبوت اجسام میں امکان عقلی کے طور پر ہے یعنے عقل کے لئے یہ ممکن ہے

جسم کی کشش عام اور کشش اتصال اور قوت مدافعت پر ایک محققانہ بحث ۱۲

کہ اجسام کا اس قسم کی صفت کے ساتھ تصور کرے یا اُن کا تصور بلا اس صفت کے کرے
پس اس سے کونسا امر مانع ہو سکتا ہے کہ اگر ہم کسی جسم کو عام کشش سے خالی تصور کریں یعنی
وہ نہ کسی دوسرے جسم کو کشش کرے اور نہ دوسرا جسم اُسکو اسی طرح اس میں بھی کوئی قباحت
نہیں معلوم ہوتی کہ اگر ہم کسی جسم کو کششِ اتصال سے خالی تصور کریں اور اُسکی ذرات کا باہم
ملنا کسی دوسرے سبب سے مانیں علاوہ بریں آپ لوگوں کا جسم میں کشش اتصال کیساتھ
قوت مدافعت کے وجود کا بھی قائل ہونا گویا اجتماع نقیضین کو ماننا ہے۔ قوت مدافعت سے
وہ قوت مراد ہے جسکی وجہ سے جسم کے ذرات پورے طور سے مل نہیں سکتے اور وہ اُنکو ملنے سے
روکتی ہے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ جسم میں خلا اور مسامات باقی رہ جاتے ہیں اور یہی قوت خارجی
قوت کا جبکہ وہ جسم پر دباؤ ڈالتی ہے مقابلہ کرتی ہے جیسا کہ آپ لوگوں کی کتابوں میں اسکا صریحی
بیان موجود ہے۔ اگر آپ کہیں کہ بغیر اس قوت کے تو اجسام کا بننا ہی خیال میں نہیں آسکتا۔
تو ہم جواب دینگے کہ ہمارے نزدیک خدا کی قدرت سے بغیر اس قوت کے ماننے ہوئے دوسرے
طور پر بھی ممکن ہے اور اگر ہم اس موقع پر کسی سبب ہی کے قائل ہو جائیں تو ہم کہہ سکتے ہیں
کہ ممکن ہے کہ سوائے اس قدرت مدافعت کے کوئی دوسرا سبب ہو۔ بھلا بتلائیے اسی میں
کونسی قباحت ہے کہ یہی اجزا فردہ (ذرات بسیطہ) جنکے اجسام میں موجود ہونے کے آپ
قائل ہیں ممکن ہے کہ انہیں کی شکلیں ایسی ہوں کہ اُن میں کچھ اُبھار پائے جاتے ہوں اور
کسیقدر بتجادیف یعنے گڑھے بھی موجود ہوں پس ان اجزا کے مجتمع ہونے کے وقت یہی
اُبھار اُن گڑھوں میں گھس کر خوب جم جاتے ہوں پس جب یہ گڑھے اُن اُبھاروں پر دباؤ پاکر
نہ بیٹھتے ہوں یا کسی سبب سے جیسے کہ حرارت جو کہ اُن ذرات کو پھیلا دیتی ہے دباؤ کم پڑتا ہو تو
جسم سیال یا از قسم گیس بنجاتا ہو اور جب یہ اُبھار گڑھوں میں دب جاتے ہوں یا کسی سبب سے
جیسے کہ برودت دباؤ شدید پڑتا ہو تو جسم میں بمقدار دباؤ کے سختی آجاتی ہو اور ٹھوس جسم بنتا ہو

ـــہ گیس کی قسم کے وہ اجسام کہلاتے ہیں جو مثل ہوا کے نظر نہیں آتے ۱۲ منہ مترجم۔

اب اس موقع پر قوت مدافعت کی وجہ سے باہم ذرات کی مدافعت کے بجا ہو یہ علت بیان
کی جا سکتی ہے کہ جب یہی گڑھے ایسے تنگ ہوتے ہیں جس میں کہ یہ اُبھار پورے طور سے
نہیں سما سکتے تو ذرات کے مابین خلا باقی رہجاتے ہیں اور یہی وہ مسامات اور سوراخ ہیں
جو ہر جسم میں پائے جاتے ہیں اور یہ ایسی علت ہے جس سے کہ اجسام متحد الجنس کی ذرات
کے باہم ملے رہنے کی وجہ جس طرح ظاہر ہوتی ہے اُسی طرح عقل کے لئے اجسام مختلف الجنس
کے باہم ملنے کی وجہ بھی ظاہر ہو جاتی ہے جیسے کہ مابین گوند اور کاغذ کے ہوتا ہے۔ مراد
اس علت سے اجزاء فردہ (ذرات بسیطہ) میں اُبھار اور خلا پائے جانے کی وجہ سے اس امر
کا واقع ہونا ہے اور ظہور کی وجہ یہ ہے کہ یہ علت آپ لوگوں کی اُس علت سے جو کہ آپ نے
ذروں کے باہم ملنے کے لئے بیان کی ہے یعنے یہ کہ یہ امر بذریعہ قوت کشش اتصال کی انجام
پاتا ہے جو کہ اجسام مختلف الجنس میں موجود ہوتی ہے عقل سے قریب تر ہے جیسا کہ ہمنے پیشتر بیان کیا
اور جب کہ آپ لوگوں کے نزدیک ان اجزاء فردہ (ذرات بسیطہ) کی مختلف شکلیں ہیں اور
وہ اگرچہ بالفعل قسمت نہیں قبول کرتے لیکن وہ عقلی قسمت کو ضرور قبول کر سکتے ہیں جیسا کہ
آپ لوگوں کی کتابوں میں موجود ہے تو ہمارے لئے جائز ہے کہ ہم کچھ اُبھار اور خلا فرض کر کے
آپ لوگوں کو الزام دیں بخلاف اُن اجزاء بسیطہ کے جو کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے
نزدیک ہیں کیونکہ اُن میں یہ بات نہیں ہو سکتی۔ اس تقریر سے کہیں یہ نہ سمجھ جائیگا کہ میں اجزاء
فردہ (ذرات بسیطہ) میں اُبھار اور خلاء کے وجود کو مانتا ہوں اور اس پر میں نے اپنی علت
کو مبنی کیا ہے کیونکہ اس تعلیل پر بھی اشکالات کے وارد ہونے سے میں مامون نہیں ہوں
میں نے تو صرف یہ دکھلانے کے لئے آپ کی تعلیل میں ایک احتمال نکالا ہے کہ دیکھئے
آپ کی تعلیل کہاں تک پایۂ ثبوت کو پہنچی ہے اور یہ کہ دوسری تعلیل آپ کی تعلیل سے قریب تر
ہے۔ خلاصہ یہ کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پیرو یہ نہیں کہتے ہیں کہ صفات عامہ جو پیشتر مذکور
ہوئیں ایسی ہی اور بھی اجسام میں موجود نہیں ہیں اور نہ وہ اجسام میں اُن کے موجود ہونے سے

انکار کرتے ہیں یہانتک کہ آپ کو اُن کے ثبوت پر دلائل قایم کرنے کی تکلیف گوارا کرنا پڑے
وہ تو اُن کے ثبوت کو مان کر صرف یہ کہتے ہیں کہ وہ عقلاً ضروری نہیں ہیں بلکہ وہ اجسام میں
موجود بھی رہ سکتی ہیں اور اُن سے معدوم بھی ہوسکتی ہیں اسلیئے کہ عقل اُن سے نہ اُن کی موجود
ہونے کو محال سمجھتی ہے اور نہ اُن سے اُن کے معدوم ہونے کو۔ اور جب اُن کی یہ حالت
ہے تو وہ خدا تعالیٰ کی قدرت کے تحت تصرف میں جو کہ تمام اُن اشیاء پر جو کہ عقلاً ممکن ہیں قادر
ہے ضرور داخل ہوسکتی ہیں جیسا کہ پیشتر ثابت ہوچکا ہے۔ پس جیسے کہ اُس نے اُنہیں ایجاد
کیا ہے باوجود اجسام کے موجود رہنے کے وہ اُن کے معدوم کرنے پر بھی قادر ہے یہانتک
کہ کشش اتصال کے معدوم کرنے پر بھی کیونکہ وہ نفس اجسام کے بننے کے لئے لازمی نہیں
ہے جیسا کہ آپ لوگوں کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے بلکہ وہ خدائے پاک بلا قوت کشش اتصال
کے بھی اجزاء فردہ (ذرات بسیطہ) کے مجتمع کرنے پر کسی سبب کے ذریعہ سے ہو یا بلا وساطت کسی
سبب کے ہر طرح پر قادر ہے اگرچہ وہ لوگ خدائے پاک کی عادت پر جو کہ اُس نے اس عالم
میں جاری کر رکھی ہے قیاس کر کے پہلی ہی بات کے قائل ہونگے اور وہ عادت یہ ہے کہ خدا
نے اس عالم میں ہر شئے کو ایک سبب کے ساتھ مرتبط کر رکھا ہے یعنے اُس نے اپنی یہ عادت
ٹھیرائی ہے کہ جب کوئی سبب پایا جاتا ہے تو وہ اُسکے مسبب کو بھی ایجاد کر دیتا ہے۔

اب رہیں صفات خاصہ تو اُن کے بارہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کا قول آپ ہی
لوگوں کے مثل ہے کہ وہ اپنے موصوفات کے لئے ضروری نہیں ہیں بلکہ اُن سے جدا ہوسکتی
ہیں لیکن آپ لوگ یہ کہتے ہیں کہ وہ صفات اپنے موصوفات سے اُس وقت جدا ہوسکتی ہیں
کہ جب اُسکے ذرات بسیطہ کسی طبعی سبب کی وجہ سے اپنی پہلی وضع سے متغیر ہوجائیں اور
پھر آپ کے نزدیک اس مفارقت کے لئے ایک کافی زمانہ کی ضرورت پڑتی ہے جو کبھی
تو کم اور کبھی اتنا زیادہ ہوتا ہے کہ ہزاروں برس تک نوبت پہنچ جاتی ہے اور محمد صلے اللہ علیہ
وسلم کے متبعین جب تک کہ اُن کے نزدیک امر واقعی کی حقیقت مدلل نہیں ہوتی نہیں کہتے ہیں

کہ صفات خاصہ کا اپنے موصوفات سے جدا ہونا ممکن ہے کہ جسم کے ذرات بسیطہ کی وضع کے
متغیر ہو جانے سے ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ کسی دوسرے سبب سے ہو اور جب اُن کے نزدیک کوئی
امر مدلل ہو جاتا ہے تو وہ بلا تکلف مان لیتے ہیں کچھ ہی کیوں نہ ہو بہرحال وہ خدا ہی کو پیدا کرنے
سے ہے اور اُن اسباب کی نسبت جنہیں آپ اُسکے لئے موجب ٹھیراتے ہیں ؀

قوانین قدرت کا محض عادی ہونا اور سبب کا حقیقت میں خدا ہی کے پیدا کرنے سے موجود ہونا

اُن کا یہ قول ہے کہ وہ عادی اسباب ہیں یعنی خدائے تعالیٰ کی عادت جاری ہو گئی ہو کہ اسباب کے
پائے جانے کے وقت وہ اُن کے مسببات کو ایجاد کر دیتا ہے اور وہ اسباب اپنے مسبب کے لئے
نہ موجب ہیں نہ مؤثر اگرچہ آپ اُن اشیاء کو اُن کے سبب کی جانب نسبت کرتے ہیں گے
لیکن اُن کا یہ اعتقاد ہرگز نہیں ہے کہ اُن اسباب کو اُن کے وجود میں بالطبع کچھ اثر ہے بلکہ
اس نسبت کرنے سے اُن کا مطلب یہ ہے کہ خداوند تعالیٰ اس مسبب کو اُسکے سبب کے
موجود ہونے کے وقت اپنی عادت کے موافق اس عالم میں پیدا کر دیتا ہے اور اگر وہ چاہے کہ سبب
کو پیدا کرے اور مسبب؎ کو نہ پیدا کرے یا مسبب کو بغیر اس سبب کے پیدا کرے تو وہ ضرور
کر سکتا ہے اور جب یہ اسباب مؤثر نہ ٹھیرے اور مسببات کا وجود خدا ہی کے پیدا کرنے سے قرار پایا
تو وہ اس زمانہ کے بارہ میں جسکو کہ آپ لوگ صفات کے اپنے موصوفات سے جدا ہونے کے لئے
لازمی مانتے ہیں یہ کہتے ہیں کہ یہ اتنا زمانہ محض خدا تعالیٰ کی عادت مستمرہ کے اعتبار سے ہے اور اگر وہ ایک لحظہ

؎ اس کی بہت واضح مثال یہ ہے کہ لال جھنڈی دکھلانے سے آتی ہوئی ریل فوراً رک جاتی ہے اور سبز سے برابر چلی آتی ہے تو اہالیان ریل نے
جیسے کہ اپنی یہ عادت مقرر کر لی ہے تو کیا وہ بالعکس مقرر نہیں کر سکتے یا بغیر جھنڈی دکھلائے جانے کے ریل کو نہیں لا سکتے اگرچہ عادت
مقررہ کے اعتبار سے یہ لازمی بات ہے کہ سرخ جھنڈی سے ہمیشہ ریل رکے گی۔ اور سبز سے آئے گی اور جب وہ اپنی اس عادت
کو بدلنا چاہیں تو اس کے خلاف بھی ہو جائے گا یہی مثال خداوندی عادت کی ہے یعنی جو قوانین قدرت یا اسباب طبعی دریافت ہوئے
ہیں وہ جھنڈی کے مثل ہیں اور خدا نے اُنہیں کے موافق تمام عالم کا انتظام کر رکھا ہے جب کوئی طبعی سبب پایا جاتا ہے تو اپنی عادت کے
موافق وہ اُسکے مسبب کو بھی موجود کر دیتا ہے اگر وہ چاہے تو اسکے خلاف بھی کر دے چنانچہ جب وہ کسی مصلحت سے مستمرہ قوانین کے خلاف کوئی امر
پیدا کرتا ہے تو اسکو خرق عادت کہتے ہیں۔ جو شخص کہ خدا کو مجبور نہ ٹھیرائے گا اور ذی اختیار مانیگا اُسکو اسکے سمجھنے میں ذرا وقت نہیں ہو سکتی ۱۲ مترجم

ہیں موصوفات سے صفات کو جدا کرنا چاہے تو کر سکتا ہو وہ اتنے دراز زمانہ کے ساتھ پابند ہونے کے لئے مجبور نہیں ہو مثلاً جبکہ آپ یہ کہتے ہیں کہ لوہا فلاں عرق میں جب بھگویا جائے تو بوجہ بھگونے کے اُسکے ذرات بسیط کی وضع متغیر ہوجانے سے اُس سے چوٹ کھاکر بڑھنے کی صفت دور ہوجائے گی اور اس میں بجائے اسکے چوٹ کھاکر چور چور ہوجانے کی صفت آجائے گی۔ اور اُسکے لئے ایک کافی زمانہ کی ضرورت پڑے گی اور یہ عرق اس تبدیلی میں بطبعہ مؤثر اور موجب ہے اور اتنا زمانہ لازمی ہے یہاں تک کہ بغیر اسکے یہ امر پورا ہی نہیں ہوسکتا تو محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین اس موقع پر یہ کہیں گے کہ یہ تبدیلی خدا تعالیٰ کے فعل سے اس طرح پر حاصل ہوئی ہے کہ اُس نے چوٹ کھاکر بڑہنے کی صفت کو معدوم کردیا اور بجاے اُسکے چور چور ہوجانے کی صفت کو ایجاد کردیا عام ہے کہ یہ بات اُسکے ذرات کی وضع کے متغیر ہوجانے کی وجہ سے حاصل ہوئی ہو یا کسی دوسری وجہ سے جو ہمکو معلوم نہیں ہوئی اور اس تبدیلی میں اس عرق نے بطبعہ اثر نہیں کیا اور نہ اُسکے لئے موجب ہوا بات صرف یہ ہے کہ خدا کی اس عرق میں بھگو دینے کے وقت اس تبدیلی پیدا کر دینے کی عادت جاری ہوگئی ہے اور یہ زمانہ جس میں کہ یہ تبدیلی پوری ہوئی کوئی لازمی شرط نہیں ہے بلکہ خدا اس تبدیلی کے ایک لحظہ میں پیدا کرنے پر قادر ہے جیسے کہ وہ لوہے کو بغیر اس عرق میں بھگونے کے اس تبدیلی کے پیدا کرنے پر قدرت رکھتا ہے۔ اسی طرح اس قول کے بارے میں کہ آگ فلاں جسم کو جلاتی ہے۔ اور پانی پیاس کو بجھا دیتا ہے اور فلاں چیز سے فلاں اثر ہوتا ہے وغیرہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کہتے ہیں کہ ان میں سے کوئی شے بھی بطبعہ مؤثر نہیں ہے بلکہ جو آثار ان اشیاء سے پیدا ہوتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں حقیقت میں خدا ہی چند شروط اور احوال عادیہ کے ساتھ اُن اشیاء کے پائے جانے کے وقت ان آثار کو پیدا کر دیتا ہے اور وہ ان اشیاء میں سے بغیر کسی شے کے پائے جانے کے بھی جنکو آپ سبب کہتے ہیں اُن آثار کے پیدا کرنے پر قادر ہے۔ جیسے کہ وہ اُن آثار کو باوجود اُن کے منشاء کے موجود ہونے اور باوجود تمام شرائط

کے پائے جانے اور موانع کے مرتفع ہونے کے معدوم رکھ سکتا ہے ؂

جس حیثیت سے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کو اس بات پر جس کا پیشتر بیان ہوا کہ اشیا میں بالطبع کوئی تاثیر نہیں ہے بلکہ آثار خدا ہی کے پیدا کرنے سے ہوا کرتے ہیں آمادہ کرو یا دو امر ہیں۔ اول تو وہ دلیلیں ہیں جو اس بات پر قایم ہو چکیں ہیں کہ خدا اُن تمام اشیا کے پیدا کرنے میں جو اس عالم میں ہوا کرتی ہیں متفرد اور مستقل ہے پس اگر اشیا ان آثار کے وجود میں جو اُن سے ناشی ہوتے ہیں بالطبع مؤثر مانی جائیں گی تو وہ اُن کے لئے ضرور خالق ٹھیریں گی حالانکہ خدائے عالم کے سوا کہ اُسی کا نام اللہ ہے کسی دوسرے کا خالق ہونا محال ثابت ہو چکا ہے اور اس استحالہ پر دلیل قایم ہو چکی ہے خصوصاً جبکہ ان آثار میں سے بعض نہایت مضبوط اور مستحکم بھی ہوں جن کو دیکھ کر عقل صاف یہی حکم کرتی ہے کہ اُن کے اس استحکام کے ساتھ ہونے کے لئے ضروری ہے کہ اُن کا پیدا کرنے والا صاحب تدبیر۔ پورے علم اور کامل ارادے والا ہو اور ان صفات کا ان جمادی اشیا کے لئے ثابت کرنا ایسی بات ہے جس کا کوئی عاقل قائل نہیں ہو سکتا مثال کے لئے آپ ایسے نبات کو لیجئے جس میں کہ عجیب عجیب چیزیں جیسے جڑ۔ تنہ۔ شاخیں۔ پتے۔ پھول۔ پھل۔ نسل بڑھنے کے اجزا اور تخم مع قسم قسم کی شکلوں طرح طرح کے رنگوں۔ ذائقوں اور خاصیتوں کے جسے دیکھ کر عقل چکر میں آجاتی ہے اور یہ کہ پھر یہ پیدا کاہے سے ہوئیں۔ مٹی۔ پانی اور ہوا سے پس محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کی عقلیں بلکہ تمام عقول سلیمہ اس بات کو ہرگز قبول نہیں کر سکتیں کہ یہ تمام چیزیں جن کے لئے اعلیٰ درجہ کے علم۔ قدرت اور تدبیر کی ضرورت ہے مٹی۔ پانی اور ہوا نے پیدا کر دی ہوں جو ان تمام صفات سے بالکل خالی ہیں اسی لئے اُن کے ایجاد اور پیدایش کو وہی قدرت اور اعلیٰ درجے کے واقف کار خدائے پاک کے حوالہ کرتے ہیں جس کی نسبت اُن کے نزدیک دلیل قایم ہو چکی ہے کہ اُسی نے عدم سے اصل مادہ کو گوناگون امور کے قابل پیدا کیا۔

اگر بالفرض خدا کے پیدا کرنے میں مستقل و متفرد ہونے سے قطع نظر بھی کر لی جائے تو دوسرا سبب

سوا خدا کے مسلمانوں کے اس اعتقاد کی کیا وجہ ہے کہ کسی کو مؤثر حقیقی نہیں مانتے اور اس کا کافی ثبوت ۱۲

اسکا یہ ہے کہ انہوں نے انہیں اشیاء میں جن سے کہ یہ آثار ناشی ہوتے ہیں غور کیا اور اُس کی حقیقت کو سوچا تو انہوں نے دیکھا کہ یہ اشیاء ان آثار کے لیے ہرگز بالذات مقتضی نہیں ٹھہر سکتیں کیونکہ اُن میں سے کوئی شے ایسی نہیں پائی گئی جس کی نسبت عقل اس امر کی یقین کرنے کو ضروری کردے کہ فلاں اشیاء فلاں آثار کے لئے مقتضی ہونا چاہئیں۔
مثلاً حرارت برف کو پگھلا دیتی ہے اور برودت پانی کو جما دیتی ہے اور جب ان کی حقیقت میں غور کیا جائے تو عقل کے لئے ان دونو چیزوں کے انہیں دونوں خاص اثروں کے مقتضی ہونے کی کوئی وجہ ظاہر نہیں ہوتی جیسے کہ اس بات کی وجہ ظاہر ہو جاتی ہے کہ ہر جسم حیز کو مقتضی ہے (یعنی ہر جسم کسی نہ کسی قدر خلاء کو ضرور گھیرے گا) اور یہ کہ دو جسم مقتضی ہیں کہ وہ متداخل نہیں ہو سکتے اور ایک ہی حیز یعنی ایک ہی جگہ میں دونوں کا حلول نہیں ہو سکتا مثلاً جب وہ آپ سے کہیں کہ کیوں صاحب حرارت اور برودت میں معاملہ بالعکس کیوں نہیں ہوا تو آپ کیا جواب دے سکتے ہیں شاید آپ یہ کہیں کہ ہر ایک کی خاصیت ہی یہ ہے تو وہ آپ سے دریافت کرینگے کہ ہر ایک کی خاصیت بالعکس کیوں نہ ہو گئی اب آپ یہی کہیں گے کہ حرارت قوت انفصالیہ کمزور کر دیتی ہے اور برودت اُسکو قوی کرتی ہے پھر وہ آپ سے پوچھ سکتے ہیں کہ یہ معاملہ بالعکس کیوں نہ ہوا کوئی عقلی وجہ بتلائیے بہرحال اسی طرح چلے چلئے کہاں تک چلئے گا آخر کار آپ کو بجز اس کہنے کے اور کوئی گنجایش نہیں ملسکتی کہ اُن میں سے ہر ایک کو ایک ایک خاصیت کے ساتھ کسی خاص کرنے والے نے خاص کر دیا ہے اسی وجہ سے ہر ایک میں ایک خاص خاصیت پائی جاتی ہے پھر وہ آپ کو یہ بتلا دینگے کہ یہ تخصیص کرنے والا وہی خدا ہے (یعنی اللہ تعالیٰ) جس نے کہ مادہ کو ایجاد کیا ہے اور وہ فاعل مختار ہے اُس نے جس شے کو جس شے کے ساتھ چاہا خاص کر دیا کیونکہ اختیار کی شان ہی یہ ہے بعد ان سب باتوں کے وہ آپ سے کہیں گے کہ جب اشیاء مؤثر بالطبع نہ ٹھیریں اور تاثیر خدا ہی کے پیدا کرنے سے ہوئی پس وہ زمانہ جو آثار کے حصول کے لئے مانا گیا ہے کوئی ضروری شرط نہیں

ٹھیر سکتا بلکہ وہ محض عادی شرط ہے پس خدا ایک لحظہ میں جیسے کہ پلک مارنا یا اُس سے بھی کم
زمانہ میں اثر کے پیدا کرنے پر پورے طور سے قادر ہے کیونکہ دلیل سے یہ بات پایۂ ثبوت کو
پہنچ چکی ہے کہ خدا کی قدرت کامل ہے حوادث کی قوتیں ایسی نہیں ہو سکتیں اس لیئے کہ اُسکے
کرنے میں اُسے زمانہ کی احتیاج نہیں جیسے کہ حوادث کی قوتوں کو احتیاج پڑتی ہے یہاں تک
کہ وہ جتنی ہی شدید ہوتی ہیں اُن کے عمل کرنے میں اُتنا ہی کم زمانہ صرف ہوتا ہے اور جتنی
ہی وہ کمزور ہوتی ہیں اُتنے ہی زیادہ زمانہ کی ضرورت پڑتی ہے علاوہ بریں یہ بھی ہے کہ اگر اُس
کی قوت اپنے عمل کرنے میں زمانہ کی محتاج ہوتی جیسے کہ اور قوے محتاج ہیں تو ہم دیکھتے کہ
وہ مصنوعات جو کہ عظیم ہوتے ہیں اور جن میں کہ نہایت باریک صناعیاں بکثرت اشکال ۔
تراکیب اور خواص موجود ہوتی ہیں ہمیشہ اُن کے بننے میں اُن مصنوعات کے بننے سے
زیادہ دراز ہی زمانہ صرف ہوتا جن میں کہ یہ امور نہیں پائے جاتے حالانکہ ایسی بات نہیں
ہے اسلئے کہ ہم دیکھتے ہیں کہ مثلاً پہلی قسم کی ایک نبات بہت ہی تھوڑی مدت میں
نکل آتی ہے ۔ اور دوسری قسم کی کوئی نبات پہلی قسم کی نکلنے کی مدت سے کئی گونہ طویل مدت
میں نکلتی ہے پس یہ امر صاف اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ زمانہ کا ممتد ہونا خدا کی مخلوقات
کے ایجاد کرنے میں کوئی شرط نہیں ہے ورنہ جو مثال ہمنے دی ہے اُس میں ضرور معاملہ بالعکس ہوتا
ف پھر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے متبعین کے اس قول سے کہ ذی آثار اشیاء کا آثار کے لئے سبب
بنجانا محض عادی ہے اور ان آثار کے بننے کے لیئے یہ زمانہ بھی محض عادی شرط ہے کہیں یہ نہ
سمجھ جائیگا کہ وہ خلاف عادت امور کے کثرت وقوع کے قائل ہیں یہاں تک کہ آپ اُن
سے خرق عادت پر دلالت کرنے والے واقعات کثیرہ کے بیان کرنیکا مطالبہ کریں کیونکہ وہ یہ
بات ہرگز نہیں کہتے وہ تو صرف یہ کہتے ہیں کہ ان کی سببیت عادی ہے اور وہ زمانہ بھی شرط
عادی ہے اور خدا خلاف عادت کرنے پر قادر ہے اور یہ محال نہیں ہے لیکن خلاف عادت کرنا
خدا ہے سواے چند مخصوص حالتوں کے مثلاً کسی نبی کے معجزہ یا کسی ولی کی کرامت کے لئے اور

ف خدا قوانین فطرت کے (جنکا محض عادی اسباب ہونا ثابت ہو چکا ہے) خلاف کر سکتا ہے اور خرق عادت کا وقوع بعض مخصوص حالتوں میں ہوتا ہے جیسے کسی نبی کا معجزہ یا کسی ولی کی کرامت ۱۲

کبھی ثابت نہیں ہوا جیسا کہ اُن کے یہاں بالتواتر منقول ہے یا اُنہوں اپنے رسول محمد صلی اللہ
علیہ وسلم سے بچشم خود دیکھا ہے جبکہ اُنہوں نے رسالت کا دعوی کیا تھا اور اُن کے ہاتھ پر
معجزات اور خوارق عادات ظاہر ہوئے تھے۔ پس جب یہ پیشتر بیان کیا ہوا مقدمہ متقرر ہو گیا اور
آپ لوگوں نے اُسے اپنے دلوں میں جگہ دے لی تو آئیے ہم اور آپ ملکر اس عالم کے مادہ اُسکی
انواع اور اُن عجیب و غریب صورتوں میں جن پر وہ مشتمل ہے اور اُن حیرت انگیز گونا گون
تبدیلیوں میں جو اُن میں واقع ہوتی رہتی ہیں غور کریں اور دیکھیں تاکہ ہمیں یہ بات معلوم ہو جائے
کہ مادہ میں اُن امور کا قیام مادہ اور اُسکے ذرات کی حرکت کے فعل سے ہے یا اُن چیزوں
میں سے باہم ایک کے دوسرے میں تاثیر کرنے کے باعث سے یا اُس خدا کے فعل سے
ہے جو کہ اعلیٰ درجہ کا علم رکھنے والا صاحب ارادہ اور ذی قدرت ہے کہ اپنے ارادہ ہی جسکے
ساتھ چاہتا ہے اُس کی تخصیص کرتا ہے اور جس طور پر چاہتا ہے اُسے متغیر کرتا ہے اور پھر
اُسکے اعمال بھی ایسے باعظمت اور انتہا درجہ کے استحکام اور تدبیر کے ساتھ ہوتے ہیں جن سے
صاف معلوم ہوتا ہے کہ اُس کی اور اُس کی صفات کی عظمت غیر محدود ہے عقل اُس کو نہیں
پا سکتی اور نہ افکار اُسکو حاوی ہو سکتے ہیں اس امر کے واضح ہونے کے بعد کوئی کام جسکو عقل
جائز رکھتی ہو کتنی ہی عظمت کو کیوں نہ پہنچ جائے اور اُس میں کیسی ہی اعلےٰ درجہ کی باریکی
اور استحکام کیوں نہ موجود ہو لیکن اُس خدا کی عظمت اور اُسکی صفات کے کمال کے سامنے
بالکل ہیچ۔ بالکل آسان۔ اور ظاہر معلوم ہوگا۔ اُس پاک ذات کی عظمت کا کیا کہنا ہے اُس کا
تسلط عجیب کمال رکھتا ہے پیدایش اور ہر طرح کی تدبیر اُسی کے ہاتھ میں ہے اُسی ہر شئے
پر پوری قدرت حاصل ہے ۔

پس اے مادہ کے قدیم ماننے والو اور اے میرے انسانی بھائیو کیا جب میں تمام کائنات کی حادث ہونے
اور زمین و آسمان کے پیدا کرنے والے کے واجب الوجود ہونے پر اتنے دلائل آپ لوگوں کے سامنے
قایم کر چکا تو کیا اسکے بعد بھی آپ مادہ کے قدیم ہونے پر اصرار کرینگے اور یہی کہے جائیں گے کہ مادہ

اہل سائنس کو
اس بات سے متعجب
کرنا کہ اُن کے
عقاید کا نتیجہ
نہایت ہی خطرناک
ہے ۱۲

کے ذرات بسیطہ کی حرکت ہی تمام کائنات کو بنانیوالی ہے اور خدا سے عالم کا جس نے کہ اپنے وجود پر روز روشن کے مثل کھلی کھلی دلیلیں قائم کردی ہیں انکار ہی کرتے رہینگے میں آپ کے لئے اس امر کی دعا کرتا ہوں کہ آپ کی عقلیں مختل ہونے سے محفوظ رہیں اور آپ تمام اشیاء کو انصاف کی نگاہ سے دیکھیں میں بمقتضائے انسانی ہمدردی کے آپ لوگوں سے اس امر کی درخواست کرتا ہوں کہ آپ اپنے فکروں سے آزادانہ طور پر غور کریں اور سوچیں اور ان مغالطہ آمیز باتوں اور واہی تباہی شبھوں سے دھوکا نہ کھائیں جنکی وجہ سے خدانخواستہ آپکو سخت مصیبت اُٹھانا پڑے کیونکہ زندگی کی مدت بہت ہی تھوڑی ہے چند روز میں گذر جائیگی اور جو کچھ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو کہتے ہیں اسکے صحیح ہونے کی صورت میں آپکو اس زندگی کے ختم ہونے کے بعد سخت ہولناک چیزوں سے سامنا پڑیگا اسوقت پشیمانی کچھ کام نہ آئیگی اور اپنی اس غلطی پر ہمیشہ افسوس کرنا پڑیگا اور عاقل کو تو چاہئے کہ ایسا طریق اختیار کرے کہ جو زیادہ تر احتیاط پر مبنی ہو اور اس امر کا بھی لحاظ رکھے کہ جسکا واقع ہونا ذرا مشکل ہی کیوں نہ ہو چہ جائیکہ اگر کسی شی کا وقوع بالکل آسان بھی ہو اور اسکے وجود میں آجانے کی امید بھی پائی جاتی ہو۔

اہل اسلام اور اہل سائینس کی حالت کو ایسے دو شخصوں کی مثال فرض کرکے دکھلانا جو ایک قصر میں داخل ہوتے اور ہر ایک علیحدہ گانہ رائے قائم کی ۱۲

ف بھلا اپنے اور پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات میں غور تو کیجئے اگر آپ ذرا بھی غور کریں تو معلوم ہو جائے کہ آپ کی مثال اُن کے ساتھ اُن دو شخصوں کی سی ہے کہ جو کسی نہایت رفیع الشان و مضبوط کوٹھی میں داخل ہوئے ہوں جس میں کہ متعدد مستحکم کمرے اور نشستگاہیں پائی جاتی ہوں وہ دروازوں اور جنگلوں سے آراستہ ہو اسکے برآمدے اور ڈیوڑھیاں بہت اہتمام اور استحکام کے ساتھ بنائی گئی ہوں اور ان کمروں میں اعلیٰ درجہ کے فرش بچھے ہوں بڑے بڑے بلند تخت لگے ہوں۔ نہایت بیش قیمت برتن اسکے چاروں طرف قرینہ سے رکھے ہوں مختلف گھڑیوں متعدد مقیاس الحرارت اور مقیاس الہوا کے ذریعہ سے اسکی دیواروں کی زیبائش کی گئی ہو اس میں بود و باش کرنیکے لئے جتنے ساز و سامان ضروری ہوں سب ہی کچھ موجود ہوں اسکے چاروں طرف نہایت خوبصورت سیرگاہیں نظر آتی ہوں گرداگرد ایسی چمن بندی کی گئی ہو جس میں درختوں کا

صف باندھکر ایستادہ ہونا لگا ہوں کو بہت خوش آئند معلوم ہوتا ہو قسم قسم کے پھولوں کی کیاریاں
موقع موقع سے بنائی گئی ہوں اُسکی نہروں اور جدولوں میں پانی شوخی سے بہ رہا ہو۔ اُسکی مستحکم
بنی ہوئی حوضیں لبالب بھری ہوں خلاصہ یہ کہ عیش و آرام کے سارے سامان مہیا ہوں کہ جو انہیں
دیکھے یہی کہے کہ فلاں چیز فلاں حکمت پر مبنی ہے۔ اس چیز سے یہ فائدہ ہو اسکا بنانے والا کیسا
ذی اختیار اور مدبر تھا جس نے کہ جو چیز بنائی ایک قرینہ سے بنائی اور جس شے کے لئے جو مقام
تجویز کیا اُسکے لئے وہی مناسب تھا اب ایسے مقام پر پہنچکر ان دونوں شخصوں میں سے ایک تو
یہ کہنے لگا کہ ساری صناعی خود بخود تو ہو نہیں سکتی ضرور کسی بڑے صناع نے اُسکو بنایا اور اسکی
تمام اشیاء کو مستحکم کیا ہے صاحب اس میں تو ذرا بھی شک نہیں کہ اسکا بنانیوالا ان ساری
صناعیوں پر خوب ہی قادر تھا اُسکے تالیف و ترتیب کے طریقوں سے بھی بڑی واقفیت رکھتا
تھا جب تو اُس نے انتہا درجہ کی حکمت کے موافق اسکو اسقدر مضبوط و مستحکم بنایا اور خوبی یہ کہ
اُسکے تمام ہی لوازمات کامل طور پر اُسنے مہیا کر دیے تاکہ یہاں رہنا اور کماحقہ عیش و آرام سے
بسر کرنا ممکن ہو کوئی امر آسایش میں مخل نہ ہونے پائے اسکا بنانیوالا اگرچہ ہماری نظروں سے غائب
ہے ہمنے اُسکو دیکھا نہیں اور نہ ہماری عقل کی یہاں تک رسائی ہوئی کہ ہم اُسکی حقیقت دریافت
کر لیتے لیکن تاہم اس بات میں تو ذرا بھی شک نہیں کہ وہ ہے ضرور اور اُس میں علم۔ قدرت۔ تدبیر
حکمت وغیرہ ایسے اوصاف جنکی کہ اس کوٹھی کے بنانے میں ضرورت پڑ سکتی ہے سب موجود ہیں اور یہ ضروری
نہیں کہ جس شے کے وجود کا اور اُسکے اوصاف کا ہم یقین کرتے ہوں اُسکو ہم نے اپنی آنکھوں سے
بھی دیکھ لیا ہو کیونکہ اگر کسی شے کا کوئی اثر ہمکو معلوم ہو جائے تو ہم یقیناً سمجھ لیں گے کہ وہ شے بھی ضرور
موجود ہے چنانچہ اس موقع پر اس کوٹھی کے بنانے والے کے اثر کا (یعنی یہی کوٹھی اور جو جو صناعیاں
اُس میں پائی جاتی ہیں) دیکھ لینا اسکے بنانے والے اور اُسکے خاص خاص اوصاف کے اعتقاد کر لینے
بالکل کافی ہے اور عقل کی اس سے بخوبی تسکین ہو جاتی ہے پھر وہی شخص کہنے لگا کہ اس کوٹھی کے ساز و
سامان میں اگرچہ بعض ایسی چیزیں بھی پائی جاتی ہیں جنکی حکمت میری سمجھ میں نہیں آتی لیکن اُن میں بھی

کوئی نہ کوئی حکمت ضرور ہوگی اگرچہ میں اُسکو دریافت نہیں کرسکا کیونکہ جن اشیار کی حکمت میری سمجھ
میں آگئی ہیں میں نے اسی سے اس امر کو نہایت اطمینان کے ساتھ سمجھ لیا ہے کہ اسکا بنانے والا بڑا
حکمت والا ہے تو اُس نے بلا کسی حکمت کے اُسکو نہ بنایا ہوگا۔ اور دوسرا شخص اپنے ساتھی سے کہنے لگا
کہ اسکے بنانیوالے کا تو نے جو اعتقاد کرلیا میں نے تو اُسکو اپنی آنکھ سے اس کوٹھی کو بناتے ہوئے
دیکھا نہیں پس میں تو اُسکے وجود کا ہرگز اعتقاد نہ کرونگا اور نہ اُن صفات ہی کو مانونگا جنکا کہ تو نے
اس کوٹھی کو دیکھ کر اُس کی نسبت اعتقاد کرلیا ہے لیکن ہاں اس کوٹھی کے اس استحکام کے ساتھ
موجود ہونے کے لئے ضرور کوئی ایسی چیز ہونا چاہئے کہ جس سے یہ تیار ہوئی ہو یہ کہہ کر وہ اپنے
چاروں طرف دیکھنے لگا اور اُسکی نظر ایک پہاڑ پر جا پڑی جو اُس کوٹھی کے پاس ہی ایستادہ تھا
اور اُسکی جڑ سے پانی کا ایک چشمہ جاری تھا جسکا پانی اُس کوٹھی کی نہروں میں آتا تھا یہ دیکھ کر وہ
شخص کہنے لگا کہ میری عقل نے اُس شئے کو دریافت کرلیا جس سے کہ یہ کوٹھی واقع میں بنی ہے
اور جو اسکی اور جتنی اشیار کہ اس میں پائی جاتی ہیں اُن سب کی حقیقی علت ہے اور وہ یہ ہے کہ اس
پہاڑ کی چوٹی سے اس قطعۂ زمین کی جانب جس میں یہ کوٹھی واقع ہے ہمیشہ زمانۂ قدیم سے ہوا
چلا کرتی ہے پس لاکھوں ہی برس کا زمانہ گذرا جبکہ یہ ہوا مٹی پتھروں کو پہاڑ سے منتقل کرتی رہی
اور وہ سب چیزیں اُسکی وجہ سے مختلف شکلوں پر اس قطعہ زمین میں جمع ہوتی رہیں اور بارش
کا پانی ہمیشہ اُس میں کچھ تصرف کرتا رہا کبھی اُسکی شکل کچھ ہوگئی اور کبھی کچھ اس طرح کبھی وہ سب
چیزیں مجتمع ہوگئیں اور کبھی پراگندہ اور اُن کی اوضاع اور شکلوں میں ہوا اور بارش کی وجہ سے ہمیشہ
کچھ نہ کچھ تبدیلی واقع ہوتی رہی گو کبھی یہ تبدیلی بدانتظامی کے ساتھ ہوئی اور کبھی انتظام کے ساتھ
یہانتک کہ کروڑوں ہی برس کے زمانہ کے گذرنے کے بعد اس کوٹھی کی باقاعدہ صورت بنگئی
جس میں کہ کمرے نشست گاہیں۔ دروازے جنگلے۔ برآمدے۔ راستہ۔ حوضیں اور نہریں سبھی کچھ پائی
جاتی ہیں مٹی کے ڈھیلے اور پتھر بارش کے پانی سے جو مٹی گیلی ہوگئی تھی اُسکی خاصیت کیوجہ
سے جم گئے ہیں اسطرح پر اسقدر مستحکم اور مضبوط کوٹھی مع تمام صناعیون کے تیار ہوگئی +

رہا نہروں کا جاری ہونا اُس کی یہ صورت ہوئی کہ اسی چشمہ سے جو کہ اس پہاڑ کی جڑ میں واقع ہے ہمیشہ
پانی بہہ کر اس قصر کے صحن میں مختلف طریقوں سے جاری ہوا کیا کبھی بدانتظامی کے ساتھ اور کبھی
باقاعدہ اسلئے کہ پانی سے اُسکی مٹی گلتی رہی ہوا اور بارش کا اُسکے راستے میں اثر ہوتا رہا شدہ شدہ
لاکھوں ہی برس کے زمانہ کے گذرنے کے بعد باقاعدہ نہریں اور حوضیں بن گئیں اور اُنمیں پانی
اس موجودہ انتظام کے ساتھ بہنے لگا اب اُسکے برتن فرش۔ گھڑیوں۔ اور مختلف قسم کی مقیاسوں
کو لیجئے۔ اُنکی یہ صورت ہوئی کہ مسافروں کا قافلہ جو کبھی اس پہاڑ پر یا اس زمین میں اُترا تو قافلہ والوں
کی یہ چیزیں اتفاق سے چھوٹ گئیں اور ہوا اُن کو مختلف طرح پر ادہر اُدھر منتقل کرتی رہی کبھی کوئی
چیز نزدیک آگئی کبھی دور چلی گئی۔ کبھی کوئی شے کمرہ کے اندر چلی آئی کبھی باہر ہو گئی خلاصہ یہ ہے کہ
کروڑوں برس کے زمانہ کے بعد یہانتک نوبت پہنچی کہ فرش باقاعدہ بچھ گئے برتن قطاروں میں
آراستہ ہو گئے گھڑیاں اور مختلف قسم کے مقیاس دیوار پر آویزاں ہو گئے یہی حالت اُن درختوں اور پھولوں
کی ہوئی جو یہاں کی سیرگاہوں میں باقاعدہ لگے ہوئے ہیں اُن کے بیج ہوا میں اُڑکر یہانتک پہنچ گئے
اور اس زمین پر جمکر اُگ آئے اور ہوا کی وجہ سے ادہر اُدہر منتقل ہوتے ہوتے باقاعدہ طور پر آراستہ ہو گئے
حتے کہ وہ موجودہ حالت پر نظر آنے لگے خلاصہ یہ کہ ہواؤں کی آمد و رفت اور بارش کے اثر سے کبھی کوئی
چیز ادہر ہوئی کبھی اُدہر کبھی اُسکی صورت مناسب وضع پر ہوئی کبھی اُسکے خلاف اس طرح پر مختلف
صورتیں بدلا کیں یہانتک کہ ان اسباب نے اسکو موجودہ ساخت پر پہنچا دیا اور جب وہ کوٹھی استحکام اور
باقاعدگی کے اس مرتبہ کو پہنچ گئی تو اب اُس میں ہوا اور بارش کے مقابلہ کرنے کی پوری قوت آگئی
اسکی وجہ سے ان سب چیزوں میں جو تبدیلیاں اس سے پہلے واقع ہوا کرتی تھیں اب نہیں ہوتیں اور
اُسکی وجہ یہی ہے کہ پہلے کی شکلوں میں اسقدر استحکام نہیں آیا تھا جتنا کہ اب موجود ہے اور میرے
نزدیک اس کوٹھی کا مع ساری ساز و سامان کے انہیں اسباب مذکورہ کی وجہ سے موجود اور مرتب
ہو جانا کچھ مستبعد نہیں ہے کیونکہ ہوا اور بارش میں اگرچہ نہ کچھ عقل ہے اور نہ علم اور نہ وہ دونوں کوئی کام
اپنے قصد اور ارادے سے کرتے ہیں لیکن اُن کی حرکات اور تصرفات کا بکثرت واقع ہونا اور اُن میں

فرق کا لگاتار پایا جانا یہ سب چیزیں ایسی ہیں جنہوں نے کہ اس کوٹھی اور اسکے سارے ساز و سامان کو حالت موجودہ پر پہنچا دیا اور اس میں اسقدر استحکام آگیا اور میرے نزدیک اس بات کی دلیل کہ یہہ کوٹھی کسی نے اپنے قصد سے نہیں بنائی اور نہ کسی حکمت کی اس میں رعایت کی گئی یہہ ہے کہ اس میں بعض ایسی چیزیں بھی پائی جاتی ہیں جن میں ارادہ اور حکمت کا نام و نشان بھی نہیں معلوم ہوتا ہے پس اے اہل سائنس اور مادہ کے قدیم ماننے والو ان دونو شخصوں میں سے پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال تو پہلے شخص کی سی ہے جو یہ کہتے ہیں کہ جس نے یہ تمام کائنات ایجاد کی ہے وہ صاحب ارادہ۔ ذی قدرت علم او حکمت رکھنے والا خدا ہے اگرچہ یہاں تک اُن کی رسائی نہیں ہوئی کہ خدا کو وہ اپنی آنکھ سے دیکھ لیتے لیکن اُسکے مصنوعات کو دیکھ کر اُنہوں نے اُسکے وجود اور اُسکے صفات پر استدلال کر لیا اور اگر کہیں اُسکی کسی مصنوعات کی حکمت اُنکی سمجھ میں نہیں آئی۔ تب بھی اُنہوں نے اس امر کو تسلیم کیا کہ اُس میں بھی کوئی نہ کوئی حکمت ضرور ہے جو ہم پر پوشیدہ رہی ہے اور کیونکر نہ تسلیم کرتے وہ اُسکی باقی مصنوعات میں بے انتہا حکمتیں مشاہدہ کر ہی چکے تھے۔ اور دوسرے شخص کی مثال آپ لوگوں کی سی ہے جو اس بات کے قائل ہیں کہ مادہ کی حرکت ہی نے تمام کائنات کو زمانۂ دراز میں اسطرح پر بنایا ہے کہ وہ حرکت اجزا مادہ کی طرح طرح کی صورتیں بدلتی رہی حتی کہ تمام کائنات موجودہ حالت پر پہنچ گئی اور انتخاب طبعی کے قانون کے موافق وہ ایسے درجہ پر جا پہنچی جس پر کہ اُسکو قرار ہو سکے اور یہی قانون کائنات کے نظام کا حافظ ہے اور یہی نہایت عمدہ اشیاء کو باقی رکھتا ہے اس عالم میں حکمت اور قصد کے نہ پائے جانے پر آپ کا استدلال یہ ہے کہ بعض چیزیں عالم میں ایسی پائی جاتی ہیں کہ جن میں حکمت اور قصد کا نام و نشان بھی نہیں معلوم ہوتا اور آپ لوگ ہزاروں لاکھوں حکمتوں سے جو اس امر کی کھلی کھلی شہادت دے رہی ہیں کہ اس کائنات کا بنانے والا بڑا ہی ذی حکمت ہے غافل ہے۔ پس ذرا غور تو کرو کہ ان دونوں شخصوں میں سے کون اس امر کا مستحق ٹھیر سکتا ہے کہ عقول سلیمہ اُس کی بات مانیں اور نفسانی تعصبات اور شیطانی خواہشات سے آزاد عقلیں اُسے تسلیم کریں۔ اے عقلمندو ایسا اندھیر

کہ حق کے واضح ہو جانے کے بعد بھی اُسکے ساتھ روگردانی سے کام لیا جائے اور امر محسوس کے ظاہر ہو جانے کے بعد بھی اپنی ہٹ کیجائے۔ انتہی۔ ہم سب کی ہدایت کا خدا ہی مالک ہے جسے چاہے وہ ہدایت کرے اب جبکہ میں صانع عالم کے وجود پر اُسکے تمام صفات کمال کیساتھ متصف ہونے پر تمام نقائص سے منزہ ہونے پر اور اس امر پر کہ مادہ۔ مادیات اور جمیع کائنات کا پیدا کرنیوالا وہی خدا ہے آپ لوگوں کے لئے ایسے دلائل قایم کر چکا جن سے مجھے امید ہے کہ انشاء اللہ آپکی عقلوں کی تسکین ہو جائیگی اور وہ دلائل آپ لوگوں کے لئے راہ ہدایت میں چلنے کا باعث ہو جائیں گی تو اسکے بعد مجھے آپ لوگوں سے کچھ اور عرض کرنا ہو وہ یہ ہے کہ میں نے آپ لوگوں کی کتابوں میں چند شبہے دیکھے ہیں کہ اگر آپ لوگ انکو قطعی دلائل سے دفع نہ کریں تو وہ آپ کے ایمان میں ضرور رخنہ اندازی کا باعث واقع ہوں اور اُنکا نتیجہ نہایت بُرا ہو لیکن ہاں اگر آپ لوگ اہتمام کے ساتھ حق تک پہنچنے کے طالب ہو جائیں اُن دلائل کو جو میں نے آپ لوگوں کے لئے قائم کی ہیں۔ اپنے دلوں میں جگہ دیں اس خدا کی عظمت کو پیش نظر کرلیں طریق معرفت میں اپنے عجز کا اعتراف کریں اور تسلیم کرلیں کہ خدائے پاک اور اس کے تمام اعمال کے احاطہ کرنے سے ضرور ہم لوگ قاصر ہیں تو پھر یہ سارے شبھے ساقط ہو جائیں اور اس امر کا اعتقاد کرلینا کہ خدا موجود ہے اور اُسی نے ساری کائنات کو پیدا کیا ہے آپ لوگوں پر بالکل آسان ہو جائے اور ذرا بھی وقت نہ پڑے۔ اب اُن شبہوں میں سے جو آپ لوگوں کی (یعنی اہل سائنس کی) کتابوں میں مذکور ہیں نہایت ہی مشہور شبہوں کو ذکر کرتا ہوں اور انشاء اللہ ثابت کروںگا کہ وہ بالکل ہی لچر ہیں پس سُنئے پہلا شبہ۔ آپ لوگ یہ کہتے ہیں کہ ہماری عقلوں میں یہ بات نہیں آتی کہ کوئی شے موجود تو ہو لیکن نہ وہ جسم ہو نہ جسم کا مادہ ہو نہ جسم کی صورت ہو نہ کوئی ایسا مادہ ہو کہ کسی معقول صورت میں سمجھ میں آ سکے نہ اُسکے مقدار او کیفیت کے اعتبار سے حصے ہو سکتے ہوں۔ اسکا فعل تو اسی سے صادر ہوتا ہو لیکن وہ اسکے ساتھ متصل نہ ہو اور اس سے آپ کا مقصود خدائے پاک کی ذات ہے دوسرا شبہ آپ لوگ کہتے ہیں کہ یہ بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی کہ کوئی شے عدم محض سے وجود میں آئے یعنے پہلے نہ ہو اور پھر اس سے آپ کا

ف ذات خداوندی تمام عالم کو اسکا عدم محض سے پیدا کردینا اور اسکی مخلوقات میں اسکا حکم جاری ہونا وغیرہ جو امور پہلے ثابت کیے گئے اہل سائنس کے اُن پر اعتراضات اور اُنکے معقول جوابات ۱۲

مقصود خدائے پاک کی ذات ہی دوسرا شبہ۔ آپ لوگ کہتے ہیں کہ یہ بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی کہ
کوئی شئے عدم محض سے وجود میں آئے یعنے پہلے نہ ہو اور پھر موجود ہو جائے اور اس سے آپکا
مطلب یہ ہے کہ مادہ کا عدم سے وجود میں آجانا ہماری عقل نہیں سمجھ سکتی تیسرا شبہ۔ آپ لوگ
کہتے ہیں کہ اگر نظام کائنات میں قصد اور حکمت کی رعایت ہوتی تو ہر شئے میں قصد اور حکمت
کے پورے پورے آثار موجود ہونا ضروری امر تھا حالانکہ عالم میں ایسی اشیاء بھی ہم دیکھتے ہیں کہ
قصد اور حکمت پر وہ منطبق نہیں ہوتیں بلکہ قصد اور حکمت کے خلاف معلوم ہوتی ہیں اس لئے
علی وجہ الضرورت ہی اُن کا انطباق ہوگا یعنی تمام اشیاء میں جب قصد اور حکمت کے آثار ہماری
سمجھ میں نہیں آئے تو بس یہی کہنا چاہئے کہ تمام چیزیں علی وجہ الضرورت ہو گئیں اب میں کہتا
ہوں کہ سابق کی تمام بحث سے آپ اس بات کو جان چکے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو
خدائے عالم اور اُسکی تمام صفات پر اسی کائنات سے استدلال کرتے ہیں اسواسطے کہ کائنات
کے حادث ہونے پر دلیل قایم ہو چکی ہے اور اُسکا خود بخود پایا جانا محال ہے اور یہ کائنات۔ عظمت
عجیب صنعت۔ استحکام اور مضبوطی کے اعتبار سے ایسے بڑے مرتبہ پر پہنچ گئی ہے کہ اُن سب
پر حاوی ہو جانا اور سب کو احاطہ کر لینا انسانی عقل کا کام نہیں وہ اس سے بالکل عاجز ہے۔ پس
اسوقت یہ کائنات اپنے پیدا کرنیوالے کی صفات اور خود اُس کی ذات کی عظمت پر اور اُسکی
حکمت کے نہایت ہی عالی ہونے پر کہ جسکا حصر کر لینا ممکن ہی نہیں اور نہ افکار اُسکو حاوی
ہو سکتی ہیں بہت اچھی طرح سے دلالت کرتی ہے اور انسانی عقل کا یہی خاصہ ہے کہ آثار کی عظمت
سے مؤثر کی عظمت پر استدلال کیا کرتی ہے اور جسقدر کہ آثار عظیم ہوا کرتے ہیں اُسی قدر مؤثر کی
عظمت معلوم ہوتی ہے چنانچہ ہم اور آپ گذشتہ قوموں کی قدر و منزلت پر اُن کے آثار کی
عظمت ہی دیکھ کر استدلال کیا کرتے ہیں۔

ف پھر اگر آپ علمی تحقیقات میں غور کریں اور جتنی چیزیں کہ آپ کو دریافت ہو چکی ہیں اُن اشیاء سے
اُن کا مقابلہ کریں کہ جو اب تک معلوم نہیں ہو سکیں اور جنپر کہ اب تک پردہ پڑا ہوا ہے تو آپ کو

ف اہل سائنس کی کتبوں میں بکثرت ایسی اشیاء کے ذکر موجود ہیں جن کی حقیقت نامعلوم ہے اُن کے ادراک حقیقت سے قاصر و عاجز ہونے پر استدلال ۱۲

معلوم ہوجائیگا کہ کائنات میں آپ کی معلومات بہت ہی کم ہیں حتیٰ کہ جو نسبت ایک قطرہ کو سمندر کے ساتھ یا ایک ذرہ کو ریگستان کیساتھ ہوتی ہے وہ بھی مشکل سے نکل سکیگی اور یہ ایسا دعویٰ ہے کہ جسکا آپ ہرگز انکار نہیں کرسکتے ورنہ علم طب۔ علم کیمیا۔ علم تشریح۔ علم فزیالوجی (وہ علم جسمیں اعضاء حیوانات وغیرہ کے افعال اور حکم سے بحث ہوتی ہے) علم بائلوجی۔ علم جیالوجی۔ علم طبقات الارض، علم فلکیات۔ علم کائنات جو اور جو اسکے علاوہ اور علوم ہیں جنمیں کہ آپ لوگوں کو خوب مہارت ہے اور جنکی کہ بڑی بڑی ضخیم جلدیں کی جلدیں آپ لوگوں نے تالیف کر ڈالی ہیں اور انکے بیان میں آپ نے بڑی طوالت سے کام لیا ہے۔ ان سب علوم کو لیجئے ان کی کتابوں کو اُٹھا کر دیکھئے قریب قریب کوئی صفحہ ایسا نہ ہوگا کہ جس میں آپ لوگوں کو یہ کہتے ہوئے نہ پاتے ہوں کہ فلاں امر کی حقیقت ہمیشہ نامعلوم رہی یا اُس شے کی حقیقت کے کافی طور پر بیان کرنے تک علماء کی رسائی نہ ہوسکی اور اُنہوں نے بڑا اختلاف کیا۔ فلاں شے کے بارہ میں کوئی قطعی رائے قایم نہ ہوسکی۔ فلاں شے کا فعل ہمیشہ مخفی رہا۔ فلاں شے کے فائدے کی اطلاع ہی نہ ہوئی علاوہ اسکے اسی طرح کی اور عبارتیں پکار پکار کر کہہ رہی ہیں کہ کائنات میں بکثرت ایسی چیزیں موجود ہیں جن کی حقیقت سے ناواقفیت کے آپ لوگ خود قائل ہیں۔ اور آپ لوگ تو ہمیشہ ہی اسی کوشش میں سرگرم رہتے ہیں کہ کسی طرح اشیائے عالم کی حقیقتوں کو دریافت کریں چنانچہ آپ علمی مجالس میں برابر اشیاء کائنات کی نسبت اپنی اپنی رائے ظاہر کرتے ہیں اور بہتیرے انکو اپنی رائے کی غلطی بھی جو انہوں نے ایک زمانہ صرف کرکے حقایق اشیاء کی نسبت قایم کی تھی واضح ہوجایا کرتی ہے اور یہ ایک ایسی ظاہر بات ہے جس سے کوئی انکار ہی نہیں کرسکتا کیا آپ اور کیا علماء جو اس زمانہ میں تحقیقات علمیہ کے درپے رہتے ہیں اس امر سے خوب واقف ہیں۔ اسکی اتنی مثالیں موجود ہیں کہ جنکا کوئی شمار ہی نہیں اگر شاید آپ لوگ اس امر سے انکار کریں اور بکثرت اشیاء سے اپنی ناواقفی اور اپنے علم کی قلت کا ہٹ دھرمی سے اقرار نہ کریں تو میں آپ سے کہوں گا کہ اس بات کی بہت ہی بڑی دلیل یہ ہے کہ آپ لوگ مادہ کی حقیقت سے جسے کہ آپ اندن دیکھتے اور چھوتے رہتے ہیں اب تک ناواقف ہیں اور آجتک فلسفی

دنیا میں مادہ کی حقیقت کی نسبت کوئی قطعی رائے قائم نہیں ہوئی۔ حالانکہ مادہ ہی آپ لوگوں کے نزدیک
تمام کائنات کی اصل ہے۔ اسی طرح دیکھنے سننے چکھنے۔ چھونے اور سونگھنے سے جن اشیاء کا ہم
کو ادراک ہوا کرتا ہے آجتک اسکی حقیقت دریافت نہ ہو سکی کہ دماغ ان چیزوں کا کیونکر ادراک
کر لیتا ہے غایت سے غایت آپ اس بارہ میں یہ کہیں گے کہ پٹھا اشیاء کی صورتوں کو دماغ تک
پہنچا دیا کرتا ہے اور وہ ادراک کر لیتا ہے۔ اب رہی یہ بات کہ اس ادراک کی حقیقت کیا ہے
اور اسکا کافی ووافی بیان تو وہ آجتک پورے طور سے آپ لوگوں سے نہیں ہو سکا اور نہ کبھی ہو گا)
اسی طرح حیات یعنی زندگی کی حقیقت کو لیجئے اسکی نسبت آپ اپنے خیال کے موافق یہی کہتے
ہیں کہ ذرات مادہ میں باہم جو فعل واقع ہوتا ہے اور اس سے جو آثار ظاہر ہوتے ہیں انہیں میں سے
یہ بھی ایک اثر کا ظہور ہے۔ علی ہذا القیاس عقل کی بھی یہی کیفیت ہے وہ بھی آپ کے نزدیک
منجملہ آثار کے ایک اثر کا ظہور ہے۔ رہا اس ظہور کی حقیقت کا شافی وکافی بیان کرنا تو یہاں تک
آپ کی رسائی ہو ہی نہ سکی اور نہ شاید کبھی ہو گی۔

منجملہ اور مسائل کے ایک جزئی مسئلہ کو دیکھئے وہ یہ ہے کہ آپ لوگوں کی تحقیق کے موافق روشنی
اپنی رفتار اور آنکھ کے مختلف طبقوں میں نفوذ کرنے کے لحاظ سے قوانین فطرت کے موافق
دیکھی ہوئی چیزوں کی شبکیہ پر الٹی صورت مرتسم کرتی ہے اب آپ لوگ اس امر کی تحقیق نہ کر سکے
کہ عقل اسکو سیدھا کیوں دیکھتی ہے۔ اس مسئلہ کی نسبت پیشتر میں ایک احتمال بیان کر چکا
ہوں شاید اس سے یہ اعتراض دفع ہو جائے۔

اور جس امر میں کہ میں گفتگو کر رہا ہوں اس میں بہت بڑی گنجایش ہے اگر میں ان تمام اشیاء کو جنسے
کہ آپ اپنے علمی مباحث میں ناواقفی کا اظہار کیا کرتے ہیں شمار کرنا شروع کروں تو کلام میں
ضرورت سے زیادہ طوالت ہو جائے۔ میں اتنے مختصر بیان کو بھی منصف کے لئے کافی خیال
کرتا ہوں اور ٹھکانے کی بات تو یہی ہے کہ موجودات عالم کی نسبت آپ لوگوں کی ناواقفی
اعلے درجہ پر ہے اور بہت ہی بڑھی ہوئی ہے۔ جب یہ حالت ہو اور پھر اس وقت آپ خدا سے

عالم کی عظمت کا اُسکے آثار قدرت سے استدلال کر کے خیال باندھیں اور حقایق اشیار کی نسبت اپنی ناواقفی کے مرتبہ کو بھی پیش نظر رکھیں تو اُس وقت حق اور انصاف کی بات تو یہی ہو کہ اس خدائے عظیم کی حقیقت دریافت کرنے کی ڈینگ سے اپنے آپ کو باز رکھیں۔ اگر انصاف اور شرم بھی کوئی چیز ہے تو کس مُنہ سے آپ کہہ سکتے ہیں کہ ہم خداوند عالم کی حقیقت دریافت کرنے کی قابلیت رکھتے ہیں جبکہ اُسکی مصنوعات میں سے ادنے ادنے چیزوں کی حقیقت سے آپ ناواقف ہیں بقول شخصیکہ ؎ تو کار زمین را نکو ساختی ۔ کہ با آسمان نیز پرداختی اور وجہ یہ ہے کہ جو شخص فرض کیجیئے کہ ایک گھڑی کی تمام چیزوں کی حقیقت کے دریافت کرنے سے بھی عاجز ہے اور اُسکا عجز ظاہر ہو گیا ہو تو اُسکو کس طرح سزاوار ہو سکتا ہو کہ وہ محض اُس گھڑی کو دیکھ کر جس سے کہ صرف یہ معلوم ہو سکتا ہے کہ اسکا کوئی بنانے والا ہو اُسکے بنانے والے کی حقیقت دریافت کر لینے کی ڈینگ مارنے لگے اور یہ کہنے لگے کہ مَیں گھڑی ہی کو دیکھ کر بتلا سکتا ہوں کہ اُسکے بنانے والے کی کیسی شکل وصورت ہے وہ سفید ہی یا سیاہ دراز قد ہے یا پستہ قد۔ موٹا ہے یا دُبلا۔ اسی طرح اور چیزیں بھی۔ جو کوئی ایسے شخص کو محض گھڑی دیکھ کر اُسکے بنانے والے کی حقیقت دریافت کر لینے کی ڈینگ مارتے ہوئے سنے گا یہی کہے گا کہ کیا تیری عقل جاتی رہی ہے جو ایسی بیہودہ باتیں بکتا ہو۔ عقل کے پورے ذرا سمجھ تو سہی کہ اس گھڑی کے دیکھنے سے صرف یہ تو معلوم ہو سکتا ہے کہ اُسکو کسی ایسے بنانے والے نے بنایا ہے جو اُسکا بنانا جانتا ہے اور اُسکے بنانے پر اُسکو قدرت بھی حاصل ہے۔ رہی یہ بات کہ اس گھڑی کے دیکھنے سے یہ معلوم ہو جائے کہ اسکے بنانے والے کی حقیقت کیا ہے اور اُسکی شکل وصورت کیسی ہے محض گھڑی کے دیکھ لینے کا تو ہرگز یہ مقتضا نہیں ہو سکتا کہ اُس سے یہ سب کچھ بھی معلوم ہو جائے اور یہ کیونکر ہو سکتا ہے جبکہ تو اُسکے تمام پرزوں کی بھی پوری طور سے حقیقت نہ جان سکا حالانکہ وہ تیرے سامنے موجود ہیں تو پھر اُسکے بنانے والے کی حقیقت دریافت کر لینے کے لئے جو کہ تیری نظروں سے غائب ہے ناحق اپنے نفس کو تکلیف دیتا ہے۔ یہ امر نہایت بیجا اور سراسر

بے انصافی پر مبنی ہے۔ اور اگر آپ لوگ یہ کہیں کہ ہمارا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ ہم محض کائنات
کو دیکھ کر اُسکے بنانے والے خدا کی حقیقت دریافت کرلیں گے بلکہ اس بات کو تو ہم بھی جانتے
ہیں کہ محض کائنات کا دیکھ لینا اُس خدا کی حقیقت پر دلالت نہیں کرسکتا۔ اور نہ اُس سے اُسکی
حقیقت ہمیں معلوم ہو سکتی ہے ہم تو یہ کہتے ہیں کہ جو خواص آپ نے ذکر کئے ہماری عقلوں میں
یہ نہیں آتا کہ کوئی چیز ایسی بھی ہو سکے جو اُن کے ساتھ موصوف ہو کر پائی جائے بلکہ ہماری عقلوں
کو تو اسبات کا یقین ہے کہ ایسی کوئی شے نہیں پائی جاسکتی کہ جو اُن خواص مذکورہ کے ساتھ
موصوف ہو یعنی نہ وہ جسم ہو نہ مادہ جسم ہو علیٰ ہذا القیاس اور خواص بھی کیونکہ جتنی چیزیں موجودات
عالم میں سے ہمیں معلوم ہوئی ہیں اُن میں سے کوئی بھی ایسی نہیں جس میں خواص مذکورہ پائے
گئے ہوں۔ تو اسکے جواب میں میں کہوں گا کہ اگر آپ کی عقلوں کو اسکے خیال کرنے کی قدرت
نہ ہو تو اس سے یہ نہیں لازم آتا کہ وہ شے واقع میں بھی موجود نہ ہو کیونکہ بکثرت ایسے حقائق ہیں
کہ جنکو آپ پورے طور سے خیال نہیں کرسکتے اور پھر بھی وہ نفس الامر میں موجود ہیں۔ اور صرف
اس لئے کہ اُن کے وجود پر دلیل قایم ہے اُن کا وجود مانا جاتا ہے اور آپ لوگوں کا یہ یقین
کرلینا کہ ایسی شے کا جو اِن خواص کے ساتھ موصوف ہو پایا جانا ممکن ہی نہیں۔ قیاس؎ تمثیل
سے ناشی اور اُسی پر مبنی ہے جیسا کہ آپ کے اس قول سے (کیونکہ جتنی چیزیں موجودات عالم
میں سے ہمیں معلوم ہوئی ہیں۔ اُن میں سے کوئی بھی ایسی نہیں جس میں خواص مذکورہ پائے
گئے ہوں) ظاہر ہوتا ہے۔ پس آپ لوگوں نے جتنی اشیا کہ مشاہدہ کیں اُن پر قیاس کرکے
یہ گمان کرلیا کہ ہر شے موجود کا ان خواص مذکورہ کے اضداد کے ساتھ موصوف ہونا لازمی ہے
اور یہ قیاس کوئی قطعی دلیل نہیں ہے بلکہ محض دھوکے کی دلیل ہوتی ہے کیونکہ بسا اوقات
یہ دلیل انسان کو دھوکا دیکر غلطی میں ڈال دیتی ہے یہانتک کہ وہ ایک شے کے احکام کو دوسری
شے پر جاری کرنے لگتا ہے۔ حالانکہ وہ احکام اُس دوسری شے پر بوجہ کسی امر فارق کے کہ جسکی
اطلاع مستدل کو نہیں ہوئی جاری نہیں ہوسکتے اس وقت آپ لوگوں سے پوچھا جاسکتا ہے

؎ ایک جزئی پر دوسری جزئی کو قیاس کرکے اُسکا حکم دریافت کرنا قیاس تمثیل کہلاتا ہے ۱۲ مترجم

کہ ایسا خدا جو نہ جسم ہو نہ جسم کا مادہ ہو یہانتک کہ تمام مادی خواص سے منزہ ہو اگر موجود مانا جائے
تو کیا خرابی لازم آتی ہے اور اسکے ماننے سے کونسا امر مانع ہے۔ آپ لوگوں کا اُسکی حقیقت
کے تصور کرنے پر قادر نہ ہونا یہ کوئی استحالہ کی دلیل نہیں بن سکتی اسی طرح اُن چیزوں پر جو مادی
عالم میں آپ لوگوں نے مشاہدہ کیں اُس خدا کو قیاس کرنا کہ جس کی وجہ سے آپ نے یہ یقین
کر لیا کہ ایسے خدا کا وجود ناممکن ہے محض مغالطی قیاس ہے کیونکہ ان دونوں میں فرق کی وجہ موجود ہے
اور وہ دونوں ہرگز یکساں نہیں ہیں یہاں تک کہ ایک کے احکام دوسرے پر جاری کرنا صحیح ٹھیر سکے۔
اور اگر آپ کہیں کہ ہمیں اس کی ضرورت کیا ہے اور کونسی شے ہمارے ذمہ اس امر کو لازم کرتی
ہے کہ ہم اس خدا کے وجود کو مان ہی لیں تو اسکا جواب ہم سے سنئے کہ وہ شے اُسکے آثار قدرت
ہیں کہ جو اُسکے وجود پر دلالت کرتے ہیں۔ اور اگر آپ کہیں کہ اچھا اسکی کیا ضرورت ہے کہ ہم اُس
خدا کو جسم مادہ جسم اور مادہ کے تمامی خواص سے منزہ مانیں تو ہم کہیں گے کہ اس کی اسلئے ضرورت
ہے کہ ہمارے پاس اس بات پر دلائل قائم ہو چکے ہیں کہ مادہ اور مادہ کے آثار و خواص سب کے
سب حادث ہیں قدیم نہیں ہو سکتے اور خدائے سبحانہ کے لئے ضروری ہے کہ وہ قدیم ہو کیونکہ اگر مادہ
یا مادی ہوگا یا اُس میں مادہ کے خواص پائے جائینگے تو وہ بھی مادہ ہی کی طرح حادث ٹھیریگا۔
اور یہ محال ہے چنانچہ شروع بحث میں پیشتر اسکا بیان آچکا ہے۔
اور اگر آپ کہیں کہ ہم چاہتے ہیں کہ ہمکو کوئی ایسی دلیل ملجائے جسکے ذریعہ سے ہم اُس خدا کی حقیقت
تک پہنچ جائیں تو ہم آپ سے کہیں گے کہ پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک غایت درجہ
کی بحث و تدقیق سے یہ بات ظاہر ہو چکی ہے کہ خدا کی حقیقت تک پہنچ جانا اور اُس کو دریافت
کر لینا انسانی عقل کی طاقت سے باہر ہے چنانچہ شریعت محمدیہ کی تصریحات سے بھی صاف
صاف یہی ظاہر ہوتا ہے اور وجہ یہ ہے کہ خدائے سبحانہٗ غایت درجہ کی عظمت والا ہے اور
انسانی عقلوں کا ادراک اُسکی عظمت کے لحاظ سے انتہا درجہ کی پستی میں واقع ہوا ہے اور ظاہر
ہے کہ جو ادراک کی حیثیت سے پستی میں پڑا ہو ایسی حقیقت کے دریافت کرنے تک کہ جو

انتہا درجہ عالی اور باعظمت ہو اُسکی رسائی ہونا ناممکن ہو اور اُن کی شریعت نے اُن کو سمجھا دیا ہو کہ اُس خدا کی جانب سے اُنکو اُسیقدر اُس کی معرفت کی تکلیف دی گئی ہے جہان تک کہ اُسکے آثار قدرت سے پتہ چل سکتا ہے۔ اور وہ اس امر کا یقین کر لینا ہے کہ وہ موجود ہے۔ زندہ ہے ذی قدرت ہے صاحب ارادہ ہے اسی طرح تمام اُن صفات کے ساتھ موصوف ہے جنکا کہ پیشتر ہم ثبوت دے چکے ہیں اور اُن کی نسبت سابق میں ہم سے اور آپ سے گفتگو ہو چکی ہے اور اُن کی شریعت نے خدا تعالی کے لئے بعض ایسے صفات کے اعتقاد کرنے کی بھی تکلیف دی ہے کہ نہ جن کے ثبوت پر کوئی دلیل عقلی قایم ہے۔ اور نہ اُن کی نفی پر۔ اسلئے شریعت محمدیہ نے خود وہ صفات اُن کو بتلا دیے ہیں پس اُنہوں نے اُسکا اعتقاد کر لیا۔ اور ذات خدا کی حقیقت میں خوض و بحث کرنے سے شریعت نے اُن کو منع کر دیا ہے اسلئے کہ وہ اُس کے ادراک سے عاجز ہیں اور نیز اس خوف سے کہ کہیں اُسکو وہ اپنی عقلوں میں جیسا کہ وہ واقع میں ہے اُسکے خلاف نہ خیال کر لیں اور پھر قابل مذمت جہل میں جا پڑیں اور خلاف واقع کا اعتقاد کرنے لگیں چنانچہ بعض پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بحث و تفتیش سے بچانے کو یوں کہا ہے (کہ جو چیز تیرے (یعنی انسان کے) دل میں آسکے وہ ضرور ہلاک ہونے والی ہے اور اللہ اُسکے خلاف ہے)

پھر سنئے جیسے کہ یہ خدا انتہا درجہ کی عظمت رکھنے والا ہو اُسی طرح اُسکے اعمال بھی غایت درجہ کے عظیم ہوتے ہیں اور یہ بات اسی کائنات اور اُن عجائب و غرائب میں جو اُس میں پائے جاتے ہیں غور کرنے سے معلوم ہوتی ہے چنانچہ اُن عجائب میں سے قدرے قلیل ہم بھی پیشتر بیان کر چکے ہیں۔ اور اس میں تو کچھ شک نہیں کہ آپ لوگ اُسکی مصنوعات میں سے بکثرت اشیا کے سمجھنے اور اُن کی حقیقت دریافت کر لینے سے عاجز ہیں گو اسکو پہلے بھی ہم نے بیان کیا ہے لیکن یہاں پر کچھ اور بھی بیان کیے دیتے ہیں چنانچہ آپ لوگ اپنی تحقیقات جدیدہ میں یہ کہتے ہیں کہ حرکت قوت کہربائی کی جانب منتقل ہو جاتی ہے اور قوت کہربائی حرارت کیجانب

ـه کل ما خطر ببالک فهو هالک والله اجل من ذلک ۱۲

اور حرارت روشنی کی جانب ۔ اب میں آپ سے پوچھتا ہوں کہ کیا یہ تصور کر لینا اور سمجھنا آپ کی وسعت
میں ہے کہ اشیاء مذکورہ بعض بعض کی جانب کیونکر منتقل ہوجاتی ہیں اور پھر سمجھہ کر کیا آپ کسی عبارت
سے جسکو آپ نے سمجھا ہے بیان کر سکتے ہیں کہ انتقالات کی حقیقت ہم کو بھی معلوم ہوجاتے میں تو کسی
طرح خیال نہیں کر سکتا کہ اس میں سے کچھ بھی آپ کی وسعت میں ہو غایت سے غایت آپ یہ
کہیں گے کہ یہ انتقالات ذرات مادہ کی حرکات اور اوضاع کے تغیر سے پیدا ہوتے ہیں لیکن اس
تغیر کا واضح کر دینا اور اذہان کا اسکی حقیقت کو دریافت کر لینا پھر پہلے اور دوسرے انتقال میں اسیطرح
دوسرے اور تیسرے وغیرہ انتقالات میں فرق بیان کر دینا ذرا کام رکھتا ہے کچھ آسان نہیں ہے۔ اسی
طرح بہت سی ایسی چیزیں ہیں کہ اُسکے تصور کرنے اور حقیقت بیان کرنے سے آپ بالکل عاجز
ہیں پس جب اُس خدا کی مصنوعات میں بکثرت ایسی چیزیں موجود ہوں کہ جن کی نسبت آپ لوگوں
کا عجز ظاہر ہوچکا ہے تو پھر اس میں آپ کو تعجب ہی کیا ہوتا ہے اگر آپ اس بات کو تصور نہ کر سکیں کہ
اُس خدا نے عالم کو عدم محض سے کیونکر پیدا کر دیا حالانکہ آپ لوگوں کا کسی واقعی شئے کو تصور نہ
کر سکنا اُس شئے کے فی نفسہ معدوم ہونے پر دلیل نہیں بن سکتا جیسا کہ پیشتر بیان ہوچکا ہے
اور اگر آپ کہیں کہ ہماری عقلیں اس امر کو محال سمجھتی ہیں کہ کوئی شئے عدم محض سے وجود میں آجائے
یعنی یہ ہماری عقل میں نہیں آتا کہ کوئی شئے پہلے تو بالکل نیست و نابود ہو پھر وہ کسی وجہ سے موجود ہوجائے
کیونکہ جتنی چیزیں ہمنے مشاہدہ کیں اُن میں سے کوئی بھی ایسی نہیں دیکھی جو عدم محض سے پیدا ہوگئی
ہو اور نہ کوئی ہم میں سے کسی شئے کو عدم محض سے پیدا کر سکا اسی واسطے ہم اسکے محال ہونے کا حکم
کرتے ہیں تو میں کہوں گا کہ آپ لوگوں کے کسی شئے کو عدم محض سے پیدا ہوتے ہوئے مشاہدہ
نہ کرنے سے یہ نہیں لازم آتا کہ وہ محال ہو اسی طرح آپ لوگوں میں سے اگر کسی کو عدم محض سے
کسی شئے کے پیدا کرنے پر قدرت نہ ہو تو اس سے یہ نہیں لازم آتا کہ وہ خدا بھی اسکی قدرت
نہ رکھتا ہو پس آپ لوگوں کا اس امر کے محال ہونے کی نسبت حکم لگانا بھی قیاس تمثیل ہی پر مبنی ہے
جو کہ قطعی الدلالت نہیں ہوتا بلکہ بسا اوقات سخت غلطی میں ڈالدیا کرتا ہے جیسا کہ پیشتر بیان ہوچکا

ہے۔ اور آپ لوگوں نے تو خدا کی قدرت کو اپنی قدرت پر خدا کے علم کو اپنے علم پر۔ خدا کے اعمال کو اپنے اعمال پر قیاس کر لیا ہے۔ اس قیاس کا ضعیف ہونا تو جدا رہا یہ تو دیکھ لیجئے کہ مقیس اور مقیس علیہ میں کیسا ظاہر فرق پایا جاتا ہے۔

بھلا کہاں آپ لوگ اور کہاں وہ خدا جس نے تمام کائنات کو اس استحکام کے ساتھ بنایا ہے اس فرق کا کچھ ٹھکانا ہے اگر کچھ انصاف ہو تو زمین و آسمان کا فرق صاف صاف نظر آتا ہے آپ لوگوں کی کیا بات ہے آپ لوگ باوجودیکہ علم کیمیا میں بڑے فضل و کمال کے ہانکتے ہیں لیکن آج تک آپ کو یہ قدرت نہ ہوئی کہ عناصر کی تحلیل کر لیتے یا کسی جسم کو ترکیب دیکر جاندار بنا لیتے جس میں زندگی کے تمام خواص پائے جاتے اور جانداروں کی سی اُس کی صورت ہوتی۔ ان دونوں بسیط امور کے بنانے سے آپ لوگوں کا عاجز رہنا اسی طرح اور خداوندی اعمال میں سے بکثرت اعمال پر آپکا قدرت نہ رکھنا ایسا امر ہے جس کی دلیل بیان کرنے میں کلام کو طوالت دینے کی حاجت نہیں (یعنے ہر عنصر کی تحلیل کر کے اُنکے ذرات بسیطہ نکال لیتے مثلاً آکسیجن کو تحلیل کر کے اُسکے ذرات بسیطہ نکالتے) تو کیا اسکے بعد بھی آپ لوگوں کو شرم نہیں آتی کہ آپ اپنے نفسوں کو اُس خدائے قادر کی ذات پاک پر اور اپنے اعمال کو اُسکے اعمال پر قیاس کرنے کی جرأت کرتے ہیں علاوہ بریں اگر آپ غور سے کام لیں اور اپنے اعمال کو سوچیں تو آپ لوگوں کو معلوم ہو جائیگا کہ جو اعمال آپ کرتے ہیں اُن میں بھی آپ کا حقیقی فعل نہیں پایا جاتا چنانچہ آپ مثلاً فلاں معدن کی جو اُس کے عناصر کی جانب تحلیل کرتے ہیں یا فلاں مرکب کو دو یا زیادہ عنصروں سے ترکیب دیتے ہیں تو اسکو دیکھئے۔ آپ کو یہ بات ظاہر ہو جائیگی کہ آپ نے تحلیل یا ترکیب میں انہیں اسباب سے کام لیا جو خدا کے پیدا کردہ ہیں۔ اور انہیں کو جاری کر دیا جن پر کہ آپ کو اطلاع حاصل ہو گئی کہ فلاں چیز کے لئے فلاں شئے سبب ہے مثلاً ایک شئے کو دوسرے میں ملا دینا یا گرم کرنا یا بجھا دینا وغیرہ یہانتک کہ اس طرح پر تحلیل یا ترکیب حاصل ہو گئی۔ باقی رہی عناصر کے متمیز ہو جانے کی حقیقت اور یہ کہ کیونکر ایک دوسرے سے جدا ہو جاتے ہیں یا ذرات مادہ کے خاص طور پر ملجانے کی کیا حقیقت ہے کہ جس سے شئے مطلوب حاصل ہوتی ہے واقعی بات تو یہ ہے کہ آپ لوگ ان سب باتوں

کو پورے طور پر تصور کرنے سے عاجز ہیں اور نہ ان کا اصاف صاف بیان ہی کر سکتے ہیں چہ جائیکہ آپ ان سب کے عمل کرنے پر بھی قادر ہوں اور یہ کر سکیں کہ دوسرے عناصر کے ذرات بسیطہ سے ہر عنصر کے ذرات بسیطہ کو تحلیل کر کے بالکل جدا کر لیں یا ہر عنصر کے ذرات بسیطہ کو دوسرے کے ذرات بسیطہ کے ساتھ خاص اوضاع پر کہ جو لازمی ہیں ملا کر ترکیب دے لیں اور اس سے آپ لوگوں کا صناعت اور عمل میں بھی عجز ظاہر ہو گیا جیسے کہ ادراک اور معرفت میں ظاہر ہو چکا ہے پس اے عقلمندو! کیا اسکے بعد بھی اس خدا کے اعمال کو اپنے اعمال پر اور اسکی قدرت کو اپنی قدرت پر قیاس کرنے کی ڈینگ مارتے رہو گے اور یہی حکم لگائے جاؤ گے کہ جب تم کسی شے کو عدم محض سے پیدا نہ کر سکے تو وہ خدائے قادر بھی اس سے عاجز رہیگا۔ آپ لوگوں کی غلط فہمی سے خدا کی پناہ! باوجودیکہ علم اور عمل دونوں میں آپ کا عجز ظاہر ہو چکا پھر بھی آپ دھوکے میں پڑے ہوئے ہیں اور اپنی زبردستی سے باز نہیں آتے اگر دنیا میں انصاف بھی کوئی چیز ہے تو آپ لوگوں کو تو لازمی طور پر وہ طرز و روش اختیار کرنا چاہیے تھا جس پر کہ پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم چل رہے ہیں کیونکہ یہ طریق بالکل سیدھا۔ بے انصافی سے خالی اور سراسر انصاف پر مبنی ہے اس طرز کے اختیار کرنے میں انہوں نے دور اندیشی بیدار مغزی اور انتہا درجہ کی احتیاط سے کام لیا ہے اور وجہ اسکی یہ ہے کہ ان کے نزدیک خدائے عالم کے وجود پر انکی قدرت کے عجیب و غریب اور باعظمت آثار کے مشاہدہ کرنے سے قطعی دلیل قایم ہو چکی۔ اور ان پر بحث و تدقیق سے یہ امر ظاہر ہو گیا کہ اس خدائے پاک کی عظمت کے مقابلہ میں ان کی قوائے ادراکیہ بالکل قاصر ہیں اس وجہ سے اس کی حقیقت کا سمجھنا اور تصور کر لینا ان کے امکان سے باہر ہے اور اس سے وہ سراسر عاجز ہیں اور اس عاجز رہنے سے خدا کا وجود جو آثار قدرت کی دلالت سے ان کے نزدیک ثابت ہو چکا ہے منتفی نہیں ہو سکتا اور نہ یہ خدا کے وجود پر جو قطعی دلیل سے ثابت ہو چکا ہے ایمان لے آنے کے منافی ٹھیر سکتا ہے۔

پھر ان کے نزدیک دلائل سے قطعی طور پر یہ بات ثابت ہو گئی کہ یہ عالم پہلے بالکل نیست تھا

اور اُسکے بعد حادث ہوا ہے اور ظاہر ہے کہ عدم سے اُسکو حادث کرنے کے لئے کسی نہ کسی محدث کا ہونا لازمی ہے اور اُسی کو وہ خدا کہتے ہیں لیکن وہ اس احداث اور پیدا کرنیکی کیفیت کے تصور کرنے سے عاجز ہیں اور اس عاجز رہنے سے اسکا محال ہونا لازم نہیں آتا اور نہ یہ عاجز رہنا عالم کے اسی طور پر پیدا ہونے کے یقین کے منافی ہے کہ جو قطعی دلیل سے اُنکے نزدیک ثابت ہو چکا ہے۔

پس اس موقع سے آپ لوگوں میں سے بعض کا وہ قول بھی ساقط ہو گیا کہ جو ایسے موقع پر وہ کہا کرتے ہیں جبکہ پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا ایسے خدا کے وجود کا اعتقاد کرنا ذکر کیا جاتا ہے کہ جو نہ جسم ہے اور نہ اُسکے لئے اجسام کے صفات ہی ثابت ہیں اور نیز یہ اعتقاد کہ اُس خدا نے عالم کو عدم محض سے پیدا کیا ہے اور وہ قول یہ ہے (کہ صاحب اس اعتقاد میں تو بہت ہی قوی ایمان کی ضرورت ہے اس میں علم کو کوئی بھی دخل نہیں)۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس قول کے کہنے والوں نے شاید یہ سمجھ رکھا ہے کہ ایمان کسی شے کے محض سیدھے سادھے طور پر یقین کر لینے اور بلا کسی قطعی دلیل کے اندھا دھند کسی بات کے ہاں لینے کا نام ہے اور ان بھولے بھالے عقلمندوں کو یہ پتہ نہ لگا کہ شریعت محمدیہ میں ایمان جب تک کہ کسی قطعی دلیل سے نہ ہو کامل ہو ہی نہیں سکتا اور اس شریعت میں ایمان کامل کے یہ معنے ہیں کہ قطعی دلیل کے ذریعے سے اُن ساری چیزوں کا یقینی علم حاصل ہو جنکی نسبت یقینی طور پر ثابت ہو چکا ہے کہ انہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم لائے ہیں اور اُسکے ساتھ ہی شریعت کا اپنے آپ کو مطیع اور منقاد بھی بنا دیا جائے پس ان لوگوں کا خدائے عالم کے وجود کے ساتھ اور اس بات کے ساتھ کہ اُس نے عالم کو عدم محض سے پیدا کیا ہے اسی قسم کا ایمان جیسا کہ پیشتر بیان ہو چکا ہے لیکن وہ ذات خداوندی کی حقیقت اور نیز اس امر کے ادراک سے کہ اُس نے عدم محض سے عالم کو کیونکر پیدا کیا عجز کا اقرار کرتے ہیں اور کسی شے کی حقیقت کے تصور کرنے سے عاجز رہنا جبکہ نفس الامری وجود پر دلیل قایم ہو چکی ہے اُس شے کے وجود

ف
یہ کہنا غلط ہے کہ ایمان علم نہیں ہے کیونکہ ایمان تو علم کے اعلے درجہ (یقین) کا نام ہے

کے اعتقاد جازم کے منافی نہیں ہو سکتا پس ان بعض لوگوں کا کیسا لچر خیال ہے حق بات کے
بیان کرنے میں انہوں نے کیسی اپنی جہالت ظاہر کی ہے اور علم اور ایمان کے درمیان فرق
کرنے میں غلطی کھائی ہے یہ نہ سمجھ سکے کہ علم کی تمام انواع میں سے سب سے کامل نوع کو
ایمان کہتے ہیں۔ ناواقفی بھی کیا بری چیز ہے خدا اس ناواقفی اور جہل کا ستیاناس کرے۔
اور سنئے کہ پھر پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے مصنوعات خداوندی میں طرح طرح کے سرا
اور ایک سے ایک بڑھ کر بیشمار حکمتیں مشاہدہ کیں اور روز بروز جو حکمتیں برسوں تک ان پر مخفی
رہی تھیں یکے بعد دیگرے ظاہر ہوتی رہیں اس سے ان کے نزدیک یہ بات اور بھی پایہ ثبوت
کو پہنچ گئی کہ یہ خدائے پاک بہت ہی بڑی حکمت والا ہے لوگوں کی عقلیں اس کی حکمتوں
کو ہرگز حاوی نہیں ہو سکتیں اسکے بعد کائنات میں سے جب انہوں نے کسی شئے کو مشاہدہ کیا کہ
جس کی حکمت ان کو ظاہر نہ ہوئی تو انہوں نے اسکی نسبت یہ اعتقاد نہیں کیا کہ وہ شئے محض
عبث اور بلا کسی حکمت کے پائی گئی بلکہ یہی کہنے لگے کہ اسکا پیدا کرنیوالا حکمت والا ہی اس
دلیل سے کہ ہم نے اس کی کائنات میں اتنی حکمتیں مشاہدہ کی ہیں کہ جنکا شمار نہیں ہو سکتا
اور ان میں سے بہت سی ایسی حکمتیں ہیں کہ جو ہم پر مدتوں تک مخفی رہیں اور پھر اسکے بعد ظاہر
ہوئیں پس اس شئے کی نسبت بھی جس کی کہ حکمت ہمارے نزدیک ابھی ظاہر نہیں ہوئی ہے
ہمیں یہی کہنا چاہئے کہ ضرور اس میں کوئی حکمت ہے جو ہم پر مخفی رہ گئی ہے نہ یہ کہ وہ شئے بلا
کسی حکمت کے پائی گئی اور اس بارہ میں جس امر سے کہ ہماری عقلوں کی تسکین ہوتی ہے
وہ یہ ہے کہ یہ خالق نہایت ہی عظمت والا ہے۔ چنانچہ ہم اسکے صفات اسرار اور حکمتوں کی
عظمت اس کی خلق میں دیکھتے ہی ہیں۔ اور انسانی عقلوں میں کتنی ہی وسعت کیوں نہ ہو جاے
لیکن وہ اس کی نسبت نہایت ہی حقیر ہیں اور اسکی عظمت پر قیاس کر کے ہم کہہ سکتے ہیں کہ
انسانی ادراک کی اسکے مقابل میں کوئی ہستی نہیں پس اے اہل سائنس آپ لوگوں کے حق میں امر
صواب دید یہی ہے کہ آپ بھی اسی سرتاپا منصفانہ طریق پر جسپر کہ پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم چلتے ہیں چلنا

اختیار کریں پس آپ لوگوں کی عقلیں اُن بے شمار حکمتوں کی وجہ سے کہ جو آپ کے نزدیک ظاہر ہو چکی
ہیں اور نیز اُن کی وجہ سے کہ جو برسوں تک آپ لوگوں پر مخفی رہنے کے بعد وقتاً فوقتاً ظاہر ہوتی
رہیں گی اس بات کو مان لیں گی کہ تمام کائنات حکمت پر مبنی ہے اور کوئی شئے بھی حکمت سے خالی نہیں
اور یہیں سے آپ لوگ یہاں تک پہنچ جائیں گے اور سمجھنے لگیں گے کہ عالم کے لئے ضرور کوئی
ذی حکمت صانع ہے اور عالم میں کوئی شئے اندھا دھند ضرورت کی وجہ سے بلا ارادہ موجود
نہیں ہوئی۔ اور جب آپ کسی ایسی چیز کو دیکھیں گے کہ جس کی حکمت آپ کو ظاہر نہ ہو تو بجائے
اسکے کہ آپ اسکو تمام کائنات کی بلا حکمت اور بغیر کسی ارادہ کے پیدا ہونے کی دلیل ٹھہرائیں
اور اسکو خالق عالم کے وجود سے انکار کرنے کا ذریعہ بنانے کے درپے ہوں آپ یہ کہینگے
کہ اتنی بے شمار حکمتیں جو ہمکو ظاہر ہو چکی ہیں اُن پر قیاس کرکے ہمکو یہی حکم لگانا چاہئے کہ اس
شئے میں بھی ضرور کوئی حکمت ہے کہ جو ہم سے مخفی رہ گئی۔

اور اس بارہ میں جو شئے آپ لوگوں کی عقلوں کو تسکین بخش سکتی ہے وہ یہ ہے کہ آپ اس
خدا کی عظمت اور کائنات میں جو اُسکے بڑے بڑے اعمال ہیں اُن کی عظمت کا تصور کریں اور
ان بے شمار حکمتوں کے علو قدر کو دیکھیں کہ جن پر آپ کو اطلاع حاصل ہو چکی ہے اسکے بعد
یہ بھی لحاظ رکھیں کہ انسانی عقلیں خدائے تعالے اُسکے اعمال اور حکمتوں کے اعتبار سے
نہایت ہی قاصر ہیں اور اُن کا ادراک اُسکے مقابل میں کسی شمار میں نہیں اور نہ کچھ ہستی رکھتا ہے۔

اب بعد اسکے کہ میں آپ لوگوں کے ان تینوں شبہوں کو باطل کر چکا ہوں چاہتا ہوں کہ ایک
مثال ذکر کروں جس سے کہ ان شبہوں کی طرف ذہن منتقل ہونے میں جو آپ کو دھوکا ہو گیا
ہے وہ بھی ظاہر ہو جائے۔

پس اے اہل سائنس میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ ذرا تکلیف فرما کر ان کیڑوں میں
جو کہ بذریعہ مائی کراسکوپ (خوردبین) پانی کے ایک ذرہ سے قطرہ میں ہزاروں اور لاکھوں
ہی نظر آتے ہیں غور کریں کیا آپ خیال کر سکتے ہیں کہ یہ کیڑے باوجودیکہ اُن کو اپنی زندگی قایم

ف خدا کی عظمت کے مقابل میں انسان کی ایسی ہی مثال ہے جیسے ہمارے مقابل میں خوردبین سے پانی میں نظر آنے والے کیڑوں کی ۱۲

رکھنے کے لئے جسقدر ادراک کی ضرورت پڑسکتی ہے حاصل ہوتا ہے۔ انسان کی حقیقت کا تصور کرسکتے ہیں؟ اور کیا اس ساری تفصیل کو سمجھ سکتے ہیں کہ انسان کے اعضا کیسے ہوتے ہیں ان کے کیا افعال ہیں۔ اسکے سننے۔ دیکھنے۔ سونگھنے۔ چکھنے اور چھوکر دریافت کرنے کی کیا کیفیت ہے۔ وہ غذا کیونکر حاصل کرتا ہے اُسکے اعضا رغذا کیا کیا افعال کیا کرتے ہیں دوران خون کیونکر انجام پاتا ہے۔ اُسکے خیالات اور ادراکات کے بارہ میں دماغ سے کیا افعال سرزد ہوتے ہیں۔ اسی طرح یہ کیڑے کیا انسانی مصنوعات اور اعمال کو جان سکتے ہیں یعنی یہ کہ دخانی کلیں کن اصول پر مبنی ہیں کیونکر اپنا کام انجام دیتی ہیں مختلف قسم کے کپڑے انسان کس طرح بنا کرتا ہے اسکی اشیاء خورد و نوش اور ادویہ کیسی ہوتی ہیں۔ اسی طرح اس کی تالیفات اور مطبوعات میں کیا ہے ٹیلیگراف۔ فوٹو گراف۔ ٹیلیفون۔ فونوگراف وغیرہ کے آلات کس قسم کے ہوا کرتے ہیں۔ اس نے انکو کیونکر ایجاد کیا کس چیز سے بنایا۔ لوہے اور باقی معدنیات کو اس نے زمین کے اندر سے کیسے نکال لیا اور اس سے ایسے عجیب وغریب آلات کیونکر بنائے اور یہ کہ انسان کے بنائے ہوئے آلات اور کلوں میں ہر ہر چیز میں کیا حکمت مدنظر رکھی گئی ہے اور وہ اسی طرح کیوں بنایا گیا مثلاً جب یہ کیڑے ٹیلیگراف کی بلیاں کو دیکھیں جن پر کہ تار لگا ہوا ہے تو کیا اب وہ اس کی حکمت کے جان لینے پر قادر ہوسکتے ہیں اور اسپر کہ وہ اسی طرح کیوں لگایا گیا ہے اور کیا وہ ٹیلیگراف کی اور دوسری کلوں کو سمجھ سکتے ہیں جس حالت میں کہ انہوں نے سوائے ان بلیوں اور لوہے کے تاروں کے جو اُن پہ لگے ہوئے ہیں اور کچھ نہیں دیکھا۔ پس جب فرض کرلیا جائے کہ انسان کے اعمال عظیمہ پر اُن کو اطلاع ہوگئی اور یہ کہ اس سے انہوں نے انسان کے وجود اور اُسکی عظمت پر استدلال کرلیا اور انسان کے بکثرت اعمال اور اُسکے عمل کرنے کی کیفیت اُن پر مخفی رہی اور یہ بھی فرض کرلیا جائے کہ انہوں نے اُسکی مصنوعات کی بہت سی حکمتیں بھی دریافت کرلیں اور اس سے انہوں نے اسبات پر استدلال کرلیا کہ وہ نہایت کامل حکمت والا ہے۔ پس کیا ان کیڑوں

میں سے ہر ایک کو یہ کہنا ضروری ہوگا کہ میں اتنے سے ادراک کو لے کر جسکا کہ انسان اور اُسکے
اعمال کی عظمت اور اُسکی حکمت کی وسعت کے مقابل میں ذکر کرنا بھی نامناسب ہے اُسکی حقیقت
کے ادراک کر لینے کا دعوے کر سکتا ہوں مجھے اسکی حقیقت کے دریافت کرنے سے سراسر
عجز کا اقرار ہے۔ غایت سے غایت مجھ سے جو کچھ ہو سکتا ہے وہ یہی ہے کہ میں اُسکے وجود اُسکی
قدرت اُس کی حکمت کا یقین کر لوں اسلئے کہ میں نے اُسکے اعمال مشاہدہ کئے ہیں اور اسکی
مصنوعات کے بنانے کی جو کیفیت ہو اُسکے ایک بہت بڑے حصہ کے سمجھنے سے اپنے عجز
کا اقرار کر دوں اور محض اِس وجہ سے کہ میری عاجز فکر اُسکا تدارک نہ کر سکی اُسکے وجود سے انکار
نہ کر دوں۔ اور جب میں اُسکی مصنوعات میں سے کسی ایسی شے کا مشاہدہ کروں جسکی حکمت
مجھ پر ظاہر نہ ہو تو میرے اوپر یہ بات لازم ہے کہ اُسکی حکمت دریافت کرنے سے اپنے عاجز رہنے
کا اقرار کر لوں کیونکہ اُسکے اعمال کی بکثرت حکمتوں سے اُسکا ذی حکمت ہونا ثابت ہو چکا ہے
اسلئے میں یہ کہتا ہوں کہ ضرور اس میں کوئی حکمت ہے لیکن میری فہم قاصر پر مخفی رہ گئی ہے پس
یہ کیڑے جب مثلاً ٹیلیگراف کی بلیوں کو دیکھیں گے اور نیز یہ کہ اُن کے اوپر تار لگے ہوئے ہیں
تو وہ یہ نہ کہیں گے کہ یہ سب راستوں میں بغیر کسی حکمت اور فائدے کے بارش اور آفتاب کی
گرمی سے تلف ہو جانے کے لئے لگے ہیں بلکہ کہیں گے کہ ضرور ان میں حکمت مدنظر رکھی گئی
ہوگی اگرچہ وہ ہم پر مخفی ہے۔

پس اے اہل سائنس آپ لوگوں کے علوم اور ادراکات اُس خدا کی عظمت اُسکے اعمال کی عظمت
اور اُسکے علم اور حکمت کی وسعت کے سامنے ایسے ہی ہیں جیسے کہ ان یا نکما اسکو بی کیڑوں کے ادراکات کو
انسانی عظمت کے ساتھ اور نیز اُسکے اعمال میں جو قدرت علم اور حکمت پائی جاتی ہے اُسکے ساتھ نسبت
ہے بلکہ انصاف تو یہ ہے کہ اس سے بھی کہیں زیادہ تفاوت پایا جاتا ہے انسانی ادراک کی خداوندی
عظمت کے سامنے کوئی ہستی ہی نہیں۔ جب یہ حالت ہو تو آپ لوگوں کا اپنے آپکو نہایت عظیم
خیال کرنا اور اپنے معلومات اور معارف کی کثرت پر ناز کرنا کیا حقیقت رکھ سکتا ہے۔

ف اہل سائنس کی مثال معتزلہ کی سی ہے ۱۲

میں اپنے خیال میں آپ لوگوں کو اسلامی گروہ میں سے ایک گمراہ اور مبتدع فرقہ (معتزلہ) کے بالکل مشابہ پاتا ہوں انہوں نے خدا تعالےٰ کے سامنے بھی اپنے آپ کو بہت کچھ عظیم سمجھا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ خدا پر بھی اُسکے خلق کے بارہ میں اپنی جانب سے طرح طرح کی شرطیں لگانے لگے اور اُسپر بھی مختلف احکام کی تعمیل کو واجب ٹھیرانے لگے۔ چنانچہ وہ اس بات کے قائل ہوگئے کہ انسان کے حق میں جو امر بہتر ہو خدا کے ذمہ اُسکا کرنا واجب ہے اور اس سے وہ بالکل غافل ہیں کہ خدا کے سامنے وہ ایسے ہی ہیں جیسے کہ مانکر اسکوپی کیڑے انسان کے سامنے بلکہ اس سے بھی انتہا درجہ حقیر اور ذلیل ہیں۔ اس امر سے بھی اُنہوں نے غفلت کی کہ خدا سے پاک وہی ہے جسنے کہ اُنہیں عدم سے پیدا کیا ہے وہ اُنکا اور اُن کی جانوں کا علی الاطلاق مالک ہے اور وہ فاعل مختار ہے اپنی مملوک چیز میں جس طرح چاہے تصرف کرسکتا ہے وہ اپنی مملوک میں کیسا ہی کیوں نہ تصرف کرے لیکن اُسکی طرف ظلم کی ہرگز نسبت نہیں ہو سکتی۔ کیا آپ یہ نہیں دیکھتے کہ اگر کوئی بہت ہی بڑا بادشاہ پانی میں سے جسکا کہ وہ مالک ہو ایک قطرہ لیلے حالانکہ اُس میں ان مانکر اسکوپی کیڑوں میں سے ہزاروں ہی موجود ہوں اور وہ پھر اُسے آگ میں ڈالدے جس سے کہ وہ قطرہ اور سارے کیڑے جو کہ ایک قطرہ میں بسا اوقات اتنے ہوتے ہیں جتنے کہ تمام روئے زمین پر آدمی آباد ہونگے سب کے سب بالکل نیست و نابود اور ہلاک ہوجائیں تو کیا اس موقع پر کسی کے دل میں یہ بات گذر سکتی ہے کہ اس بادشاہ نے کسی امر ممنوع کا ارتکاب کیا اور اپنے اس فعل سے ان بیچارے حیوانات پر ظلم کیا اور کیا کوئی اس بادشاہ سے اس بارہ میں منازعت کرسکتا ہے حالانکہ وہ بادشاہ اس قطرہ کا اور نیز اُن تمام جانداروں کا جو کہ اس قطرہ میں تھے مالک تھا۔ میرے نزدیک تو اس بارہ میں بادشاہ سے سوائے اُس شخص کے جو کہ خبطی اور ایسے امور سے ناحق تعرض کرنیکا عادی ہو جس میں کہ اُسکا کوئی بھی ساجھا نہ ہو اور کوئی منازعت نہیں کرسکتا۔ ہاں یہ اور بات ہے کہ اس خدا نے محض اپنی رحمت اور فضل سے اپنی تمام مخلوق کو بیشمار نعمتیں دیکر مالا مال کر دیا ہے لیکن خدا کا یہ نعمتیں دینا بطور وجوب کے نہیں ہے بلکہ محض اُسکی مہربانی اور احسان ہے یہانتک کہ اگر وہ یہ نعمتیں نہ دیتا اور

بجا ہے اسکے طرح طرح کی مصیبتیں اُن پر مسلط کر دیتا تو یہ فعل بھی اُسکی جانب سے مستحسن ہی شمار ہوتا۔ اسلیئے کہ وہ اپنے ملک میں تصرف کرتا اُس سے منازعت کرنے کا کسی کو حق نہیں وہ جو چاہے سو کرے اور جو اُسکا ارادہ ہو وہ حکم کرے۔

پس اے اہل سائنس بعد اسکے کہ حق آپ پر ظاہر ہو گیا اور آپ کے واہی تباہی شبہے ساقط ہو گئے تو آپکو چاہیئے کہ جب آپ کے نفوس آپ سے خدا کی حقیقت دریافت کرنے کے لیئے منازعت کریں آپ اُن سے کہدیجئے کہ ہماری انسانی عقلیں اس امر سے بالکل قاصر ہیں ہمکو اُسکی اُسی قدر معرفت کافی ہے جس پر کہ اُسکے آثار قدرت دلالت کرتے ہیں یعنی یہ کہ وہ موجود ہے اور نیز تمام اُن صفات کے ساتھ موصوف ہے جو کہ اُسکے آثار قدرت سے معلوم ہوتی ہیں اسی طرح جب آپ نفوس اس بات کو دریافت کرنا چاہیں کہ اُس نے عالم کو عدم سے کیسے پیدا کر دیا تو آپ اُن سے کہدیجئے کہ ہم نے خدا کے تمام اعمال کو تو جانا نہیں اور نہ یہ کہ وہ اُن اعمال کو کیونکر کرتا ہے تو بہالا اور بہت سی چیزوں کو ہم نہیں سمجھ سکے وہاں یہ بھی سہی اور ہم لوگوں کا اُسکو تصور نہ کر سکنا اس کا مقتضی نہیں ہے کہ ہم اُسکا انکار کر دیں۔ اور جب آپ کے سامنے کوئی ایسی چیز آئے کہ جسکی حکمت آپ نہ سمجھ سکیں تو آپ کو یہ کہدینا چاہیئے کہ عالم کا بنانیوالا حکیم ہے کیونکہ اُسکی مصنوعات میں بکثرت حکمتیں ہم دیکھ چکے ہیں پس اگر اس شے کی حکمت کو ہم نہیں سمجھ سکے تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اُس میں کوئی حکمت ہی نہ پائی جاتی ہو کیونکہ ہمارا نہ سمجھ سکنا حکمت کے نہ ہونے کی دلیل نہیں ہو سکتا اور نہ اس سے یہی لازم آتا ہے کہ ہم عالم میں حکمتوں کے پائے جانے سے ایک سر سے انکار کر دیں اور اندھا دُھند ضرورت کو مان لیں کہ اُسی سے سب چیزیں ہو جاتی ہیں۔ خدا ہم کو اور آپ کو ایسے طریق کی رہنمائی کرے جس سے آخرت میں نجات ملے۔ آمین۔

ف اے اہل سائنس یہاں تک تو میں نے آپ کے ساتھ عالم اور اُسکے تمام متنوعات کے حدوث ثابت کرنے میں گفتگو کی اور اس پر دلائل قایم کیئے کہ کوئی خدا بھی ہے کہ جس نے عالم کو عدم سے ایجاد کیا اور یہ کہ وہ تمام اُن صفات کے ساتھ جو اُسکی ذات کے شایان ہیں موصوف ہے اور نیز

ف اہل سائنس اگر اسلامی دین کے معتقد ہو جاویں تو وہ عالم کے حدوث کی بابت اپنے خیال کے موافق اسلامی طرز پر بھی بیان کر سکتے ہیں اگرچہ وہم بعض علما ہی کے قول کے موافق ہو اور اسنا بھی ان کی نجات کے لیے کافی ہو سکتا ہے ۱۲

آپ کے بہت ہی مشہور شبہوں کا جواب دیا اب آپ کے بیان کردہ مذہب میں سے چند
چیزوں میں اور گفتگو باقی ہے اور وہ گفتگو چار مہم مسئلوں پر مشتمل ہوگی ۔

پہلا مسئلہ یہ ہے کہ عالم میں سے خواہ سماوی ہوں یا ارضی تمام اشیاء کے حادث ہونے کا طریقہ نشو
ہے یعنے پہلے ایتھر کے اجزاء سے ایک بہت چھوٹے چھوٹے غیر قابل قسمت ذرے بنے پھر ان سے
آفتاب بنگیا اسکے بعد آفتاب سے تمام ستارے جدا ہونے لگے چنانچہ منجملہ اسکے ہماری زمین بھی
ہے پھر اس زمین میں عناصر بنے اسکے بعد معدنیات پیدا ہوئیں اور رکون اول یعنے برٹو پلاسم بنا ۔
پھر یہ ترقی کرنے لگا اور اس میں توالد و تناسل شروع ہوا یہانتک کہ ہوتے ہوتے ادنےٰ درجہ
کی نبات یا حیوان تک پہنچ گیا ۔ پھر یہ حیوان اور نبات اُن چار قوانین قدرت یعنی قانون نبات
قانون وراثت ۔ قانون تنازع للبقاء جسکے موافق قوی ضعیف کو ہلاک کر ڈالتا ہے وغیرہ ۔ اور قانون
انتخاب طبعی کے موافق برابر ترقی کرنے لگے اور طرح طرح کی انواع میں منقسم ہوتے رہے پھر ان
انواع سے اور انواع نکلنے اور پیدا ہونے لگیں یہانتک کہ وہ دونوں (یعنی نبات حیوان)
حالت موجودہ تک پہنچ گئے اور یہ سب کچھ ذرات مادہ کی اضطراری حرکت اور انہیں قوانین
قدرت کی وجہ سے ہوتا رہا ۔

دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ انسان بھی منجملہ اور حیوانات کے ایک قسم کا حیوان ہے بطریق نشو کے پیدا
ہوا ہے خوبی اور عمدگی میں قانون انتخاب طبعی کے موافق ترقی کرکے حالت موجودہ تک پہنچگیا
اور چونکہ وہ بندر کے ساتھ بہت کچھ مشابہت رکھتا ہے اسلئے کچھ بعید نہیں کہ وہ اور بندر دونو
ایک ہی اصل سے نکلے ہوں اور پھر ترقی کرکے اپنی اصل پر فوقیت لیگیا ہو ۔

تیسرا مسئلہ یہ ہے کہ حیات اور انسانی عقل صرف مادہ کے ذرات متحرکہ اور اسکے عناصر متمزجہ کے
باہم تاثیر اور تاثر کے آثار میں سے ایک خاص قسم کے ظہور کا نام ہے اگرچہ اصل مادہ حیات اور
ادراک دونوں سے خالی تھا اور یہ کہ انسانی عقل باقی حیوانات کی عقلوں کے ساتھ صرف مقدار
میں مخالفت رکھتی ہے حقیقت کے اعتبار سے اس میں اور دیگر حیوانات کی عقل میں کوئی فرق نہیں ہے

چوتھا مسئلہ یہ ہے کہ آپ لوگ شریعت کے باقی مسئلوں سے جیسے کہ مرنے کے بعد زندہ ہونا آسمانوں کا موجود ہونا وغیرہ انکار کرتے ہیں اور آپ لوگوں کا یہ گمان ہے کہ آپ کے علوم میں اس قسم کے مسائل کی کوئی دلیل نہیں پائی جاتی بلکہ بعض کو تو آپ کے علوم رد کرتے ہیں اور اُن کے محال ہونے پر دال ہیں۔

اب انشاء اللہ میں آپ کے ساتھ ان مسائل میں توفیق خداوندی گفتگو کرتا ہوں سنئو ان مسائل میں آپ سے گفتگو کرنے کے لئے ضروری ہے کہ پہلے میں دو مقدمے بیان کرلوں۔

پہلا مقدمہ یہ ہے کہ جو نصوص اور اقوال شریعت میں وارد ہوتے ہیں اور جنپر کہ اعتقاد کے بارے میں بھروسہ کیا جاتا ہے جیسا کہ اُنپر اعمال اور احکام کے بارہ میں بھی بھروسہ ہوتا ہے وہ دو قسموں پر منقسم ہیں ایک متواتر۔ دوسرے مشہور۔ متواتر اُسے کہتے ہیں جسکا شریعت میں وارد ہونا ایسے اسباب کے بکثرت پائے جانے کی وجہ سے جنسے کہ اُسکے شریعت میں وارد ہونے کا یقینی طور پر علم حاصل ہوتا ہو قطعی طور پر ثابت ہو۔

اور مشہور وہ ہے جسکا شریعت میں وارد ہونا ایسے اسباب کے بکثرت پائے جانے کی وجہ سے جن سے کہ قلب کو اُسکے وارد ہونے کا اطمینان حاصل ہوتا ہو قریب قریب یقینی کے ہو اور اسکا مرتبہ گمان غالب سے بڑہا ہوا اور یقین سے کچھ گھٹا ہوا ہے۔ پھر متواتر اور مشہور میں سے ہر ایک یا تو ایسے معنی پر دلالت کرتا ہوگا جسکے سوا کسی اور معنے پر دلالت کرنے کا اُس میں احتمال ہی نہ ہو پس وہ کسی دوسرے معنے کی طرف نہیں پھیرا جاسکتا اور اُس میں تاویل نہیں ہوسکتی یہ قسم شریعت میں جتنے مقامات پر کہ وارد ہوئی ہے اُن میں سے کہیں بھی کوئی قطعی دلیل عقلی اُسکے معنے کی مناقض نہیں واقع ہوئی اس قسم کا نام ہم متعین المعنی رکھے لیتے ہیں اور یا مشہور اور متواتر ایسا ہوگا کہ اول نظر میں گو ایک خاص معنی پر اُسکی دلالت ہو لیکن اُس میں کسی دوسرے معنی کا بھی احتمال ہوسکتا ہو اگرچہ وہ کسی قدر بعید ہی ہو۔ یہ قسم شریعت محمدیہ میں کہیں کہیں اسطور پر بھی واقع ہوئی ہے کہ قطعی دلیل عقلی اُسکے ظاہری معنے کی مناقض ہے اسکا نام ہم ظاہر المعنے رکھے لیتے ہیں۔ پھر سنئے کہ شریعت

ف پہلا مقدمہ اس امر کے بیان میں کہ اہل اسلام متواتر اور مشہور نصوص پر اعتقاد کے بارہ میں اعتماد کرتے ہیں اور دین اور نیز دنیا کی کس قسم کی نصوص پر بلا تاویل اعتقاد کرنا فرض ہے اور کس وقت دلیل عقلی کی وجہ سے کس قسم میں تاویل کرنا جائز ہے ۱۲

محمدیہ میں نص متعین المعنی کا یہ حکم ہے کہ اگر وہ متواتر ہو تو اُسکے وارد ہونے اور اُسکے معنی متعین کی
تصدیق کرنا ضروری ہے اور اُسکے وارد ہونے کا انکار کرنا یا اُس کے معنی کی تکذیب کرنا موجب
کفر ہے یعنے اسلامی دین سے خارج ہو جانے کو مستلزم ہے۔ اُس کی تاویل کرنا اور کسی دوسرے
معنے کی طرف پھیر دینا ہرگز جائز نہیں ہے کیونکہ تاویل کا اُس میں احتمال ہی نہیں اور نہ کوئی
قطعی دلیل عقلی اس کی مناقض ہے یہاں تک کہ اُسکی تاویل کرنے کی ضرورت پڑے اور اگر
وہ نص متعین المعنے مشہور ہے تب بھی اُسکے وارد ہونے اور اُسکے معنے کی تصدیق کرنا ضروری
ہے اُسکے وارد ہونے سے انکار کرنا یا اُس کے معنے کی تکذیب کرنے کا گمراہی اور نافرمانی میں
شمار ہوتا ہے اُسکی تاویل کرنا اور اُسکو کسی دوسرے معنی کی طرف پھیر دینا اُسی دلیل سے ناجائز
ہے جس سے کہ متواتر متعین المعنی کا تاویل کرنا ناجائز ہے۔ اور نص ظاہر المعنی کا حکم یہ ہے کہ
اگر وہ متواتر ہو تو اُسکے وارد ہونے اور اُس کے ظاہری معنی کی تصدیق کرنا ضروری ہے اُسکے
وارد ہونے سے انکار کرنا یا اُس کے معنی کی بلا کسی تاویل کے تکذیب کرنا بھی کفر ہے اور جبتک
کوئی قطعی عقلی دلیل اُسکے ظاہری معنے کے خلاف پر دلالت نہ کرتی ہو اُسکی تاویل کرنا بھی جائز
نہیں اور کسی قطعی دلیل کے مناقض ہونے کی صورت میں اُسکے ظاہری معنے سے دوسرے
معنے کی جانب احتمالی طور پر پھیرینگے اور اُسکی تاویل کرینگے اس طرح پر کہ اُس میں اور اس امر میں
جسپر کہ قطعی دلیل عقلی دال ہے موافقت ہو جائے۔ اگر نص ظاہر المعنی مشہور ہے تو اُسکا حکم بھی نص
ظاہر المعنی متواتر کا سا ہے صرف فرق اتنا ہے کہ اُسکے وارد ہونے کے انکار کرنے سے یا اُسکے
معنے کی تکذیب کرنے سے کفر نہیں لازم آتا بلکہ گمراہی اور نافرمانی ہی سمجھی جاتی ہے خلاصہ یہ کہ
نص متعین المعنی متواتر اور مشہور دونوں میں سے شریعت میں کوئی بھی ایسی نہیں جسکے مناقض
عقل میں کوئی امر پایا جاسے اور نہ اُسکی تاویل ہی جائز ہے۔ اور نص ظاہر المعنی خواہ متواتر ہو
یا مشہور اُن میں سے بھی کسی کی تاویل کرنا اور اُسکے ظاہری اور متبادر معنے سے کسی دوسرے
معنی کی طرف پھیرنا جائز نہیں البتہ جس حالت میں کہ عقل کے نزدیک کوئی قطعی دلیل اُسکے

ظاہری معنی کے خلاف قایم ہوجائے اُس وقت بیشک اُسکی تاویل جائز ہے کیونکہ اُس کے متبادر معنی کے اعتقاد پہ جمے رہنا اور اُس امر کو جس پر کہ قطعی دلیل دلالت کرتی ہے چھوڑ دینا اصل ورپنیا ہی کو گرا دینا ہے اور وہ اصل عقل ہے جس سے کہ اُس رسول کی جس نے کہ یہ تمام نصوص شرعیہ بتائی ہیں رسالت ثابت ہوئی ہے کیونکہ اگر عقل نہ ہوتی تو ہم رسول کے دعوے رسالت میں صادق ہونے پر استدلال نہ کرسکتے۔

پس جب یہ اصل ہی منہدم ہوجائیگی تو فرع کا بھی لامحالہ انہدام ہوجائیگا پس عقلی دلائل کو چھوڑ دینا نقلی دلائل کو بالکل برہم کرنا ہے اور یہ خلافِ مقصود ہے اسلئے ہر نصِ ظاہر المعنی کا جبکہ کوئی قطعی عقلی دلیل اُسکے مناقض ہو یہی حکم ہے یعنے اُس میں تاویل کی جائیگی اور پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک یہ کلیہ قاعدہ ہے (ایسا ہی بکثرت اسلامی کتب میں موجود ہے جیسے کہ تفسیر رازی میں آیت لایکلف اللہ نفساً الا وسعہا کی تفسیر میں مذکور ہے اسی طرح مقاصد اور مواقف میں بھی ہے)

مثلاً قرآن مجید میں سکندر ذوالقرنین کے قصہ میں واقع ہوا ہے ”حتی اذا بلغ مغرب الشمس وجدہا تغرب فی عینٍ حمئۃٍ“ یعنی یہانتک کہ جب (سکندر ذوالقرنین) آفتاب کے غروب ہونے کے مقام پر پہنچا تو اس نے اُسے ایک دلدل والے چشمہ میں ڈوبتا پایا - پس اس نص متواتر کے ظاہری معنے یہ ہیں کہ آفتاب زمین کے چشموں میں سے کسی چشمہ میں ڈوبا کرتا ہے - پس اگر عقلی قطعی دلیل اس ظاہری معنی کے خلاف اور مناقض نہ قائم ہوتی تو شریعت محمدیہ میں اسی متبادر اور ظاہری معنی کا اعتقاد کرنا ضروری ہوتا اور اُس کی تاویل جائز نہ ہوتی اور اُسوقت یہ کہا جاتا کہ ایک سچے شخص کی خبر نے اپنے ظاہری معنی سے اس بات پر دلالت کی کہ آفتاب زمین کے چشموں سے کسی چشمہ میں غروب ہوا کرتا ہے اسلئے اسکا اعتقاد کرنا ضروری ہے لیکن چونکہ عقلی قطعی دلیل اس بات پر قایم ہوچکی ہے کہ آفتاب زمین سے بہت بڑا ہے اور بڑے جسم کا چھوٹے جسم میں سما جانا باوجودیکہ وہ دونوں اپنی مقدار ہی پر باقی بھی رہیں محال ہے اور علاوہ اسکے اس بات پر بھی عقلی قطعی دلیل قایم ہوچکی ہے کہ آفتاب خود زمین ہی میں نہیں ڈوبتا پس اس وقت اس نص کی احتمالی

ف حتی اذا بلغ مغرب الشمس وجدہا تغرب فی عین حمئۃ کی تاویل کی وجہ اسکے ظاہری معنی کا عقلی قطعی دلیل کے معارض ہونا ہے ۱۲

طور پر تاویل کرنا اور اُسکو اُسکے ظاہری معنی سے پھیر دینا واجب ہے یوں تو اللہ ہی اپنی مراد کو
خوب جانتا ہے لیکن مثلاً یوں کہا جائیگا کہ ہو سکتا ہے کہ خدا تعالیٰ کا یہ مطلب ہو کہ ذوالقرنین
جب مغرب کے شہروں میں سے اُس مقام پر پہنچا تو اُسے دیکھنے میں ایسا معلوم ہوا جیسے
آفتاب ایک گدل والے چشمہ میں غروب ہو رہا ہے کیونکہ جو شخص مغربی بلاد کے سواحل پر
آفتاب کی جانب نظر کرے گا تو اُسکے خیال میں یہی آئیگا کہ آفتاب مغربی سمندر میں جو اُن
بلاد کو گھیرے ہوئے ہے ڈوب رہا ہے اور اس سمندر میں سیاہ رنگ کی کیچڑ اور تاریکی بھی
بکثرت پائی جاتی ہے اور وہاں گرمی بھی بہت ہے اور یہ اُس جانب اشارہ ہے کہ زمین کے
مغربی کنارے کو سیاہ سمندر گھیرے ہوئے ہے خواہ ہم اُسکو مغربی افریقہ کا کنارہ کہیں یا مغربی
امریکہ کا اور یہ ہرگز مراد نہیں ہے کہ آفتاب حقیقۃً زمین کے چشموں میں سے کسی چشمہ میں غروب
ہوتا ہے (یہ تاویل تفسیر رازی۔ جلالین۔ اور تفسیر کواشی سے ماخوذ ہے جیسا کہ اسکو شیخ مرعی
الحنبلی نے کتاب عجائب المخلوقات میں نقل کیا ہے اور بعض اہل قصص نے جو یہ کہدیا ہے
کہ آفتاب حقیقۃً چشمہ ہی میں غروب ہوتا ہے یہ بالکل بے ٹھکانے بات ہے اور امر یقینی کے
بالکل خلاف۔ اور خدا کا کلام ایسی تہمتوں سے بالکل مُبرا ہے پس سوائے تاویل کی طرف رجوع
کرنے کے اور کوئی صورت باقی نہیں ہی ایسا ہی تفسیر رازی میں ہے)

اور اسی طرح پر تو لوگ بول چال میں کہا ہی کرتے ہیں کہ میں نے فلان مقام پر آفتاب کو دریا
میں ڈوبتے ہوئے پایا اور فلان مقام پر آفتاب کو پہاڑ کے پیچھے۔ یا فلان وادی میں ڈوبتے ہوئے
دیکھا حالانکہ قائل کا یہ ہرگز اعتقاد نہیں ہوتا کہ ان مواقع مذکورہ میں سے کسی میں بھی آفتاب
ڈوبتا ہو بلکہ مقصود اس سے یہ ہوتا ہے کہ دیکھنے میں جیسا معلوم ہوتا ہے اسی کو بیان کر دیا جائے۔
لیکن جب کوئی عقلی غیر قطعی یعنی ظنی دلیل شریعت کی کسی نص کے متبادر معنے کے مناقض واقع
ہو تو اُس نص کی تاویل کرنا اور اُسکو متبادر معنے کے علاوہ کسی دوسرے معنی کی طرف راجع
کر دینا ہرگز جائز نہیں بلکہ اُسکے ظاہری معنے کا اعتقاد کرنا اور اُسکو اپنی حالت ہی پر باقی رکھنا

ضروری ہے کیونکہ وہ دلیل خود ضعیف ہے اُس کی وجہ سے ہم کو کوئی وجہ مجبوری کی نہیں ہے اور یہ امر تو واضح ہے کہ قطعی دلیل عقلی وہی ہوسکتی ہے جو اپنے مدلول پر یقینی طور پر دلالت کرے اور اُس میں اپنے مدلول کی نقیض کا احتمال بھی نہ ہو۔ اور ظنی دلیل عقلی اُسے کہتے ہیں جو اپنے مدلول پر رجحان کے ساتھ دال ہو اور اُس میں مدلول کی نقیض کا بھی احتمال پایا جاتا ہو اگرچہ وہ احتمال بعید ہی کیوں نہ ہو پس وہ اسی احتمال کے باعث سے یقینی کے درجہ سے گھٹ جاتی ہے اور اسلامی اعتقادات میں اسپر اعتماد نہیں کیا جاسکتا اسی لئے ظنی دلیل شریعت کی کسی متواتر یا مشہور نص کے ظاہری معنے کے معارض بھی نہیں ٹھیر سکتی اور نہ اس دلیل ظنی کی وجہ سے نص کو اُسکے ظاہری معنے سے پھیرنا ہی جائز ہے۔

پھر شریعت محمدیہ میں بعض ایسی نص بھی موجود ہیں جنکے لئے وہ شرائط جلنسے کہ وہ متواتر یا مشہور درجہ کو پہنچ جاتیں کامل طور پر نہیں پائی جاتیں اسلئے اُن کے وارد ہونے کا ثبوت یقینی نہیں ہے اور اس قسم کا نام آحاد ہے یہ بھی متعین المعنی اور ظاہر المعنی کی طرف منقسم ہوتی ہے اور اسلامی شریعت میں اسکا یہ حکم ہے کہ شرعی اعمال میں اُسپر وجوباً اعتماد کر لیا جائے کیونکہ اعمال کے حق میں فقط ظن کافی ہوتا ہے لیکن اسلامی معتقدات کے بارے میں ان پر استقلالاً اعتماد نہیں کیا جاسکتا کیونکہ اُسکے وارد ہونے کا ثبوت ظنی ہے یقینی تو ہے ہی نہیں اسلئے اُسکے شریعت میں وارد ہونے یا اُسکے معنے کا منکر کافر نہیں سمجھا جاتا۔ (چنانچہ اصول کی کتابوں میں اسکی تصریح موجود ہے لیکن ہاں آحاد کو جب قابل اعتماد اشخاص نقل کریں اور مجتہدین نے عبادات کے بارے میں اُن پر اعتماد کر لیا ہو تو پھر جب تک کہ کوئی قطعی دلیل عقلی اُس کو معارض نہ ہو اُسکا انکار کرنا ہرگز جائز نہیں تاکہ کہیں اس طرح پر متواتر اور مشہور کے انکار کرنے تک نوبت نہ پہنچ جائے خدا اپنا پناہ میں رکھے)

ع۵ البتہ بلا دلیل شرعی یہ انکار بوجہ ترک واجب کے معصیت ہوگا ۱۲

ہاں جب آحاد کے ساتھ بھی ایسے ہی امور پائے جائیں جن سے اُسکی تقویت ہو جائے اور یقینی علم اُس سے حاصل ہوسکے اُس وقت البتہ اسلامی معتقدات میں بھی اُسپر اعتماد کیا جاسکتا ہے

جیسے کہ اعتقادات کے بارے میں متواتر اور مشہور پر اعتماد کیا جاتا تھا۔

دوسرا مقدمہ یہ ہے کہ شریعت محمدیہ بلکہ تمام شریعتوں کا مقصود ایسے امور کا بیان کرنا ہوا کرتا ہے جن سے کہ خلق خدا کو خدا کی معرفت کی جانب ہدایت ہو۔ اُسکے موجود ہونے اُسکے صفات کمال کے ساتھ متصف ہونے کا اعتقاد حاصل ہو۔ اُس کی عبادت کرنے کا طریق معلوم ہو۔ اُس کے شکر ادا کرنے کی کیفیت سے آگاہی ہو اور ایسے احکام پر واقفیت حاصل ہو جائے جن سے کہ معاش کا انتظام درست ہو۔ معاد اور عاقبت کی خوبی حاصل ہو جائے۔ رہے علوم کائنات (طبعیات وغیرہ) کے مباحث اور اُن کا بتلانا جیسے کہ عالم کے پیدا ہونے کی کیفیت اور وہ قوانین قدرت جو ارضی یا سماوی اشیا میں قایم ہیں اور اسی طرح کے اور امور۔ پس اس قسم کی چیزیں شریعتوں کے مقاصد میں سے نہیں ہیں بلکہ یہ سارے مباحث اِس قسم کی معلومات ہیں جن کو سمجھدار لوگ اپنی عقلوں سے دریافت کر سکتے ہیں پس کبھی تو ان سے اپنے دنیاوی مقاصد میں کام لیتے ہیں اور کبھی محض اُن کا دریافت کر لینا ہی اپنی خوش قسمتی شمار کرتے ہیں اور شریعتیں ان امور کی جانب اول تو مقصودیت کی حیثیت سے التفات ہی نہیں کرتیں اور نہ اُن کی تفاصیل ہی کا کچھ خیال کرتی ہیں ہاں کبھی اجمالی طور پر ان میں سے بعض چیزوں کو بقدر ذکر کر دیا کرتی ہیں جتنے کو کہ اُن کے مقاصد میں دخل ہوتا ہے چنانچہ اُن میں مثلاً مختلف آسمان و زمین کی پیدایش کا۔ اُن کو عدم سے وجود میں لانے کا تنوعات کے لحاظ سے انواع مخلوقات کے مختلف ہونے کا۔ کائنات کی تدبیر کا اُسکے انتظام کی کیفیت کا اجمالی طور پر ذکر موجود ہے تاکہ یہ لوگوں کے لئے خدا کے عالم کے وجود پر اُسکے علم۔ قدرت۔ اور حکمت وغیرہ صفات کے ساتھ متصف ہونے پر عقلی دلیل بنجائے۔ اور کبھی کسی مقتضائی وجہ سے کہ جسکا مرجع ان کے مقاصد کی جانب ہوتا ہے بعض مباحث کی تفصیل بھی بیان کر دیا کرتے ہیں۔

ف

جب آپ نے ان دونوں مقدموں کو سمجھ لیا تو اب سنئے کہ شریعت محمدیہ میں جو نصوص متواترہ یا مشہورہ اس قبیل کی وارد ہوئی ہیں جن پر کہ اعتقاد کے بارے میں خصوصاً کائنات کی پیدایش

اور اُس کے انواع اقسام میں متنوع ہونے کے بارے میں اعتماد کیا جاتا ہے وہ صرف ایسی
نصوص ہیں جن میں کہ پیدایش اور اُس کی کیفیات کے تفصیلی حالات کا بیان نہیں اور وجہ اسکی
وہی ہے جو ہم نے آپ سے بیان کی کہ اس قسم کی اشیا شریعتوں کے مقاصد میں سے
نہیں ہوا کرتیں لیکن ان مباحث میں سے شریعت میں اسیقدر مذکور ہے کہ اللہ تعالی نے آسمانوں
اور زمین اور ان دونوں کے درمیان کی تمام چیزوں کو چھ دن میں پیدا کیا ہے اور یہ کہ اللہ
تعالی آسمان کی جانب اُس حالت میں متوجہ ہوا جبکہ وہ دھواں تھا پس اُس نے اسکے سات
آسمان بنا دیے (یعنی اللہ تعالی نے آسمان کی جانب اُس حالت میں قصد کیا جبکہ وہ پانی
کا بخار تھا جیسے کہ تفسیر جلالین میں مذکور ہے) اب پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے ان چھ
دنوں کی تفسیر میں اختلاف کیا ہے اور ہر شخص شرعی دلائل میں سے کسی نہ کسی دلیل کے ساتھ
تمسک کرتا ہے پس اکثر علماء اسلام نے تو یہی کہا ہے کہ یہہ دن ہمارے ہی دنوں کی طرح ہیں
یعنی وہ مدت زمانی مقدار میں ہمارے چھ ایام کے برابر تھی کیونکہ اس وقت تو نہ آفتاب ہی تھا
اور نہ آسمان۔ اور بعضوں نے کہا ہے کہ ان دنوں سے آخرت کے دن مراد ہیں کیونکہ شریعت
کی اصطلاح میں یہ بات وارد ہوئی ہے کہ آخرت کا ایک دن ہمارے یہاں کے ہزار برس کے
برابر ہوتا ہے (ایک دن کے ہزار برس کے ساتھ تفسیر ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے جیسا
کہ وراق کی مباہج الفکر میں موجود ہے) اور بعضوں نے کہا ہے کہ دن کا اطلاق شرعی اصطلاح
میں پچاس ہزار برس پر بھی آتا ہے باوجود ان سب باتوں کے وہ سب کے سب اس امر پر
متفق ہیں کہ اللہ تعالی آسمان اور زمین اور ان کے اندر کی تمام چیزوں کو ایک لحظہ سے بھی
کم میں پیدا کرنے پر قادر ہے کیونکہ اُن کے نزدیک اُس کی قدرت کے عظیم ہونے کے
دلائل قایم ہو چکے ہیں اور اُس نے جو صرف چھ ہی دن میں تمام عالم کو پیدا کیا اُس میں بھی ضرور
کوئی حکمت ہے جسے وہی خوب جانتا ہے۔ اور بعضوں نے اپنی سمجھ کے موافق اسکی حکمت
بیان بھی کی ہے وہ یہ ہے کہ عالم کی پیدایش کی کیفیت رسولوں کے ذریعے سے اپنے بندونکو

ف تحقیق عالم کے بارہ میں جو نصوص شرعیہ وارد ہیں ان کا بیان اور نیز یہ کہ علماء نے ان کے کیا معانی بیان کئے اور کس قدر اعتقاد کافی ہے ۱۲

پہنچا کر انہیں سکھاوے کہ جلدی کرنے سے ٹھہر کر کام کرنا بہتر ہوتا ہے اگرچہ کام کرنے والے کو یہ بھی کیوں نہ معلوم ہو کہ جلدی کرنے سے بھی وہ غلطی سے محفوظ رہیگا۔

انہیں نصوص میں سے ایک نص میں یہ بھی وارد ہوا ہے کہ آسمانؔ اور زمین پہلے پیوستہ تھے پھر اللہ تعالیٰ نے اُن دونوں کو شگافتہ کر دیا۔ پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے بعض نے اس نص کی اس طرح تفسیر کی ہے کہ وہ دونوں بالکل ایک شے متصل واحد کی طرح تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اُن دونوں کو جدا جدا کر دیا اور آسمانوں کو وہاں تک بلند کیا جہاں کہ وہ اب ہیں اور زمین کو اُسکی جگہ پر رہنے دیا اسکو عکرمہ نے ابن عباس سے روایت کیا ہے ایسے ہی عطار و ضحاک اور حسن سے بھی منقول ہے اور یہی سعید بن جبیر اور قتادہ کا قول ہے۔ جیسے کہ جلالین کی حاشیہ جمل اور کلام رازی سے ماخوذ ہوتا ہے اور رازی نے اسکو وجوہ تاویل میں سب سے اولیٰ قرار دیا ہے جیساکہ تفسیر سورۂ انبیاء میں انہوں نے بیان کیا ہے اور بعضوں نے اسکی دوسری بھی تفسیر کی ہے۔

اور بعض پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم نصوص شریعت سے یہ سمجھے ہیں کہ زمین آسمانوں سے پہلے پیدا ہوئی لیکن وہ بچھی ہوئی یعنی پھیلی ہوئی اور بود و باش کے قابل نہ تھی پھر اللہ تعالیٰ آسمان کیجانب متوجہ ہوا اور وہ اُسوقت تک ایک دھواں تھا۔ جو اسکے قبل پیدا ہو چکا تھا پھر اُسکے ساتھ آسمان بنا دئے اُسکے بعد زمین کو بچھا دیا یعنی پھیلا کر بود و باش کے قابل بنا دیا اور جو اس امر کا قائل ہوا اُس نے اس نص کی جسکا ظاہر اسکے خلاف تھا تاویل کر دی اور بعض یہ سمجھے کہ سب آسمان زمین سے پہلے پیدا ہوئے اور جس نص کا ظاہر اسکے خلاف معلوم ہوا اُسکی اُنہوں نے تاویل کر دی۔ سورۂ فصلت کی تفسیر میں جمل نے اسکو خطیب سے اور خطیب نے رازی سے نقل کیا ہے پھر اسکے بعد میں نے (مصنف حمیدیہ) اُس میں اسکو دیکھ بھی لیا۔ اور اس بارے میں ہر ایک نے ایسا طرز اختیار کیا ہے جو شریعت محمدیہ کے اصول کے موافق ہے۔ شریعت کی نصوص مذکورہ میں یہ بھی وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ستاروں کو پیدا کیا اور انہیں آسمان دنیا یعنی اُس آسمان کے لئے جو زمین سے بہ نسبت اوروں کے

---

ؔ قرآن شریف میں اس مضمون کو یہ آیت ادا کرتی ہے۔ ان السموٰت والارض کانتا رتقا ففتقنٰہما ۱۲

قریب ہی) زینت بنادیا بعض نے تو یہ کہا کہ وہ آسمان میں جڑے ہوئے ہیں (یہ جمہور مفسرین کا قول ہے جیسا کہ وراق کی مباہج الفکر میں منقول ہے) اور بعض نے کہا ہے کہ وہ آسمان سے نیچے زمین آسمان کے درمیان میں ہیں (اسکو سورۂ تکویر کی تفسیر میں قاضی صنہاجی نے اپنی تفسیر الاسرار میں کہی سے نقل کیا ہے اور بہجۃ النفس کے مصنف نے وہب سے نقل کیا ہے اور قرافی نے اپنی کتاب مختصر الھیئۃ السنیہ میں مفسرین اور ان کے علاوہ اور علما کی کثیر تعداد سے نقل کیا ہے اور ایسا ہی شیخ مرعی الحنبلی مقدسی نے اپنی کتاب عجائب المخلوقات میں بیان کیا اور ایک آحادی حدیث بھی نقل کی ہے جو اس امر پر دال ہے اسی طرح اس حدیث کو ابو جعفر محمد بن عبداللہ کسائی نے کتاب الملکوت میں ذکر کیا اور رازی نے تو کعب سے نقل کر کے سورۃ القدر کی تفسیر میں اس امر کو تفصیل سے بیان کردیا کہ آفتاب آسمانِ دنیا سے نیچے ہی ہے) اور ان کا (ستاروں کا) آسمان دنیا کے لئے زینت ہونا اسکو مستلزم نہیں ہے کہ وہ آسمان میں گڑے ہی ہوئے ہوں کیونکہ جائز ہے کہ اس کی زینت ہم لوگوں کے دیکھنے کے اعتبار سے ہو اگرچہ ستارے نیچے ہی کیوں نہ ہوں۔ میں کہتا ہوں کہ شاید وہ لوگ اللہ تعالیٰ کے اس قول کی کہ (اللہ نے) چاند کو ان میں یعنے آسمانوں میں، نور بنادیا ایسی تاویل کریں۔

بعضوں نے تو اسکو جسم[1] بتایا ہے جو کہ ان کا حامل ہے۔ اور بعض کے نزدیک اس سے مراد ستاروں کی حرکت کا مدار ہے یعنے وہ خلا[2] جس میں کہ وہ چلتے ہیں (یہ ضحاک کا قول ہے جیسا کہ تفسیر رازی میں ہے) اور نصوص اس امر پر دال ہیں کہ آسمان موجود ہیں اور یہ کہ وہ ستاروں کے علاوہ ہیں جیسا کہ گذشتہ نصوص سے سمجھا جاتا ہے اور آگے بھی اس موقع پر جہاں کہ آپ ان چیزوں کے بارے میں گفتگو ہوگی جو شریعت محمدیہ میں مراد ہوئی ہیں اور آپ ان سے انکار کرتے ہیں۔ اسکا بیان آتا ہے اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے جمہور تو اسی بات پر ہیں کہ آسمان ہمکو نظر آتے ہیں

[1] یس ان لوگوں نے افلاک اور سموٰت کو ایک سمجھا ہے اور جسمانی مانا ہے۔ [2] ان لوگوں نے افلاک کو سموٰت کا مغایر مانا ہے کہ سموات کا وجود تو جسمانی ہے اور افلاک کا وجود خطی یا سطحی ۱۲

اور بعض نے یہ بھی کہا ہے کہ وہ نہیں دکھلائی دیتے اور جو کچھ کہ نظر آتا ہے وہ ہوا ہی ہے (عجائب المخلوقات میں قاضی ابوبکر بن عربی سے یہی نقل کیا ہے اور شاید وہ اُس نص کی جس سے بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ نظر آتے ہیں کوئی مناسب تاویل کردیں)

آسمان و زمین اور ستاروں کے پیدایش کے اعتقاد کے بارے میں جن نصوص شرعی پر کہ اعتماد کیا جاسکتا ہے اور نیز اُن نصوص کے معانی کے سمجھنے میں جو علماء کے اقوال ہیں۔ ان سب کا یہ خلاصہ ہے۔ باقی رہی اُن کی پیدایش کی تفصیل یا آفتاب۔ ستاروں اور زمین کے رفتہ رفتہ بننے کی کیفیات جیسا کہ آپ لوگوں کا گمان ہے کہ سب کی اصل مادہ کے غیر منقسم ذرات ہیں پھر اُن سے آفتاب بنا اُسکے بعد اُس سے ستارے جدا ہونا شروع ہوئے چنانچہ انہیں میں سے ہماری زمین ہے جس میں کہ متعدد قوانین قدرت پائے جاتے ہیں جنکا کہ آپ لوگ اپنی کتابوں میں ذکر کیا کرتے ہیں یا کسی دوسرے طریق پر اُن کی پیدایش ہوئی۔ اسکی نسبت شریعت محمدیہ نے کچھ تصریح نہیں کی اور نہ اُسکی نصوص میں سے کسی نص سے آپ کی تحقیق کا نفیاً یا اثباتاً پتہ چلتا ہے لیکن ہاں قرآن شریف کی عبارت سے اشارتاً یہ سمجھا جاتا ہے کہ اس سے بحث کرنا کچھ اچھا نہیں کیونکہ اللہ تعالےٰ فرماتا ہے کہ میں نے آسمان و زمین کے پیدا کرنے کے وقت ان کو حاضر نہیں کرلیا تھا۔[1]

اور جب ہم اُن تفصیلوں میں جنہیں آپ لوگ آفتاب۔ ستاروں۔ اور زمین کے تدریجی طور پر بننے کے بارے میں ذکر کیا کرتے ہیں انصاف کی نظر سے غور کرتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ باتیں فرضی اور تخمینی ہیں جیسا کہ آپ لوگوں کی کتابوں میں آپ کے بیانات کو تامل کی نگاہ سے دیکھنے سے واضح ہوتا ہے پس ممکن ہے کہ خدا تعالیٰ نے اسی طریق سے جسکے کہ آپ لوگ قائل ہیں عالم کو پیدا کیا ہو اور اسی طرح یہ بھی ممکن ہے کہ کسی دوسرے طریقے سے پیدا کردیا ہو۔ کیونکہ جب تک یہ تخمینی باتیں گمان کے درجے پر ہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو اپنے اعتقاد

سے مثلاً یہ تاویل کرسکتے کہ نظر آنے سے مراد غور کرنا لیا جاوے یعنی جہاں یہ وارد ہوا ہے کہ کیا تم آسمانوں کو دیکھتے نہیں اسکے معنے کہے جائیں کہ کیا تم آسمانوں میں غور نہیں کرتے ۱۲ مترجم

[1] وہ آیت یہ ہے ما اشہدتہم خلق السموت والارض ۱۲

ہیں ان کا ہرگز یقین نہیں کر سکتے اور اُن کے لئے اسی قدر کافی ہے جتنا کہ اُن کی شریعت میں
اس بارے میں وارد ہوا ہے اور اُس سے جو کچھ اُن کی شریعت کے علماء سمجھے ہیں ہاں جب
تخمینی امور قطعی دلیلوں سے ثابت ہو جائیں جن میں کہ نقیض کا احتمال نہ ہو اور عقل کو ان کے
ترک کرنے کی گنجائش نہ رہے (لیکن ایسا کہاں ہو سکتا ہے) اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی
عقلیں اُن کو مان لیں تو اُس وقت بیشک یہ لوگ اسکے قائل ہو جائیں گے یعنے اس اعتقاد کے
کہ اللہ تعالیٰ نے آفتاب کو ایجاد کیا پھر اُس سے ستاروں اور زمین کو اسی کیفیت سے جس کو کہ
آپ بیان کیا کرتے ہیں جدا کیا اور قوانین قدرت جنکے کہ آپ لوگ عالم کی پیدائش کے بارے
میں قائل ہیں وہ محض اُن کے نزدیک اسباب عادی ہیں ذاتی طور پر اُن میں کوئی بھی تاثیر نہیں
جیسا کہ وہ قوانین قدرت جنہیں کہ اللہ تعالیٰ نے دیگر کائنات کی پیدائش کے لئے مقرر کیا ہے پس
نبات مثلاً بذریعہ پانی۔ روشنی۔ اور مٹی کے پیدا ہوتی ہے اور نبات کے پیدا کر دینے میں انکو ذاتی
طور پر کوئی تاثیر نہیں بلکہ مؤثر حقیقی صرف اللہ تعالیٰ ہی ہے ہاں اُسکی عادت جاری ہو گئی ہے
کہ اسباب کے پائے جانے کے وقت اُن کے مسببات کو بھی پیدا کر دیا کرتا ہے اور اسوقت
یہ امر بخوبی واضح ہے کہ سابق میں جو نصوص مذکور ہوئیں اُن میں سے کوئی بھی اُس طریقۂ
پیدائش کے منافی نہیں جسکے کہ آپ لوگ قائل ہیں جیسا کہ غور کرنیوالے پر مخفی نہیں۔

بہرحال ہر تقدیر پر ہمارا مقصود حاصل ہے اور وہ آثار کو دیکھ کر اُن کے مؤثر پر استدلال کرنا ہے
اے اہل سائنس جب آپ اسلامی دین کو قبول کر لیں اور اس امر کے معتقد ہو جائیں کہ اللہ تعالیٰ
کے پیدا کرنے سے مادہ حادث ہوا ہے جیسا کہ میں نے بیان سابق میں آپ لوگوں کے لئے اس امر
پر دلیل قایم کر دی ہے اور نیز اس امر کا اعتقاد کر لیں کہ سات آسمان موجود ہیں جیسا کہ آپ لوگوں کے
لئے اسکا بیان آئندہ آتا ہے اور آپ لوگوں کے نزدیک آفتاب کا بننا اور پھر اُس سے ستاروں
اور زمین کا جدا ہونا اُس طریقہ پر جسکے کہ آپ لوگ قائل ہیں قطعی دلیلوں سے ثابت ہو جائے تب
بھی آپ لوگوں کو ممکن ہے کہ شریعت محمدیہ کی اُن نصوص کے موافق جن پر کہ اعتقاد کی بارے

میں اعتماد کیا جا سکتا ہے اور نیز اُس کے موافق جیسا کہ اُسے شریعت کے بعض علماء سمجھے ہیں اپنے اعتقاد کی تقریر کریں۔ پس اُس وقت آپ لوگ یوں کہہ سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے عالم کا مادہ پیدا کیا اُسی کو مادۂ آسمان کے ذکر کرنے کے وقت اُس نے دخان یعنی دھوئیں سے موسوم کیا ہے جس کی تفسیر علماء نے پانی کے بخار کے ساتھ کی اور یہ وہی چھوٹے چھوٹے غیر منقسم ذرّے ہیں جو خلا میں منتشر ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو علیحدہ کیا یعنی مادۂ آسمان کو اُس مادہ سے متمیز کر لیا جس سے کہ اُسکا ارادہ آفتاب۔ ستارے اور زمین بنانے کا تھا (رتق اور فتق کی تفسیر میں ابن عباس اور اُن کے ساتھیوں سے جو کچھ منقول ہے اُسی کے موافق یہ تقریر چل سکتی ہے جیسا کہ ابھی گذر چکا ہے) اسکے بعد مادۂ آسمان کو اُس نے اشیاء مذکورہ کے مادہ کے اوپر اُٹھایا پھر اُس نے آفتاب بنایا اُس سے ستاروں اور زمین کو جدا کیا (یہ تقریر اُن کی قول کے موافق ہو سکتی ہے جو فلک کی تفسیر یہ کرتے ہیں کہ وہ کواکب کے مدار کا نام ہے یعنی اُس خلاء کا جس میں کہ وہ کواکب (ستارے) دورہ کرتے ہیں) لیکن زمین جس وقت جدا ہوئی تھی وہ اُس وقت پھیلی ہوئی نہ تھی یعنی اس صورت پر نہ تھی کہ بود و باش کے قابل ہوتی۔ پھر اللہ تعالیٰ نے آسمان کی جانب قصد کیا اور ابھی وہ دھواں ہی تھا یعنی پانی کا بخار تھا اور یہ وہی چھوٹے چھوٹے ذرّے ہیں جو تمام خلاء میں منتشر پائے گئے ہیں۔ پھر اُس نے اُسکے سات آسمان بنا دیئے اور آسمان دکھلائی نہیں دیتا اور جو کچھ نظر آتا ہے یہ کرہ ہوا ہے (یہ تقریر ابوبکر بن عربی کے قول کے موافق ہے جیسا کہ پیشتر بیان ہو چکا ہے) پھر اُسکے بعد اُس نے زمین کو پھیلا دیا یعنے اُسکو بود و باش کے قابل بنا دیا اور یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ نے خاص خاص قوانین قدرت کے موافق کیا اور وہ سب عادی اسباب ہیں اور اس میں ایک طویل زمانہ صرف ہوا جسکو کہ اللہ تعالیٰ نے چھ دن کے ساتھ موسوم کیا ہے حالانکہ وہ خدا قادر ہے کہ بغیر ان قوانین قدرت کے بھی اور ایک لحظہ سے بھی کم میں تمام چیزوں کو پیدا کر دے۔ پس اس تقریر پر آفتاب۔ ستارے اور زمین آسمان کے نیچے قدرتی قانون کشش کے ذریعہ سے جسکو اللہ تعالیٰ نے اُس میں رکھدیا ہے قایم ہیں اور یہ

بھی عادی سبب ہے اور فاعل حقیقی خدا تعالیٰ ہی ہے۔ پس اس تقریر سے آپ لوگوں کا
مذہب شریعت محمدیہ کی نصوص سابقہ پر اور نیز بعض علماء شریعت کے اقوال پر جو کہ آفتاب
ستاروں۔ اور زمین کی پیدایش کے بارے میں وارد ہوئی ہیں پورے طور سے منطبق ہو گیا
اور اس طرح پر آپ کے مذہب اور اسلامی دین کے مابین کوئی ایسی مخالفت باقی نہیں رہی
جس کی وجہ سے آپ لوگوں کا اہل اسلام میں شمار نہ ہو سکے اور اسلامی دین سے آپ لوگوں
کا خارج ہونا لازمی قرار پائے۔ لیکن محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیرو جب تک کہ یہ تفصیل جس کے
کہ آپ لوگ آفتاب کے بننے اور ستاروں اور زمین کے اُس سے جدا ہونے کے بارے
میں قائل ہیں قطعی دلائل سے اُن کے نزدیک ثابت نہ ہو جائے ہرگز اسکا التزام نہیں کر سکتے
ہاں اگر قطعی ثبوت مل گیا تو بے شک اسکا التزام کر لیں گے ورنہ اعتقاد کے بارے میں انہیں
نصوص سابقہ پر جو شریعت محمدیہ میں اسبارے میں واقع ہوئی ہیں اقتصار کرینگے اور اجمالی طور
پر سمجھنے کے لئے اپنے یہاں کے جمہور علماء کی رائے کا اتباع کرینگے اور اس تفصیل کو خدا تعالیٰ
کے حوالے کرینگے کیونکہ اس تفصیل سے بحث کرنے کی انہیں تکلیف نہیں دی گئی ہے اور جب
اُن سے ایسے امر یا اسی کے مثل اور امور کی نسبت جن کی کہ اُن کی شریعت میں تصریح نہ وارد ہوئی
ہو اور نہ اُن پر قطعی دلیلیں قایم ہو چکی ہوں بلکہ اُن کے دلائل ظنی ہوں سوال کیا جائیگا تو وہ دیکھینگے
کہ وہ امور اُن کی شریعت کے منافی ہیں یا نہیں اگر وہ منافی ہوئے تو وہ اُن کو ترک کر دینگے اور ہرگز
اُن کے قائل نہ ہوں گے۔ اور اگر وہ منافی نہ ہوئے تو وہ کہیں گے کہ ہاں ممکن ہے کہ یہ صحیح ہوں
اور یہ بھی ممکن ہے کہ اسکے خلاف ہوں کیونکہ یہ امر مظنون ہے۔

پھر کائنات کے بارے میں پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم کا یقینی اعتقاد اس قدر ہے کہ تمام کائنات
حادث ہے اور اسلئے اسکے واسطے ضرور کسی محدث کی ضرورت ہے اور وہ اللہ تعالیٰ ہے جس نے
اُسے حادث کیا اور عدم سے ایجاد کر دیا اور اسکو اُن انواع پر منقسم کر دیا جو کہ بالفعل مشاہدہ کی جاتی
ہیں اور یہ سب کچھ طبیعت یا کسی قدرتی قانون کی ذاتی تاثیر سے نہیں ہوا۔ ہاں جو قوانین قدرت

کائنات میں سے بعض کے بننے میں مشاہدہ کئے جاتے ہیں وہ صرف عادی اسباب ہیں
جنکو اللہ تعالیٰ نے اس مقصد کے لئے مقرر کیا ہے تاہم خدا ان قوانین قدرت سے بالکل
بے نیاز ہے وہ بغیر ان قوانین قدرت کے بھی کائنات کے پیدا کرنے پر پورے طور سے
قادر ہے اور اسی قدر یہ یقینی علم خدا کے وجود پر۔ اُس کی قدرت علم اور تمام اُن صفات کیساتھ
موصوف ہونے پر جن پر کہ اسکے آثار دلالت کرتے ہیں استدلال کرنے کے لئے کافی ووافی ہے
پس اس اعتقاد کے مقتضا کے موافق جب وہ خاصکر زمین کے تین عالم یعنی معدنیات ۔ نباتات
اور حیوانات کے بننے کی جانب التفات کرینگے تو ظاہر ہے کہ اُن کے نزدیک یہ دونوں صورتیں
تحت قدرت ہونے میں برابر ہیں۔ ایک صورت یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ان تینوں عالموں کو
بطریق خلق کے ایجاد کیا ہے یعنی اُس نے ان میں سے ہر نوع کو دوسرے سے جداگانہ اور
مستقل طور پر ایجاد کیا کوئی نوع دوسری سے مشتق اور نکلی ہوئی نہیں عام اس سے کہ اُس نے
اسکو دفعۃً ایجاد کیا ہو یا رفتہ رفتہ اس طرح پر بنایا ہو کہ اُس نے مادہ کو اُس کی ابسط حالت سے
ترقی دیتے دیتے حالت موجودہ تک پہنچا دیا ہو اور دفعۃً بنانا یا رفتہ رفتہ پیدا کرنا ان میں سے
ہر ایک عقلی ممکنات میں سے ہے کہ جو اللہ تعالیٰ کی قدرت کے تحت میں داخل ہیں اور وہ
خدائے پاک فاعل مختار ہے جو طریق چاہے اختیار کر سکتا ہے اُسے کوئی نہیں روک سکتا
اور دوسری صورت یہ کہ اللہ تعالیٰ نے ان تینوں عالموں کے انواع کو بطریق نشو کے ایجاد کیا
ہو یعنی اُس نے بسیط مادہ کو ایجاد کر دیا ہو پھر اُسکو عناصر تک ترقی دی ہو پھر معادن یا سب سے
بسیط ذی حیات جسم (پروٹوپلاسم) تک پھر اُس نے درجہ کی نبات یا حیوان تک ترقی دے کر
پہنچا دیا ہو پھر اُسپر باقی انواع کو متفرع کیا ہو اور ایک کو دوسرے سے نکالا ہو اور بعض کو
باقی رکھا ہو اور بعض کو نیست و نابود کر دیا ہو اور یہ سب اُن قوانین قدرت کے موافق انجام
پایا ہو جنہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مادہ میں رکھدیا ہے اور اُنہیں کی وجہ سے ترقی ہونے لگی۔ اور
مختلف انواع بننے لگیں حتے کہ یہ تینوں عالم موجودہ انواع تک پہنچ گئے پس یہ دونوں صورتیں

یعنی طریق خلق اور طریق نشو جس حالت میں کہ اُن کو اللہ تعالیٰ کی تاثیر قدرت کی جانب نسبت کیا
جاوے پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک خدا تعالیٰ کے وجود و صفاتِ کمال پر استدلال
کرنے کے لئے کافی ہیں اسی کو دوسری عبارت میں یوں سمجھئے کہ ان دونوں صورتوں میں
سے جو صورت مانی جاوے یعنے خواہ انواع ہی کو ابتدائی مخلوق مانا جاوے جس میں جنس کا وجود
محض ذہنی و انتزاعی ٹھیریگا اور خواہ جنس کے مادہ کو اولاً موجود مانا جاوے اور انواع کو انہیں سے
متفرع ہوتا ہوا کہا جاوے اور ترقی کرتے کرتے حالت موجودہ تک پہنچا ہوا کہا جاوے دونوں
صورتیں اللہ تعالیٰ کے وجود و صفاتِ کمال پر استدلال کرنے کے لئے کافی و وافی ہیں لیکن وہ
نصوص جن پر کہ اعتقاد کے بارے میں اعتماد کیا جاسکتا ہے کائنات ارض کی پیدایش کے بارے
میں جو شریعت محمدیہ پر وارد ہوئی ہیں اُن کا خلاصہ یہی وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر ذی حیات
شے کو پانی سے بنایا۔ اور یہ کہ اُس نے ہر جاندار کو پانی سے پیدا کیا اور یہ کہ اُسنے پراگندہ کیا یعنے
اُس نے زمین میں جانداروں کو پھیلا دیا اور یہ کہ اُس نے ہر ایک سے جوڑا جوڑا پیدا کیا۔ اور یہ کہ
اُسنے چوپایوں سے جوڑے جوڑے پیدا کئے ہیں۔ (یعنی نر اور مادہ جیسا کہ تفسیر میں ہے)۔ اور یہ
کہ اُس نے جوڑوں کو پیدا کیا ہے (یعنی تمام اصناف و اقسام کو جیسا کہ تفسیر میں ہے) اور یہ کہ
اُس نے جوڑے جوڑے پیدا کئے ہیں (یعنی دو صنف یا دو قسمیں جیسا کہ تفسیر میں ہے) نر اور مادہ
اور یہ کہ اُس نے زمین میں ہر ایک ثمرات جوڑے جوڑے پیدا کئے ہیں (یعنی ہر قسم کے جیسا کہ
تفسیر میں ہے) پس اول کی تینوں نصوص میں فی نفسہ یہ احتمال ہے کہ اُن کی تفسیر طریقۂ خلق کے
موافق کی جائے یا طریقۂ نشو کے۔ اور اسے اہل سائنس پہلے کی دونو نصوص کے تو آپ لوگوں کا
جدید قول کہ ذی حیات مادہ پانی سے حاصل ہوتا ہے بالکل موافق ہے۔ اب ہیں باقی نصوص
مذکورہ ان کے متبادر اور ظاہری معانی یہی ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان تینوں عالموں (معدنیات۔
نباتات۔ حیوانات) کی انواع کو بطریق خلق کے ایجاد کیا یعنی اُس نے ہر نوع کو جداگانہ اور
مستقل طور پر ایجاد کیا ہے دوسرے سے نہیں نکالا ہے۔ عام ہے کہ اُس نے دفعۃً ایجاد کیا ہو

یا رفتہ رفتہ جیسا کہ یہ امر اُس شخص پر مخفی نہیں جو عربی کلام کے طرز سے واقف ہو کیونکہ مثلاً جب
کوئی یہ کہتا ہے کہ میں نے اپنے مہمانوں کے سامنے کھانے کی مختلف انواع کو پیش کیا تو اُسکے
کلام سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ اُس نے ہر نوع کو مستقل طور پر طیار کیا اور اُسے اپنے
مہمانوں کے سامنے پیش کیا رہا یہ امر کہ اُسنے پہلے سارا کھانا ایک ہی جنس کا تیار کیا ہو پھر طباخی
کی صنعت کے موافق اُسکو ترقی دے کر اُس سے اور انواع کو نکال لیا ہو یہ معنی ارادہ سے دور ہیں
اسکا دل میں خیال بھی نہیں گذرتا اگرچہ یہ ممکن الوقوع ہے بعض آحادی نصوص کہ جو مدار اعتقاد
نہیں قرار پا سکتیں اِن نصوص کے ظاہری معانی کی تائید کرتے ہیں لیکن باوجود اس کے کوئی
ایسی نص نہیں وارد ہوئی جس سے یہ معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ نے ہر نوع کو مستقل طور پر ایجاد کیا
ہے خواہ دفعتہً ایجاد کیا ہو یا رفتہ رفتہ - ہاں بعض آدمی آحادی نصوص میں (مسلم کی حدیث میں)
یہ وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے چھ دنوں میں سے جن میں کہ اُس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا
کیا ہے درخت کو فلاں دن پیدا کیا - پھر اُسکے بعد حیوانات کو فلاں دن پیدا کیا لیکن اس سے
سوا اسکے اور کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ حیوان کی پیدایش درخت کے بعد ہے رہا یہ امر کہ ان
دونوں میں سے ہر ایک نوع کو دفعتہً ایجاد کیا یا رفتہ رفتہ اس سے کچھ نہیں معلوم ہوتا پس بنا بر
نصوص مذکورہ کے بوجہ اُس قاعدہ سابق الذکر کے کہ بدون ضرورت معارضۂ دلیل عقلی قطعی
کے نصوص مشہورہ و متواترہ کے معانی متعینہ و معانی ظاہرہ کو چھوڑنا جائز نہیں -

پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذمہ یہی اعتقاد رکھنا ضروری ہوگا کہ اللہ تعالیٰ نے کائنات ارضی
کے تینوں عالموں (معدنیات - نباتات - حیوانات) میں سے ہر نوع کو مستقل طور پر پیدا کیا ہے
بطریق نشو کے نہیں پیدا کیا اور نہ ایک نوع کو دوسرے سے نکالا اگرچہ وہ دونوں صورتوں
پر بخوبی قادر ہے - رہا یہ امر کہ ہر نوع کو اُس نے دفعتہً پیدا کیا ہے یا رفتہ رفتہ موافق اُن قوانین
قدرت کے جنہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اسی لئے مقرر کیا ہے تو ان دونوں امروں میں سے وہ کسی کی
نسبت قطعی طور پر کچھ نہیں کہہ سکتے بلکہ وہ توقف کرینگے کیونکہ اُن کی شریعت میں کوئی ایسی

نص نہیں وارد ہوئی جس سے ان دونوں طریقوں میں سے کسی ایک خاص طریقہ کا یقین ہوجائے اور حکم شریعت کے مقتضا کے موافق اُن کو یہ ہرگز جائز نہیں ہے کہ اس ظاہری معنی دطریق تخلق کے اعتقاد سے عدول کرکے اُسکے خلاف ایک نوع کے دوسرے نوع سے نکلنے اور طریق نشو کے پیدا ہونے کا اعتقاد کرلیں جیسا کہ آپ لوگ قائل ہیں کیونکہ یہ امر نصوص سابق الذکر کی ظاہری اور متبادر معنی کے خلاف ہے اور کوئی قطعی دلیل جو اُن کو اُن کی تاویل کرنے پر مضطر کردے قایم نہیں ہوئی اور جو دلیلیں آپ لوگ طریق نشو پر اپنی کتابوں میں ذکر کیا کرتے ہیں وہ محض ظنی اور فرضی ہیں احتمال کے دائرے سے جس سے کہ استدلال دیقینی ساقط ہوجایا کرتا ہی خارج نہیں ہیں جیسا کہ خود غرضی کو چھوڑ کر اُن دلیلوں کے دیکھنے سے واضح ہوتا ہی۔ اور جب تک یہ کیفیت رہے گی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیروان نصوص کو اُن کے ظاہری معانی سے ہرگز نہیں پھیرینگے۔ اگرچہ یہی اعتقاد کیوں نہ رکھنا پڑے کہ طریق نشو بھی اللہ تعالی ہی کے پیدا کرنے سے ہے بلکہ جب تک یہ حالت رہے اُنکو تاویل کرنا جائز بھی نہیں ہے ہاں اگر عقلی قطعی دلیل[۴] کے ساتھ تطبیق دینے اور دونوں میں موافقت ثابت کرنے کے لئے تاویل کردینا واجب ہوتا اور میرے خیال میں یہ امر ناممکن ہی پس اے اہل سائنس اگر فرض کرلیا جاوے کہ آپ لوگوں نے جو طریق نشو پر دلیلیں بیان کی ہیں وہ یقین کے درجہ کو پہنچ گئیں اور آپ لوگوں کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کے اعتقاد کرنے کی جس کی بنیاد اسپر ہے کہ کسی شے کے لئے سوائے اللہ تعالی کے کوئی خالق نہیں ہے ہدایت ہوجاوے تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں کہ آپ لوگ اِن نصوص کی تاویل کرلیں اور ان کو ان کے ظاہری معانی سے پھیر دیں اور اِس طرح اُن کو طریق نشو کے جس پر کہ قطعی دلیلیں (بالفرض) قایم ہوچکی ہیں موافق بنالیں اور اُسکے ساتھ یہ بھی اعتقاد رہے کہ یہ اللہ تعالی ہی کے پیدا کرنے سے ہیں اور جب یہ حالت ہو تو اس میں کوئی منافات نہیں کہ آپ کا شمار بھی اہل اسلام میں کیا جائے اور اس طرح پر اس کائنات کے ذریعہ سے خدا تعالی کے وجود اور اُس کی قدرت علم اور حکمت کے کامل

[۴] اُن نصوص کی ظاہری معانی کے خلاف قایم ہوجاتی اُسوقت اُنکے ذمہ سابق الذکر قاعدہ کی بناپر اُن نصوص کو عقلی قطعی دلیل

ہونے پر استدلال کرنے میں آپ لوگوں سے کوئی چیز رہ بھی نہیں سکتی لیکن میں آپ کو اس غلطی سے ڈراے دیتا ہوں کہ آپ ظنی دلیل کو جو آپ کے نزدیک قایم ہوں کہیں یقینی نہ گمان کرنے لگیں اسلئے آپ کو اس بارے میں بڑی باریک بینی سے کام لینا چاہئے خدا ہی ہم سب کا ہادی ہے۔ کائنات ارض کی پیدایش کی نسبت جو کچھ میں نے لکھا ہے وہ انسان سے قطع نظر کرکے تحریر کیا ہے اُس کی پیدایش کی نسبت میں مستقل طور پر گفتگو کرتا ہوں۔

ف — اُن نصوص کا بیان جن سے بظاہر نوع انسان کا بطریق خلق کے مستقل طور پر پیدا ہونا معلوم ہوتا ہے اور اہل اسلام کو اُن نصوص کی تاویل کرنا ضروری نہیں جب تک کہ طریق نشو پر قطعی دلائل قایم نہ ہوجائیں ۱۲

پس میں کہتا ہوں کہ شریعت محمدیہ کی اُن نصوص میں سے جن پر کہ انسان کی پیدایش کی نسبت اعتقاد کے بارے میں اعتماد کیا جاسکتا ہے یہ وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالی نے اُس کی پیدایش کو مٹی سے شروع کیا اور یہ کہ اُس[1] نے اُسی مٹی سے چپکتے ہوئے[2] گارے سے نتھرے[3] ہوے گارے سے سڑی[4] ہوئی سیاہ مٹی سے ٹھیکرے[5] کے مثل مٹی سے پیدا کیا۔ اور یہ بھی وارد ہوا ہے کہ اُس نے اُسے[6] پانی سے پیدا کیا۔ پس پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے بعض علما (امام رازی) نے یہ کہا ہے کہ انسان کی اصل مٹی اور پانی ہے یعنے خدا نے اُسکو مٹی و پانی سے پیدا کیا ہے۔ اسی لئے نصوص میں کہیں پانی کا ذکر ہے کہیں مٹی کا اور وارد ہوا ہے کہ اللہ[7] تعالی نے انسان کو اپنے دونوں ہاتھوں سے پیدا کیا۔ یہ عبارت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ انسان کی پیدایش تمام کائنات سے ایک ممتاز صورت پر ہوئی ہے۔ اور وارد ہوا ہے کہ خدا[8] نے ایک آدمی کو ایک نفس (آدم) سے پیدا کیا۔ اور اُس سے اُس کی زوجہ (حوا) کو بنایا اور ان دونوں سے بکثرت مردوں اور عورتوں کو پھیلا دیا۔ ان نصوص سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ اللہ تعالی نے انسان کو ایک مستقل نوع بنایا ہے بطریق نشو کے

---

[1] آیت یہ ہے اذ خلق الانسان من طین ۱۲ [2] آیت یہ ہے خلقہ من تراب ۱۲ [3] انا خلقناہم من طین لازب ۱۲ [4] ولقد خلقنا الانسان من سلالۃ من طین ۱۲ [5] لقد خلقنا الانسان من صلصال من حما مسنون ۱۲ [6] خلق الانسان من صلصال کالفخار ۱۲ [7] واللہ خلق کل دابۃ من ماء ۱۲ [8] ما منعک ان تسجد لما خلقت بیدی ۱۲ [9] یا ایہا الناس اتقوا ربکم الذی خلقکم من نفس واحدۃ وخلق منہا زوجہا وبث منہما رجالا کثیرا ونساء ۱۲

نہیں پیدا کیا اور نہ اسکو کسی دوسری نوع سے نکالا جیسا کہ آپ لوگ کہتے ہیں خصوصًا وہ
نص جسکا یہ مضمون ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کی پیدایش مٹی سے شروع کی ہے اور بعض
آحادی نصوص میں تو اسکی بخوبی تصریح موجود ہے کہ انسان کی پیدایش مستقل طور پر ہوئی وہ کسی
دوسری نوع سے نہیں نکلا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ آحادی گو بانفرادہا مدار اعتقاد نہیں
ہیں لیکن اس سے بھی گئی گذری نہیں کہ ان نصوص کے ظاہری معانی کی جو کہ مدار اعتقاد ہیں تائید
و تقویت کردیں۔ علاوہ بریں یہ امر غایت درجہ مستبعد ہے کہ انسان کی اصل مادہ بسیطہ ہو پھر اس نے
عناصر تک ترقی کی ہو پھر جاندار مادہ تک اور وہ بر ٹو بلاسم ہے پھر ادنی حیوان تک پھر اس کے
بعد ترقی کرکے بندر تک پہنچا ہو پھر بندر سے انسانی بندر تک اور پھر اس سے ترقی کرکے انسان
بنگیا ہو جیسا کہ آپ لوگ قائل ہیں اور پھر بھی اللہ تعالیٰ نے ان سب کا بیان چھوڑ دیا ہو اور صرف
اتنا ہی کہنے پر اکتفا کرلیا ہو کہ انسان کی پیدایش کو اس نے مٹی سے شروع کیا ہے بلکہ اس کی
حکمت کا تو مقتضا یہ تھا کہ ان تطورات اور ترقیات کی تشریح کرتا اور اس کی تفصیل بیان کرتا جیسے
کہ اسنے نسل انسان کی پیدایش کی تفصیل بیان کی ہے چنانچہ نصوص شرعیہ میں اس نے اس
تفصیل کا ذکر کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں مٹی سے پیدا کیا (یعنی اسلئے کہ ان کے باپوں کی غذا
جس سے منی بنتی ہے اسکی اصل مٹی ہی ہے ایسا ہی تفسیر رازی سے معلوم ہوتا ہے اور دوسری
تفسیر میں خدا کے اس قول کے معنے کہ اس (خدا نے) انہیں مٹی سے پیدا کیا یہ لکھے ہیں کہ ان کے
باپ آدم کو مٹی سے پیدا کیا پھر اوروں کو ان کے نطفہ سے پھر خون بستہ سے پھر گوشت کی ٹکڑے
سے پھر اسکے بعد انکو بچہ بنا کر نکالا پس بیشک نفس کے بارے میں یہ تفصیل خالق سبحانہٗ کی
قدرت پر دلالت کرنے کے لئے عقل کے نزدیک بہت باوقعت معلوم ہوتی ہے کیونکہ اسمیں
مادہ کے طرح طرح کے انتقالات پائے جاتے ہیں۔ پس نصوص مذکورہ کا طریق نشوا ور انسان کے
دوسری نوع سے نکلنے کے بیان سے ساکت رہنا اور محض بیان سابق پر اکتفا کرنا اسی بات پر دلالت
کرتا ہے کہ انسان مستقل نوع بنا کر پیدا کیا گیا ہے کسی دوسری نوع سے نہیں نکلا جیسا کہ آپ لوگ

قائل ہیں اگرچہ دونوں امر عقلاً ممکن ہیں جبکہ خدا کو پوری قدرت حاصل ہے ہاں ان نصوص میں یہ امر صراحتہً مذکور نہیں کہ اللہ تعالے نے انسان کو مٹی سے دفعتہً پیدا کیا یا رفتہ رفتہ بنایا اِسلئے اُن نصوص کے موافق جو کہ مدار اعتقاد قرار پاسکتی ہیں ان دونوں امروں میں سے کسی کے ساتھ یقین نہیں کیا جاسکتا بلکہ محل توقف ہے اگرچہ بعض آحادی نصوص سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ پہلے انسان (آدم) کی رفتہ رفتہ پیدایش ہوئی ہے اور اُس پر ایک طویل زمانہ گذرا۔ اور اللہ تعالیٰ کو ہر طرح کی قدرت ہے اور بعض علماء اسلام (امام رازی) نے اللہ تعالیٰ کے اس قول کی تفسیر میں کہ تم کو اُس نے مٹی سے پیدا کیا پھر ناگاہ تم آدمی ہوکر پھیلنا شروع ہوئے[عـہ] یہ تصریح کی ہے کہ انسان کی پیدایش مستقل طور پر ہوئی ادنیٰ حالت سے حالت موجودہ تک ترقی کرکے نہیں پہنچا ہے اور اسبارہ میں وہ یہ کہتے ہیں کہ عربی میں کلمہ (اذا) جسکا ترجمہ ناگاہ اور فوراً ہے کسی امر کے اچانک اور دفعتہً واقع ہوجانے پر دلالت کرتا ہے چنانچہ عربی محاورہ ہے خرجت فاذا الاسد بالباب یعنی میں نکلا پس ناگاہ شیر دروازہ پر تھا اور یہ اس امر کی طرف اشارہ ہے کہ اللہ تعالے نے قالب انسانی کو مٹی سے بنانے کے بعد لفظ کُن (ہوجا) کہکر انسان ہی بنادیا اور وہ فوراً پیدا ہوگیا یہ نہیں ہوا کہ وہ معدن بنا۔ پھر نبات ہوا۔ پھر حیوان۔ پھر اسکے بعد انسان بنا اور یہ ایک فلسفی مسئلہ کی طرف اشارہ ہے اور وہ مسئلہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو اول ہی سے انسان بنایا ہے اور وہ انسان بننے کے ساتھ ہی حیوان اور نامی[عـہ] سب کچھ بنگیا۔ یہ نہیں کہ اول اسکو نامی بنایا ہو پھر حیوان بنایا ہو پھر انسان بنایا ہو سو حقیقتہً مقصود اول انواع کا پیدا کرنا ہے پھر ان انواع میں اُسی ایک ہی قصد اور ارادہ سے اجناس بھی ہوجاتی ہیں سو اللہ تعالیٰ نے مرتبہ اخیرہ ہی کو مقصود ٹھیرایا ہے جو جنس عالی سے نہایت ہی بعید ہے یہ نہیں کیا کہ اوپر سے درجہ بدرجہ منتقل کرتے ہوئے اخیر مرتبہ (نوع حقیقی) پر لائے ہوں (ختم ہوئی تقریر علامہ رازی کی) پس یہ اس امر کی تصریح ہے کہ اس نص سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ انسان کی پیدایش بطریق خلق کے مستقل طور پر ہے بطریق نشو

---

عـہ خلقکم من تراب ثم اذا انتم بشر تنتشرون ۱۲  عـہ نامی سے مراد وہ جسم ہے جس میں نشو و نما ہوتا ہو ۱۲ مترجم

کے نہیں ہوئی جیسا کہ آپ لوگوں کا گمان ہے اور باقی نصوص سے بھی بظاہر طریق خلق ہی کا پتہ چلتا ہے پس پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اعتقاد کے بارے میں طریق خلق ہی پر اعتماد ہے طریق نشو پر نہیں اور نہ اُن کو ان نصوص کی تاویل کرنا اور اُن کو اُن کے ظاہری معانی سے پھیرنا ہی جائز ہے مگر ہاں جب کوئی عقلی قطعی دلیل قایم ہو جائے جو اسبات پر دال ہو کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو بطریق نشو ہی کے پیدا کیا ہے جیسا کہ آپ لوگوں کا گمان ہے (اور یہ امر کوسوں دور ہے) تو اُسوقت البتہ وہ ان نصوص کے ظاہری معانی کی تاویل کرنے پر مضطر ہو جائیں گے جیسا کہ اُن کے نزدیک عقلی اور نقلی دلیل میں تعارض کی حالت میں تطبیق دینے کا قاعدہ ہے اور اسکے بعد بھی اس امر میں خفا نہیں کہ طریق نشو اگر اُن کے نزدیک ثابت بھی ہو جائے تو وہ نشو وہ نہیں ہوسکتا جسکے کہ آپ لوگ قائل ہیں اس لئے کہ اگر اُن کے نزدیک نشو ثابت ہوگا تو وہ یہی کہیں گے کہ نشو اللہ تعالیٰ ہی کے پیدا کرنے سے ہے کیونکہ اُن کے نزدیک اس بات پر دلیل قایم ہو چکی ہے کہ سوائے خدا کے نہ کوئی خالق ہے اور نہ موثر۔ رہے قوانین قدرت جن سے کہ وہ کام لیتا ہے وہ محض عادی اسباب ہیں۔ اُن میں کوئی ذاتی تاثیر نہیں اور جو نشو آپ مانتے ہیں وہ آپ کے زعم کے اعتبار سے انہیں قوانین قدرت کی ذاتی تاثیر سے ہوتا ہے پس ان دونوں معنوں میں زمین و آسمان کا فرق نکل آیا۔

یہ بھی سُن لیجئے کہ جو دلیلیں آپ اپنی کتابوں میں نشو پر ذکر کیا کرتے ہیں اگر نظر انصاف سے دیکھا جائے تو وہ ایسی دلیلیں نہیں ہیں جن کی وجہ سے پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان ظاہری نصوص کی تاویل کرنے پر مضطر ہوں اور انہیں نشو کا قائل ہونا پڑے کیونکہ وہ سب ظنی دلیلیں ہیں جنکی بنیاد چند تخمینی چیزوں پر ہے۔ اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم جب تک کہ کوئی یقینی دلیل معارض نہ ہو تاویل کرنے پر مضطر نہیں ہوتے جیسا کہ آپ کو معلوم ہو چکا ہے۔ پس اگر فرض کر لیا جائے کہ انسان کے بطریق نشو پیدا ہونے پر یقینی و قطعی دلیلوں تک آپ لوگوں کی رسائی ہوگئی اور آپ نے اسلامی دین کا بھی اعتقاد کر لیا جس کی بنیاد اس بات پر ہے کہ اللہ تعالیٰ ہی تمام

اگر اہل سائنس اسلام قبول کریں اور ان کے پاس طریق نشو پر قطعی دلیل قائم ہو جائے تو نصوص مذکورہ کو نشو پر منطبق کر سکتے ہیں اور اگر وہ اس مقام کے بارہ میں جہاں کہ آدم علیہ السلام کی پیدائش [illegible] ۱۲

کائنات کا پیدا کرنے والا ہے اُسکے سوا کسی کی کچھ ذاتی تاثیر نہیں - تو آپ لوگوں کے لئے بغرض
تطبیق ان نصوص کی تاویل کرنے اور اُنکو اُن کے ظاہری معانی سے پھیر دینے سے کوئی امر
مانع نہیں ہوسکتا اور اس طریقہ کو اختیار کرنے سے آپ اسلامی دین سے بھی خارج نہ رہینگے -
لیکن میں آپ کو اس غلطی میں پڑنے سے ڈرائے دیتا ہوں کہ کہیں آپ ظنی دلیلوں کو یقینی نہ
سمجھ لیجئے گا بلکہ مناسب ہے کہ غور و فکر کرکے دلیلوں کو خوب جانچ لیجئے اور پھر آگے قدم بڑھائیے
لیکن اس وقت پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے جمہور کا یہ قول کہ پہلا انسان (آدم) جنت عدن
میں کہ وہ ہماری زمین کے علاوہ ہے پیدا کیا گیا ہے یا بعضوں کا (اور وہ سدی ہیں جیسا کہ کنز الاسرا
میں ہے) یہ قول کہ وہ سماء دنیا میں پیدا کیا گیا ہے آپ کے خیال سے معارض واقع ہوگا اس لئے
کہ یہ دونوں قول طریق نشو کے موافق نہیں ہیں جس کی بنیاد اس پر ہے کہ وہ اسی زمین میں ہوا ہے -
پس آپ اُن میں سے بعض علماء (اور وہ منذر بن سعید بلاطی اور ایک بڑی جماعت کے لوگ
ہیں جیسا کہ کنز الاسرار میں ہے) کے قول کے موافق اس سے نجات حاصل کرسکتے ہیں اور وہ
قول یہ ہے کہ وہ دنیا کی جنتوں میں سے کسی جنت (باغ) میں پیدا کیا گیا ہے اور اس طور پر پیروان
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے کسی قول کے موافق تو آپ ہو جائینگے جسکی وجہ سے اسلامی دین کی مخالفت آپ
سے دور ہو جائیگی اور آپ کے خیال سے یہ قول بھی معارض ہوسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے انسان
(آدم) کو پیدا کرنے کے بعد اُس سے اُسکی زوجہ کو پیدا کیا اور اُن دونوں کو جنت میں ٹھیرایا -
اور یہ جنت وہی مقام ہے جہاں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے ایماندار بندوں کو مرنے اور پھر زندہ ہونے
کے بعد جزا دینے کا وعدہ کیا ہے اور وہ ہماری زمین کے علاوہ ہے اور یہی جمہور پیروان محمد صلی
اللہ علیہ وسلم کا قول ہے - پس آپ اُن میں سے بعض (اور وہ ابو القاسم بلخی اور ایک بہت بڑے
مفسر ابو مسلم اصفہانی ہیں جیسا کہ امام رازی نے نقل کیا ہے) کے قول کو اختیار کرکے اس سے
بھی خلاصی حاصل کرسکتے ہیں اور وہ قول یہ ہے کہ یہ جنت زمین ہی میں تھی اور اُن دونو کا اُس سے
اہباط یعنے اُتارنا ایک حصہ زمین سے دوسرے حصہ کی جانب منتقل ہونے پر محمول کیا جائے گا

جیسا کہ اللہ تعالیٰ کے قول میں (دوسرے مقام پر بنی اسرائیل کو خطاب کرنے میں) واقع ہوا ہے کہ تم سب شہر میں اُتر جاؤ یعنے شہر میں چلے جاؤ۔ اور اگر آپ کو پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں اکثر کا یہ قول مشکل معلوم ہو (حالانکہ وہ کچھ مشکل نہیں ہے کیونکہ وہ عقلاً ممکن ہے جو کہ خداوندی قدرت کے تصرف میں داخل ہوتا ہے چنانچہ اسی حیوان ہیڈرا کو دیکھئے اُسکے تین حصے کر دیے جاتے ہیں اور اُن میں سے ہر حصہ ایک مستقل حیوان بنجاتا ہے جیسا کہ پیشتر گذر چکا ہے لیکن ہم آپکے مقابل کی آسانی کی غرض سے اُسی کے خیال کے موافق گفتگو کرتے ہیں) کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے انسان (آدم) کو پیدا کرنے کے بعد اُس سے اُسکی زوجہ (حوا) کو پیدا کیا یعنی اُس کی بائیں جانب کی پسلیوں میں سے ایک پسلی سے کیونکہ اُن کی شریعت کی بعض آحادی نصوص میں یہ وارد ہوا ہے کہ عورت ٹیڑھی پسلی سے پیدا ہوئی ہے اور نیز بعض جلیل القدر صحابہ نے اس امر کی تصریح بھی کی ہے (اور وہ ابن مسعود اور ابن عباس اور بعض دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین ہیں جیسا کہ تفسیر ابی السعود میں ہے)، پس آپ اس سے بھی خلاصی حاصل کرنے کے لئے اس قول کو مان سکتے ہیں جسکو اُن میں سے بعض نے (ابو مسلم اصفہانی نے جیسا کہ تفسیر رازی میں ہے) اختیار کیا ہے اور اس نص کی تاویل کر دی ہے جس میں یہ وارد ہوا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان اول سے اُسکی زوجہ کو پیدا کیا اور وہ تاویل یہ ہے کہ اُس کی زوجہ کو اُس سے پیدا کرنے سے مقصود یہ ہے کہ اُس کی جنس سے پیدا کیا جیسا کہ اُس نے (خدا نے) دوسری نص میں کہا ہے (خدا نے تمہارے[ع] نفسوں سے تمہاری ازواج کو بنایا۔ اور اِس طریقہ سے آپ ایک قسم کی تاویل کر کے پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے بعض علماء کے ساتھ موافق ہو سکتے ہیں اور اس سے آپ کی اسلامی دین کے ساتھ ایسی مخالفت نہ ہوگی جس سے آپ اسکے پیروی کرنے والوں کی شمار سے خارج کر دیئے جائیں اسلئے کہ آپ نے کسی ایسی نص کی تکذیب نہیں کی جو کہ مدار اعتقاد ہو اور نہ آپ نے پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے ایسے اجماع کی مخالفت کی جو کسی ایسے امر پر جسکا دین میں بالضرورت ہونا معلوم ہو چکا ہو منعقد ہوا تھا غایت سے غایت آپ نے جو روش اختیار کی اُس میں آپ نے اکثروں

ع وہ آیت یہ ہے اہبطوا مصراً ۱۲ ع جعل لکم من انفسکم ازواجا ۱۲

کی مخالفت کی اور بعض کے موافق ہوئے اور عقلی و نقلی دلیل میں تطبیق دینے کے لئے آپنے
نصوص میں تاویل کر لی ہم سب کو خدا ہی سیدھا راستہ دکھلانے والا ہے۔

پھر سنئے کہ ہماری تقریر سابق کا خلاصہ یہ ہے کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے اعتقاد کی بابت
میں اپنی شریعت کی ان نصوص کے ظاہری معانی پر جو کہ مدار اعتقاد قرار پا سکتی ہیں اعتماد کرتے
ہیں کیونکہ شریعت میں اُن کا وارد ہونا قطعی ہے۔ اور اگر عقلی ظنی دلیل اُن کے معارض واقع ہو
تو اُن کی تاویل نہیں کرتے اور نہ اُنکو اُن کے ظاہری معانی سے پھیرتے ہیں بلکہ جب عقلی
قطعی دلیل اُن کے معارض واقع ہوتی ہے اس وقت اُن کی تاویل کرنے پر مضطر ہوتے ہیں۔
اس تقریر سے دل میں یہ شبہ گذرتا ہے کہ آپ لوگوں کو اے اہل سائنس یہ کہنے کی شاید گنجایش
نکلے کہ ہم مانے لیتے ہیں کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے نصوص متعین المعنی کے معانی
کے اعتقاد کا ترک کرنا جائز نہیں لیکن نصوص ظاہر المعنی جب تک کہ اُن میں غیر ظاہری معنی کا
احتمال پایا جاتا ہو اگرچہ یہ احتمال بعید ہی کیوں نہ ہو اپنے ظاہری معنی پر دلالت کرنے کے اعتبار
سے ظنی ہیں گو شریعت میں اُن کا وارد ہونا قطعی ہو۔ پس دلالت کے اعتبار سے اُن ظنی دلیلوں
کے مساوی ہو گئیں کہ جو ہمارے نزدیک قایم ہو چکی ہیں۔ پس کیا وجہ ہے کہ وہ اُن نصوص کے
ظاہری معانی کو ہماری دلیلوں پر ترجیح دیتے ہیں اس کے جواب میں میں یہ کہوں گا کہ اگرچہ
نصوص ظاہر المعنی کی اپنے ظاہری معنی پر دلالت ظنی ہے کیونکہ اُن میں بعید اور غیر ظاہری معنی مراد
لینے کا احتمال پایا جاتا ہے لیکن تخاطب اور بول چال میں اصل یہی ہے کہ لفظ کے ظاہری معنے
ہی مراد لئے جائیں نہ کہ غیر ظاہری سوائے اُس حالت کے جبکہ کوئی ضرورت اس کی جانب داعی
ہو پس بلا کسی ضرورت کے بعید معنے کے ارادہ کرنے سے بول چال میں افادہ اور استفادہ
کے اعتبار سے خلل لازم آئیگا اور اصل کو چھوڑنا پڑیگا اور اس میں جو کچھ خرابیاں ہیں وہ کسی پر
مخفی نہیں۔ پس اسی وجہ سے پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات پر اجماع کر لیا ہے کہ ظاہری
معنے ہی پر اعتماد کرنا ضرور ہے اور غیر ظاہری معنی کی طرف التفات کرنا جائز نہیں سوائے اُس

صورت کے جب کوئی ضرورت اسکی طرف داعی ہو اور وہ ضرورت عقلی قطعی دلیل کا معارض واقع
ہوتا ہے اور یہ امر داعی لفظ سے غیر ظاہر معنے مراد لینے کے لئے مثل قرینہ کے ہوجاتا ہے اور اس
داعی کی وجہ سے یہی دوسرے معنے ظاہر بنجاتے ہیں اسی طرح اُن کو اُن کی شریعت کی جانب سے
یہ حکم دیا گیا ہے کہ وہ ظاہری معنی ہی پر اعتماد کریں اور اسکے خلاف سوا اس صورت کے کہ کوئی
داعی مقتضی موجود ہو التفات نہ کریں پس اگر فرض کیا جائے کہ قبل وقوع ایسی ضرورت کے جس سے
انکو ظاہری معنی کو چھوڑنا ہی پڑے کسی لفظ کے ظاہر معنی ہی کے معتقد رہیں تو وہ اس امر کو بجا لائے
جسکا اُنہیں حکم دیا گیا تھا اور اُنپر کوئی گناہ نہیں ہوا اسی طرح اگر فرض کیا جائے کہ اسکے بعد ظاہری
معنے سے عدول کرنے کے لئے کوئی مقتضی و داعی ظاہر ہوگیا اور اُنہوں نے اُس نص کو اُس کے
ظاہری معنے سے پھیر دیا تب بھی وہ اس امر کے بجا لانے والے ہوئے جسکی اُنہیں تکلیف دیگئی
تھی اور اُن پر کوئی گناہ نہیں کیونکہ یہی اُن کی شریعت کا حکم ہو باقی رہی یہ بات کہ ظاہری معنی سے
عدول کے لئے مقتضی و داعی کا انحصار صرف عقلی قطعی دلیل ہی میں کیوں ہوگیا ہے اُسکی یہ وجہ ہے
کہ اس دلیل کے چھوڑ دینے سے اس اصل کا چھوڑنا لازم آتا ہے جسکے ذریعے سے اُن کے رسول
کا سچا ہونا ثابت ہوتا ہے اور وہ دلیل عقل ہے جیسا کہ پیشتر ذکر ہوچکا ہے اور عقل کا چھوڑنا شرع کو
چھوڑنے کو مستلزم ہے رہا دلیل ظنی کا معارضہ وہ ظاہری معنے کے چھوڑنے کے لئے اس وجہ سے
مقتضی و داعی نہیں قرار پاسکتا کہ دلیل ظنی کے چھوڑنے سے عقل کا چھوڑنا نہیں لازم آتا جیسا کہ ظاہر
ہے کیونکہ اُس میں غلطی کا بھی احتمال موجود ہے۔ پس اگر وہ ظاہری معنے کو چھوڑ دیں اور اُس کے معتقد
ہوجائیں جس پر کہ دلیل ظنی دلالت کرتی ہے۔ اس صورت میں اُن کے اعتقاد کے غلط ہونے کا
احتمال ہے اور اس وقت اُن کو شریعت اس امر میں معذور نہیں رکھ سکتی کیونکہ اسوقت انکو ظاہری
معنے سے عدول کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے جیسے کہ اُسوقت اُن کو ضرورت درپیش تھی
جبکہ عقلی قطعی دلیل معارض واقع ہوئی تھی علاوہ بریں اگر پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم دلیل ظنی کا
اتباع کرکے اپنی نصوص کے ظاہری معانی کو چھوڑنے لگیں تو اعتقاد میں بے انتہا خبط لازم

آئے اور بڑی گڑبڑ مچ جائے کیونکہ لوگوں کے ظنون اور گمان بکثرت ہیں ہر شخص کچھ نہ کچھ ظن اور تخمین کرتا ہے اور اعتقاد کے بارے میں یقین پر اعتماد کیا جاتا ہے پس امر صواب یہی ٹھیرا کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم اپنی شریعت کی اُن نصوص کے (کہ جنکا وارد ہونا یقینی ہے) ظاہری معانی کے ساتھ تمسک کریں اور محض ظنی اور تخمینی باتوں کی وجہ سے اُن کو ظاہری معانی سے نہ پھیریں۔ خدا ہی ہدایت کرنے والا ہے۔ باقی رہا آپ لوگوں کا باقی مسائل سے انکار کرنا جنکو آپ نے شریعت محمدی میں تو پایا لیکن آپ کے علوم میں اُن کی کوئی دلیل موجود نہیں یا اُن کی رُو سے وہ قابل ترک ہیں اُن کی نسبت سنئے ہم سے اور آپ سے جو بحثیں ہو چکی ہیں بعض مسائل کی تو پوری تحقیق ہو چکی تاہم آئندہ موقع بموقع ہم تنبیہ کرتے جائینگے اور جو مسائل باقی ہیں بعون اللہ تعالیٰ اُن کی تحقیق کے لئے میں ابھی گفتگو کرتا ہوں اور آپ لوگوں کو دکھائے دیتا ہوں کہ اُن میں سے کوئی بھی مسئلہ ایسا نہیں جسکو عقل متروک خیال کرتی ہوں بلکہ سب کے سب عقلی قواعد پر منطبق ہیں بشرطیکہ عقل سلیم سے کام لیا جاوے چنانچہ سنئے میں بیان کرتا ہوں یہہ سب باتیں تو پہلے معلوم ہو چکی ہیں کہ مادۂ عالم پہلے نہ تھا اور پھر حادث ہوا اور یہ کہ جس نے اُسکو عدم سے پیدا کیا اور اُس سے انواع کائنات کو اس انتظام خاص پر بنا دیا وہ ہی خدا ہے اور یہ کہ وہ ان سب چیزوں کو نیست و نابود اور معدوم کرنے پر بخوبی قادر ہے اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو باقی حیوانات سے علیحدہ اور مستقل طور پر پیدا کیا اُس سے اُسکی عورت کو بنایا۔ اور دونوں کو ایک مکان میں جسکا نام جنت ہے سکونت پذیر کیا پھر جس چیز سے انہیں منع کیا تھا اُس کی مخالفت کی وجہ سے دونوں کو زمین پر اُتار دیا اور یہ کہ جو کچھ عالم میں ہوتا ہے وہ سب خدا ہی کے قضا و قدر سے ہوتا ہے یعنے وہ اُسے جانتا ہے اُسکا ارادہ کرتا ہے اور اپنی قدرت سے اُسے موجود کر دیتا ہے اور یہ کہ جو کچھ وہ قضا (حکم) کرتا ہے وہ سب اُسی کے پیدا کرنے سے پایا جاتا ہے اُسکے سوا کوئی خالق نہیں اگرچہ اُس نے مسببات کو اسباب کے ساتھ مرتبط کر رکھا ہے مسببات کو اسباب سے پیدا کر دیتا ہے لیکن دونوں کا وہ خود ہی خالق ہے پہلے سبب کو پیدا کرتا ہے اور اُسکے بعد

ف ان باقی شرعی مسائل کا بیان جن سے اہل سائنس انکار کرتے ہیں جیسے آسمان عرش کرسی روح جنت وغیرہ حالانکہ عقل اور تحقیقات عقلی کے خلاف نہیں اور مسلمان اُن کو کیوں مانتے ہیں ۱۲

ہی مسبب کو پیدا کر دیتا ہے اور تمام اشیا ہیں جو تاثیر مشاہدہ کی جاتی ہے وہ خدا ہی کے پیدا کرنے
اور ایجاد کرنے سے ہے کوئی شے حقیقت میں طبیعت یا اُس کی قوت کی وجہ سے جو اُس میں
رکھی گئی ہو اثر نہیں کرتی اور یہ کہ خدائے سبحانہ موجود ہے۔ قدیم ہے۔ ہمیشہ رہیگا۔ اُسکا معدوم
ہونا محال ہے۔ ایک ہے۔ اپنی ذات و صفات میں یکتا ہے۔ علاوہ اسکے عالم میں جتنی چیزیں
ہیں وہ سب سے غنی ہے کسی کا محتاج نہیں۔ ساری چیزیں اُسی کی محتاج ہیں۔ موجودات
میں سے وہ کسی شے کے مشابہ نہیں اور نہ کوئی چیز اُسکے مشابہ ہے۔ کامل درجہ کا ارادہ کرنیوالا
پورا پورا علم رکھنے والا ہے تمام چیزوں کو جو موجود ہیں خواہ گذر چکیں یا آئندہ ہوں گی سب کو جانتا
ہے اُسکے علم سے کوئی شے باہر نہیں جتنی چیزیں عقلاً ممکن ہیں سب پر قادر ہے خواہ وہ کتنی
ہی بڑی کیوں نہوں۔ زندہ ہے۔ تمام صفات کمال کے ساتھ جو اُس کی ذات کے شایان ہیں
موصوف ہے۔ تمام صفاتِ نقصان سے منزہ ہے پس یہ وہ مسائل ہیں جن پر سابق کے مباحث
میں کافی طور پر گفتگو ہو چکی ہے اب کوئی ضرورت نہیں کیونکہ بعض کے تحقیق اور ثبوت پر تو میں نے
یقینی دلیل قایم کر دی ہے جیسے کہ مادہ کا حادث ہونا۔ خدا کا موجود ہونا۔ اور اُسکا اپنی صفات کے
ساتھ متصف ہونا اور بعض کو میں نے آپ کے علوم کے ساتھ جنکے وہ معارض معلوم ہوتی تھیں
تطبیق دیدی اور اُسکے لئے کوئی توجیہ ذکر کر دی یا میں نے آپ کو ایسا طریق بتا دیا جس پر
چلنے سے اسلامی دین کے ساتھ آپ کی ایسی مخالفت نہیں ہوتی کہ اُس سے آپ اسلام کا اعتقاد
نہ رکھنے والوں میں شمار ہونے لگیں اور جس چیز کی میں نے تصریح نہیں بھی کی ہے وہ ادنے غور کرنے
سے گذشتہ مباحث سے سمجھی جا سکتی ہے اور تفصیلی گفتگو بکثرت اسلامی کتابوں میں موجود ہے
جسکا جی چاہے اُسکی جانب رجوع کرے۔

اب رہی یہ بات کہ اللہ تعالی نے ہمارے اوپر سات آسمان پیدا کئے اور اِن آسمانوں کے اوپر
ایک بہت بڑا جسم جسکا نام کرسی ہے اور اُسکے اوپر اُس سے بھی بڑا جسم جسکا نام عرش ہے پیدا کیا۔
اور یہ کہ ہمارے اور ان اجسام کے مابین بہت ہی بڑی مسافت حائل ہے اور یہ کہ اُس نے

ایک بہت بڑا جسم جسکا نام لوح ہے اور ایک دوسرا جسم جسے قلم کہتے ہیں اسلئے پیدا کیا تاکہ جتنی
ہونے والی چیزیں ہیں ثبت رہیں اور لکھی جائیں گو وہ اسکا محتاج نہ تھا اور یہ کہ انسان کو خدا
کی نعمتیں اسکے ایک بنائے ہوئے مکان میں ملیں گی جسکا نام جنت ہے اور دوسرے مکان
میں اسکا عذاب ہوگا جسے جہنم کہتے ہیں۔ زمین آسمان اور عالم کے تباہ ہونے کے بعد جب
لوگ مرنے کے بعد زندہ ہونگے تو خدا ان لوگوں کو ان دونوں مکانوں میں داخل کریگا پس میں کہتا
ہوں کہ آپ اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم خلاء[۵] ممتد کے تو قائل ہی ہیں اور اس سے مراد بہت
ہی دور و دراز بُعد ہے جسکی وسعت کو سوچکر عقل حیران ہوجاتی ہے پھر آپ کہتے ہیں کہ آفتاب
اور ستارے اس خلاء دور و دراز میں قانون کشش کے ذریعے سے قایم ہیں اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ
وسلم میں سے بعض کا قول بھی آپ کے قول کے موافق اور موئید معلوم ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ آفتاب
اور ستارے آسمان میں گڑے ہوئے نہیں ہیں بلکہ وہ خلاء میں قایم ہیں اور اُس خلاء میں جو اُنکا
مدار حرکت ہے وہی اُن کا فلک ہے جیسا کہ پیشتر گذر چکا پس اس سے کونسی چیز مانع ہوسکتی ہے
کہ اسی خلاء دور و دراز میں ان ستاروں کے اُوپر ان اجسام مذکورہ کو بھی خدا نے پیدا کیا ہو اور
وہ ساتوں آسمان داور اُن کا نظر نہ آنا پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم میں سے بعض کے قول کے
موافق ہے جیسا کہ پیشتر گذرا اور وہ ابوبکر بن العربی ہیں۔ عرش۔ کرسی۔ لوح و قلم جنت اور دوزخ
ہیں۔ اور خدا نے اُن کو وہاں اپنی قدرت سے قایم کر رکھا ہے چاہے اُس نے قدرتی قوانین میں
سے جنہیں وہ اپنی مخلوقات میں رکھدیا کرتا ہے کسی قانون سے کام لیا ہو یا بلا کسی طبعی قانون کے
محض اپنی قدرت سے اُنہیں روک رکھا ہو کیونکہ وہ اِس بات پر پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے
اِس اعتقاد کے موافق پورے طور سے قادر ہے کہ قوانین قدرت محض عادی اسباب ہیں جیسا
کہ اُس نے آفتاب اور ستاروں کو اُس خلاء میں جس میں کہ وہ پائے جاتے ہیں قایم کر رکھا ہو پھر یہ سبب

---

۵ خلاء سے یہاں زمین کے اوپر کی وہ فضاء مراد ہے جو دیکھنے میں بے حد معلوم ہوتی ہے اور اس سے حقیقی خلاء مراد نہیں کیونکہ
اہل سائنس کہتے ہیں کہ اس تمام فضاء میں ایتھر پھیلا ہوا ہے ۱۲ منہ حسم

ہم سے نہایت ہی دور و دراز مسافت پر واقع ہیں جیسے کہ باہم خود اُن کے مابین بہت ہی بڑی
مسافتیں حائل ہیں اور خدا کی اور اُسکی قدرت کی جو عظمت ہم اسکی مصنوعات میں جنکا ہم مشاہدہ
کرتے ہیں دریافت کر چکے ہیں اسکے لحاظ سے تو ان میں سے کوئی امر بھی بعید نہیں معلوم ہوتا ۔
پس یہ سب چیزیں ممکن ہیں اور ہو سکتی ہیں عقل ان کو محال نہیں سمجھتی اور خدا کی قدرت ممکن کے
ساتھ ایجاد کرنے کے لئے متعلق ہونے کی صلاحیت رکھتی ہے ۔ رہا اُن کے ادراک تک آپ
لوگوں کی رسائی نہ ہونا خواہ بذریعہ حواس ہو یا بواسطہ دیگر ذریعوں کے اُن کے معدوم ہونیکو مقتضی
نہیں ہے اور اس تقریر سے یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ ساتوں زمینوں کے موجود ہونے سے بھی جیسا کہ
بعض شرعی نصوص میں وارد ہوا ہے کوئی امر مانع نہیں ہو سکتا ممکن ہے کہ اسی خلا میں جس میں کہ ہماری
زمین اور تمام ستارے قایم ہیں چھ زمینیں اور بھی قایم ہوں اور اُن میں مخلوقات بھی پائی جاتی ہو جیسا
کہ آپ لوگ ستاروں میں مخلوقات کے موجود ہونے کا گمان کرتے ہیں ۔ اور اگر آپ کہیں کہ ہمنے
تو ان کو بڑی بڑی دوربینوں سے بھی نہیں دیکھا تو میں کہوں گا ممکن ہے کہ روشن ہی نہ ہوں جو نظر آسکیں
اور یہ بھی احتمال ہے کہ آپ نے انکو دیکھا ہو اور انہیں ستاروں میں جو کہ خلا میں قایم ہیں انہیں بھی
شمار کر لیا ہو ۔ اگر آپ کہیں ہمنے مانا کہ یہ سب کچھ ممکن اور ہو سکتا ہے لیکن اس پر کیا دلیل ہے کہ یہ سب
چیزیں بالفعل موجود بھی ہیں اور کونسا امر باعث ہوا کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم ان کے قائل ہی
ہو جائیں تو میں کہوں گا کہ اس کا باعث اُن کی شریعت کی نصوص ہیں جو ان اجسام کے موجود ہونے
کی تصریح کرتی ہیں اور یہی اُن کے وجود پر اُن کی دلیل ہے اور یہ وہ نصوص ہیں جنکا اُن کے رسول
علیہ الصلوٰۃ والسلام سے وارد ہونا قطعی طور پر ثابت ہے اور وہ جتنی چیزوں کی خبر دیں سب
میں سچے ہیں کیونکہ وہ جھوٹ سے معصوم اور محفوظ ہیں اسلئے کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے نزدیک
خدا کے پاس سے ان کا رسول بنکر آنا قطعی دلیلوں سے ثابت ہو چکا ہے اور اگر آپ پوچھیں تو
پھر اللہ تعالے نے ان اجسام کو پیدا کیوں کیا تو میں جواب دوں گا کہ جیسے اُسنے ستاروں میں اور
باقی عالموں کو جنکا آپ مشاہدہ کرتے ہیں پیدا کیا وہی تمام چیزوں کے پیدا کرنے کی خوب حکمت جانتا ہے

اور وہ تو فاعل مختار ہے جو چاہے سو کرے اُس سے کوئی نہیں پوچھ سکتا اور سابق میں اس امر پر دلیل قایم کر چکا ہوں کہ اعمال خداوندی کے جمیع اسرار کو عقل انسانی احاطہ نہیں کر سکتی ہے پس اُسکو یاد کیجیے۔ اور پیروانِ محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے ان اجسام کے پیدا کرنے کے بہت کچھ اسرار اور حکمتیں بھی بیان کی ہیں کہ اگر ہم انکو بیان کرنا شروع کریں تو بہت طوالت ہو جائے جسکا جی چاہے اُن کی کتابوں کو دیکھ لے۔ اب رہا یہ امر کہ اُس خدا نے کچھ نورانی اجسام پیدا کیے ہیں جنکا نام ملائکہ (فرشتے) ہے اور جو اپنی شکل کے بدل لینے پر قادر ہوتے ہیں اور یہ کہ آسمان اور زمین کے مابین جسقدر مسافت ہے وہ اُسے ایک بہت ہی تھوڑی مدت میں قطع کر سکتے ہیں اور یہ کہ وہ ہمارے سامنے سے اس طرح گذر سکتے ہیں کہ ہم اُنہیں نہ دیکھیں اور یہ کہ وہ ایسے ایسے افعال کر سکتے ہیں جن سے انسانی قوتیں عاجز ہیں اور یہ کہ آسمان فرشتوں سے بھرے ہوئے ہیں جیسے کہ اُس نے کچھ دوسرے اجسام بھی جو ملائکہ مذکورہ کے ساتھ بعض خواص میں (جیسے کہ شکل بدل لینے پر قادر ہونا۔ نظروں سے پوشیدہ رہ سکنا۔ بڑے بڑے افعال پر قدرت رکھنا) مشابہ ہیں پیدا کئے ہیں لیکن وہ ملائکہ سے اس امر میں مختلف ہیں کہ وہ اُن کی طرح نورانی نہیں اسی طرح بعض اور باتوں میں بھی اختلاف رکھتے ہیں جیسا کہ گذر چکا ہے اور ان اجسام کا نام جن ہے۔ پس میں کہتا ہوں کہ اس سے کونسا امر مانع ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کچھ اجسام انہیں خواص کے ساتھ موصوف بنائے ہوں جنہیں کہ ملائکہ کہتے ہیں اور کچھ دوسرے اجسام بھی جو امور مذکورہ میں اُن کی نظیر ہوں پیدا کئے ہوں جنکا کہ نام جن ہو اور ممکن ہے کہ ان کا مادہ مادہ ہوا کی طرح ہو جس کو اللہ تعالیٰ نے بنا کر اُس کے ذروں کو ایسی کیفیت پر مجتمع کیا ہو جسکی وجہ سے اُس میں خواص مذکورہ کی صلاحیت آگئی ہو جیسے کہ اُس نے حیوان کو جمادی عناصر سے ایسی کیفیت پر بنایا جس سے کہ اُس نے حیات ادراک۔ اور حرکت وغیرہ ساری قوتیں حاصل کر لیں حالانکہ پہلے عناصر میں ان میں سے کوئی شے بھی موجود نہ تھی پس ممکن ہے کہ ہمارا اُن کے دیکھنے پر قادر نہ ہونا اُن کی شفافیت اور لطافت کے باعث سے ہو جیسے کہ ہوا اور ایتھر کا حال ہے علاوہ بریں پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس اعتقاد کی بنا پر کہ دکھلائی دینا محض خدا کے پیدا کرنے سے ہوتا ہے جیسے کہ سابق

ہیں اس کی تقریر گذر چکی یہ امر بالکل ظاہر ہے اور اُن کے اپنی شکل بدل لینے پر قادر ہونے کی توجیہ باوجودیکہ وہ عقلاً ممکن ہونے کی وجہ سے خدا کی قدرت کے تحت میں داخل ہے اس طرح ہوسکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان اجسام کو ایسی کیفیت پر بنایا ہو جس کی وجہ سے وہ ہوا۔ ایتھریا اسی کے مثل کسی اور شے سے کچھ مقدار لے لینے پر قدرت رکھتے ہوں اور اُسکو کثیف کرکے جس صورت کا چاہیں ہیولیٰ بنا سکتے ہوں پھر اُسے پہن لیتے ہوں اور اس طرح نظروں میں اُسی صورت کے معلوم ہونے لگتے ہوں اور کیمیاوی اعمال ہیں جو اللہ تعالیٰ نے بعض اجسام کو بعض کی جانب منقلب کر دینے پر جیسے کہ کثیف کو لطیف اور لطیف کو کثیف بنا دینے وغیرہ پر انسان کو قادر کر دیا ہے اس سے ہماری تقریر کا سمجھنا عقلوں کو بہت ہی آسان ہو جاتا ہے اور چونکہ اجسام کا مختلف شکلوں پر ہو جانا کیسے ہی کیوں نہ ہو خداوندی قدرت کی عظمت کی جانب منسوب ہوتا ہے جس کے وہ اعمال عقلوں کو مدہوش کئے دیتے ہیں جو حیوان اور نباتات کو مختلف خواص عطا کرنے کے بارے میں ہوئے ہیں اس لئے اس میں ذرا بھی تعجب نہ کرنا چاہئے۔

رہا یہ امر کہ وہ باوجودیکہ لطیف اجسام ہیں لیکن ایسے ایسے اعمال کرنے پر قدرت رکھتے ہیں جن سے انسانی قوتیں بالکل عاجز ہیں تو میں کہتا ہوں کہ ہواؤں کے یہ کام کہ وہ کیسے بڑے بڑے درختوں کو اُکھیڑ کر پھینک دیتی ہیں اور نیز قوت کہربائی کے کرشمے کہ وہ کس طرح بڑی بڑی گرانبار اشیاء کو جنکو ہزاروں آدمی ملکر حرکت بھی نہیں دے سکتے کھینچ لیتی ہے دیکھ کر ملائکہ اور جنوں کے اعمال میں کچھ بھی تعجب نہیں معلوم ہوتا خصوصاً جبکہ اسکا بھی خیال کیا جاوے کہ ان کو ان اعمال کی قوت بخشنے والا وہی خدا ہے جس کی قدرت کی عظمت کے سامنے یہ ذرا بھی مشکل کام نہیں ہے۔ اور جب ہم بعض لوگوں کو دیکھتے ہیں کہ وہ اپنے ہاتھ کی قوت سے لوہے کو توڑ ڈالتے ہیں حالانکہ ان کی ہاتھ کی قوت محض ان کے پٹھوں کا عمل ہے جن کی انتہا ایک نہایت ہی نازک اور پتلے گودے دمیدار اعصاب جو دماغ کا ایک حصہ ہے تک ہوتی ہے جو کہ حرکت کا مبدا ہے جیسا کہ آپ کہتے ہیں اور خارجی جسم کے ادنےٰ صدمے کو بھی برداشت نہیں کر سکتا بلکہ اُس مقدار سے جو اُسکے لئے ضروری ہے

خون کا ایک زیادہ قطرہ بھی اُسکے نیست و نابود کرنے کے لئے کافی ہے جسکے بعد پھر انسان بھی زندہ نہیں رہ سکتا تو یہ دیکھ کر ہمیں یہ بات ظاہر ہوجاتی ہے کہ اللہ تعالےٰ نے شے نازک و لطیف کو ایسی قوت عطا کرنے پر بخوبی قادر ہے کہ جو کثیف اور سخت شے میں موجود نہ ہو کیوں نہ ہو اُس خدائے پاک کی عجب قدرت ہے۔

رہا ملائکہ کا اتنی بڑی مسافت کو جوان سماوی اجسام کے مابین حائل ہے ایک بہت ہی تھوڑی مدت میں قطع کر لینا تو میں کہتا ہوں کہ عقلاً اس سے کوئی امر مانع نہیں ہے اسلئے کہ حرکت کی تیزی کسی حد کے ساتھ محصور نہیں اسی روشنی ہی کو دیکھئے کہ آفتاب سے کہ جو ہم سے نو کروڑ میل سے بھی کچھ زائد فاصلہ پر ہے آٹھ منٹ اور کچھ کسر کی مدت میں ہم تک پہنچ جاتی ہے اور اگر آپ کہیں کہ روشنی تو ہمارے نزدیک حرکت اور عرض ہے اور یہ اجسام ہیں تو میں کہوں گا کہ آپ کے طبعی علوم (سائنس) میں بیان کیا گیا ہے کہ جو جسم زمین پر گرتا ہے پہلے سکنڈ میں اُسکے گرنے کی تیزی سولہ قدم اور کچھ کسر ہوتی ہے اور جب وہ آفتاب کی جانب گرے تو اُس کی تیزی پہلے سکنڈ میں چارسو پچاس قدم اور کچھ کسر ہوگی۔ پھر اسکے مابعد کی تیزی دریافت کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ جسم کے ساقط ہونے کی تیزی پہلے سکنڈ میں جس قدر تھی اُسکو اُس عدد کے مربع کے ساتھ ضرب دیدیں جس عدد کے لحاظ سے آپ کو تیزی دریافت کرنا ہے مثلاً دوسرے تیسرے چوتھے سکنڈوں کی تیزی دریافت کرنے کیلئے ۲-۳-۴ وغیرہ عددوں کے مربع کو علٰحدہ علٰحدہ پہلے سکنڈ کی چال میں ضرب دیدیں تو یہی حاصل ضرب جواب[ے] ہوگا۔ پس اس قانون میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حرکت اجسام کی تیزی اسقدر زیادہ ہوسکتی ہے کہ عقل سخت حیرت ہو اسی ستارہ مشتری کو دیکھئے جس کی نسبت آپ لوگوں کی ہیئت میں بیان کیا گیا ہے کہ ایک گھنٹہ میں تیس ہزار میل اُس کی چال ہے یعنے توپ کے گولے سے بھی اسی درجہ تیز چنانچہ جتنی دیر میں انسان سانس لیتا ہے اُتنے عرصے میں نو میل چل جاتا ہے اور اسکی محوری گردش میں اُسکے سطحی اجزا کی تیزی چارسو ستر میل فی منٹ کے حساب سے ہے۔ حالانکہ وہ ہماری زمین سے

ے مثلاً ہم کو چوتھے سکنڈ میں اُسی جسم کی تیزی دریافت کرنا ہے جس کی پہلے سکنڈ میں سولہ قدم چال تھی تو ۴ کو ۴ کے مربع یعنی ۱۶ میں ضرب دینگے تو حاصل ضرب یعنے ۲۵۶ جواب ہوگا صورت یہ ہے ۱۶ x (۴)۲ = ۱۶ x ۱۶ = ۲۵۶ جواب ۱۲ مترجم

بقول آپکے یہاں کے ہیئت والوں کے جنکے ساتھ دوسرے ہیئت داں بھی متفق ہیں ایک ہزار چارسو
گیارہ گنا بڑا ہے پس وہ خدا جس نے اتنے بڑے اور کثیف جسم کو اس قابل بنا دیا کہ وہ اتنی دور و دراز مسافت
کو اسقدر تھوڑی مدت میں قطع کر سکے تو اُس خدا کی قدرت سے کیا بعید ہے کہ فرشتوں کو بھی بہت
ہی تھوڑی مدت میں بہت کچھ مسافت کے قطع کرنے پر قادر کر دے اگرچہ یہ مسافت اُس مسافت
سے جسے کہ ستارہ مشتری قطع کرتا ہے بہت ہی کچھ زیادہ کیوں نہو لیکن تاہم اس ستارہ کی رفتار صحیح
طور پر نظر کرنے سے اس بات پر عقل کی کچھ تسکین سی ہو جاتی ہے کہ جس خدا نے اس ستارے کو اسقدر
تیزی سے چلا رکھا ہے اس جنس کے بڑے سے بڑے عمل پر بھی وہ قادر ہے خصوصًا جبکہ گرنے والے
اجسام کے قانون نے حرکت اجسام کی تیزی کی بیحد زیادتی اور بھی صاف طور پر ظاہر کر دی ہو اور
اگر آپ کہیں کہ مشتری کی رفتار تو بذریعہ قوت کشش کے ہے جیسا کہ ہمارے علوم میں اس کی تفصیل
موجود ہے اور اسی طرح گرنے والے اجسام کی تیزی بھی اسی کشش کا نتیجہ ہے۔ تو میں کہوں گا کہ پھر وہ
قوت کشش ہے کیا چیز جسکا نام لیکر آپ ہمیشہ ڈینگ مارا کرتے ہیں اور اُس کی جانب کائنات میں
بڑے بڑے اعمال کو منسوب کرتے ہیں حالانکہ آپ کو نہ اسکی حقیقت معلوم ہے اور نہ آپ یہی بتا سکتے
ہیں کہ وہ اجسام میں کیوں قایم ہے اور اسکا کیا سبب ہے غایت سے غایت آپ ان حوادث
کائنات کی وجہ بتانے کے لئے جنکو دیکھکر عقل حیران ہو جاتی ہے جیسے کہ نظام شمسی وغیرہ اُسکے
قائل ہو گئے ہیں اور اُسکے ثبوت کے تسلیم کر لینے کی تقدیر پر بتائے تو سہی کہ اُسے ایجاد کس نے کیا
اجسام کا خاصہ کس نے بنا دیا اور کائنات میں اتنے اتنے بڑے اعمال اُس سے کس نے لئے کیا اُس
خدا کے علاوہ کوئی دوسرا ہو سکتا ہے جس نے کائنات کو عدم سے ایجاد کر دیا اعلے درجہ کی حکمتوں اور
کامل انتظام پر بنایا پس جب یہ خدا قوت کشش کی ایسی چیز کے ایجاد کرنے اور اُس سے ایسے ایسے
اعمال کے پیدا کرنے پر قادر ہے تو وہ اس سے کب عاجز رہ سکتا ہے کہ ملائکہ (فرشتوں) کو اتنی
بڑی مسافت کے بہت ہی تھوڑی مدت میں قطع کرنے پر قادر کر دے خواہ کسی قدرتی قانون کے ذریعہ سے
جو اُن میں اُسنے رکھا ہو یا بلا کسی قانون کے کیونکہ سب کچھ عقلاً ممکن ہے اور اُس کی قدرت عظیمہ کچھ بھی عاجز نہیں

نہ ہو سب کی صلاحیت رکھتی ہے ۔
رہا آسمانوں کا فرشتوں سے بھرا ہوا ہونا تو اس میں کوئی بھی تعجب کی بات نہیں کیونکہ وہ بھی منجملہ مخلوقات
خداوندی کے ہیں جنکو اُس نے انہیں آسمانوں ہی میں سکونت پذیر کر دیا ہے جیسے کہ کائناتِ ارض کو زمین
میں ساکن کر رکھا ہے اور جیسے کہ کروڑوں ہی حیوانات جو خوردبین سے معلوم ہوتے ہیں ایک قطرہ پانی
میں ساکن بنائے ہیں اور اُسکی قدرت بڑی سے بڑی اور چھوٹی سے چھوٹی چیز سب کے ساتھ مساوی نسبت
رکھتی ہے کسی میں بھی کوئی مضائقہ نہیں اور آپ اور آپ کے علاوہ اور لوگوں میں سے بہتیرے ہیئت
دانوں کا یہ گمان ہے کہ ان ستاروں میں انسان کی طرح بڑے بڑے کام کرنے والی کائنات موجود
ہے جنکے وجود پر اُن کے اعمال کے آثار سے جو بذریعہ بڑی بڑی خوردبینوں کے خیال میں آئے ہیں
استدلال کرتے ہیں وہ آثار یہ ہیں جیسے راستوں کا مفتوح ہونا اُنمیں کچھ گڑھے سے معلوم ہونا وغیرہ ۔
پس اس بیان کے بعد آسمانوں میں ملائکہ کے موجود ہونے اور اُن سے آسمانوں کے پُر ہونے سے تعجب
ہی کا کون موقع ہے اور اگر آپ یہاں بھی یہی کہیں کہ جملہ گذشتہ امور یعنی "ملائکہ" اور "جن" کے ثابت ہونے
اُن میں ان خواص کے پائے جانے اور آسمانوں کے فرشتوں سے پُر ہونے پر پیروانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کیا دلیل ہے ! تو یہاں بھی میں یہی کہونگا کہ ان سب چیزوں پر اُن کی دلیل اُن کی شریعت کی نصوص
ہیں جن کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ناطق ہوئے ہیں اور وہ سچے ہیں اور اُن کے سچے ہونے
کی تصدیق اُن کی رسالت کے قطعی دلائل سے ثابت ہو جانے سے ہو چکی ہے یہی امر ہے جس نے
اُنہیں اس کے اعتقاد پر آمادہ کر دیا ہے اور یہ سب کچھ عقلاً ممکن ہے جسکے ماننے سے کوئی محال
نہیں لازم آتا اس لئے وہ بلا کسی تاویل کے اسکے ساتھ ایمان لے آئے ۔

ف — روح کا موجود ہونا قیامت کا قائم ہونا جنت و دوزخ میں داخل ہونا وغیرہ عقل کے خلاف نہیں ۱۲

رہا یہ امر کہ انسان میں ایک جان ہے جسے روح کہتے ہیں اور وہ اسکے بدن کی علاوہ جسم اور اسکو بدن سے
ایسا تعلق ہے جسکی وجہ سے اُس میں حیات پیدا ہوتی ہے اور جب وہ اُس سے جدا ہو جاتی ہے تو اسکو موت
آجاتی ہے اور یہ کہ یہ روح بدن سے جدا ہونے کے بعد بھی باقی رہتی ہے اُسے ادراک ہوتا ہے
اور الم حاصل کر سکتی ہے اور یہ کہ انسان کو مرنے اور فنا ہونے کے بعد خدا تعالی پھر لوٹائیگا اور اسکے

ساتھ دوبارہ روح کا تعلق پیدا کردیگا اور اُس نے جو اپنی زمینی زندگی کی مدت میں اچھے عمل کئے ہونگے
اُن کی جزا دیگا اور بُرے عمل میں اُن کی سزا کریگا اور جس وقت بدن کے ساتھ روح کا تعلق ہوتا ہے
اور اُس میں حیات قایم ہوتی ہے اُسوقت لذت اور الم مجموعہ روح اور بدن کیساتھ قایم ہوتا ہے۔ اور
یہ کہ باقی حیوانات کی بھی انسان ہی کی طرح ارواح ہوتی ہیں اور انہیں اتنا ادراک حاصل ہوتا ہے جتنا
کہ اُنہیں اپنی زندگی بسر کرنے کے لئے کافی ہو البتہ اتنا ادراک اور اتنی عقل اُنکو نہیں حاصل ہوتی
جتنی کہ انسان کو ہوتی ہے چنانچہ اسی لئے خدا کی عبادت کی تکلیف انسان کو دی گئی ہے نہ باقی حیوانات
کو پس میں کہتا ہوں جب آپ نے امور مذکورہ کی تصدیق سے اس بنا پر انکار کیا کہ آپ کی علوم سے
محض عقل انسانی ہی کا پتہ لگ سکا اور اسکے سوا کسی چیز کو جیسے کہ روح آپ نہ جان سکی علیٰ ہذا القیاس
حیوانات میں بھی آپ ارواح کو نہ دریافت کر سکے تو سنئے کہ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم اسبات پر
متفق ہیں کہ ہر انسان کے ایک روح ہوتی ہے جسے کہ اُسکے بدن سے تعلق ہوتا ہے لیکن ہاں اُس کی
حقیقت سے بحث کرنے میں اُنہوں نے اختلاف کیا ہے پس بعضوں نے تو اُس میں خوض ہی نہیں
کیا اسلئے کہ صاحب شریعت سے اُسپر کوئی دلیل نہیں وارد ہوئی تھی ان لوگوں کے طریق پر اُن شرعی
نصوص کے تصدیق کرنے کے لئے جو روح کے وجود پر دلالت کرتی ہیں صرف یہی اعتقاد رکھنا کافی
ہے کہ ہر انسان کے روح ہوتی ہے اور وہ ایک موجود شئے ہے جس کی حقیقت خدا ہی خوب جانتا
ہے اور اُسکے وجود کے قائل ہوجانے سے عقل کے ذرا بھی خلاف نہیں لازم آتا۔ رہا اس کا محسوس
نہ ہونا یہ اُسکے عدم کو مقتضی نہیں ہے کیونکہ ممکن ہے کہ ہم اسکو اُسکی لطافت کی وجہ سے محسوس نہ کرتے
ہوں جیسے کہ اتھر جسکے آپ لوگ قائل ہیں حالانکہ آپ نے کبھی اُسے محسوس نہیں کیا یا اُسکے بہت
باریک اور چھوٹے ہونے کی وجہ سے ہم اُسکا ادراک نہ کرسکتے ہوں جیسے کہ وہ حیوانات جو بذریعہ
خوردبین (مائکراسکوپ) کے نظر آتے ہیں یا کسی اور وجہ سے اور ان میں سے بعض لوگوں نے
اُسکی حقیقت سے بحث کرنے میں خوض کیا ہے چنانچہ بعض محققین نے کہا ہے اور وہ شیخ
نووی ہیں جیسا جوہرہ کے حاشیہ امیر میں ہے کہ روح کے بارہ میں جتنے اقوال ہیں سب میں زیادہ

صحیح بعض محققین (وہ امام الحرمین ہیں) کا یہ قول ہے کہ روح ایک لطیف شفاف بالذات زندہ جسم ہے جو اجسام کثیفہ میں اسی طرح رگ و پے میں سرایت کئے رہتا ہے جیسے کہ سبز شاخ میں پانی۔ پھر بعض تو یہ کہتے ہیں کہ بدن میں اس کی جائے قرار معلوم نہیں اور بعض کہتے ہیں کہ اسکا مقر پیٹ ہی بعض کہتے ہیں قلب کے قریب ہے بعض کہتے ہیں قلب ہی ہے۔ پھر انہوں نے نفس حقیقت انسان اختلاف کیا ہے۔ پس بعض کہتے ہیں (اور وہ جمہور متکلمین ہیں جیسا کہ رازی وغیرہ میں ہے) کہ انسان بدن ہی ہے لیکن ہاں اسکو روح ہوتی ہے (جیسا کہ پیشتر گذر چکا) جو اس کے ساتھ متعلق ہوتی ہے اور روح کے متعلق ہونے سے خدا کے پیدا کرنے کے باعث سے بدن کو حیات حاصل ہوتی ہے بعض کہتے ہیں کہ انسان مجموعہ روح اور بدن کا نام ہے۔ اور بعض قائل ہیں جن کی تعداد بہت کم ہے کہ انسان فقط روح ہی ہے اور بدن صرف اسکا قالب ہے۔ لیکن بعد اسکے سب اس بات پر متفق ہیں کہ اللہ تعالی لوگوں کے مرنے اور ان کے بدنوں کے فنا اور منتشر ہو جانیکے بعد انکے بدنوں کو دوبارہ بنا کر انہیں ضرور زندہ کرے گا۔ اور ان کی ارواح کا ان کے بدنوں کے ساتھ تعلق پیدا کر دیگا اور ان سے حساب لیگا پھر ان میں سے بعض کو جنت یعنے جزا کے مکان میں داخل کر دیگا اور بعض کو جہنم یعنے سزا کے مکان میں داخل کریگا اور یہ دوبارہ زندہ کیا جانا اور جو اسکے توابع ہیں سب کچھ اسلامی دین کے قطعی اصولوں میں سے ہے جسپر ان سب کا اجماع منعقد ہو چکا ہے اور یہ دین کے ضروری معلومات میں سے ہے یہانتک کہ جو اسکے ممکن ہونے یا اس کے واقع ہونے سے انکار کرے وہ اسلامی دین سے خارج ہو جاتا ہے شرعی نصوص میں بکثرت مقامات پر اس کی تصریح موجود ہے اسپر دلائل قائم کئے گئے ہیں۔ اور ان نصوص کی تصدیق کرنے

تمام عالم کی فنا ہو جانے کے متعلق ایک مضمون

ف مترجم کہتا ہے کہ کچھ عجب نہیں کہ اس مقام پر پہنچکر ناظرین کو خیال پیدا ہو کہ قبل ثبوت بعث کے تمام عالم کے فنا ہو جانیکو جس کو قیامت کہتے ہیں ذکر کرنا مناسب یا واجب ہے تو سمجھنا چاہئے کہ اس فنا کا امکان چونکہ نہایت بدیہی تھا کیونکہ عالم کے ہزاروں کائنات ہمارے مشاہدہ میں فنا ہوتے چلے جاتے ہیں سو ان کائنات فانیہ و دیگر کائنات میں فرق ہی کیا ہے ممکن ہے کہ اسی طرح سب ایک روز فنا ہو جائیں اس لئے اسکا بالاستقلال بیان کرنا مصنف نے ضروری نہیں سمجھا بخلاف بعث بعد الموت کے کہ اس میں کسی قدر خفا تھا اس میں گفتگو

اور بعث مذکور (دوبارہ زندہ کئے جانے) کے اعتقاد رکھنے کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ اس بات کا
اعتقاد کرلیا جائے کہ حساب کیلئے بدن کو اُسکے فنا ہونے کے بعد دوبارہ پیدا کرنے اور ارواح کا اُن کے

شروع کردی مگر زمانہ حال کے خیالات کے موافق ہم نے مناسب سمجھا کہ اس بحث سے بھی یہ کتاب خالی نہ رہے اسلئے اسکے متعلق ہم ایک مفید مضمون
بطور حاشیہ کے نقل کرتے ہیں جسکو ہم نے فاضل حکیم محمد علی صاحب ڈاکٹر مرقع عالم کی تقریر دلپذیر سے خلاصہ کیا ہے جس میں امکان سے گذر کر وقوع کو قریب
بفہم کر دکھلایا ہے اب قیامت و بعث کا مضمون مکمل و مرتب ہوجائیگا وہ مضمون مفید یہ ہے " آپ لوگ کہتے ہیں سائنس کا یہ مسلم مسئلہ ہے کہ انرجی
(یعنی کسی کام کرنے کی قوت یا مقابل پر غالب آنے کی قوت جسکو قدیم فلاسفہ کی اصطلاح میں میل کہہ سکتے ہیں) کبھی ضائع نہیں جاتی
اور جو چیز حرکت کر رہی ہے اگر اُسکا کوئی روکنے والا نہیں ہے تو ہمیشہ اسی طرح حرکت کئے جائیگی چنانچہ پروفیسر بل فور سٹورٹ نے بھی کتاب
کنسرویشن آف انرجی (انرجی کبھی ضائع نہیں ہوتی) میں اسکو خوب ثابت کیا ہے اسلئے زمین اور دیگر سیارے جس طرح اب حرکت کر رہے ہیں اسی
طرح برابر حرکت کئے جائینگے اور اسی کے بھروسہ پر آپ بڑے دعوے سے کہا کرتے ہیں کہ جب انرجی ضائع نہیں جاتی اور حرکت میں رہنے والی
چیز ساکن نہیں ہوسکتی تو پھر کیونکر دنیا کا خاتمہ ہوگا میں کہتا ہوں آپ مانتے ہیں کہ زمین میں دو حرکتیں ہیں ایک محوری[ف] یعنی روزانہ جس سے وہ چوبیس گھنٹہ
کے اندر ایک مرتبہ اپنے محور پر گھوم جاتی ہے اور دوسری حرکت دوری یا سالانہ جس سے وہ سال بھر میں آفتاب کے گرد گردش کر جاتی ہے اور یہ دونو
حرکتیں بوجہ رگڑ کے حرارت میں تبدیل ہوتی جاتی ہیں اور زمین کی تیزی رفتار میں کمی آتی جاتی ہے روزانہ حرکت میں کمی ہونے کی خاص وجہ یہ ہے
کہ مد و جزر (جو ماہتاب کی کشش سے ہوتا ہے) کی حرکت یا رفتار زمین کی حرکت سے (جو اپنے محور کے گرد ہے) بخلاف ہے۔ اس وجہ سے زمین اور پانی میں
بیانتہا رگڑ پیدا ہوتی ہے جس سے پانی بانسوں اونچا ہوجاتا ہے اور یہ رگڑ اگرچہ دوڑ میں گھومنے والی زمین کی رفتار کو فوراً روک یا کم تو نہیں
کرسکتی مگر ہاں رفتہ رفتہ اُسکے زور کو کم اور رفتار کو سُست کرتی جاتی ہے ہمارے اس دعوے کا ثبوت اُن منجموں کی تحریرات سے آپکو مل سکتا ہے
جنہوں نے گذشتہ زمانہ کے کسوف و خسوف کو اپنے حساب سے دریافت کیا اور اُسکا مقابلہ اگلی تاریخی کتابوں سے کیا کہ وہ کب پڑے تھے اور ان
دونو مقابلوں سے یہ بات اُن کو معلوم ہوئی کہ گذشتہ زمانہ کے کسوف و خسوف اور حال کے کسوف و خسوف میں فرق ہے جس سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ زمین
کی روزانہ حرکت میں بہ نسبت سابق کے اب کمی ہے اور آخری نتیجہ اس رگڑ کا یہ ہوگا کہ اب چوبیس گھنٹہ میں اپنے محور کے گرد دورہ کرجانے والی زمین
آئندہ کبھی اس قدر زمانے میں حرکت کر سکے گی جسقدر عرصہ میں کہ ماہتاب حرکت کرتا ہے یعنی انتیس دن بارہ ساعت چوالیس دقیقہ اور تین ثانیہ اور پھر
رگڑ موقوف ہوجائیگی سالانہ حرکت کی قوت میں کمی ہونے کی وجہ یہ ہے کہ خلا محال ہونے کا مسئلہ فلسفہ میں اچھی طرح مدلل ہوچکا ہے اور یہ امر بھی سائنس نے خوب

ف محوری حرکت وضعی ہے اور دوسری حرکت اینی ہے ۱۲ مترجم

ساتھ ملکر تعلق پیدا کرنے کے ذریعے سے بعث اور اُسکے توابع ضرور واقع ہونگے اور یہ اعتقاد ایسے طریق پر ہونا چاہیئے جس میں کوئی عقلی محال لازم نہ آئے بلکہ امکان عقلی کے دائرہ ہی میں ہو اور ظاہر ہو کہ جو شئے

(بقیہ حاشیہ نمبر ۱۰۰) اچھی طرح ثابت کر دیا ہے کہ زمین اور آفتاب کے مابین کوئی مادی چیز ضرور ہے جس کو ایتھر سے تعبیر کرتے ہیں اور جب ایسی مادی چیز موجود ہے تو یہ بھی ضروری ہے کہ اُس میں اور گھومتی ہوئی زمین میں رگڑ پیدا ہو جسکے اثر سے زمین کی سالانہ حرکت میں بھی فرق واقع ہوگا کیونکہ دم دار ستارہ جسکو انکیز کمیٹ کہتے ہیں جبکہ وہ غائب ہوتا ہے اور پھر جب وہ طلوع ہوگا ہمکو حساب سے اچھی طرح معلوم ہے لیکن آبزرویشن (مشاہدہ) سے معلوم ہوتا ہے کہ اُسکی حرکت گھٹتی جاتی ہے جس سے یہ بات بخوبی ثابت ہوتی ہے کہ یہ حیرت انگیز کمی اسی مادہ کی رگڑ کی وجہ سے ہے جو ہوا کی طرح سیاروں کے مابین میں واقع ہے یا وہ سیارے اُسکے اندر اُسی طرح حرکت کر رہے ہیں جس طرح پانی کے اندر مچھلیاں یہ رگڑ زمین کی حرکت کے مقابلہ میں گو بہت کم ہے یہ کہنا چاہیئے کہ کوئی چیز نہیں لیکن وق کی حرارت کی طرح آہستہ آہستہ اپنا اثر کرے گی اور اسکا آخری نتیجہ یہ ہوگا کہ کل سیاروں کی حرکت میں فرق آجائیگا اور حرکت کرنیکی انرجی (قوت) حرارت میں تبدیل ہو جائیگی۔ گو اس موقع پر پروفیسر بل فور اسٹورٹ کی کتاب کنسرویشن آف انرجی (انرجی کبھی ضائع نہیں ہوتی) ہمارے ساکت کرنے کے لئے کھولکر رکھدی جائیگی مگر ہمارے دعوے کو اس سے کچھ نقصان نہیں پہنچتا ہمارا مطلب یہ نہیں کہ زمین کے حرکت کرنے کی انرجی ضائع ہو جائیگی بلکہ ہم یہ کہتے ہیں کہ اُس کی انرجی حرارت کے قالب میں آجائیگی اور پھر اس موسیع اور پُر فضا میدان یعنی دنیا میں ایسی آگ برسنے لگے گی کہ کوئی جاندار جانبر نہ ہو سکے گا۔

انرجی کا حرارت کی صورت میں تبدیل ہو جانا گو نیوٹن کی آنکھ سے ضرور چھپا ہوا تھا اور اسکے بعد بھی کچھ دنوں اس امر میں پس و پیش رہا کہ متحرک جسم کے رکجانے پر انرجی کیا ہوئی کہاں گئی لیکن بعض بعض فلاسفروں کی تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ نیوٹن سے پہلے بھی بعض بعض کو اس امر کا شبہ سا تھا کہ شاید انرجی حرارت میں تبدیل ہو جاتی ہو اور پھر تو یورپ کے محققین میں سے سر ہمفری ڈیوی۔ بنجمن ٹامسن۔ کاؤنٹ۔ کرمفرڈ۔ سی کولین۔ میر۔ کولڈنگ اور ہیرن کی تحقیقات نے اس مسئلہ کو بہت اچھی طرح ثابت کر دیا کہ انرجی واقعی حرارت کے قالب میں تبدیل ہو جاتی ہے۔

پس اسی بنا پر ہم بھی اس کہنے پر مجبور ہیں کہ وہ انرجی جس پر خدا کی جاندار مخلوق کی حیات مبنی ہے اب خراب ہوتی جاتی ہے حرارت تمام عالم میں پھیلتی جاتی ہے۔ اور سال بسال اُسکو ترقی ہوتی جاتی ہے گو اُسکا بڑھنا ابھی ہمکو محسوس نہیں ہوتا مگر یہ کون کہہ سکتا ہے کہ آگے چلکر ایک ایسا وقت نہ آئیگا کہ اُسکے بڑھنے سے ہم اچھی طرح واقف نہ ہو جائینگے۔ سر ڈبلو ٹامسن کہتے ہیں کہ ہل یونیورس (عالم) ایک سسٹم (منتظم) ہے جسکی ابتدا تھی اور ختم ہوگا اسلئے کہ زوال کی حالت ہمیشہ ایک حال پر اور ایک ہی حد پر نہیں ٹھیر سکتی۔ ہمارے زمانہ حال کے محققین سائنس میں سے پروفیسر گال اور ٹن جیسے

ع دیکھو انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا ۱۲ عہ دیکھو پاپولر وینیڈ نگز آن سائنس بائی گال اینڈ رابرٹسن ۱۲

عقلاً ممکن ہو وہ ضرور خدا کی قدرت کے تحت میں داخل ہے۔ اُن کے لئے یہ ضروری نہیں کہ اس دوبارہ پیدا کئے جانیکی تفصیل اور اُسکی کوئی کیفیت بھی جو عقلاً ممکن ہو انہیں معلوم ہو کیونکہ انکی شریعت کی جانب سے انہیں اُس کی تکلیف نہیں دی گئی لیکن جب اُن پر اُن کے مخالفین نے جو بعث کے منکر ہیں اس قسم کے اشکالات وارد کئے جن سے بدن کے دوبارہ پیدا کرنے میں بظاہر عقلی محالات لازم آتے ہوئے معلوم ہوئے تو اُنکو ضرورت پڑی کہ وہ دوبارہ زندہ کئے جانے اور اُسکی ممکن کیفیت کے بارہ میں اپنے مخالفین کی تسکین کرنے کے لئے اُس کی تفصیل میں خوض کریں اور غور کرکے کوئی ایسی ممکن کیفیت بیان کریں جس سے عقلوں کو تسکین ہوجائے۔ اور کمزور دین والونکے خیالات پریشان نہ ہوں۔ چنانچہ جو اشکالات بعث اور دوبارہ زندہ کئے جانے پر مخالفین کی جانب سے اُن پر وارد کئے گئے ہیں اُن میں زیادہ تر مشہور یہ ہیں کہ انسان اپنے مادہ کیوجہ سے انسان نہیں ہے۔ بلکہ اپنی صورت کی وجہ سے ہے اور انسانی افعال اُس سے صرف اُس کی صورت ہی کے پائے جانیکی وجہ سے صادر ہوتے ہیں چنانچہ مادہ سے جب اُسکی صورت باطل ہوجائیگی اور مادہ اپنے اصول یعنی عناصر کیجانب لوٹ آئیگا تو سرے سے وہ انسان ہی نابود ہو جائیگا پھر جب اُسی مادہ سے انسان کی جدید صورت بنائی جائیگی تو اُس سے دوسرا انسان پیدا ہوگا نہ پہلا کیونکہ دوسرے میں پہلے انسان کا صرف مادہ موجود ہے نہ اُسکی صورت اور وہ قابل تعر

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۳۰۲) نے کیا خوب کہا ہے "اگر ہم یونیورس کو ایک ایسا لمپ فرض کریں جو نہیں جلا ہے تو شاید ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ ہمیشہ سے ہے لیکن اگر اسکو مثل ایسے لمپ کے خیال کریں جو جلایا گیا ہے تو ہم کو اسکا پورا یقین ہے کہ وہ ازل سے نہیں جلتا ہے اور ایک ایسا وقت آئیگا کہ وہ گل ہو جائیگا دنیا کے مختلف مقاموں کی آبادی اور اُسکے کل کاموں کا مدار حرارت کے مختلف درجوں (ٹمپیریچر) پر ہے جسکا اعتدال اس تیق ماؤ پر منحصر ہے جو آفتاب زمین اور سیارونکے مابین بھرا ہوا ہے۔ اور جو سیاروں کی مختلف حرکتوں کو زگڑ کر برابر کر رہا ہے مگر ازجی کے حرارت میں تبدیل ہونے سے جب اس ایتھر کا ٹمپریچر ریعنی حد سے تجاوز کر جائیگا تو دنیا رہنے کی جگہ نہیں رہیگی۔ نباتات زمین پر کہیں نام نہ رہیگا۔ کنویں اُلٹے جائیں گے دریاؤں میں خاک اُڑیگی۔ اور پھر کل جاندار کیا چرند کیا پرند کیا انسان کیا حیوان سب مر کر رہ جائینگے۔ سیاروں کے حرکت کرنے کی قوت ازجی جب حرارت میں تبدیل ہوتے ہوتے بہت کم رہجائیگی تو اس کمی حرکت کا آخری نتیجہ یہ ہوگا کہ سب تارے کسی وقت میں آفتاب سے ٹکرا جائیں گے حشر برپا ہو جائیگا۔ زمین پھٹ جائیگی۔ پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر اُڑینگے ہستی کا یہ سارا طلسم ٹوٹ جائیگا۔ اور یہی دنیا کا خاتمہ ہے۔" مترجم

یا قابل مذمت اور مستحق ثواب یا عقاب اپنے مادہ کی وجہ سے نہیں ہے بلکہ اپنی صورت کی وجہ سے ہے
پس لازم آتا ہے کہ جس انسان کو ثواب یا عقاب دیا جائیگا وہ نکوکار یا بدکار انسان نہو بلکہ ایک دوسرا
انسان ہو جو مادہ میں اُسکا شریک ہے۔ اور نیز یہ اعتراض کہ جب کوئی انسان کسی انسان کو کھا جائے
تو اُس کی غذا بنجانے کی وجہ سے دونوں ایک ہو جائیں گے پس بعث کے وقت وہ روح ایک
انسان کے ساتھ کیسے متعلق ہونگی۔ اور نیز یہ اعتراض کہ اکثر روئے زمین پر پیدا ہوئے مُردوں کی لاشوں کے
اجزا ہیں اور اُن میں بہت کچھ کاشتکاری کے لئے درخت لگائے گئے اور اُن سے لوگوں نے غذا
حاصل کی اور یہ غذا گوشت اور خون بن کر اُن کے بدن کا بھی جزو ہو گئی پس ایک اصل اور ایک مادہ
اتنے بہت سے آدمیوں کی صورتوں کے لئے کیونکر ہو سکیگا فقط" ان اشکالات کے مقابلہ میں
پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم اُن کے دفع کرنے کے لئے اجمالاً یوں کہہ سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی وسعت
علم اور اُس کی عظمتِ قدرت جن دونوں پر کہ اسکے مصنوعات کے عجائب اُسکے اعمال کے غرائب و
وقائع کے ذریعہ سے یقینی دلیل قایم ہو چکی ہے۔ ان دونوں کے لحاظ سے بعث کا ایسے طور پر
ہو جانا جس سے وہ محالات جو ان اشکالات میں لازم کئے گئے ہیں لازم نہ آئیں ذرا بھی مستبعد نہیں
ہے اور بعث اور دوبارہ زندہ کئے جانے کے ساتھ ایمان لانا اور یہ اعتقاد رکھنا کہ یہ کسی ایسے طریق پر
واقع ہوگا جس سے کوئی محال نہ لازم آئے ہمارے لئے بالکل کافی ہے اپنے ایمان کے صحیح کرنے
کے لئے ہمیں یہ ضروری نہیں کہ ہم اُسکی اُس کیفیت کو بھی بیان کریں جسے اللہ تعالیٰ اس میں جاری
کریگا ہمیں اسکا تفصیلی علم خدا کے حوالہ کرنا چاہئے لیکن عقل کی تفصیلی تسکین کرنے اور کمزور دین والوں
کے خیالات پریشانی سے بچانے کے لئے ہم کہتے ہیں کہ جسم کے جو اجزا لوٹائے جائیں گے وہ سب
اصلی اجزاء ہونگے یعنی وہ اجزا جو اول عمر سے آخر تک باقی رہتے ہیں نہ زاید اجزا ایسا ہی اُس شبہ کے
جواب دینے کے لئے جو ایک انسان کو دوسرے انسان کو کھا جانے کی بنا پر کیا گیا ہے جمع الجوامع اور اُسکے
حاشیۂ کمال سے نقل کرکے مواقیت میں اصلی اجزاء اور زائد اجزاء کا ماننا مذکور ہے اور اسی امر

ف انسان یعنی مردم کے اجزا اصلیہ اور فضلیہ اور مرنے کے بعد زندہ ہونے کی اس بنا پر توجیہ

ع ظاہر ثابت ہے کہ کیا انسان اور کیا دیگر حیوانات زمانۂ حیات میں سبکے بدن سے اجزا تحلیل ہوتے رہتے ہیں اور بجا ہوا اُنکے بذریعہ

سے باقی شبہوں کا بھی جواب دیا جاسکتا ہے جیسے کہ میں ابھی اس کی تقریر کرتا ہوں پس کون امر مانع ہوسکتا ہے
اگر اللہ تعالے نے جس کا علم وسیع اور قدرت نہایت ہی عظیم ہے انسان کے ان اصلی اجزا کو متفرق ہونے
اور اپنی صورت کے زایل کرنے سے محفوظ رکھے اور دوسرے حیوان کے اصلی اجزا کی ترکیب میں
نہ داخل ہونے دے چاہے وہ زائد اجزا کی ترکیب میں داخل ہوجائیں اس طرح پر اصلی اجزا ان کے
منتشر ہونے کے وقت ان سے جدا ہوجائیں گے پھر بعث اور دوبارہ زندہ کئے جانے کے
وقت روح کا تعلق خدا انہیں اصلی اجزا کے ساتھ کر دے گا اور ان کے ساتھ کچھ زائد اجزا بھی
ملا دیگا۔ عام ہے کہ یہ بعینہ وہی اجزا ہوں جو قبل موت کے ان اصلی اجزا کے ساتھ منضم تھے یا دوسرے
ہوں اور نعمت و عذاب کا احساس صرف روح اور انہیں اجزاء اصلیہ کو ہوگا۔ اس کیفیت پر یہ امر بخوبی
صادق آتا ہے کہ یہ دوبارہ زندہ کرنا ہے کیونکہ روح کا اصلی اجزا کے ساتھ دوبارہ تعلق پیدا کیا گیا ہے
بعد اسکے کہ ان اجزا سے روح کا تعلق جدا ہوگیا تھا اور انہیں اصلی اجزا میں حیات لوٹائی گئی ہے
اور ان کے ساتھ زاید اجزا ملا دیئے گئے ہیں جن کے بعینہ اعادہ کرنے پر انسان کا اعادہ کرنا اور
دوبارہ زندہ کیا جانا موقوف نہیں پس اب نہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ جس انسان کو نعمت یا عذاب دیا
جائیگا وہ اس انسان کا غیر ہے جو قبل موت کے تھا اور نہ یہ کہ دو روحوں کا ایک بدن کے ساتھ متعلق
ہونا لازم آتا ہے اور نہ یہی کہ بہت سے آدمیوں کے لئے صرف ایک ہی مادہ ہوگا بلکہ اصلی اجزا کے
ساتھ کسی روح کے متعلق ہونے کی وجہ سے جیسے کہ قبل موت وہ کوئی انسان تھا اسی طرح بعث
اور دوبارہ زندہ کئے جانے کے وقت بھی اسی روح کے انہیں اصلی اجزا کے ساتھ متعلق ہونے کی
وجہ سے بعینہ وہی انسان ہوگا اور خدا کا علم اور اسکی قدرت اس کیفیت کو ایسے طور پر جاری کرنیکے

---

غذا کے دوسرے اجزا جزو بدن بنتے رہتے ہیں اب یہ تبدیلی یا تو تمام اجزا میں ہوتی ہوگی یا صرف بعض میں تبدیلی ہوگی اور بعض اجزا اول عمر
سے آخر تک باقی رہتے ہونگے اول تقدیر پر تو یہ بات ثابت ہوگی کہ اگر کسی انسان کے سارے اجزا بدل جائیں جب بھی وہ انسان دوسرا انسان
نہیں بنتا بلکہ اس میں صرف اس کی روح کا اعتبار ہے اور ثانی تقدیر پر اصلی اور زائد اجزا ثابت ہوجائینگے۔ بہرحال ہر دو تقدیر
پر انسان کا دوبارہ زندہ کیا جانا بلا تکلف ثابت ہوتا ہے ۱۲ مترجم

لئے جس سے کوئی بھی محال نہ لازم آئے کافی ہے چاہے یہ امر کسی قدرتی قانون کے ذریعہ سے
انجام پائے یا بلا کسی قانون کے اور ہمارا اُن کو نہ دیکھنا اُن کے واقع میں نہ ہونے کو مستلزم نہیں
کیونکہ احتمال ہے کہ ہم صرف زائد اجزا کو مشاہدہ کرتے ہوں اور اصلی اجزا خواہ اپنے باریک اور چھوٹے
ہونے یا اپنی لطافت کے باعث یا کسی اور وجہ سے ہمارے مشاہدہ میں نہ آسکتے ہوں اور کائنات میں
تو بہت سے عالم ایسے ہیں جو ہمارے حواس سے مخفی اور پوشیدہ ہیں (جیسے گیس ایتھر وغیرہ) تو ممکن
ہے کہ یہ بھی اسی قبیل سے ہوں خلاصہ یہ کہ ہماری شریعت کی نصوص بعث اور دوبارہ زندہ کئے جانے
کے ساتھ ناطق ہیں اس لئے ہم اس پر ایمان لائے ہیں اور اسکا اعتقاد رکھتے ہیں کہ یہ امر ایسے طریق
پر ہوگا جس سے کوئی محال نہ لازم آئے اور ہمارے ذمہ اسکی تفصیلی کیفیت کا بیان کرنا ضروری نہیں اور
اگر اسکی ضرورت ہی ہو تو ہمارے خیال میں ایسی ہی کیفیت جسکی ہمنے تقریر کی عقلوں کو تسکین بخشنے اور
اشکالات کے رفع کرنے کے لئے بالکل کافی ووافی ہے۔ زیادہ تو خدا ہی جانتا ہے لیکن میں کہتا
ہوں کہ خدا کے فضل سے اس مقام کی توجیہ اور توضیح ایسے طور پر ممکن ہے کہ جن شرعی نصوص پر اعتقاد
کے بارہ میں مدار ہے اُن میں سے کسی کے بھی خلاف نہ پڑے اور اس مقام پر ضرورت ہے کہ میں امت
محمدیہ کے علماء کا کچھ کلام اسکے پیشتر ذکر کر دوں تاکہ اُسکے سمجھنے کے بعد یہ توجیہ اچھی طرح دل کو لگے۔

پس سنئے کہ شریعت محمدیہ کے علماء اکابر میں سے جس شخص نے اسبات پر کہ اصلی انسان اس ڈھانچے کے علاوہ
ہے استدلال کیا ہے (امام رازی ہیں اپنی تفسیر کبیر میں ذکر کرتے ہیں) چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ اسبات کا تو
ہمیں بدیہی علم حاصل ہے کہ بدن کے اجزا کمی اور زیادتی کے اعتبار سے تبدیل ہوتے رہتے ہیں جیسے کہ فربہ
اور لاغر ہوتے ہیں اور یہ بات بھی بالبداہت معلوم ہوتی ہے کہ متبدل و متغیر ہونے والی شے (بدن) ثابت
اور باقی رہنے والی شے (انسان) کے مغائر ہے اور ان دونوں باتوں کے ملانے سے اسکا قطعی علم حاصل
ہوتا ہے کہ انسان اس مجموعی بدن کا نام نہیں ہے پھر انہوں نے کہا ہے کہ انسان کبھی زندہ رہتا ہے باوجودیکہ

امام رازی کا اس بات پر استدلال کہ انسان بدن کا نام نہیں کچھ اور شئے ہے اور اسکا مقر قلب ہے ۱۲

ـــــــــــــــــــ

ــــه مقصود اس تقریر سے اپنے مقابل کو الزام دینا نہیں ہے بلکہ صرف یہ بات دکھلانا ہے کہ علماء امت محمدیہ کی کیا رائے ہے تاکہ آگے
چلکر جو احتمالات ممکنہ بیان کئے جاویں اُس میں شبہ مخالفت رائے علماء امت کا نہ ہو۔ واللہ اعلم۔

اُسکا بدن مردہ ہوجاتا ہے۔ پس ضرور ہوا کہ انسان اس بدن کے مغائر ہو اور جو کچھ ہمنے ذکر کیا ہے اسکے صحیح ہونے کی دلیل خدا تعالیٰ کا یہ قول ہے "ولا تحسبن الذين قتلوا في سبيل الله امواتا بل احياء عند ربهم يرزقون" یعنی اور جو لوگ خدا کی راہ میں قتل کئے گئے اُن کو ہرگز مردہ نہ خیال کر بلکہ وہ زندہ ہیں اُنہیں اپنے رب کے پاس رزق ملتا ہے" پس یہ نص اسبارہ میں صریح ہے کہ یہ مقتول زندہ ہیں حالانکہ بذریعہ حس بدن مردہ معلوم ہوتا ہے۔ پھر حضرت علیؓ نے فرمایا ہے کہ انسان مرنے کے بعد زندہ کیا جاتا ہے اور ایسا ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول ہے "انبیاء الله تعالیٰ لا یموتون ولا ينقلون من دار الى دار" یعنے خدا تعالیٰ کے نبی نہیں مرتے لیکن ایک مکان سے دوسرے مکان میں منتقل کر دیئے جاتے ہیں"۔ علیٰ ہذا القیاس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول "القبر روضة من رياض الجنة او حفرة من حفر النار" یعنی قبر یا تو باغ جنت میں سے ایک باغ ہوتی ہے یا آگ یعنی دوزخ کے خندقوں میں سے ایک خندق"۔ پس یہ جملہ نصوص اس بات پر دال ہیں کہ انسان بدن کے مرنے کے بعد زندہ رہتا ہے حالانکہ بداہت عقل اور فطرت دونوں اس بات پر شاہد ہیں کہ یہ بدن مردہ ہے اور اگر ہم اسکا اسی حالت میں زندہ ہونا جائز رکھیں تو اس طرح کی زندگی تمام جمادات میں ہوگی۔ اور یہ نرا دھوکہ ہے۔ اور جب یہ ثابت ہوگیا کہ انسان زندہ اور بدن مردہ ہے تو لازم آیا کہ انسان بدن نہیں ہوسکتا بلکہ کوئی دوسری چیز ہے۔ پھر اُنہوں نے کہا ہے کہ شرعی نصوص سے جن لوگوں کا مسخ ہوجانا معلوم ہوا ہے اُن کی نسبت کہا جا سکتا ہے کہ حالتِ مسخ میں وہ انسان باقی رہا یا نہیں پس اگر نہیں باقی رہا تو یہ اُس انسان کو مار ڈالنا اور اُس حیوان کو جسکی جانب وہ مسخ ہوا تھا از سرِ نو پیدا کرنا ہوگا حالانکہ مسخ اسے نہیں کہتے اور اگر ہم کہیں کہ مسخ ہوجانے کی حالت میں بھی وہی انسان زندہ ہے تو اس تقریر پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہی انسان اور وہی بدن باقی ہے البتہ وہ ہیکل اور شکل نہیں رہی پس ضروری ہوا کہ انسان اس بدن کے مغائر کوئی شئی ہو۔ پھر انہوں نے کہا ہے واجب ہے کہ انسان کے لئے صاحبِ ادراک عقلی ہونا ضروری اور ادراک عقلی قلب ہی میں حاصل ہوتا ہے نہ کہ بدن میں پس انسان کسی ایسی چیز کا نام ہونا چاہئے جو قلب میں موجود ہو اور جب یہ ثابت ہوا تو اس بات کا قائل ہونا کہ انسان اسی ہیکل اور اسی بدن کو کہتے ہیں باطل ہوگیا"۔

اسکے بعد اُنہوں نے اسپر کہ انسان کو علم ہوتا ہے اور نیز اس پر کہ وہ قلب میں ہوا کرتا ہے استدلال کیا ہے جس کا نقل کرنا طوالت سے خالی نہیں۔

پھر جاننا چاہیئے کہ قرآن شریف کی نصوص میں خدا کا یہ قول وارد ہوا ہے "واذ اخذ ربك من بنی ادم من ظهورهم ذريتهم واشهدهم على انفسهم الست بربكم قالوا بلى شهدنا) جسکا ترجمہ یہ ہے اور جب تیرے رب نے بنی آدم کی پشتوں سے اُن کی اولاد کو نکالا اور اُن کے نفسوں پر اُنہیں کو شاہد بنا کر کہا کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں؟ تو وہ کہنے لگے بیشک (تو ہمارا پروردگار ہے) ہم اسکی شہادت دیتے ہیں"۔ اور اس نص کی تفسیر حدیث میں جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح طور پر منقول ہے یہ وارد ہوئی ہے کہ "اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی کل اولاد کو ذرہ کی ہیئت پر اُن کی پشت سے نکالا"۔

پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں سے بعض علماء نے اس مقام پر کہا ہے (جیسا کہ تفسیر جلالین کے حاشیہ جمل میں تفسیر خازن سے نقل کیا ہے) کہ اللہ تعالیٰ نے پہلے آدم کی اولاد ذرہ کے مانند اُن کی پشت سے نکالی پھر اُن ذروں سے جو آدم علیہ السلام کی پشت سے نکالے گئے تھے اُن کی اولاد کو ذروں کی مانند نکال لیا پھر اُن ذروں میں سے بھی اُن کی اولاد کو ذروں کے مانند نکالا پھر اسیطرح یہ سلسلہ نوع انسانی کی انتہا تک چلا گیا پھر اُن سب میں عقل فہم حرکت اور گویائی کو پیدا کر کے اُنہیں اپنے قول "الست بربکم" کے ساتھ خطاب کیا اسکے جواب میں سب نے بلیٰ (بیشک) یعنی تو ہمارا رب ہے کہا اسکے بعد سب کو آدم کی پشت میں پھر داخل کر دیا اور بعض نے کہا ہے کہ اس میں اب دو احتمال ہیں ایک یہ کہ وہ ذرے خود منی بنگئے ہوں۔ دوسرا یہ کہ وہ ذرے اپنی اصلی حالت پر محفوظ ہوں اور جس مادۂ منویہ سے انسان کی تخلیق ہوتی ہے اُس مادہ میں وہ منتقل ہوتے رہتے ہوں۔ اور حقیقت حال کو تو خدا ہی خوب جانتا ہے۔ (ایسا ہی جمل میں بالاختصار مذکور ہے) اور بعض نے کہا ہے (جیسا کہ جمل میں شعرانی سے منقول ہے) کہ فہم کے قریب تر جیسا کہ کہا گیا ہے یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان سب کو اُن کی جدی حضرت آدم علیہ السلام کی پشت سے بالوں کے مسامات کی راہ سے نکال لیا پھر یہ کہا؟ کہ انہوں نے گویائی کے ذریعے سے جواب دیا اور وہ اس حالت میں صاحب عقل اور زندہ تھے کیونکہ

ف: جس آیت میں اولاد آدم سے عہد لینے کا ذکر ہے اسکی تفسیر در قوبیہ اور علم ظاہری وغیرہ کے موافق اسکا ثبوت ۱۲

عقل کے نزدیک یہ امر محال نہیں معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ نے اُنہیں باوجود اسقدر چھوٹے ہونے
کے حیات اور عقل و بدی ہو (میں کہتا ہوں کہ تمہیں نے وہ حیوانات جو بذریعہ مائکراسکوپ (خوردبین)
کے نظر آتے ہیں دیکھے ہوں گے اور نیز یہ کہ جسقدر ادراک اُنہیں حاصل ہے جس کی وجہ سے وہ اپنے
رزق کے حاصل کرنے کی سعی کرسکتے ہیں اُن میں توالد و تناسل ہوتا ہے۔ ایذا رسان چیزوں سے
بچتے ہیں۔ اُن کی راہ میں اگر کوئی دوسرا آجاتا ہے تو وہ کترا جاتے ہیں تو اُسے تو اس امر میں کچھ
بھی تعجب نہ ہوگا اور خدا کے علم و قدرت کو لحاظ کرکے اسکو ذرا بھی مستبعد نہ سمجھیگا) اور یہ بھی احتمال
ہے کہ وہ انسان کی صورت پر ہوں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ذریت کا لفظ فرمایا ہے ذرات کا لفظ
نہیں فرمایا اور ذریت کا اطلاق اُنہیں پر آیا کرتا ہے جن کی صورت بھی بن چکی ہو پھر کہا ہے
ہے کہ ظاہر یہ ہے کہ خدا نے اُن کو زندہ نکالا ہے کیونکہ ان کو ذریت کہا ہے اور ذریت زندوں
ہی کو کہا کرتے ہیں اسلئے احتمال ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُن کے باپوں کی پشت کی تاریکی میں
اُن میں ارواح داخل کردی ہوں اور دوسری مرتبہ اُن کی ماؤں کے پیٹ کی تاریکی میں اُن میں
ارواح پیدا کرے گا اور تیسری مرتبہ اُس حالت میں جبکہ زمین کے اندر کی تاریکی میں ہوں گے
یہی خدا کے اس قول "خلقا من بعد خلق فی ظلمٰت ثلٰث" کا مطلب ہے (یعنی تین تاریکیوں
میں یکے بعد دیگرے پیدا کرنا) خدا کی عادت اسی طرح جاری ہوئی ہے پھر کہا ہے ظاہر یہی معلوم ہوتا
ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اُنہیں جب آدم علیہ السلام کی پشت میں لوٹایا تو اُن کی روحوں کو قبض کر لیا
کیونکہ جو کچھ وہ مرنے کے بعد زمین میں لوٹانے کے وقت کیا کرتا ہے اسکا قیاس اسی کو مقتضی
ہے کیونکہ وہ اُن کی روحوں کو قبض کر لیا کرتا ہے اور زمین میں اُن کو لوٹا دیتا ہے۔ انتہٰے باختصار
(شعرانی کا قول اختصار کے ساتھ تمام ہوا) اور مشہور اماموں میں سے بعض نے (امام ابو طاہر اپنی
کتاب سراج العقول میں لکھتے ہیں جیسا کہ شعرانی کی کتاب الیواقیت سے معلوم ہوتا ہے سابق
الذکر شبہوں کے جواب میں جو بحث پر وارد ہوتے ہیں کہا ہے جسکا خلاصہ یہ ہے کہ جو ذرہ پہلی
زمین سے لیا گیا تھا انسان میں باقی رہتا ہے کبھی نہیں مرتا۔ اور وہ وہی جزو ہے جو قائم رہتا ہے

اور جس سے کہ عہد لیا گیا تھا یعنی جیسا کہ ذروں کے خطاب کرنے کی آیت میں ہے جو پیشتر گذری)
اور قبر میں اُسی پر سوال متوجہ ہوتا ہے اور وہی جواب کا ذمہ وار بنتا ہے اس طرح کہ اُس میں روح
لوٹا دیجاتی ہے جیسا کہ احادیث صحیحہ اور اخبار سے معلوم ہوتا ہے پھر اُسی کے ساتھ باقی اجزاء
جہاں جہاں ہونگے خداوندی قدرت سے ملجاوینگے یہانتک کہ پورا آدمی بنجاویگا جیسا کہ دُنیا
میں تھا یہ ایسی بات ہے کہ نہ عقل اس کی مخالف ہے نہ شرع۔ انتہی بعض اختصار (امام ابوطاہر
کا قول کسی قدر اختصار کے ساتھ تمام ہوا) پس یہ دلائل جنہیں کہ اس عالم (رازی) نے اس بات
پر قایم کیا کہ انسان اس ڈھانچہ کا نام نہیں ہے اور میں نے اُنہیں نقل کیا اور سابق الذکر آیت
کی تفسیر جس میں آدم علیہ السلام کی اولاد سے عہد کا لیا جانا مذکور ہے اور جو کچھ کہ اس بارہ میں
بعض علماء اسلام (خازن اور شعرانی جیسا کہ قبل سے پیشتر منقول ہوچکا) کیجانب سے کہا گیا ہے
اور وہ تقریر جسے کہ اس اسلامی عالم (ابوطاہر) نے اُن شبہوں کے رد کرنے کے لئے جو بعث
پر وارد ہوتے ہیں بیان کیا اور جس کی نسبت یہ ذکر کیا کہ عقل اور شرع اسکے مخالف نہیں جب
ہم ان سب کو خیال کر کے سمجھتے اور نظر دقیق سے دیکھتے ہیں تو صاف ظاہر ہوجاتا ہے کہ پیروان
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے لئے جائز ہے کہ ان اجزاء صلیبہ کی تفسیر انہیں ذرات کو ٹھیرائیں جن کی
نسبت پیشتر گذر چکا ہے کہ آدم علیہ السلام کی پشت سے نکالے گئے تھے اور اُن سے عہد
لیا گیا تھا سو اُن کو یہ کہنا بھی ممکن ہے کہ یہ ذرے ہر انسان کے کچھ اصلی اجزاء ہیں اور باقی بدن
جسے ہم مشاہدہ کرتے ہیں وہ زائد اجزاء کا بنا ہوا ہے جو آتے جاتے اور تبدیل ہوتے رہتے ہیں۔
پس حقیقی انسان جو مخاطب اور مکلف ہے اور جو دوبارہ زندہ کیا جائیگا جسے نعمت ملیگی یا جسے
عذاب ہوگا یہ وہی ذرے مع روح کے ہیں جو اُن میں حلول کرتی ہے اور انسانی ہیکل جس کا
مشاہدہ کیا جاتا ہے وہ زائد اجزاء ہیں اور اعادہ اور دوبارہ پیدایش کے متحقق ہونے کے باب
میں انکا کوئی اعتبار نہیں ان اجزاء زائدہ میں دونوں باتیں برابر ہیں خواہ وہ بعینہ اعادہ کئے
جائیں یا اُن کے مثل اور اجزاء امداد دئے جائیں بلکہ اعادہ کی تحقیق میں جنکا اعتبار ہے وہ صرف اصلی اجزاء

ہیں جن پر سوائے اسکے اور کوئی حالت طاری نہیں ہوتی کہ روح اُن سے نکل جاتی ہے اور زائد اجزا اُن سے جُدا ہوجاتے ہیں اور بعث میں انہیں کی جانب روح لوٹا دی جائے گی اور زائد اجزا انہیں کے ساتھ ملادیے جائینگے۔ اور پیشتر گذر چکا ہے کہ بعض لوگ روح کے بیان کرنے میں صرف اسی پر اکتفا کرتے ہیں کہ وہ ایک موجود شے ہے۔ اُس کی حقیقت خدا ہی خوب جانتا ہے اور بعض اس کی یہ تفسیر کرتے ہیں کہ وہ ایک لطیف شفاف اور بالذات زندہ جسم ہے اور کثیف اجسام میں اس طرح رگ وپے میں سرایت کئے ہوئے ہے جیسے کہ سبز لکڑی میں پانی۔

ف اہل سائنس کے علوم کے موافق بعث ونشر کی تقریر - اور علوم نبویہ یا لوحی کی عبارات [illegible] ثابت کرنا ۱۲

پس جملہ امور مذکورہ کی بنا پر اس مقام کی ایسی تقریر کرنا ممکن ہے جس سے بعث سوال قبر۔ اور اسی کے مثل اور شرعی امور پر جو شبہے وارد ہوتے ہیں۔ سب دفع ہوجائیں اور کمزوروں کی خیالات پریشانی سے محفوظ رکھے جاسکیں۔ پس یوں کہا جائے کہ اس سے کونسی شے مانع ہوسکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ارواح کو لطیف مادہ کے اجزاء فردہ سے جیسے کہ ایتھر کا مادہ جس کے موجود ہونے کے آپ قائل ہیں ایسی ترتیب اور ایسی کیفیت ووضع پر بنایا ہو جس سے روح کی نسبت جتنے خواص ذکر کئے جاتے ہیں اور شرعی نصوص سے سمجھے جاتے ہیں سب حاصل ہوجائیں اور وہ خواص یہ ہیں کہ وہ (روح) بنفسہ اور خود زندہ ہے یعنے اسکے ساتھ کسی دوسری شے کے ملانیکی ضرورت نہیں جس سے کہ وہ زندہ ہوجائے اور یہ کہ وہ صاحب ادراک ہے اور جب کسی جسم میں حلول کرتی ہے تو اُسے بھی حیات۔ ادراک۔ اور زندہ شے کے اور باقی صفات سے موصوف کردیتی ہے اور اور اس میں یہ سب خواص آجاتے ہیں۔

ف روح کی مثال مقناطیس کی سی ہے جب کسی بدن سے متعلق ہوتی ہے وہ زندہ ہوتا ہے جیسے کہ مقناطیس جب لوہے سے متصل ہوتا ہے تو اس میں بھی قوت کشش آجاتی ہے ۱۲

(جیسے مقناطیس کی حالت ہے کہ فولاد کے ساتھ رگڑ دینے سے اُس میں لوہے کے کشش کرنے کی قوت پیدا ہوجاتی ہے) اور وہ (روح) باوجود ان سب باتوں کے ایک نہایت ہی چھوٹا ذرہ ہے جسکو ہمارے حواس ادراک نہیں کرسکتے پھر اور اجزاء فردہ سے بہت ہی چھوٹے چھوٹے ذرے ایسی کیفیت پر بنائے ہوں جو اپنے ساتھ روح کے متعلق ہونے کے وقت حیات۔ ادراک وغیرہ اُسکے باقی خواص کو حاصل کرلیتے ہوں اور اُن ذرات کے لئے خدا نے انسانی اعضا بھی بنادئیے ہوں

جیسے کہ اُن حیوانات کے اعضا ہوتے ہیں جو مائیکراسکوپ (خوردبین) سے نظر آتے ہیں اور یہی
اصلی اجزا ہوں جنکا پیشتر ذکر ہوچکا پھر حضرت آدم علیہ السلام کی ہیکل کو زائد اجزا سے بنایا اور اُنکی
اُس ہیکل میں کہیں پر اُن کے اس ذرہ (جزء اصلی) کو بھی رکھ دیا ہو اور احتمال ہے کہ وہ مقام تمام
ہیکل میں سے قلب ہی ہو اور یہی قریب تر معلوم ہوتا ہے۔ اور علم فزیالوجی جاننے والوں کی عبارت
عنقریب آتی ہے جس سے اس کے لئے قلب ہی کا مرکز ہونا فہم کے قریب ہو جاتا ہے، پھر
اُن کی (آدم کی) ساری اولاد کے ذروں کو اُن کی ہیکل کی پشت میں رکھدیا ہو اور اس میں ان
کروڑوں ہی ذروں کی گنجایش ہونا کوئی تعجب خیز امر نہیں کیونکہ پانی کے ایک چھوٹے سے
قطرہ میں اتنے حیوانات مائیکراسکوپ (خوردبین) سے نظر آتے ہیں جنکا شمار روے زمین پر کے
سارے موجودہ آدمیوں کے برابر ہوگا جیسا کہ آپ لوگ کہتے ہیں پس اس سے کوئی امر مانع
نہیں ہوسکتا کہ اُن کی پشت میں جمیع بنی آدم کے ذرے جو دنیا کی مدت میں پائے جائیں گے
سماگئے ہوں۔ پھر خدائے پاک نے آدم علیہ السلام کی روح کو اُن کے ذرہ (جزء اصلی) میں جو اُن کی
ہیکل کے اندر تھا داخل کردیا ہو اور وہ اُس میں حلول کرگئی ہو۔ اور عجب نہیں کہ قرآن شریف
میں خدا کے اس قول سے (ونفخت فیه من روحی یعنی میں نے اُس میں اپنی روح پھونک دی)
اسی کی طرف اشارہ ہو اور اس قول میں روحی (اپنی روح) سے مراد وہ روح ہو جسکے تئیں طرح پر پیدا کر
اور اس کی پیدایش کی حقیقت کے شناخت کے لحاظ سے خداتعالیٰ متفرد ہے پس اس ذرہ
(جزء اصلی) میں اُس روح کے حلول کرنے کے وقت حیات پیدا ہوگئی ہو اور پھر ساری ہیکل
میں سرایت کرگئی ہو کیونکہ خدائے پاک نے اس ہیکل کو اس استعداد کے ساتھ پیدا کیا تھا پھر اُسکی
پشت سے بنی آدم کے سارے ذروں کو نکالا ہو اور اُن میں اُن کی روحیں داخل کردی ہوں جس کی وجہ
سے وہ زندہ اور صاحب ادراک بنگئے ہوں اسکے بعد اُن سے خطاب کیا ہو اور عہد لیا ہو پھر
اُن کی روحوں کو اُن سے جدا کرکے حضرت آدم علیہ السلام کی پشت میں لوٹا دیا ہو اور مسامات کی
راہ سے اُس میں داخل کردیا ہو جس طرح اُن سے نکالا تھا اور اسی طرح تو امراض کے کیڑے بدن

میں داخل ہو جاتے ہیں اور انہیں سے نکل آتے ہیں جیسے کہ آپ لوگ قائل ہیں ۔
پھر ان روحوں کو عالم میں جہاں چاہا وہاں محفوظ رکھا پھر یہ ذرے حضرت آدم علیہ السلام کی مادہ منویہ میں جماع کے وقت اُن کی زوجہ کے رحم میں آنے لگے اور اُن زوجہ کے تخم میں حلول کرنے لگے ۔ پس اُن کی ہیکلیں اُن تخموں سے منی کے ساتھ ملکر بننے لگیں اور خدا اُسکو طرح طرح متغیر کرتا رہا یہاں تک کہ ہیکل انسانی کی صورت بنگئی اور حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد کا پہلا ذرہ جو اُن کی زوجہ کے تخم کی جانب منتقل ہوا تھا اُس کے ساتھ ہی وہ سب ذرے بھی منتقل ہوکر چلے آئے ہوں جنکا سلسلہ توالد اس ذرہ سے چلنے والا ہوگا پھر اس پہلے ذرہ کی ہیکل سے جو منی نکلی اسکے ساتھ بھی یہ ذرے اسی طرح پر منتقل ہوتے رہے اور یہی کیفیت اُن کی اور ان ذروں کی باقی اولاد میں جاری رہی اور اس دُنیا کے اختتام تک یہی کیفیت رہے گی ۔ اور شاید اللہ تعالیٰ کے اس قول (وتقلبك[1] في الساجدين) میں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں ہے بعض کی تفسیر کے موافق اسی جانب اشارہ ہو پس اس قول کا یہ مطلب ہو جائیگا آپ باپوں کی پشت اور ماؤں کے رحموں میں منتقل ہوتے رہے اور ہر ہیکل جب ایک محدود تک پہنچ جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ روح کو بھیجدیتا ہے پس وہ اپنے ذرہ میں حلول کرتی ہے اور اُس میں اور اُس ہیکل میں حیات اور حرکت کا سریان ہو جاتا ہے پس انسان روح اور اس ذرہ کے مجموعہ کا نام ہے اور اسی ذرہ کو پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم اصلی اجزا کہتے ہیں اور یہ تمام عمر باقی رہتا ہے اور یہی بعد مرنے کے روح کے عود کرنے سے بحکم خدا زندہ ہو جائیگا اور جس سے کہ ہیکل بنی ہے وہ محض زائد اجزا ہیں جو شب و روز بدلتے اور کم و بیش ہوتے رہتے ہیں پس جب اللہ تعالیٰ کسی انسان کی موت کا ارادہ کرتا ہے تو اُسکے ذرہ سے اُسکی روح کو جدا کر دیتا ہے اسطرح پر اُس سے اور نیز اُسکی ہیکل سے جو زائد اجزا سے بنی ہے حیات زائل ہو جاتی ہے اور اس ذرہ اور ہیکل دونوں کو موت آجاتی ہے اسکے بعد ہیکل منحل ہونے لگتی ہے اور اسکا پراگندہ ہو جانا اور کسی دوسرے کی ترکیب میں داخل ہونا وغیرہ جو کچھ ہونے والا ہوتا ہے ہوتا رہتا ہے اور وہ ذرہ زمین کی تہوں میں محفوظ رہتا

---

[1] اور دیکھتا ہے اللہ تعالیٰ آپ کے منتقل ہونے کو سجدہ کرنے والوں میں ۱۲ مترجم

ہے جیسے کہ سونے کے ذرے بوسیدہ اور منحل ہونے سے محفوظ رہتے ہیں اور کسی حیوان کی ترکیب میں
وہ داخل بھی ہوجاتا ہے تو وہ صرف اُس کی ہیکل کی ترکیب میں جو زائد اجزار سے بنتی ہے داخل ہوتا ہے
اور تاہم وہ منحل ہونے سے محفوظ رہتا ہے اور جب یہ ہیکل منحل ہوجاتی ہے تو وہ ذرہ پھر اس سے علیحدہ
ہوکر زمین کی تہوں میں محفوظ ہوجاتا ہے اور اس حیوان کے اصلی اجزا کی ترکیب میں داخل نہیں ہوتا
غرض نہایت غایت اس ذرہ پر موت کی وجہ سے جو تغیر طاری ہوتا ہے وہ اُس کی روح کا اُس سے جدا ہوجانا
اور اُسکی ہیکل کا منحل ہوجانا ہے۔ اور جب خدا اس ذرہ کو زندہ کرنا چاہیگا تو اُسکی روح کو پھر اس میں داخل
کر دیگا پس اُس میں حیات اور روح کے باقی خواص آجائینگے اگرچہ اُسکی ہیکل منحل کیوں نہ ہوگئی ہو۔ اور اس
موقع سے قبر میں سوال ہونے نعمت اور عذاب کے دیئے جانے اور اسی کے مثل اور امور برزخی اور
پر جن کی نسبت شرعی نصوص وارد ہیں جو شبہے کئے جاتے تھے سب حل ہوگئے اور شریعت سے یہہ جو
معلوم ہوتا ہے کہ یہ سب امور قبل بعث ہوتے ہیں اُس کی صورت بھی سمجھہ میں آگئی۔ پھر جب اللہ تعالیٰ
حساب و کتاب کے لئے ساری خلق کو اُٹھائیگا تو اِن انسانی ذروں کی ہیکلوں کو جو کہ زائد اجزار سے بنی
تھیں دوبارہ بنائیگا خواہ یہہ ہیکل انہیں اجزا سے بنے جنسے کہ موت کے پہلے بنی تھی یا دوسرے اجزاء
سے کیونکہ دارومدار تو ان اصلی ذروں کے نہ بدلنے پر ہے زائد اجزار چاہے بدلیں یا نہ بدلیں۔
اور اِن ذروں کو اِن ہیکلوں میں داخل کر دیگا اور چونکہ اِن ذروں کے ساتھ روح متعلق ہو چکی ہوگی اس لئے
اس میں اور ان ہیکلوں میں حیات قایم ہوجائیگی اور آخرت و قیامت میں لوگ اُٹھ کھڑے ہونگے جیسے کہ
اس دنیا میں تھے اور ساری مذکورہ باتیں ممکن ہے کہ انسان کے علاوہ باقی حیوانات میں بھی اسی
تفصیل سے واقع ہوں۔ اور جب ہم اللہ تعالیٰ کی وسعت علم اور عظمت قدرت اور کائنات میں ان دونو کے
آثار کو خیال کرتے ہیں تو ہمیں ان مذکورہ باتوں میں سے کوئی شے بھی مستبعد نہیں معلوم ہوتی خواہ یہ ساری
کارروائی اُن قوانین قدرت کے ذریعہ سے جنکو اللہ تعالیٰ نے اُن میں اسی غرض سے رکھدیا ہو اور جنکے
موافق یہ سارے انفصالات و انفصالات اور زائد اجزار کے تکونات حاصل ہوتے ہوں انجام پائے یا بلا کسی
قانون کے۔ اور اے اہل سائنس جب آپ اُن باتوں میں جنکے کہ آپ حیوانات کے غایت درجہ چھوٹی ہونے

قطرہ بھر پانی میں اُن کے بکثرت پائے جانے۔ اُن کی حیات حرکت اور اپنی ضروریاتِ زندگی کو ادراک کرنے اور اپنے آپ کو محفوظ رکھنے کے بارہ میں مائیکراسکوپ (خوردبین) کے ذریعے سے تحقیقات کر کے قائل ہیں غور کرینگے تو آپ کو ظاہر ہو جائیگا کہ اسبات میں کوئی تعجب اور کسی قسم کا استحالہ نہیں کہ انسان کے ذروں میں حیات اور سارے خواص حلول کریں اور یہ کہ جتنے خواص روح کی نسبت بیان کئے گئے ہیں وہ سب اُس میں پائے جائیں اور جب اس بات میں تامل کرینگے کہ انسانی ہیکل میں نہایت کثرت سے مسامات موجود ہیں حتیٰ کہ آپ لوگ قائل ہیں کہ ایک بالشت مربع میں چالیس لاکھ مسامات پائے جاتے ہیں تو حضرت آدم علیہ السلام کی پشت سے ان ذروں کے نکلنے اور اُس میں اُن کے دوبارہ داخل کئے جانے میں آپ کو ذرا بھی استبعاد نہ ہوگا اور امراض کے کیڑوں کا (جیسے کہ ملیریا میں) بدن میں داخل ہونا اور ایک بدن سے دوسرے بدن میں متعدی ہو کر منتقل ہو جانا۔ اور اُن کا دوران خون میں سرایت کر جانا یہ ایسے امور ہیں جو ہمارے بیان کو آپکی عقلوں کے اور بھی زیادہ قریب کر دیتے ہیں۔ اور حقایق مذکورہ کی امثال جیسا کہ آپ لوگ قائل ہیں آپ کے علوم ڈاکٹری کی کتابوں میں بکثرت موجود ہیں۔

پھر آپ لوگ قائل ہیں کہ منی میں کیڑے پائے جاتے ہیں جو نر کے دونوں خصیوں سے نکلتی ہے اور مادہ کے تخم کو حاملہ کر دیتی ہے اور یہ کیڑے غایت درجہ چھوٹے ہوتے ہیں اور مائیکراسکوپ (خوردبین) سے نظر آتے ہیں اور ایک کیڑا طول میں قیراط کے پانچسو حصوں میں سے ایک حصہ سے لیکر چھ سو حصوں میں سے ایک حصہ تک کا ہوتا ہے۔ اور ایک کیڑے کے سر کا طول قیراط کے پانچہزار حصوں میں سے ایک حصہ سے لیکر چھ ہزار حصوں میں سے ایک حصہ تک کا ہوتا ہے۔ وہ اپنی دُم کو اس طرح پر ہلا کر جس سے اُنکا سر مختلف سمتوں میں چلے منی میں حرکت کرتے رہتے ہیں اور یہ امر ظاہر ہوتا ہے کہ اُن کی حرکت مستقل ہے خارجی کیفیات کے ساتھ کوئی تعلق نہیں رکھتی۔ بشرطیکہ منی کے طبعی گاڑھے پن اور کثافت میں فرق نہ آنے پائے اور مادہ کے بدن کے اندر ان کی حرکت سات یا آٹھ دن تک قایم رہتی ہے اور باہر چوبیس گھنٹہ تک اور اُن کی حرکت کا کوئی سمت معلوم نہیں ہوتا

اور بعض علم فزیالوجی جاننے والے کہتے ہیں کہ وہ نیرہ منٹ میں ایک قیراط مسافت قطع کرتے ہیں انکا بڑا فائدہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ قریب قریب تمام حیوانات کی منی میں پائے جاتے ہیں اور مادہ کے بیضہ یعنے تخم سے اُن کا چھو جانا حاملہ کرنے کے لئے اشد ضروری ہے جیسا کہ علم فزیالوجی کی کتابوں میں مذکور ہے پس اس سے کونسا امر مانع ہوسکتا ہے کہ خالق سبحانہ نے منی کے انہیں کیڑوں کو بنی آدم کے ذروں کا جو کہ اُن سے بھی چھوٹے ہوں حامل بنایا ہو اور وہ اُنہیں منی میں لئے پھرتے ہوں یہانتک کہ ماں کے تخم میں انکو ڈالتے ہوں اور انسانی ہیکل جو زائد اجزاء سے بنتی ہے مادہ کے تخم کو نشو ونما پانے سے بننے لگتی ہو اور حقیقی انسان جس میں کہ روح حلول کرتی ہے اور اُس میں اول حیات آتی ہو پھر اُس سے تمام ہیکل میں سرایت کرجاتی ہے وہی ہو جسکے حامل یہ منی کے کیڑے تھے اور جسے کہ اُنہوں نے مادہ کے تخم میں داخل کردیا تھا اور اُسکے ساتھ ہی وہ سب ذرے بھی داخل ہوجاتے ہیں جو اُسکی اولاد میں پیدا ہونے والے ہوں۔ اور اُسکی ہیکل میں باقی رہتے ہوں حتیٰ کہ اُس کی منی میں نکلتے ہوں اور اُسکی فروع کی ہیکل میں منتقل ہوتے رہتے ہوں اور اسی طرح یہ سلسلہ جاری رہتا ہو اور جب یہ کیفیت ہو جس سے عقل اور شرع مانع نہیں تو پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام بلکہ بکثرت عقلا کا یہ قول متحقق ہوجاتا ہے کہ ہر انسان اپنے باپ سے منتقل ہوکر اپنی ماں کے رحم میں آتا ہے بخلاف اُسبات کے جسکے آپ لوگ قائل ہیں کہ انسان صرف اپنے ماں کے تخم سے بنتا ہے اور باپ کی منی کی صرف حاملہ کردینے کے لئے ضرورت پڑتی ہے۔

پس چونکہ آپ لوگوں نے فقط انسانی ہیکل کو دیکھ لیا اور اسکے سوا کسی چیز کی آپ کو خبر نہ ہوئی اسلئے آپ صرف اسی کے قائل ہوگئے اور لوگوں کی رسائی ہیکل کے سوا کسی اور شے کی طرف بھی ہوئی اسلئے وہ قائل ہوئے کہ اصلی انسان اپنے باپ سے جدا ہوکر آتا ہے اور ماں سے صرف اسکو انسانی ہیکل دستیاب ہوتی ہے اور انسان کا اپنے باپ سے جدا ہوکر آنا ایسا امر ہے جسکو بکثرت لوگوں کی عقلیں مانتی ہیں اور ماں باپوں کی اسقدر شفقت و میلان جو اپنی اولاد پر دیکھا جاتا ہے اس سے اس کی کسی قدر تائید ہوسکتی ہے۔

پھر علماء علم فزیالوجی نے عمل قلبی کے نظام یعنی اُسکی حرکت کے سبب میں اختلاف کیا ہے اور اُس کی واہی تباہی وجہیں بتائی ہیں اور پھر خود ہی اُن کو توڑا ہے آخر کار جس امر پر آکر قرار ہوا ہے وہ یہ ہے کہ اس عمل کا سبب خود قلب ہی میں موجود ہے پھر اُنہوں نے کہا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اُس کی حرکت کا نظام اُن عصبی گانٹھوں سے پیدا ہوتا ہے جو قلب میں موجود ہیں پس اس نظامی عمل کے حقیقی مرکز یہی ہیں مگر اب تک اسکا پتہ نہیں لگا کہ یہ عصبی مرکز منقطع اور منتظم عمل کیوں کرتے ہیں دائمی عمل کیوں نہیں کرتے یعنی اُن کی حرکت باقاعدہ اور رُک رُک کر کیوں ہوتی ہے برابر کیوں نہیں ہوتی رہتی

پھر اُنہوں نے کہا ہے کہ بکثرت تجربوں سے یہ بات ظاہر ہوئی ہے کہ قوت دافعہ جو قلب کے انقباضات سے پیدا ہوتی ہے صرف ہی دوران خون کیلئے کافی ہے یہانتک اُن کا کلام ختم ہوا پس جب آپ اس قول میں غور کرینگے تو یہ بات آپ کے نزدیک ظاہر اور آپ کی عقلوں کے قریب تر ہوجائیگی کہ انسانی ذرہ کا مرکز تمام ہیکل انسانی میں سے قلب ہی ہے اور جب اُس میں روح حلول کرتی ہے تو اُس میں حیات پیدا کردیتی ہے اور وہ یہ منتظمہ حرکت کرنے لگتا ہے اس سے دوران خون پیدا ہوتا ہے پھر اس سے تمام ہیکل میں حیات سرایت کرجاتی ہے اور اس ذرہ اور روح کا چھوٹا ہونا اس امر سے مانع نہیں ہوسکتا کہ اس ہیکل انسانی کی حیات اور اُسکے اعصاب و عضلات کے اعمال کے لئے کافی عمل پیدا ہوجائے کیونکہ بہتیرے ایسے نہایت ہی چھوٹے آلات ہیں کہ جب اُنکو چھوٹا سا بچہ حرکت دیتا ہے تو اس سے ایسی حرکت پیدا ہوجاتی ہے جو بہت ہی بڑے آلہ کے گھمانے کے لئے کافی ہو اور اُس سے بڑے بڑے اعمال پیدا ہونے لگتے ہیں جن کے کرنے کے لئے نہایت ہی عظیم قوت کی ضرورت ہو اور یہ بات تو انسان کے عمل میں پائی جاتی ہے تو پھر بھلا خیال تو کیجئے کہ خدا کے عمل میں آپکے نزدیک کونسا استبعاد باقی رہتا ہے جو اعلےٰ درجہ کا علم اور کامل قدرت رکھتا ہے جسنے اپنی مصنوعات کو ایسی کیفیتوں پر پیدا کیا ہے جنکے خواص کو دیکھکر فکروں کو حیرت بھی ہوجاتی ہے اور عقلیں اپنے آپے میں نہیں رہتیں ــ

ف

بحث سابق کا خلاصہ یہ ہے کہ اس تقریر پر حقیقی انسان وہ ذرہ ہی ہے جو قلب میں حلول کئے رہتا ہے اور جسم نیر

ف خلاصہ اس تقریر کا یہ ہے کہ انسان [illegible] جانے کے بعد [illegible]

کہ روح حلول کرتی ہے پس اُس میں حیات پیدا کر دیتی ہے پھر اس سے سارے ہیکل میں حیات سرایت کر جاتی ہے پھر یہ ہیکل محض اس بات کا آلہ ہے کہ اس عالم میں یہہ ذرہ اپنے اعمال پورے کرے اور اُسکے ذریعہ سے علوم و معارف حاصل کرے اور یہی ذرہ مع اس روح کے جو اس میں حلول کئے رہتی ہے تمام تکلیفات شرعیہ کا مخاطب ہے اسیکا اعادہ کیا جائیگا اسی کو نعمت ملیگی اور اسی کو عذاب ہوگا خلاصہ یہ کہ جتنے امور انسان کے حق میں وارد ہوئے ہیں سب اسی کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں۔ اس تقریر کی بنا پر جتنے شبہات کہ شرعی اخبار جیسے کہ بعث قبر میں سوال ہونے۔ اس میں نعمت یا عذاب کے دیئے جانے۔ اپنی قبروں میں بعض لوگوں کے زندہ رہنے وغیرہ پر وارد کئے جاتے تھے سب کے سب ایک سرے سے ساقط ہو گئے جیسا کہ اچھے طور پر غور کرنے سے ظاہر ہوتا ہے۔ واللہ اعلم۔

پس اگر کوئی کہے کہ شریعت میں ہم کچھ ایسی نصوص دیکھتے ہیں جو نفس ہیکل انسانی کے اعادہ کا ذکر کرتی ہیں یا اُسکے بعض اجزاء کے اعادہ کی اُن میں تصریح موجود ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ کے اس قول میں ہے (من یحیی العظام وھی رمیم قل یحییھا الذی انشاھا اول مرۃ) یعنی (لوگ تعجب سے پوچھتے ہیں) ہڈیوں کو کون زندہ کریگا حالانکہ وہ گل چکی ہونگی؟ (تو اے پیغمبر اُن سے) آپ کہہ دیجئے کہ انکو وہی زندہ کریگا جسنے انہیں پہلی مرتبہ پیدا کیا تھا۔ پس یہ مضمون بعث اور اعادہ کی اس توجیہ کے ساتھ کیونکر منطبق ہوگا جسکو آپ نے ذکر کیا۔ تو میں کہونگا کہ سابق الذکر توجیہ کا یہ مقتضے ہے کہ جس طرح اصلی اجزاء کے لئے کہ یہی انسانی ذرے ہیں بعث ہوگا لیکن بیشتر جو اشکالات بعث پر وارد کئے گئے تھے وہ میری تقریر سے اصلی اجزاء یعنے ذرات انسانی کے اعادہ کے اعتبار سے مندفع ہو گئے پھر بعد اسکے کہ اصلی اجزاء کے اعادہ کی کیفیت طریق مذکور پر بیان کرنے کی وجہ سے یہ اشکالات مندفع ہو چکے ہیں تو اب ہیکل انسانی کے اعادہ کئے جانے پر جو زائد اجزاء سے بنتی ہے عام ہے کہ وہ زائد اجزاء بعینہ اعادہ کئے جائیں یا اُن کے مثل دوسرے اجزاء بنائے جائیں وارد نہیں ہو سکتے اور شریعت نے جو زائد اجزاء یعنے ہیکل کے اعادہ کئے جانے کی تصریح کی ہے اُس سے اسکے سوا اور اشکالات کا دفع کرنا مقصود ہے جو اہل جاہلیت کے خیال کے موافق اُن کے اعادہ کئے جانے پر وارد ہوتے تھے کیونکہ بعث کے ذکر کرنے کے وقت اُن کا خیال

صرف اسی ہیکل کی جانب جسکا وہ مشاہدہ کرتے تھے جاتا تھا چنانچہ وہ کہتے تھے کہ ہڈیوں میں گل جانے کے بعد حیات کیسے عود کر آئیگی اور یہ اجزا جو زمین کے اندر پھیلے ہوئے پڑے ہونگے کیونکر مجتمع ہو جائینگے پس نصوص نے اُنکے انہیں اشکالات کو اس طرح دفع کیا کہ خدا قادر اور علیم ہے اس سے وہ عاجز نہیں ہو سکتا پس وہ ان ہڈیوں کو اُسی طرح زندہ کر دیگا جیسے کہ اُسنے پہلی مرتبہ ان کو پیدا کیا تھا اُسکا علم تمام موجودات کو محیط اور اُسکی قدرت تمام ممکنات پر حاوی ہے علیٰ ہذا القیاس اُن کے اعتراضوں کے ایسے ہی اور بھی جوابات ہیں۔ اور یہ امر اُس توجیہ کے منافی نہیں ہوتا جو دوسرے سابق الذکر اشکالات کے دفع کرنے کے لئے اصلی اجزا یعنی انسانی ذروں کے اعادہ کئے جانے کے بارہ میں پیشتر بیان کی گئی ہے پس چاہئے کہ ذرا غور کر لیا جائے۔

اے صاحبو! جو کچھ میں اس سے پیشتر شرح و بسط کے ساتھ بیان کر چکا ہوں اُس کے بعد ذرا یہ بھی سن لیجئے کہ میں یہ نہیں کہتا کہ یہی توجیہ اور اصلی اجزا کے ذروں کے ساتھ اور زائد اجزا کی ہیکل کیساتھ تفسیر اور اسکے علاوہ جو تفصیل میں نے اس مقام پر بیان کی ہے وہ سب پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام میں تصریحاً موجود ہے یا اُن کے ذمہ بعث کا اسی تفصیل و بیان کے موافق اعتقاد کرنا ضروری ہے ہرگز نہیں بلکہ میں تو صرف یہ کہتا ہوں کہ علماء شریعت نے بیان کیا ہے کہ انسان کے اصلی اور زائد دو قسم کے اجزا ہوتے ہیں اور اسکے ذریعے سے اُنہوں نے اُن شبہوں کو دفع کیا ہے جو بعث وغیرہ پر وارد ہوتے ہیں اور میں آپ سے پہلے کہہ بھی چکا ہوں کہ شریعت کے بڑے بڑے جلیل القدر کثیر علماء جیسے کہ امام رازی۔ ابو طاہر مصنف سراج العقول شعرانی۔ خازن۔ اور ایسے ہی اور علماء کے کلام سے مستنبط ہوتا ہے کہ اس سے کوئی امر مانع نہیں ہو سکتا اگر اصلی اجزا سے جنہیں اُنہوں نے اعتراضوں کے جواب دینے کے لئے ذکر کیا ہے یہی ذرے مراد ہوں جو اس نص قرآنی کی تفسیر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کلام میں مذکور ہیں جس میں آدم علیہ السلام کی اولاد سے عہد کے لئے جانے کا بیان کیا ہے اور یہ کہ روحیں انہیں ذروں کے ساتھ بلکہ حقیقی انسان کے افراد ہوں اور یہ کہ زائد اجزا سے انسانی ہیکلیں مراد ہوں اور انہیں علماء شریعت کے کلام سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ حقیقی انسان کا مقر تمام ہیکل میں سے صرف قلب ہی ہے

ف
بعث و نشر وغیرہ کا اجمالی اعتقاد جیسا کہ نصوص سے معلوم ہوتا ہے نجات کے لئے کافی ہے اور تفصیل محض اس غرض سے کی جاتی ہے تاکہ لوگ ان امور کو محال نہ سمجھیں اور جو شبہات انہیں پیدا ہوتے تھے دفع ہو جائیں ۱۲

پس یہ ہیکل جو برابر بدلتی اور متغیر ہوتی رہتی ہے حقیقی انسان کے لئے اس عالم میں اُس کے اعمال کی انجام دہی اور علوم و معارف کے حاصل کرنے کا ذریعہ اور آلہ قرار پائیگا اور یہ ایسی بات ہے جس سے بعث پر جو پیشتر اشکالات وارد کئے گئے تھے اُن کا مندفع ہونا آپ کے نزدیک بالکل ظاہر ہو جاتا ہے اور اس سے عقل و شرع کی کوئی مخالفت بھی نہیں لازم آتی - اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم شبہوں کے جواب دینے کے لئے ان کے قائل ہوسکتے ہیں - ورنہ انہیں اپنا اعتقاد درست رکھنے کے لئے صرف اتنا ہی کہنا کافی ہے کہ ہمارا اعتقاد ہے کہ انسان کے روح ہوتی ہے جس کی حقیقت خدا ہی خوب جانتا ہے اور ایسے ہی تمام حیوانات کے بھی - اور خدا انسان کو اُسکے مرنے کے بعد ضرور دوبارہ زندہ کریگا اُس سے حساب لیگا پھر اُسے نعمت یا عذاب دیگا اور یہ سب کچھ ایسی کیفیت پر ہوگا جس سے کوئی محال نہ لازم آئے اور یہاں اُس کی تفصیل کرنا ضروری نہیں ہے اُسکو خدا ہی خوب جانتا ہے کیونکہ یہ امر عقلاً ممکن ہے اور خدا کے علم و قدرت کی وسعت کے سامنے ایسی شئی کا ہو جانا کوئی محال نہیں -

پس اے اہل سائنس اس مقام میں ذرا غور کیجئے اور باریک بینی سے کام لیجئے کیونکہ آپ کو اپنے علوم میں کوئی شئے ایسی نہ ملیگی جس سے تفصیل سابق میں کی ساری چیزوں میں سے کوئی بھی ناممکن ثابت ہوتی ہو جیسے انسان کے لئے روح کا ہونا وغیرہ -

ہاں اگر میرے بیان کے بعد بھی کوئی شئے کسی چیز کے ناممکن ثابت کرنے میں آپ کی مدد کر سکے گی - تو سمجھ لیجئے کہ یہ وہی شئے ہے جسے کہ عناد اور انصاف کا ترک کر دینا کہتے ہیں سو اسکا کوئی علاج نہیں اور اگر آپ کہیں ہم تسلیم کرتے ہیں کہ پیشتر کی جملہ باتیں عقلاً ممکن تو ہیں لیکن پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم جو اُن کے واقع ہونے کے معتقد ہو گئے ہیں اسکا کیا باعث ہے تو میں کہوں گا کہ میرا وہی پیشتر والا جواب یاد کر لیجئے جسے کہ میں اسی کی نظیر میں بیان کر چکا ہوں وہ یہ ہے کہ اسکا باعث اُن کے لئے وہ شرعی نصوص ہیں جو اُن کے سچے رسول کی زبانی معلوم ہوئیں جن میں امور کی تصریح موجود ہے اور وہ سب بلکہ تاویل کو بھی متحمل نہیں ہو سکتیں - پس جب تک یہ امور عقل پر منطبق اور اُسکے حکم کی رو سے ممکن ہیں اُس وقت تک اُن کے لئے اپنی ظاہری نصوص کو چھوڑنا اور کسی قسم کی تاویل کی جانب مائل ہونا ہرگز

جائز نہیں۔ علاوہ بریں خاصکر بعث وحشر کو اُس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ اُسکے امکان کی دلیل عقلی ہے جیسے اُسکی نظیروں کی اور اُسکے وقوع خارجی کی دلیل نقلی اور وہ بھی شرعی نصوص ہیں۔

لیکن اگر باریک بینی سے کام لیا جاسے تو اُسکے واقع ہونے کی بھی عقلی دلیلیں ظاہر ہوجاتی ہیں اگرچہ وہ قطعی اور برہانی نہ سہی لیکن اطمینان بخش تو ضرور ہیں جنہیں عقلیں مان جاتی ہیں اور اُن سے دلوں کی تسکین ہوجاتی ہے اور اگر اُن سب کو یکجائی طور پر دیکھا جائے تو عقل کے نزدیک بعث کے واقع ہونے میں ذرا بھی شک وشبہ نہیں رہتا اُسکے واقع ہونے کا پورا پورا الیقین ہوجاتا ہے۔

بعث وحشر کے واقع ہونے پر عقلی دلائل جو مصنف نے کیے ہو اطمینان بخش ہیں ۱۲

پس بعض اسلامی علماء کے افادات میں سے جو کچھ میں اس موقع پر بیان کرتا ہوں اسکو سنئے جسمیں میں نے بغرض توضیح کے کہیں اپنی طرف سے کچھ بڑھایا ہے یا اُسکا خوبی کے ساتھ اختصار کردیا ہے۔

قیامت کی اصل دلیل ۱۲

چنانچہ میں کہتا ہوں کہ ان امور پر کہ خداے عالم موجود ہے وہ تمام صفات کاملہ کے ساتھ متصف ہے اُس کی مخلوقات میں اُس کی اعلیٰ درجہ کی حکمت اور انتہا درجہ کا عدل پایا جاتا ہے۔ اُن پر اُسکی مہربانی اور رحمت بہت بڑھی ہوئی ہے۔ قطعی دلیلیں قایم کردینے کے بعد ایسے شخص پر جو اسکا اعتقاد کرتا ہو بلا شک وشبہ یہ بات ظاہر ہوجاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جب خلق کو پیدا کیا اُن کو عقل دی جس سے وہ نیک و بد میں تمیز کرسکتے ہیں۔ اُنہیں قدرت عنایت کی جسکے سبب سے بھلائی و برائی کے کرنے پر قادر ہیں تو اُس کی حکمت وعدل کا مقتضا یہ ہے کہ اُنہیں بے ادبی اور برائی سے اپنا ذکر کرنے جہالت۔ کذب۔ اور اپنے نیک بندوں کی ایذا رسانی۔ خلاصہ یہ کہ جتنے بُرے اور قبیح کام ہیں سب سے منع کردے۔ اور اُن کو اچھے کام کرنے اور عمدہ اخلاق کے ساتھ متصف ہونے کی ترغیب دے جس سے اُن کی زندگی منتظم اور باقاعدہ رہے۔ اور سب جانتے ہیں کہ بغیر اسکے کہ اچھے کام کو ثواب و جزا کے ساتھ اور بُرے کام کو عقاب وسزا کے ساتھ مرتبط رکھا جائے یہ دونوں امر ہرگز پورے نہیں ہوسکتے اور چونکہ یہ جزا وسزا اس عالم دنیا ہی میں ہمیشہ نہیں مل جاتی اسلئے ضروری ہے کہ کوئی دوسرا عالم پایا جائے۔ جہاں یہ کام پورا ہو۔ اور یہ نہیں کہا جاسکتا کہ عقلوں میں چونکہ یہ بات موجود ہے کہ وہ عمدہ چیزوں کو پسند کرتی ہے اور خراب چیزوں کو ناگوار سمجھتی ہے اسلئے اسی سے محض ترہیب (ڈرانا) و

ترغیب (رغبت دلانا) کافی ہوجائیگی۔ کیونکہ نفس اور خواہشِ نفسانی دونوں انسان کو اسبابت پر ابھارتے رہتے ہیں کہ وہ جسمانی خواہشوں اور لذتوں میں پھنسا رہے اور جب عقل کیساتھ یہ کشاکش لگی تو اُسکے لئے ضرور ہے کہ کوئی قوی مرجح اور کامل معاون پایا جائے اور یہ بغیر اسکے نہیں ہوسکتا کہ کرنے اور باز رہنے پر وعدہ وعید۔ جزا و سزا مرتب ہو۔

قیامت کی دوسری دلیل ۱۱

علاوہ بریں عقل صریح حکم لگاتی ہے کہ حکیم کی حکمت کا مقتضا ہے کہ نکوکار اور بدکار میں فرق کرے سب کو ایک ہی لکڑی نہ ہانکے اور یہ فرق اس عالمِ دنیا میں معلوم نہیں ہوتا کیونکہ ہم بہتیرے بدکاروں کو انتہا درجہ کی راحت میں پاتے ہیں اور بہتیرے نکوکاروں کی اسکے خلاف حالت ہے۔ پس ضروری ہے کہ اس عالم دنیا کے بعد کوئی دوسرا عالم ہو جہاں کہ یہ فراق و امتیاز حاصل ہو

حشر کی تیسری دلیل ۱۲

پھر یہ دیکھئے کہ اگر لوگوں کے لئے خوفِ معاد زاجر نہ ہوتا تو عالم میں بڑی گڑبڑ مچ جاتی۔ بڑے بڑے فتنے برپا رہتے انتظام معاش میں بالکل خلل آجاتا۔ زندگی مشکل ہوجاتی اور مکلف کو ان امور کی بجاآوری کے لئے وقت ہی نہ ملتا جن کا کہ وہ مکلف بنایا گیا تھا اِسلئے ضرور کوئی عالم جزا و سزا ہونا چاہئے تاکہ نظام عالم باقاعدہ اور فساد سے محفوظ رہے اور اگر کہا جائے کہ نظام عالم کے باقی رہنے کے لئے بادشاہوں کا خوف اور ان کی سیاست ہی کافی ہے اور نیز یہ کہ بدمعاش لوگ اسکو خوب جانتے ہیں کہ اگر گڑبڑ مچائیں گے تو اس میں اُن کا بھی نقصان ہوگا اور دوسرے لوگ اُن کے قتل کرنے اور اُن کے مال و متاع کے چھین لینے کے درپے ہونگے پس اس خیال سے وہ فتنہ انگیزی سے خود ہی احتراز کرینگے تو ہم کہیں گے کہ محض بادشاہوں کا خوف اسکے لئے کافی نہیں ہوسکتا کیونکہ یا تو بادشاہ کو اس قدر قدرت حاصل ہوگئی ہوگی جس سے اُسے رعیت کا کچھ خوف نہ ہو اور یا وہ ڈرتا ہوگا۔

پس اگر وہ رعیت سے نہیں ڈرتا اور اُسکے ساتھ ہی اُسے معاد کا بھی خوف نہیں تو اُس وقت وہ ظلم اور نہایت بُری طرح سے اپنی رعیت کی ایذا رسانی پر پیشقدمی کرے گا کیونکہ اُسکی خواہشات نفسانی اس کی مقتضی قائم ہیں اور کوئی دنیوی یا اخروی مانع موجود نہیں۔ اور اگر وہ خود رعیت

سے ڈرتا ہوگا تو اُس وقت رعیت اُس سے بہت زیادہ نہ ڈرے گی پس بادشاہ کا خوف اُن کو ظلم اور بُری باتوں سے روک نہ سکیگا پس ثابت ہوا کہ بغیر اخروی خوف یا رغبت کے نظام عالم ہرگز پورا اور مکمل نہیں ہو سکتا۔

حشر کی چوتھی دلیل ۱۲

پھر سنئے کہ جب کسی رحیم و حکیم اور عادل بادشاہ کی بہت بڑی رعیت ہو اور اُن میں بعض قوی اور بعض ضعیف پائے جاتے ہوں۔ تو اُس کی حکمت۔ رحمت اور عدل کا یہ مقتضا ہے کہ کمزور مظلوم کا قوی ظالم سے انتقام لے اور اللہ سبحانہ و تعالی تو بہت بڑا رحیم و حکیم اور عادل بادشاہ ہے اسلئے اُس کی حکمت۔ رحمت اور عدل کا بھی یہی مقتضا ہونا چاہئے کہ وہ اپنے مظلوم بندوں کا اپنے ظالم بندوں سے انتقام لے اور ظاہر ہے کہ یہ انتقام اس عالم دنیا میں تو حاصل ہوتا نہیں کیونکہ ہم بسا اوقات مظلوم کو دیکھتے ہیں کہ وہ نہایت ذلت خواری مقہوریت اور آبروریزی کے ساتھ اپنی عمر گذار دیتا ہے اُسکا مال چھین لیا جاتا ہے۔ پس اس عالم کے علاوہ ضرور کوئی دوسرا عالم ہونا چاہئے جس میں یہ عدل اور یہ انصاف ظاہر ہو۔

حشر کی پانچویں دلیل ۱۲

اور لیجئے اگر انسان کے لئے معاد نہ ہو تو انسان شرف اور مرتبہ میں تمام حیوانات سے گیا گذرا ہوگا۔ اور بیان اُس کا یہ ہے کہ دنیا میں تمام حیوانات سے انسان کے لئے زیادہ ضرر رساں چیزیں موجود ہیں کیونکہ باقی حیوانات کی یہ حالت ہے کہ جب تک اُن کو کسی قسم کی تکلیف یا بیماری پہنچ نہ جائے اُس سے پہلے پہلے اُن کے دل میں اسکا خیال بھی نہیں آتا اُنکا جی بالکل صاف اور خوش رہتا ہے کیونکہ وہ غور و فکر تو کر نہیں سکتے رہا انسان چونکہ اُسے عقل حاصل ہے اسلئے وہ ہمیشہ اپنے گذشتہ اور آئندہ احوال سوچا کرتا ہے پس بہتیرے گذشتہ احوال کی وجہ سے اُسے طرح طرح کے غم و حسرت لاحق رہتی ہے اور اکثر آئندہ احوال سے اُسے طرح طرح کا خوف لگا رہتا ہے پس ثابت ہو گیا کہ انسان کے لئے عقل کا ملنا دنیا میں بڑے بڑے ضرر اور سخت سے سخت نفسانی آلام کا باعث ہے رہیں جسمانی لذتیں سو اُن میں کیا انسان اور کیا باقی حیوانات سب مشترک ہیں کیونکہ گوبر کا کیڑا گوبر ہی میں خوش ہے جیسے کہ عمدہ سے عمدہ مٹھائیاں انسان کو

لذیذ معلوم ہوتی ہیں پس اگر انسان کے لئے معاد نہ ہو جس کی وجہ سے اُس کی سعادت ظاہر اور حالت
مکمل ہو سکے تو پھر اسکا قائل ہونا پڑیگا کہ کمال عقل اُسکے لئے غم و الم کی زیادتی کا باعث ہو جائے
اور کسی شے سے اُس کی تلافی نہ ہو اور ظاہر ہے کہ جس کی یہ حالت ہو تو وہ ضرور بڑی ہی ذلت ۔
خواری ۔ بدبختی اور مشقت بے سود میں گرفتار ہوگا ۔ اِس سے ثابت ہوا کہ اگر سعادت اخروی حاصل
نہ ہو تو انسان تمام حیوانات حتیٰ کہ غلیظ کے کیڑوں سے بھی گیا گذرا ہوگا اور چونکہ یہ امر قطعاً باطل ہے
اسلئے ہمکو معلوم ہو گیا کہ ضرور آخرت بھی کوئی چیز ہے اور انسان آخرت ہی کے لئے پیدا کیا گیا ہے
نہ کہ دُنیا کے لئے ۔ ہاں یہ بات ہے کہ یہ عالم دنیا گویا نیک چلن اور شریر کے درمیان میں امتیاز
کر دیتا ہے تاکہ اول کو ثواب ۔ اور دوسرے کو عذاب دیا جائے کیونکہ جتنے شریر ہیں اُن کے لئے
آگ ہی مناسب ہے ۔ وہ اپنے وجود کا ثمرہ اور حصہ دنیاوی لذتوں سے حاصل کر چکے ہیں چنانچہ اسی
لئے دنیاوی لذتوں سے شریروں اور بدچلنوں کو ہم مالا مال پاتے ہیں اور نیک لوگ اکثر بے لطف
رہتے ہیں ۔

ف

اور اسی مقام سے اے اہل سائنس آپ کو معلوم ہو جائیگا کہ آپکے مخالفوں میں سے اہل شرائع کا آپ
کی نسبت یہ قول کہ "آپ لوگوں کا مذہب خصوصاً معاد کے انکار کے بارہ میں ایسا شر ہے جسکے مثل
کوئی شر نہیں" بالکل سچا ہے کیونکہ اس سے لازم آتا ہے کہ حلال و حرام کوئی چیز ہی نہ ہو اور دنیا آباد
ہی نہ رہ سکے ۔ اور اگر آپ یہ جواب دیں کہ نظام عالم اِس طرح کامل رہ سکتا ہے کہ انسان کو اپنے
حقوق اور اُن واجبات کی معرفت حاصل ہو جائے جو اُن کے ذمہ ہیں اور اُسکی یہ معرفت پورے
پورے صحیح اور عام علم سے کامل ہو سکتی ہے تو میں کہوں گا کہ آپ کو اِس جواب میں اس بات کا
خیال نہیں رہا کہ خواہشات شہوات اور اپنے نفس کی محبت کا محض وہ قوانین جنکو علم قائم کرے گا
ہرگز مقابلہ نہیں کر سکتے ۔ پس ضرور ہے کہ کوئی دوسرا مانع ہو جو نفوس کو ضرر رساں اشیاء سے باز رکھے
اور کوئی ایسا مرجح ہو جو طریق خیر کی پیروی کرنے اور راہ شر سے اجتناب کرنے کو ترجیح دیدے اور وہ
مرجح معاد اور جزائے اعمال کا یقینی اعتقاد ہے ورنہ جسے عقل ہو وہ اس امر کو غور کر دیکھے کہ جب

ف
اس بات کا بیان کہ انکار بعث کی بارہ میں اہل سائنس کا خیال اتنا بڑا شر ہے کہ جسکے برابر کوئی دوسرا شر نہیں ۱۲

انسان کو یہ اعتقاد ہو کہ وہ زمین کی گھاس کی طرح اُگتا ہے پھر بلا اس بات کے کہ اُسے کہیں جانا ہو وہ دوسرے سے زائل ہو جاتا ہے اور اُسکے وجود کا فائدہ یہی حیوانی لذتیں ہیں جو مدت حیات میں اُسے حاصل ہوتی رہتی ہیں تو علم نے اُسکے لئے حقوق اور واجبات کی معرفت کے کیسے ہی کچھ قواعد کیوں نہ مقرر کر دئے ہوں لیکن جب اُسے یہ قدرت حاصل ہو گی کہ وہ بلا کسی شخص کی اطلاع کے کسی کو قتل کرکے اُسکا کروڑوں روپیہ کا مال لیلے یا کسی شریف کی آبرو ریزی کرکے بلا اس کے کہ کسی کو اس کی خبر ہو نہایت ہی مرغوب لذت حاصل کر سکے تو کیا اس وقت یہ گمان ہو سکتا ہے کہ یہی قوانین جنہیں کہ علم نے مقرر کیا تھا۔ اس جرم کے ارتکاب سے اُسکو باز رکھ سکیں گے ؟ ہرگز نہیں اور اسبات کا انکار کرنا محض دھینگا دھینگی ہے۔

پس جو شخص اس بات کو پورے طور سے سمجھتا ہوگا وہ انسان پر جب تک کہ اُسے یہ نہ معلوم ہو جائے کہ اُسے دین سے علاقہ ہے اور وہ معاد کا اعتقاد رکھتا ہے کبھی مطمئن نہیں ہو سکتا ہم تو اب بھی بعض بعض فرقوں کو دیکھتے ہیں کہ باوجودیکہ وہ معاد کے معتقد ہیں تاہم اُن میں وہ وہ فساد ظاہر ہوتے ہیں جن کا کچھ ٹھکانا نہیں۔

پس اسی پر قیاس کر لیجئے کہ اگر یہ اعتقاد اُنہیں نہ ہوتا تو اس وقت اُن کی کیا حالت ہوتی بلا شک اگر وہ فساد اب رائی کے برابر ہے تو جب پہاڑ ہی بنجاتا۔ علاوہ بریں جن فرقوں میں آجکل علم کا خوب چرچا ہو رہا ہے وہی شرور اور برائیوں سے زیادہ حصہ لیتے ہیں بلکہ جوں جوں علم کی ترقی ہوتی جاتی ہے اُن میں روز افزوں برائیاں بڑھتی جاتی ہیں حرامکاری جس سے کہ لوگوں کے نسب ضائع ہوتے ہیں اور باہم مدد اور ہمدردی کا شیرازہ کھلتا ہے پھیلتی جاتی ہے۔ قتل۔ خودکشی۔ مسکر اور نشئی اشیاء کے استعمال سے عقلوں کو زائل کرنا اپنے علوم اور صنعتوں سے لوگوں کے مال چھیننا۔ دغابازی کرنا۔ فریب دینا اور ایسے ہی بہت سے اور اخلاق و عادات ہیں جن سے اجتماعی ہیئت کے نظام میں خلل واقع ہو وہ مہذب لوگ اختیار کرتے جاتے ہیں اور اس کی وجہ سوائے اسکے کچھ نہیں کہ جن علوم میں انہوں نے

ترقی کی ہے اُس میں اعتقاد معاد کا کوئی حصہ شامل نہیں۔ اور میرا خیال ہے کہ اگر معاد کا اعتقاد باقی لوگوں میں قائم نہ ہوتا تو یہ فرقے ہلاک ہونے لگتے اور صفحۂ ہستی سے اُن کے نام ونشان مٹنے کا لگا لگ جاتا اور آپ کی جس بات سے زار وقطار روتی ہوئی عورت بھی ہنس پڑے وہ یہ ہے کہ جب آپ نے یہ خیال کیا کہ علم جب تک کہ تمام انسانی افراد میں پورے طور سے عام نہ ہوگا اُس وقت تک نظام عالم کی درستی کا متکفل نہیں ہو سکتا۔ تو علم کے اس امر کے واسطے متکفل ہونے کے لئے آپ نے یہ شرط لگا دی کہ وہ تام اور عام ہو پھر آپ کہنے لگے کہ ضرور کوئی نہ کوئی دن ایسا آئیگا۔ لیکن ہاں ہے یہ بہت ہی بعید۔ اور کیا عجب کہ ہزار پشتوں کی ضرورت پڑے۔

پس معاد کے اعتقاد چھوڑنے اور اپنے علم سے واہی تباہی امیدیں رکھنے کے اعتبار سے آپ لوگوں کی مثال اُس احمق طبیب کی سی ہے جو اپنے مریض سے جسے کوئی مرض قاتل لاحق ہو یہ کہتا ہو کہ تو پرہیز کرنا چھوڑ دے اور جو جی چاہے کھایا کر اور میں اتنے اتنے برسوں کے بعد تجھے ایسی دوا لا دوں گا جس سے تجھے بالکل شفا ہو جائیگی اس موقع پر تو یہ مشہور مثل کہ "تا تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود" پوری پوری صادق آگئی۔ علاوہ بریں یہ کوئی عقلمندی حسن تدبیر اور دور اندیشی کی بات نہیں ہے کہ اگر آپ معاد کے منکر ہوں تو عام لوگوں میں اس کی تشہیر بھی کریں۔ اور اپنے نوجوانوں کو اس کا سبق پڑھایا کریں جب تک کہ جس علم کی نسبت آپ کا گمان ہے کہ صرف وہی نظام عالم کے محفوظ رکھنے کے لئے کافی ہے آپ کو تام اور عام نظر نہ آنے لگے ورنہ سمجھ لیجئے کہ آپ اپنے اس باطل مذہب (انکار معاد) کو شہرت دے کر عالم میں خرابی کے دروازے کھولتے ہیں عام لوگوں میں اس خیال کے پھیل جانے سے ہم خدا کی پناہ مانگتے ہیں خدانخواستہ یہ خیال عام طور سے کیوں پھیلنے لگا۔ عقل سلیم تو اس سے صاف صاف انکار کرتی ہے خدا تعالیٰ ہمیں اور آپ دونوں کو ایسے امر کی ہدایت کرے جس میں مخلوق خدا کی بہتری ہو۔

اور میں آپ سے محض خیر خواہی کے طور پر کہتا ہوں کہ آپ ذرا دور اندیشی اور احتیاط سے کام لے لیں اور یہ خیال کر لیں کہ اگر آپ معاد کی تصدیق کر کے اُسکا سامان کرینگے پس اگر یہہ واقعی امر ہوا تو آپ کو نجات ملجائیگی اور اگر بالفرض باطل ہی ہوا تو آپ کا یہ اعتقاد رکھنے میں کوئی نقصان نہ ہوگا غایت سے غایت اس موقع پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ جسمانی لذتیں آپ سے فوت ہوجائیں گی لیکن عاقل کے لئے تو ضروری ہے کہ ان لذتوں کی ذرا بھی پرواہ نہ کرے ایک تو اسلئے کہ یہ نہایت ہی ذلیل ہیں کیونکہ اس میں کتنے کیڑے مکوڑے یہاں تک کہ غلیظ کے کیڑے بھی مشترک ہیں اور دوسرے اسلئے کہ وہ فانی سریع الزوال اور منقطع ہونے والی ہیں۔ پس اُن کی حرص کرنا اس شے کے بارے میں احتیاط اور دور اندیشی سے کام نہ لینے کے مساوی نہیں ٹھیر سکتا جسکے بُرے نتیجوں کا خوف واندیشہ ہو

ف
آسمان سے پانی نازل ہونے کا مسئلہ اور قوانین عقلی پر اُس کی تطبیق ۱۴

مذکورۃ الصدر شرعی مسائل میں سے جنکا کہ آپ انکار کیا کرتے ہیں اب ایک مسئلہ اور باقی رہ گیا ہے۔ اور وہ آسمان سے بارش کے نازل ہونے کا مسئلہ ہے۔ آپ لوگ کہتے ہیں کہ ہمارے علمی تجربوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ بارش اُن بخارات سے بنتی ہے جو زمین اور سمندروں سے اُٹھا کرتے ہیں اور ہوا کے سرد طبقہ (طبقہ زمہریر) تک چڑھ جاتے ہیں۔ پس وہاں سردی پاکر مجتمع ہوتے ہیں۔ اور پھر برس پڑتے ہیں اور یہی بارش کہلاتی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ شریعت کی وہ متواتر نصوص جو بارش کے بارہ میں مدار اعتقاد ہیں دو قسم کی ہیں بعض تو بارش کے آسمان سے نازل ہونے کی تصریح کرتی ہیں اور بعض یہ تصریح کرتی ہیں کہ بارش بادلوں سے نازل ہوتی ہے پھر لفظ سماء کا اطلاق عربی لغت میں چند معانی پر آتا ہے جیسا کہ کتب لغت میں موجود ہے سماء بول کر کبھی آسمان مراد لیتے ہیں جو ملائکہ کا مسکن ہے کبھی چھت۔ کبھی وہ شے مراد ہوتی ہے جو کسی دوسری شے کے اوپر ہو۔ کبھی بادل کبھی بارش اور پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قاعدہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ وہ اُس وقت تک اپنی شرعی نصوص کے ظاہری اور متبادر معنی کا اعتقاد رکھتے ہیں جب تک کہ کوئی قطعی عقلی دلیل اسکے خلاف

قائم نہ ہو جائے اور اگر کوئی ایسی دلیل قائم ہو جاتی ہے تو نص میں عقلی دلیل کے ساتھ تطبیق دینے کے لئے تاویل کر دیتے ہیں۔ اور اسکو ظاہری معنے سے دوسرے معنے کی طرف پھیر دیتے ہیں اسی بنا پر نزول بارش کے بیان میں جو سماء کا لفظ واقع ہوا ہے وہ اسکے بھی ظاہری معنے کا اعتقاد کرتے ہیں یعنی یہی جسم مراد لیتے ہیں جو ملائکہ کا مسکن ہے جیسا کہ یہی معنی بکثرت شرعی اطلاقات میں مراد ہیں اور یہ مراد لے کر اُن نصوص کو جن سے کہ بارش کا سماء (آسمان) سے نازل ہونا معلوم ہوتا ہے اُن نصوص کے ساتھ جو بادل سے بارش کے نازل ہونے پر دلالت کرتی ہیں تطبیق دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ خدا اس بات پر قادر ہے کہ بارش کو آسمان سے ان مجتمع ابخروں پر جنہیں کہ بادل کہتے ہیں نازل کرے پھر اُن سے زمین پر نازل کر دے اسی لئے شرعی نصوص کبھی تو اس مقام کو ذکر کرتی ہیں جہاں سے پانی اولاً نازل ہوتا ہے اور کبھی اُس مقام کو جہاں سے ثانیاً نزول ہوتا ہے۔ اور خدا سب سچوں سے سچا ہے اور اگر اُن کے نزدیک آپ کا قول کہ بارش محض زمین اور سمندروں کے بخارات ہی سے بنتی ہے ثابت ہو جائے اور کوئی قطعی دلیل اس پر قائم ہو جائے تو انہیں سابق الذکر قاعدہ کے موافق ان نصوص کی تاویل کرنا جائز ہو جائیگا جن سے بظاہر بارش کا آسمان سے نازل ہونا معلوم ہوتا ہے اور وہ یہ کہدینگے کہ ان نصوص میں لفظ سماء سے بھی بادل ہی مراد ہے (اس تاویل کو سورۂ بقر کی تفسیر میں امام رازی نے ذکر کیا ہے اور شیخ شرنبلالی نے بھی مراقی الفلاح میں اس کی طرف اشارہ کیا ہے) یا یوں کہا جائے کہ جبکہ بارش سماوی اسباب سے نازل ہوتی ہے اور منجملہ ان کے حرارت آفتاب ہے جس سے کہ اجزاء مائیہ زمین سے سمندروں اور دریاؤں سے بخار بنکر ہوا پر چڑھ جاتے ہیں اور سردی کی وجہ سے بادل بنکر برس پڑتے ہیں تو گو حقیقتہً بارش بادلوں ہی سے نازل ہوتی ہو لیکن آسمان کی جانب مجازی نسبت ہو جائیگی اور یہ نسبت باعتبار سببیت کے صحیح ہے اور اللہ تو مسبب الاسباب ہی ہے (اس تاویل کو حقی افندی نے سورۂ النبأ کی تفسیر میں ذکر کیا ہے)

پس اے اہل سائنس اس بیان کے بعد بتائیے کہ اِس مقام پر نصوص میں کونسا اشکال باقی رہ گیا جبکہ وہ نہایت ہی قریب تاویل سے عقل کے موافق ہوسکتی ہوں۔ ابھی اور بکثرت شرعی نصوص باقی ہیں جن کی نسبت میرا خیال ہے کہ اگر آپ اُن پر مطلع ہوں گے تو شروع شروع میں ضرور اُن کا انکار کرینگے کیونکہ آپ کو اُن کی توجیہ تو معلوم ہوگی نہیں اور نہ آپ یہی جانتے ہونگے کہ علماء شریعت نے اُن کے معانی کی نسبت کیا کیا کہا ہے۔ اور اُن کا کیا اعتقاد ہے لیکن جب آپ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں سے واقفکار علماء سے دریافت کرینگے تو آپ کو کوئی شے بھی ایسی نہ ملیگی جو قانون عقل پر بلا کسی مخالفت کے صحیح طور پر منطبق نہ ہوجاتی ہو لیکن شرط یہ ہے کہ اسلام کے اُن متبحر علماء سے گفتگو کی جائے جو شرعی قواعد سے پورے طور سے واقف ہوں اور اُن اقوال پر حاوی ہوں جو اُن جلیل القدر صحابہ کی زبان سے شرعی نصوص کی تفسیر نکلے ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دوبدو باتیں کرنے والے تھے ورنہ ان بیچاروں سے کیا کام نکلے گا جنہیں سوائے رسوم عبادات اور احکام معاملات کے کچھ معلوم ہی نہیں اور آپ اُن کو فاضلترین علماء اور پختہ کار دانشمند و حکیم سمجھ لیں یہ لوگ تو آپ جیسے لوگوں کے ایمان میں عیسا اوقات سدراہ ہوسکتے ہیں کیونکہ شرعی قواعد سے وہ پورے طور سے واقفیت تو رکھتے نہیں اور نہ اُنہیں یہی خبر ہے کہ نصوص شرعیہ اور دلائل عقلیہ میں کیونکر تطبیق دیجاتی ہے اور کب دیجاتی ہے اسلئے وہ اپنی غفلت اور ناواقفی کی وجہ سے ایسا طرز اختیار کرینگے جس سے اپنے نزدیک تو اسلامی دین کی حمایت کرینگے لیکن نتیجہ اُس کا یہ ہوگا کہ بجائے رغبت اور اسلام سے اُنس ہونے کے اُن کی تقریر سے اُلٹی نفرت پیدا ہوگی۔ پس ایسے لوگ اسلام کے حق میں اُس کے دشمنوں سے بھی زیادہ مضرت رساں ہیں

ف

میں نے انہیں بیچاروں میں سے بعض کو یہ کہتے ہوئے سُنا ہے کہ اسلامی دین میں برِ اعظم امریکہ کے وجود کا اعتقاد کرنا جائز ہی نہیں کیونکہ اس سے زمین کا گول اور کروی ہونا لازم آتا ہے اور یہ امر اسلامی اعتقاد کے خلاف ہے" یہاں تک اُن کی تقریر تمام ہوئی اب خیال

ف

اہل سائنس کو چاہئے کہ جو شرعی امور انکو عقلی قواعد کے خلاف معلوم ہوں وہ علماء واقفکار سے پیش کرکے انکی توجیہ دریافت کریں اور ناواقفوں سے بچتے رہیں ١٢

ف

اس بات کا بیان کہ علامہ حمید یہ نے بعض ناواقفوں کو یہ کہتے ہوئے سنا ہے کہ امریکہ کا وجود اسلامی دین کے موافق نہیں مانا جاسکتا کیونکہ اس سے زمین کی کرویت لازم آتی ہے اور اس بات کا بیان کہ زمین کی کرویت بلا مخالفت اسلامی دین کے مانی جاسکتی ہے ١٢

تو کیجئے کہ اس غریب نے اپنی نادانی کی وجہ سے اہل اسلام کو امر محسوس اور مشاہد کی مقابلہ
کرنے کی تکلیف دینا چاہی ہے اور اسکا سامان کیا ہے کہ اور قومیں اسلام کو دل لگی میں
اڑا رہی ہیں۔ حاشا وکلا اسلامی دین ہرگز ایسا نہیں وہ اسقدر پستی کے درجہ پر نہیں پہنچ سکتا۔ اسلام
تو ایسا دین ہے کہ دنیا بھر کے دینوں میں سے اسی کو عقل میں سب سے بڑھ کر جگہ ملتی ہے
اور اعتقادات باطلہ اور ایسی چیزوں کے ماننے سے جن سے کہ عقول سلیمہ انکار کرتی ہیں سب سے
سے زیادہ اسی میں کنارہ کشی کی گئی ہے اس غریب بیچارے کو اس تنگ طریق میں دقت
اٹھانے سے اس طرح خلاصی مل سکتی تھی کہ امریکہ کے وجود سے جو تواتر اور مشاہدہ سے
ثابت ہو چکا ہے انکار نہ کرتا اور جب یہی بات تھی جیسا کہ اسکا گمان ہے کہ امریکہ کی وجود
سے جو تواتر اور مشاہدہ سے ثابت ہو چکا ہے انکار نہ کرتا اور جب یہی بات تھی جیسا کہ
اُس کا گمان ہے کہ امریکہ کے وجود کو ماننا زمین کی کرویت کو قطعی طور پر مستلزم ہو جائیگا
تو اُسے مناسب تھا کہ اسلام کے جلیل القدر علماء میں جو لوگ زمین کی کرویت کے
قائل ہیں جیسے کہ امام رازی اُن کے قول کو اختیار کرتا اور شریعت کی ظاہری نصوص کی
جن سے کہ زمین کا پھیلا ہوا ہونا معلوم ہوتا ہے مناسب تاویل کر لیتا مثلاً اُس نص قرآنی
کی تاویل میں جس میں یہ ہے "والارض بعد ذلک دحاھا یعنے اور اللہ تعالیٰ نے اسکے
بعد زمین کو بچھایا" یہ کہتا کہ زمین کے بچھانے سے مراد اُس کی ظاہری سطح کو بود و باش کے
قابل بنا دینا ہے جیسا کہ بعض مفسرین نے کہا ہے اور ایسا یہ اعتقاد شریعت میں اُس
وقت تک مضر نہیں ہو سکتا جب تک کہ ان علماء کے اقوال میں سے کسی قول کے بھی
موافق ہو جو دین اور شرعی نصوص کے سمجھنے کے بارہ میں قابل اعتماد خیال کئے جاتے ہیں
اور جب تک کہ تاویل کی صحیح وجوہ میں سے کسی وجہ پر بھی منطبق ہو سکے۔ لیکن اس بیچارہ کو
اتنی سمجھ کہاں جو یہ جان سکے وہ تو صرف احکام کے چند لفظوں کو جانتا ہے اور اسی کو نگہ مارا
کرتا ہے۔ کہنے کو تو وہ دین کا دوست ہے لیکن نادان دوست اپنی نادانی اور عقل کی کمی سے

دشمنوں کی سی راہ چلنا ہے۔ خدا ہم سب کو راہ راست پر چلنے اور علم حق سے مزین ہونے کی توفیق دے آمین)

اہل سائنس کا اسلامی دین کی حقانیت پر اطمینان ہوجانا اور اُن کا اسلام قبول کر لینا ۱۲

یہ تو ہو چکا اب سنئے کہ جب اس محمدی عالم کی گفتگو کا سلسلہ مادہ کے قدیم ماننے والے فرقہ کے ساتھ یہاں تک پہنچا اور اُس نے اپنے بیان سے جتنے شبہے کہ اُن کو شریعت محمدیہ میں ہوتے تھے سب کو زائل کر دیا اور اُنہیں دکھلا دیا کہ عقل سلیم کی نظر میں اُن کے مذہب کی کیا قدر و قیمت ہے تو اپنی غفلت سے بیدار ہوئے نیند سے چونکے اور ان کی عقلوں کو تنبہ ہوا اور تاریکی سے اُن کی فکروں کو خلاصی حاصل ہوئی اور اُس عالم سے کہنے لگے اے ہمارے راہ نما اور ہمارے ساتھ خیر خواہی سے پیش آنے والے ہم تیرے غایت درجہ شکر گذار ہیں تو نے جتنی دشواریاں ہمیں پیش آتی تھیں وہ زائل کر دیں اور ہمارے لئے راستہ صاف کر دیا لیکن اس سے تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق سے جو مانع تھا وہ زائل ہوا ابھی اُن کی تصدیق کے لئے جو امر مقتضی ہو وہ تو باقی ہی ہے۔ اور ہمارے نزدیک وہ مقتضی یہ ہے کہ جتنی دلیلیں پیروان محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک قایم ہیں ہم دیکھ لیں کہ وہ سب صحیح اور اُن کے صدق پر بھی قطعی دلالت کرتی ہیں یا نہیں۔ تو اُس عالم نے جواب دیا کہ یہ کام تو آپ کا ہے اور خدا کے فضل سے آپ پر آسان بھی ہے پس ان تمام دلیلوں میں اُنہوں نے غور کرنا شروع کیا اور ان میں اجمالاً و تفصیلاً ہر طرح پر باریک بینی سے بحث کرنے لگے آخر کار بڑے غور اور فکر کے بعد انہیں ظاہر ہو گیا کہ ان دلیلوں کا صحت کے اعتبار سے بڑا درجہ ہے اور وہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے صدق پر ایسے صاف طور پر دلالت کرتی ہیں جس میں شک و شبہ کی گنجایش ہی نہیں خصوصًا سب کے سب ملکر۔ کیونکہ عقل سلیم اس کو محال سمجھتی ہے کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دعوے کی صحت پر دلالت کرنے میں ساری دلیلیں متفق ہو جائیں اور پھر بھی وہ دعوے صحیح نہ ہو رہا سب دلیلوں کا اتفاقی طور پر متفق ہو جانا اس کو عقل تسلیم نہیں کرتی علاوہ بریں

ان دلائل میں سے بعض دلیلیں ایسی بھی ہیں جن کے قائم کرنے میں محمد صلے اللہ علیہ
وسلم کو کوئی بھی دخل نہیں اور اُن کے اتفاقی طور پر حاصل ہو جانے کا سوا ہٹ
دھرمی کرنے والے کے اور کون قائل ہوسکتا ہے؟ ان دلائل کی تفصیل اس فرقہ
سے گفتگو کرنے کے موقع پر سابق میں گذر چکی ہے جہاں کہ وہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے
حالات سے تفتیش کرنے لگا ہے اور آئندہ بھی اُن فرقوں پر رد کرتے وقت جو پیروان
محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے دلائل میں شک ڈالنے کے درپے ہیں ایسا کلام آئیگا پس
مناسب ہے کہ اپنے اپنے موقع پر سب کو دیکھ لیا جائے یہاں مکرر بیان کرنے کی
حاجت نہیں، پس اب اس فرقہ نے خدا کے پاس سے رسول بنکر آنے کے دعوے
میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تصدیق کرلی۔ خدا کے وجود کا مقر ہو گیا۔ اُسکے رسولوں
اُس کی کتابوں۔ بعث وحشر اور جتنی چیزیں کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم لائے ہیں۔ سب کا
معتقد بنگیا۔ اور ایمان لے آیا۔ اور ایمان بھی ایسا جو شافی وکافی بیان و توضیح سے ثابت
ہوگیا۔ پس اس فرقہ کے لوگ پیروان محمد صلے اللہ علیہ وسلم میں سے نہایت مکرم اور آپ
کے پکے پیرو ہو گئے اور خدا سب چیزوں پر پورے طور سے قدرت رکھتا ہے۔

# خاتمہ

ف

علوم کائنات جاننے والے خدا کے وجود پر اسکے ذی قدرت ذی حکمت ہونے پر بسطح اور اوصاف پر استدلال آنیکے زیادہ مستحق ہیں ۱۲

اور وہ علماء جو ان مباحث پر تفصیل کے ساتھ واقفیت حاصل کرتے ہیں اور اُن پر ان سب کی باریکیاں۔ اسرار اور حکمتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ اس بات کے مستحق ہیں کہ عالم کے لیئے نوحی علم مدبر با حکمت پیدا کرنے والے خدا کا تمام لوگوں سے اور بھی زیادہ قوی یقین کریں اور اگر ہم کہیں کہ یہ لوگ اُن علماء علم کلام سے بھی جو خدا کے وجود پر اجمالی دلیلیں قائم کرتے ہیں بڑھ کر خدا پر ایمان لانے اور اُسکے وجود کو ماننے کے مستحق ہیں تو کچھ مستبعد نہیں معلوم ہوتا کیونکہ یہ لوگ تو عالم کے پیدا کرنے والے کی مصنوعات میں سے عجیب سے عجیب اشیاء کے تفصیلی حالات پر واقف ہوتے ہیں اور کیا کوئی بتا سکتا ہے کہ خدائے پاک کے وجود پر سوائے اسکے کہ اُس کی مصنوعات اور عجائبات قدرت سے اُس پر استدلال کیا جائے اور بھی کوئی عقلی دلیل ہو سکتی ہے۔ پس جب کوئی انہیں مصنوعات میں غور کرے گا۔ اور ان کی تفصیلی حالت پر اُسے اطلاع ہوگی اُن کا استحکام اور یہ امر کہ اُن کے بنانے میں ضرور ارادہ اور حکمت سے کام لیا گیا ہے اُس پر ظاہر ہوگا اور ضرورت اور اتفاق اُس کے نزدیک ساقط الاعتبار قرار پائیں گے تو اُس وقت آپ دیکھیں گے کہ ایسے شخص کے دل میں ایمان نے پہاڑ سے بھی زیادہ مضبوطی کے ساتھ اپنا قدم جما لیا ہے اور آپ کو نظر آئیگا کہ ضلالت و گمراہی کی دست درازیوں سے وہ کوسوں دور جا پڑا ہے اُس پر اسکا جادو ہرگز نہیں چل سکتا۔

ف

کالجوں میں جن میں کہ سائنس طبیعات وغیرہ علوم کائنات پڑھائے جاتے ہیں تعلیم پانے والوں کے عقائد بجائے قوت ایمان کے فاسد کیوں ہو جاتے ہیں اور انکی اصلاح کی کیا تدبیر ہے ۱۲

اور اگر کوئی یہ کہے کہ جو لوگ اُن کالجوں میں داخل ہوتے ہیں جن میں کہ علوم کائنات کی تعلیم ہوتی ہے خصوصاً جن میں کہ علم طب وغیرہ میں کام آنے کی غرض سے علم نباتات یا علم حیوانات پڑھایا جاتا ہے تو اُن میں سے اکثر کی ہم یہ حالت دیکھتے ہیں کہ ان علوم کے حاصل کرنے کے بعد وہ کالج سے نکلتے ہیں بلکہ اُسکے ساتھ ہی دائرہ اسلام سے بھی خارج ہو جاتے ہیں اُن کے عقائد

اسلامی عقائد سے کوسوں دور معلوم ہوتے ہیں۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ وہ موجد عالم کے اعتقاد
کو چھوڑ بیٹھتے ہیں وجود کائنات اور تمام موجودات کے آثار کو مادہ اجزاء مادہ کی حرکت طبیعت
قوانین قدرت فطرت وغیرہ اشیاء کے حوالہ کرتے ہیں اُن کے نزدیک خدا کوئی چیز نہیں
ہوتا اگر کچھ ہے تو نیچر ہے جو کچھ ہوتا ہے اسی بے شعور نا سمجھ نیچر سے ہو جاتا ہے۔ پس جب
اُنھوں نے اتنا بڑا اسلامی رکن منہدم کر دیا تو اُنھوں نے دین اسلام میں سے اعتقاد ہی
کس بات کا کیا ہے؟ اب اُن سے کس عبادت کی امید ہو سکتی ہے؟ اور اُن کی کون سی
خصلت کونسا وصف قابل ستایش ٹھیر سکتا ہے خصوصًا جب وہ فن طبیعیات بھی پڑھ لیتے
ہیں جب اُنھیں کائنات کے قوانین قدرت پر اطلاع حاصل ہو جاتی ہے اور جب وہ اُن
کے اثر کرنے کی کیفیت سے واقف ہو جاتے ہیں تب تو اُن کے ملحدانہ خیالات کا کچھ ٹھکانا
ہی نہیں ہوتا پس جب ایسی کیفیت ہو تو یہ کہنا کہاں ہا کہ جو لوگ ان علوم کو تفصیل کے ساتھ
حاصل کرتے ہیں وہ خالق کائنات کے وجود کے یقین کرنے اور اسکے وجود کے نہایت
ہی قوی اعتقاد رکھنے کے زیادہ مستحق ہیں۔ اس اشکال کا جواب مجھ سے سنئے انشاء اللہ میں
اس اعتراض کا شافی وکافی جواب دوں گا اور میں اپنے جواب سے اپنے اسلامی بھائیوں کو
متنبہ کر کے اس امر کی طرف متوجہ کروں گا کہ وہ اس بلائے بے درماں کے دور کرنے کی
جانب راغب ہو جائیں جو کہ اُن کی نسل کے نوجوانوں میں سرایت کرتی چلی جاتی ہے ورنہ آئندہ
نسلوں میں جا کر اسکا علاج قریب قریب ناممکن کے ہو جائیگا اسلئے بہتر ہے کہ اس با وقعت
اور قابل قدر دین کی حمایت کرنے میں کوتاہی نہ کریں اور اسکے تدارک کرنے کی طرف ابھی سے
نہایت سرگرمی کے ساتھ متوجہ ہو جائیں۔ پس سنئے کہ یہ علوم مذکورہ یعنی علم نباتات وعلم حیوانات
اور اسی طرح علم فلکیات۔ علم کائنات جو ایسے ہی اور علوم طبعیہ جن میں کہ کائنات کے قوانین قدرت
سے بحث کی جاتی ہے جن میں کہ روشنی۔ پانی۔ ہوا۔ قوت کہربائی وغیرہ کے خواص بیان کئے
جاتے ہیں اس میں تو ذرا بھی شک وشبہ نہیں کہ ان علوم کے مباحث خالق کائنات کے

وجود پر جنکے احوال سے ان علوم میں بحث کی جاتی ہے نہایت قوی دلیلوں کے ساتھ دلالت
کرتے ہیں اور اُن سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا بنانے والا بہت ہی بڑا صاحب قدرت اور
اعلیٰ درجہ کی حکمت رکھنے والا ہے کیونکہ ساری کائنات اُسی خالق کے آثار ہیں اور مؤثر پر اُسکے
آثار ہی کو دیکھ کر استدلال کیا جاتا ہے اور پھر چونکہ ان علوم کے مباحث میں عقل پر کائنات
کے اسرار اور حکمتیں منکشف ہوجاتی ہیں اور اُس کے نزدیک یہ امر ظاہر ہوجاتا ہے کہ ضرور یہ
چیزیں کسی ذی اختیار نے اپنے قصد اور ارادہ سے بنائی ہیں اور اُن کے بنانے میں اعلےٰ
درجہ کی تدبیر اور انتظام سے کام لیا گیا ہے اسلئے اِن مباحث سے خدا پر بخوبی استدلال ہوسکتا
ہے لیکن بات یہ ہے کہ مؤثر پر استدلال کرنا بالکل آسان امر نہیں ہے اس استدلال کے طریقہ
میں بسا اوقات بڑی دشواری درپیش ہوجایا کرتی ہے یہاں قدم ذرا مشکل سے جمنے پاتے
ہیں اس موقع پر عقل کا لغزش سے بچا رہنا بڑا کام رکھتا ہے اسلئے کہ انسانی عقل جب آثار کو دیکھتی
ہے اور اُن کے اسباب کے دریافت کرنے کے درپے ہوتی ہے اُس وقت اگر اُس نے
باریک بینی سے کام نہیں لیا ہے تو وہ ظاہری سبب تک پہنچکر رہ جاتی ہے اور اُسی کو مؤثر
حقیقی اور سبب واقعی گمان کرنے لگتی ہے اور پھر اپنی رفتار کو وہیں ختم کردیتی ہے اس وجہ سے
جو لوگ علوم طبعیہ میں مشغول ہوتے ہیں اُن میں بعضوں کو جب ان آثار پر جن سے کہ ان علوم
میں بحث کی جاتی ہے اطلاع حاصل ہوئی اور وہ بغیر اسکے کہ باریک بینی سے کام لیتے اور
بحث میں غور و فکر کرتے اُن آثار کے اسباب سے بحث کرنے لگے اور چونکہ اُنہیں کسی سچے
دین کا اعتقاد یا ایسا ہی کوئی اور امر جو اُن کی فکروں کو متنبہ کرتا اور مؤثر حقیقی اور سبب واقعی
تک اُن کی رہنمائی کرتا حاصل نہ تھا اسلئے اُن کی عقلیں مادہ اور قوانین قدرت تک کہ جو ان آثار
کے ظاہری اسباب تھے پہنچکر رہ گئیں اور اُنہوں نے فرض کرلیا کہ مادہ کے اجزا بسیطہ کی حرکت
ہی سب کچھ کرتی ہے پس وہ اُسی کے وجود کے معتقد ہوکر رہ گئے اور چونکہ اُن کی نظریں باریک
بینی سے قاصر تھیں اس لئے اُن کی عقلیں اس امر سے متنبہ نہ ہوسکیں اور انہوں نے اس بات

میں غور نہیں کیا کہ آیا مادہ اور ان قوانین قدرت میں یہ صلاحیت پائی جاتی ہے کہ ان تمام عجائبات
عالم کے حقیقی سبب قرار پائیں یا ایسا نہیں ہے اور نہ انہوں نے اسی کو سوچا کہ دیکھیں تو وہ میں
یہ قابلیت موجود بھی ہے کہ اُسی سے ساری چیزیں صادر ہوں اور وہ مادہ کسی سے صادر نہ ہوا ہو
یا اُسکو اس وجہ سے کہ اسکا حدوث لازمی امر ہے کسی دوسری شے کی بھی ضرورت ہے جس سے
کہ وہ صادر ہوا ہو اس سبب سے یہیں پر وہ ڈھیر کر رہ گئے اور انہوں نے اپنی عقلوں سے اس سے
آگے کچھ کام نہ لیا جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ انہوں نے اس امر کا تو اعتقاد کر لیا کہ تمام کائنات کے صادر
ہونے کا حقیقی سبب مادہ۔ قوانین قدرت اور اُسکے ذراتِ بسیطہ کی حرکت ہی ہے اور خدائے
عالم کے وجود کے منکر ہو گئے اور اس انکار کے ایسے عادی ہو گئے کہ عالم میں جس اثر کو
انہوں نے دیکھا مادہ اُسکی حرکت اور اُن قوانین قدرت کی جانب جو اُس میں پائے جاتے ہیں
منسوب کرنے لگے پھر اُسکو انہوں نے مختلف عنوانات سے تعبیر کرنا اختیار کیا جس سے وہ صرف
اپنی من سمجھوتی کر لیتے ہیں پس کبھی تو کہتے ہیں کہ یہ اثر طبیعت کے فعل سے ہوا۔ کبھی کہتے ہیں کہ
قوانین قدرت کا فعل ہے اسی طرح پر اور مختلف عنوانات بھی ہیں خلاصہ یہ کہ وہ اپنی اس غلط تمام
تحقیقات کے بڑے شد و مد سے معتقد بن گئے۔ پھر بعض کی یہاں تک نوبت پہنچی کہ انہیں علوم کی
رنگ آمیزیوں کی وجہ سے اُن مدارس میں سے جن میں کہ ان علوم کی تعلیم ہوتی ہے کبھی دہریہ کے
نیچر ہو گئے اور اُن کے پاس نوجوان ناواقف طالب علم ان علوم کے حاصل کرنے کے لئے
آئے جنہیں اسلام کے سچے عقائد کی اطلاع تک نہیں اور نہ انہوں نے اسی سے واقفیت
حاصل کی کہ کائنات کے بننے اور ان آثار کے حادث ہونے کی کیفیت کی نسبت مسلمانوں کو
کیا اعتقاد کرنا چاہئے اور نہ انہوں نے اسی کو سمجھا کہ ساری کائنات زمین و آسمان کے موجد
کو پیدا کرنے سے موجود ہوئی ہے اب ان علوم کے پڑھانیوالوں کو موقع ملا کہ اپنے ان ناواقف
شاگردوں میں اپنے باطل خیالات اور غلط اعتقادات جو اُن کے دلوں میں ناتمام تحقیقات
کی وجہ سے جمکر رہ گئے تھے علمی تحقیقات کے پیرایہ میں پھیلائیں۔ پس جب کبھی انہیں عجائبات